نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ وَّ ظَنُّوْٓا اَنَّهٗ وَاقِعٌۢ بِهِمْ ۚ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿171﴾ وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْۢ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ؕ قَالُوْا بَلٰى ۚۛ شَهِدْنَا ۚۛ اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِيْنَ ﴿172﴾ اَوْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اَشْرَكَ اٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْۢ بَعْدِهِمْ ۚ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ

قابلِ ذکر ہے جب ہم نے پہاڑ کو اٹھا کر سائبان کی طرح ان کے اوپر معلق کر دیا اور ان کو یقین ہو گیا تھا کہ وہ ان پر گرنے والا ہے اور کہا کہ جو کتاب ہم نے تمھیں دی ہے، اسے مضبوطی سے پکڑو اور جو کچھ اس میں ہے، اس کو یاد رکھو تا کہ تم متقی بن جاؤ﴿171﴾ [1] اور جب آپ کے رب نے بنی آدم کی پشت سے ان کی اولاد کو نکالا اور ان سے ان ہی کے متعلق اقرار لیا کہ کیا میں تمھارا رب نہیں ہوں؟ سب نے جواب دیا کیوں نہیں! ہم سب گواہ ہیں۔ [2] تا کہ تم لوگ قیامت کے روز یوں نہ کہو کہ ہم تو اس سے بالکل بے خبر تھے﴿172﴾ یا یوں کہو کہ شرک تو پہلے ہمارے باپ دادا نے کیا اور ہم تو ان کے بعد ان کی اولاد تھے تو کیا ان غلط راہ والوں کے فعل پر تو ہم کو ہلاکت

---

پیغمبر آخر الزمان حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر ایمان لائے بغیر نجات اخروی ممکن نہیں۔

(1) یہ اس وقت کا واقعہ ہے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام ان کے پاس تورات لائے اور اس کے احکام ان کو سنائے تو انھوں نے پھر حسب عادت ان پر عمل کرنے سے انکار و اعراض کیا، جس پر اللہ تعالیٰ نے ان پر پہاڑ کو بلند کر دیا کہ تم پر گرا کر تمھیں کچل دیا جائے گا، جس سے ڈرتے ہوئے انھوں نے تورات پر عمل کرنے کا عہد کیا۔ بعض کہتے ہیں کہ رفع جبل کا یہ واقعہ ان کے مطالبے پر پیش آیا، جب انھوں نے کہا کہ ہم تورات پر عمل اس وقت کریں گے جب اللہ تعالیٰ پہاڑ کو ہمارے اوپر بلند کر کے دکھائے۔ لیکن پہلی بات زیادہ صحیح معلوم ہوتی ہے۔ واللہ اعلم۔ یہاں مطلق پہاڑ کا ذکر ہے۔ لیکن اس سے قبل سورۂ بقرہ، آیت: 63 اور آیت: 93 میں دو جگہ اس واقعہ کا ذکر آیا ہے، وہاں اس کا نام صراحت کے ساتھ طور بتلایا گیا ہے۔

(2) یہ عہد اَلَسْت کہلاتا ہے جو ﴿اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ﴾ سے بنی ہوئی ترکیب ہے۔ یہ عہد حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کے بعد ان کی پشت سے ہونے والی تمام اولاد سے لیا گیا۔ اس کی تفصیل ایک صحیح حدیث میں اس طرح آتی ہے کہ ''میدان عرفات کے قریب نَعمان جگہ میں اللہ تعالیٰ نے اصلاب آدم سے عہد (میثاق) لیا۔ پس آدم کی پشت سے ان کی ہونے والی تمام اولاد کو نکالا اور اس کو اپنے سامنے پھیلا دیا اور ان سے پوچھا: ''کیا میں تمھارا رب نہیں ہوں؟'' سب نے کہا ﴿بَلٰى شَهِدْنَا﴾ ''کیوں نہیں۔ تیرے رب ہونے کی ہم سب گواہی دیتے ہیں۔'' (مسند أحمد: 272/1، والمستدرك للحاكم: 544/2 وصححه ووافقه الذهبي) امام شوکانی رحمہ اللہ اس حدیث کی بابت لکھتے ہیں وإسناده لا مطعن فيه (فتح القدير) ''اس کی سند میں کوئی طعن نہیں۔'' نیز امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''یہ عالم ذر کہلاتا ہے اس کی یہی تفسیر صحیح اور حق ہے جس سے عدول اور کسی اور مفہوم کی طرف جانا صحیح نہیں ہے کیونکہ یہ مرفوع حدیث اور آثار صحابہ سے ثابت ہے اور اسے مجاز پر بھی محمول کرنا جائز نہیں ہے۔'' بہرحال اللہ کی ربوبیت کی یہ گواہی ہر انسان کی فطرت میں ودیعت ہے۔ اسی مفہوم کو رسول اللہ ﷺ نے اس طرح بیان فرمایا ہے کہ ''ہر بچہ فطرت پر پیدا ہوتا ہے، پس اس کے ماں باپ اس کو یہودی یا نصرانی یا مجوسی بنا دیتے ہیں۔ جس طرح جانور کا بچہ صحیح سالم پیدا ہوتا ہے، اس کا ناک، کان کٹا نہیں ہوتا۔''

الْمُبْطِلُوْنَ ﴿173﴾ وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿174﴾ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿175﴾ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿176﴾ سَاۗءَ مَثَلَا ۨ الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿177﴾ مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ ۚ

میں ڈال دے گا؟ ﴿173﴾ [1] ہم اسی طرح آیات کو صاف صاف بیان کرتے ہیں تاکہ لوگ ہماری طرف لوٹ آئیں ﴿174﴾ اور ان لوگوں کو اس شخص کا حال پڑھ کر سنائیے کہ جس کو ہم نے اپنی آیتیں دیں، پھر وہ ان سے بالکل ہی نکل گیا، پھر شیطان اس کے پیچھے لگ گیا، سو وہ گم راہ لوگوں میں شامل ہوگیا ﴿175﴾ [2] اور اگر ہم چاہتے تو اس کو ان آیتوں کی بدولت بلند (مرتبہ) کر دیتے لیکن وہ تو دنیا کی طرف مائل ہوگیا اور اپنی نفسانی خواہش کی پیروی کرنے لگا، سو اس کی حالت کتے کی سی ہوگئی کہ اگر تو اس پر حملہ کرے تب بھی ہانپے یا اس کو چھوڑ دے تب بھی ہانپے، [3] یہی حالت ان لوگوں کی ہے جنھوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا۔ سو آپ ان واقعات کو بیان کردیجیے تاکہ وہ لوگ کچھ سوچیں ﴿176﴾ [4] ان لوگوں کی مثال بھی بری ہے [5] جنھوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا اور وہ اپنے آپ ہی پر ظلم کرتے رہے ﴿177﴾ جس کو اللہ ہدایت دیتا ہے تو وہی ہدایت یافتہ ہوتا ہے

(صحيح البخاري، حديث:1358، وصحيح مسلم، حديث:22-(2658)) اور صحیح مسلم کی روایت ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "میں نے اپنے بندوں کو حنیف (اللہ کی طرف یکسوئی سے متوجہ ہونے والا) پیدا کیا ہے۔ پس شیطان ان کو ان کے دین (فطری) سے گمراہ کردیتا ہے۔" (صحيح مسلم، حديث:63-(2865)) یہ فطرت یا دین فطرت، یہی رب کی توحید اور اس کی نازل کردہ شریعت ہے جو اب اسلام کی صورت میں محفوظ اور موجود ہے۔

[1] یعنی ہم نے یہ اخذ عہد اور اپنی ربوبیت کی گواہی اس لیے لی تاکہ تم یہ عذر پیش نہ کرسکو کہ ہم تو غافل تھے یا ہمارے باپ دادا شرک کرتے آئے تھے، یہ عذر قیامت والے دن بارگاہ الٰہی میں مسموع نہیں ہوں گے۔

[2] مفسرین نے اسے کسی ایک متعین شخص سے متعلق قرار دیا ہے جسے کتاب الٰہی کا علم حاصل تھا لیکن پھر وہ دنیا اور شیطان کے پیچھے لگ کر گمراہ ہوگیا۔ تاہم اس کی تعیین میں کوئی مستند بات مروی نہیں، اس لیے اس تکلف کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ عام ہے اور ایسے افراد ہر امت اور ہر دور میں ہوتے رہے ہیں، جو بھی اس صفت کا حامل ہوگا، وہ اس کا مصداق قرار پائے گا۔

[3] لَهَثٌ کہتے ہیں تھکاوٹ یا پیاس وغیرہ کی وجہ سے زبان باہر نکال کر ہانپنے کو۔ کتے کی یہ عادت ہے کہ وہ شکم سیر ہو یا بھوکا، تندرست ہو یا بیمار، تھکا ماندہ ہو یا توانا، ہر حال میں زبان باہر نکالے ہانپتا رہتا ہے۔ یہی حال ایسے شخص کا ہے، اسے وعظ کرو یا نہ کرو، اس کا حال ایک ہی رہے گا اور دنیا کے مال ومتاع کے لیے اس کی رال ٹپکتی رہے گی۔

[4] اور اس قسم کے لوگوں سے عبرت حاصل کرکے گمراہی سے بچیں اور حق کو اپنائیں۔

[5] ﴿مَثَلًا﴾ تَمْيِيز ہے۔ اصل عبارت یوں ہوگی سَاءَ مَثَلًا مَّثَلُ الْقَوْمِ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِاٰيٰتِنَا......الخ.

وَ مَنْ يُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿178﴾ وَ لَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ ۖۚ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۫ وَ لَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۫ وَ لَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿179﴾ وَ لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪ وَ ذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْۤ اَسْمَآئِهٖ ؕ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿180﴾ وَ مِمَّنْ خَلَقْنَاۤ

اور جس کو وہ گمراہ کر دے تو وہی لوگ خسارہ پانے والے ہیں﴿178﴾ [1] اور یقیناً ہم نے ایسے بہت سے جن اور انسان دوزخ کے لیے پیدا کیے ہیں، [2] جن کے دل ایسے ہیں جن سے وہ نہیں سمجھتے اور جن کی آنکھیں ایسی ہیں جن سے وہ نہیں دیکھتے اور جن کے کان ایسے ہیں جن سے وہ نہیں سنتے۔ یہ لوگ چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ یہ ان سے بھی زیادہ گمراہ ہیں [3] اور یہی لوگ غافل ہیں﴿179﴾ اور اللہ کے اچھے نام ہیں، سو تم اللہ کو انھی ناموں کے ساتھ پکارو، [4] اور ایسے لوگوں سے تعلق ہی نہ رکھو جو اس کے ناموں میں کج روی کرتے ہیں، [5] ان لوگوں کو ان کے کیے کی ضرور سزا ملے گی﴿180﴾ اور ہماری مخلوق میں ایک جماعت

① یہ اس کے قانون مشیت کا بیان ہے جس کی وضاحت پہلے دو تین مرتبہ کی جا چکی ہے۔ (دیکھیے بقرہ، آیت: 253 کا حاشیہ)

② اس کا تعلق تقدیر سے ہے، یعنی ہر جن و انسان کی بابت اللہ کو علم تھا کہ وہ دنیا میں جا کر اچھے یا برے کیا عمل کرے گا، اس کے مطابق اس نے لکھ رکھا ہے۔ یہاں انھی دوزخیوں کا ذکر ہے جنھیں اللہ کے علم کے مطابق دوزخ والے ہی کام کرنے تھے۔ آگے ان کی مزید صفات بیان کر کے بتا دیا گیا کہ جن لوگوں کے اندر یہ چیزیں اسی انداز میں ہوں جس کا ذکر یہاں کیا گیا ہے تو سمجھ لو کہ اس کا انجام برا ہے۔

③ یعنی دل، آنکھ، کان یہ چیزیں اللہ نے اس لیے دی ہیں کہ انسان ان سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے پروردگار کو سمجھے، اس کی آیات کا مشاہدہ کرے اور حق کی بات کو غور سے سنے۔ لیکن جو شخص ان مشاعر سے یہ کام نہیں لیتا، وہ ان سے عدم انتفاع (فائدہ نہ اٹھانے) میں چوپایوں کی طرح بلکہ ان سے بھی زیادہ گمراہ ہے، اس لیے کہ چوپایے تو پھر بھی اپنے نفع نقصان کا کچھ شعور رکھتے ہیں اور نفع والی چیزوں سے نفع اٹھاتے اور نقصان دینے والی چیزوں سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی ہدایت سے اعراض کرنے والے شخص کے اندر تو یہ تمیز کرنے کی صلاحیت ہی ختم ہو جاتی ہے کہ اس کے لیے مفید چیز کون سی ہے اور مضر کون سی؟ اسی لیے اگلے جملے میں انھیں غافل بھی کہا گیا ہے۔

④ ﴿اَلْحُسْنٰى﴾ أَحْسَن اسم تفضیل کی تانیث ہے۔ اللہ کے ان بہترین ناموں سے مراد اللہ کے وہ نام ہیں جن سے اس کی مختلف صفات، اس کی عظمت و جلالت اور اس کی قدرت و طاقت کا اظہار ہوتا ہے۔ صحیحین کی حدیث میں ان کی تعداد 99 (ایک کم سو) بتائی گئی۔ اور فرمایا کہ ''جو ان کو شمار کرے گا، جنت میں داخل ہو گا، اللہ تعالیٰ طاق ہے، طاق کو پسند فرماتا ہے۔'' (صحيح البخاري، حديث: 6410، وصحيح مسلم، حديث: 5-(2677)) شمار کرنے کا مطلب ہے، ان پر ایمان لانا یا ان کو گننا اور انھیں ایک ایک کر کے بطور تبرک اخلاص کے ساتھ پڑھنا یا ان کا حفظ کرنا، ان کے معانی کا جاننا اور ان سے اپنے کو متصف کرنا۔ (مرقاة شرح مشكاة: 71/5) بعض روایات میں ان 99 ناموں کو تفصیلاً ذکر کیا گیا ہے لیکن یہ روایات ضعیف ہیں اور علماء نے انھیں مدرج قرار دیا ہے، یعنی راویوں کا اضافہ۔ وہ نبی ﷺ کی حدیث کا حصہ نہیں ہیں۔ نیز علماء نے یہ بھی وضاحت کی ہے کہ اللہ کے ناموں کی تعداد 99 میں منحصر نہیں ہے بلکہ اس سے زیادہ ہیں۔ (ابن كثير و فتح القدير)

⑤ إِلْحَاد کے معنی ہیں: کسی ایک طرف مائل ہونا۔ اسی سے لحد ہے جو اس قبر کو کہا جاتا ہے جو قبر کے گھڑے کے اندر ایک طرف بنائی

أُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ

ایسی بھی ہے جو حق کے موافق ہدایت کرتی ہے اور اس کے موافق انصاف بھی کرتی ہے ﴿181﴾ اور جن لوگوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا ہم ان کو

جاتی ہے۔ دین میں الحاد اختیار کرنے کا مطلب کج روی اور گمراہی اختیار کرنا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ناموں میں الحاد (کج روی) کی تین صورتیں ہیں۔ ① اللہ تعالیٰ کے ناموں میں تبدیلی کر دی جائے۔ جیسے مشرکین نے کیا، مثلاً: اللہ کے ذاتی نام سے اپنے ایک بت کا نام لات اور اس کے صفاتی ناموں عَزِیز سے عُزیٰ بنا لیا۔ ② یا اللہ کے ناموں پر اپنی طرف سے اضافے کر لینا، یعنی اپنی طرف سے اللہ تعالیٰ کے لیے نام گھڑ لینا جس کی اجازت اللہ نے نہیں دی ہے۔ ③ یا اس کے ناموں میں کمی کر دی جائے، مثلاً: اسے کسی ایک ہی مخصوص نام سے پکارا جائے اور دوسرے صفاتی ناموں سے پکارنے کو برا سمجھا جائے۔ (فتح القدیر) اللہ کے ناموں میں الحاد کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ ان میں تاویل، تعطیل یا تشبیہ سے کام لیا جائے۔ (أیسر التفاسیر) جس طرح معتزلہ، مُعطِّلَہ اور مُشَبِّہ وغیرہ گمراہ فرقوں کا طریقہ رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا کہ ان سب سے بچ کر رہو۔ یعنی اللہ کے اسماء وصفات میں تاویل نہ کرو، جیسے کہا جائے کہ یَدٌ (ہاتھ) سے مراد قدرت ہے۔ یا استواء علی العرش کا مطلب اِسْتِیلاء (غلبہ) ہے، وغیرہ۔ بلکہ یہ ایمان رکھا جائے کہ واقعی اللہ کے ہاتھ ہیں جیسا کہ اس کی عظمت وجلالت کے لائق ہیں، اس لیے کہ ہاتھ کو اگر قدرت کے معنی میں لیا جائے تو اللہ تعالیٰ نے جو یہ فرمایا کہ میں نے آدم کو اپنے ہاتھوں سے بنایا ہے، ﴿خَلَقْتُ بِيَدَيَّ﴾ (صٓ 75:38) تو حضرت آدم علیہ السلام کا یہ اختصاص ختم ہو جائے گا کیونکہ قدرت الٰہی سے تو ساری ہی مخلوق پیدا ہوئی ہے تو پھر حضرت آدم کی کیا خصوصیت ہوئی جسے اللہ نے بطور خاص بیان فرمایا ہے؟ اس طرح سے ایک حقیقت کا انکار لازم آتا ہے۔ اِسْتَوٰی کے معنی ہیں صَعِدَ، عَلَا، اِرْتَفَعَ، اِسْتَقَرَّ (سلف سے یہ چاروں الفاظ منقول ہیں) جس کا مطلب عرش پر بلند ہونا اور اس پر استقرار پکڑنا ہے۔ اللہ تعالیٰ موجود اور مستقر صرف عرش پر ہے، البتہ اس کا علم ہر جگہ ہے، اس کے علم نے ہر چیز کا احاطہ کر رکھا ہے۔ ﴿وَهُوَ مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ﴾ (الحدید 4:57) ''تم جہاں کہیں بھی ہو، وہ تمھارے ساتھ ہے۔'' میں یہی معیتِ علمی اور احاطۂ علمی مراد ہے نہ کہ معیت ذات۔ ﴿فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ﴾ (البقرۃ 115:2) ''پس جس طرف بھی تم پھرو، ادھر ہی اللہ کا چہرہ ہے۔'' کا مطلب بھی یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام مخلوقات کو محیط ہے، انسان جس طرف بھی اپنا رخ کر لے، اللہ تعالیٰ اس کو گھیر لینے والا ہے، وہ اس کے حیطۂ قدرت سے باہر نہیں۔ اور بعض نے ﴿فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ﴾ سے مراد قبلہ لیا ہے۔ بہر حال اللہ کے عرش پر جلوہ گر ہونے کے دلائل قرآن وحدیث میں بکثرت ہیں، اس لیے سلف کا عقیدہ یہی ہے کہ اس پر ایمان رکھا جائے اور اس کی تاویل نہ کی جائے۔ تعطیل کا مطلب ہے اللہ کی صفات کو معانی ومطالب سے خالی اور معرا قرار دینا۔ حافظ ابن قیم رحمہ اللہ نے اسے سب سے بڑا الحاد کہا ہے: اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کے اسماء ہیں جو اس کی صفات کمال پر دلالت کرتے ہیں اور وہ اسماء، صفات ہی سے مشتق ہیں اور وہی اس کے اوصاف ہیں اور انھی اوصاف کی وجہ سے وہ حسنیٰ ہو سکتے ہیں اگر اسمائے الٰہی صرف الفاظ ہوں، ان کے معانی نہ ہوں تو وہ حسنیٰ ہو سکتے ہیں اور نہ مدح وکمال پر دلالت کرنے والے، اس طرح اسمائے انتقام وغضب کا استعمال، رحمت و احسان کے موقع پر اور اسمائے رحمت و احسان کا استعمال، انتقام وغضب کے موقع پر جائز ہوتا۔ لیکن ایسا نہیں ہے کیونکہ کوئی بھی اس طرح نہیں کہتا اور نہ کہنا جائز ہی ہے کہ یا اللہ! مجھے بخش دے، اس لیے کہ تو مُنْتَقِم ہے۔ یا، اے اللہ! مجھے عطا کر، اس لیے کہ تو ضار و مانع ہے بلکہ جس طرح کی دعا کی جاتی ہے، اسی

لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿182﴾ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ؕ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿183﴾ اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا سکتة مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿184﴾ اَوَلَمْ يَنْظُرُوْا فِيْ مَلَكُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ

بتدریج عذاب کی طرف اس طرح لے جائیں گے کہ انھیں خبر بھی نہیں ہوگی ﴿182﴾ اور میں ان کو مہلت دیتا ہوں، بے شک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے ﴿183﴾[1] کیا ان لوگوں نے اس بات پر غور نہیں کیا کہ ان کے ساتھی کو ذرا بھی جنون نہیں، وہ تو صرف صاف صاف ڈرانے والے ہیں ﴿184﴾[2] اور کیا انھوں نے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اور اللہ کی پیدا کی ہوئی کسی چیز پر نظر نہیں کی اور

---

صفت کا حوالہ دیا جاتا ہے۔ یا اللہ مجھے بخش دے، بے شک تو غفور و رحیم ہے، اے اللہ! مجھے عطا کر کیونکہ تو وَهَّاب اور مُعْطِی ہے، وغیرہ، اس لیے اللہ نے اپنے کو قَوِيّ کہا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ وہ قوت والا ہے، عزیز ہے، یعنی عزت والا ہے، وہ علیم وقدیر ہے تو یقیناً وہ علم وقدرت سے موصوف ہے، وہ عظیم ہے تو مطلب ہے، عظمت والا۔ سمیع وبصیر ہے تو مطلب ہے سننے اور دیکھنے والا۔ وعلٰی هذا القياس دوسرے اسماء وصفات ہیں۔ علاوہ ازیں اگر اسمائے الٰہی معانی کے بغیر ہوں تو غفور رحیم اور شديد العقاب کے مابین کوئی فرق نہیں ہوگا، حالانکہ ایسا نہیں ہے، وہ غفور رحیم بھی ہے اور شديد العقاب بھی۔ غفور رحیم ہے اہل ایمان و تقویٰ کے لیے اور شديد العقاب ہے نافرمانوں اور سرکشوں کے لیے۔ بہر حال یہ تعطیل بھی بڑی گمراہی ہے۔

تشبیہ کا مطلب ہے اللہ کی صفات کو مخلوق کی صفات جیسا قرار دینا، جیسے کہا جائے: اللہ کے عرش پر استوا کا مطلب ایسے ہی ہے جیسے مخلوق کا تخت وکرسی پر بیٹھنا اور مستوی ہونا یا اس کا ہاتھ فلاں کے ہاتھ کی طرح ہے وغیرہ۔ اس طرح کی تشبیہ اللہ کے وصف میں کمی کو مستلزم ہے جو اس کی عظمت وشان کے منافی ہے، اس لیے ضروری ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اسماء وصفات جو قرآن حدیث میں بیان ہوئے ہیں، ان پر ایمان رکھا جائے اور یہ عقیدہ رکھا جائے کہ اللہ تعالیٰ ان صفات سے یقیناً متصف ہے جیسا کہ اس کی عظمت وجلالت کے لائق ہے۔ تاہم ان کی کیفیت کیا ہے؟ اس کا ہمیں علم نہیں، اس لیے ہم اس کے بیان سے قاصر ہیں۔ اس کا کوئی مثیل، نظیر، ہمسر اور مشابہ نہیں۔ تَعَالَى اللّٰهُ عَنْ ذٰلِكَ عُلُوًّا كَبِيرًا.

ضروری وضاحت: بعض لوگ کہتے ہیں کہ مسئلہ صفات باری تعالیٰ میں سلف کا مسلک تفویض اور توقف کا تھا اور اسی اعتبار سے انھیں مفوضہ کہا گیا ہے۔ یہ بات ایک اعتبار سے صحیح اور ایک اعتبار سے غلط ہے۔ صحیح اس اعتبار سے کہ وہ صفات الٰہی اور ان کی حقیقت کا تو اثبات کرتے تھے، البتہ ان کی کیفیت کا علم اللہ کے سپرد کرتے تھے گویا کیفیت صفات میں ان کا مسلک توقف وتفویض کا تھا نہ کہ صفات الٰہی کی حقیقت اور ان کے معانی ومطالب کی وضاحت میں، اس لیے سلف کی بابت یہ باور کرانا کہ وہ صفات الٰہی کے معنی ومطلب پر بھی ایمان نہیں رکھتے تھے اور اس کا علم اللہ کے سپرد کرتے تھے، یہ ان پر اتہام ہے اور اس اعتبار سے انھیں مفوضہ قرار دینا بھی غلط ہے۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے ڈاکٹر شمس الدین افغانی رحمہ اللہ کی کتاب الماتریدية: 125/2) سُبْحَانَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيمٌ.

[1] یہ وہی اِسْتِدْرَاج و اِمْهَال ہے جو بطور امتحان اللہ تعالیٰ افراد اور قوموں کو دیتا ہے، پھر جب اس کی مشیت مؤاخذہ کرنے کی ہوتی ہے تو کوئی اس سے بچانے پر قادر نہیں ہوسکتا کیونکہ اس کی تدبیر بڑی مضبوط ہے۔

[2] صَاحِبٌ سے مراد نبیٔ کریم ﷺ کی ذات گرامی ہے جن کی بابت مشرکین کبھی ساحر اور کبھی مجنون (نعوذ باللہ) کہتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: یہ تمھارے عدم تفکر کا نتیجہ ہے۔ وہ تو ہمارا پیغامبر ہے جو ہمارے احکام پہنچانے والا اور ان سے غفلت واعراض کرنے والوں کو

شَيْءٍ ۙ وَّاَنْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۭ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿185﴾ مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ؕ وَيَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿186﴾ يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ ۚ لَا يُجَلِّيْهَا لِوَقْتِهَآ اِلَّا هُوَ ؔؕ ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ لَا تَاْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً ؕ يَسْـَٔلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا ؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿187﴾ قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۛۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْٓءُ ۛۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ

وقف لازم

نہ اس بات پر غور کیا کہ شاید ان کی موت کا وقت قریب ہو،[1] پھر قرآن کے بعد وہ اور کس بات پر ایمان لائیں گے؟﴿185﴾[2] جس کو اللہ گمراہ کردے اس کو کوئی راہ پر نہیں لا سکتا۔ اور اللہ ان کو ان کی سرکشی میں بھٹکتے ہوئے چھوڑ دیتا ہے﴿186﴾ یہ لوگ آپ سے قیامت[3] کے متعلق سوال کرتے ہیں کہ وہ کب واقع ہوگی؟[4] آپ فرما دیجیے کہ اس کا علم صرف میرے رب ہی کے پاس ہے،[5] اسے اس کے وقت پر وہی ظاہر کرے گا، وہ آسمانوں اور زمین میں بڑا بھاری حادثہ ہوگا،[6] وہ تم پر بالکل اچانک آ پڑے گی۔ وہ آپ سے اس طرح پوچھتے ہیں جیسے گویا آپ اس کی پوری تحقیق کر چکے ہیں۔[7] آپ فرما دیجیے کہ اس کا علم خاص اللہ ہی کے پاس ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے﴿187﴾ آپ فرما دیجیے کہ میں خود اپنی ذات کے لیے بھی کسی نفع اور نقصان کا اختیار نہیں رکھتا مگر جو اللہ چاہے۔ اور اگر میں غیب کی باتیں جانتا ہوتا تو اپنے لیے بہت سے منافع حاصل کر لیتا اور کوئی نقصان مجھ کو نہ پہنچتا، میں تو محض ڈرانے والا اور بشارت دینے والا

ڈرانے والا ہے۔

[1] مطلب یہ ہے کہ ان چیزوں پر بھی اگر یہ غور کریں تو یقیناً یہ اللہ پر ایمان لے آئیں، اس کے رسول کی تصدیق اور اس کی اطاعت اختیار کر لیں اور انھوں نے جو اللہ کے شریک بنا رکھے ہیں، انھیں چھوڑ دیں اور اس بات سے ڈریں کہ انھیں موت اس حال میں آ جائے کہ وہ کفر پر قائم ہوں۔

[2] حدیث سے مراد یہاں قرآن کریم ہے، یعنی نبی ﷺ کے انذار و تہدید اور قرآن کریم کے بعد بھی اگر یہ ایمان نہ لائیں تو ان سے بڑھ کر انھیں ڈرانے والی چیز اور کیا ہوگی جو اللہ کی طرف سے نازل ہو اور پھر یہ اس پر ایمان لائیں؟

[3] سَاعَةٌ کے معنی گھڑی (لمحہ یا پل) کے ہیں۔ قیامت کو ساعت اس لیے کہا گیا ہے کہ یہ اچانک اس طرح آ جائے گی کہ پل بھر میں ساری کائنات درہم برہم ہو جائے گی یا سرعت حساب کے اعتبار سے قیامت کی گھڑی کو ساعة سے تعبیر کیا گیا ہے۔

[4] أَرْسٰى يُرْسِي کے معنی اثبات و وقوع کے ہیں، یعنی کب یہ قیامت ثابت یا واقع ہوگی؟

[5] یعنی اس کا یقینی علم نہ کسی فرشتے کو ہے نہ کسی نبی کو، اللہ کے سوا اس کا علم کسی کے پاس نہیں، وہی اس کو اپنے وقت پر ظاہر فرمائے گا۔

[6] اس کے ایک دوسرے معنی ہیں۔ اس کا علم آسمان اور زمین والوں پر بھاری ہے کیونکہ وہ مخفی ہے اور مخفی چیز دلوں پر بھاری ہوتی ہے۔

[7] ﴿حَفِيٌّ﴾ کہتے ہیں: پیچھے پڑ کر سوال کرنے اور تحقیق کرنے کو، یعنی یہ آپ ﷺ سے قیامت کے بارے میں اس طرح سوال

يُؤْمِنُوْنَ ﴿188﴾ هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا ۚ فَلَمَّا تَغَشّٰىهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ ۚ فَلَمَّاۤ اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا

ہوں، ان لوگوں کو جو ایمان لائیں ﴿188﴾[1] وہ اللہ ہی تو ہے جس نے تم کو ایک جان سے پیدا کیا[2] اور اسی سے اس کا جوڑا بنایا[3] تاکہ وہ اس سے سکون حاصل کرے،[4] پھر جب میاں نے بیوی سے قربت کی تو[5] اس کو ہلکا سا حمل ٹھہر گیا تو وہ اس کو لیے ہوئے چلتی پھرتی رہی،[6] پھر جب وہ بوجھل ہوگئی تو دونوں میاں بیوی اللہ سے جو ان کا مالک ہے دعا کرنے لگے کہ اگر تو نے ہم کو صحیح سالم

---

کرتے ہیں کہ گویا آپ نے رب کے پیچھے پڑ کر اس کی بابت ضروری علم حاصل کر رکھا ہے۔

① یہ آیت اس بات میں کتنی واضح ہے کہ نبی ﷺ عالم الغیب نہیں۔ عالم الغیب صرف اللہ کی ذات ہے۔ لیکن ظلم اور جہالت کی انتہا ہے کہ اس کے باوجود اہل بدعت آپ کو عالم الغیب باور کراتے ہیں۔ حالانکہ بعض جنگوں میں آپ کے دندان مبارک بھی شہید ہوئے، آپ کا چہرہ مبارک بھی زخمی ہوا اور آپ نے فرمایا کہ یہ قوم کیسے فلاح یاب ہوگی جس نے اپنے نبی کے سر کو زخمی کر دیا (کتب حدیث میں یہ واقعات بھی اور ذیل کے واقعات بھی درج ہیں) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگی تو نبی ﷺ پورا ایک مہینہ سخت مضطرب اور نہایت پریشان رہے۔ ایک یہودی عورت نے آپ کی دعوت کی اور کھانے میں زہر ملا دیا جسے آپ نے بھی تناول فرمایا اور صحابہ نے بھی حتی کہ بعض صحابہ تو کھانے کی سُمِّيَّتْ (زہریلے پن) سے وفات ہی پا گئے اور خود نبی ﷺ عمر بھر اس زہر کے اثرات محسوس فرماتے رہے۔ یہ اور اس قسم کے متعدد واقعات ہیں جن سے واضح ہے کہ آپ کو عدم علم کی وجہ سے تکلیف پہنچی، نقصان اٹھانا پڑا جس سے قرآن کی بیان کردہ حقیقت کا اثبات ہوتا ہے کہ ''اگر میں غیب جانتا ہوتا تو مجھے کوئی مضرت نہ پہنچتی۔''

② یعنی حضرت آدم سے۔ اسی لیے ان کو انسان اول اور ابوالبشر کہا جاتا ہے۔

③ اس سے مراد حضرت حواء ہیں، جو حضرت آدم علیہ السلام کی زوج بنیں۔ ان کی تخلیق حضرت آدم علیہ السلام سے ہوئی جس طرح کہ ﴿مِنْهَا﴾ کی ضمیر سے، جو نفس واحدہ کی طرف راجع ہے، واضح ہے۔ (مزید دیکھیے سورۂ نساء، آیت: 1 کا حاشیہ)

④ یعنی اس سے اطمینان وسکون حاصل کرے، اس لیے کہ ایک جنس اپنے ہی ہم جنس سے صحیح معنوں میں مانوس اور قریب ہو سکتی ہے جو سکون حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے۔ غیر سے اس سکون کا حصول ممکن ہی نہیں۔ دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَمِنْ اٰيٰتِهٖۤ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْۤا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً﴾ (الروم 30:21) ''اللہ کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس نے تمھارے لیے تم ہی میں سے (یا تمھاری جنس ہی میں سے) جوڑے پیدا کیے تاکہ تم ان سے سکون حاصل کرو اور تمھارے درمیان اس نے پیار و محبت رکھ دی۔'' یعنی اللہ نے مرد اور عورت دونوں کے اندر ایک دوسرے کے لیے جو جذبات اور کشش رکھی ہے، فطرت کے یہ تقاضے وہ جوڑا بن کر پورا کرتے ہیں اور ایک دوسرے سے قرب وانس حاصل کرتے ہیں، چنانچہ یہ حقیقت ہے کہ جو باہمی پیار میاں بیوی کے درمیان ہوتا ہے، وہ دنیا میں کسی اور کے ساتھ نہیں ہوتا۔

⑤ یعنی یہ نسل انسانی اس طرح بڑھی اور آگے چل کر جب ان میں سے ایک زوج، یعنی میاں بیوی نے ایک دوسرے سے قربت کی۔ ﴿تَغَشّٰىهَا﴾ کے معنی بیوی سے ہم بستری کرنا ہیں، یعنی وطی کرنے کے لیے ڈھانپا۔

⑥ یعنی حمل کے ابتدائی ایام میں حتیٰ کہ نطفے سے عَلَقَه اور عَلَقَه سے مُضْغَه بننے تک حمل خفیف ہی رہتا ہے، محسوس بھی نہیں ہوتا

لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿189﴾ فَلَمَّاۤ اٰتٰىهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ فِيْمَاۤ اٰتٰىهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿190﴾ اَيُشْرِكُوْنَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْـًٔا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ۖ﴿191﴾ وَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ لَهُمْ نَصْرًا وَّلَاۤ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ﴿192﴾ وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَتَّبِعُوْكُمْ ؕ سَوَآءٌ عَلَيْكُمْ اَدَعَوْتُمُوْهُمْ اَمْ اَنْتُمْ صَامِتُوْنَ ﴿193﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ فَادْعُوْهُمْ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿194﴾ اَلَهُمْ اَرْجُلٌ يَّمْشُوْنَ بِهَاۤ ۫ اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ بِهَاۤ ۫ اَمْ لَهُمْ اَعْيُنٌ

اولا د دے دی تو ہم خوب شکر گزاری کریں گے ﴿189﴾ [1] سو جب اللہ نے دونوں کو صحیح سالم اولا د دے دی تو اللہ کی دی ہوئی چیز میں وہ دونوں اللہ کے شریک قرار دینے لگے، [2] پس اللہ بلند تر ہے اس سے جو وہ شرک کرتے ہیں ﴿190﴾ کیا وہ ایسوں کو شریک ٹھہراتے ہیں جو کسی چیز کو پیدا نہیں کر سکتے اور وہ خود پیدا کیے جاتے ہیں ﴿191﴾ وہ نہ تو ان کی مدد کر سکتے ہیں اور نہ خود اپنی ہی مدد کر سکتے ہیں ﴿192﴾ اور اگر تم ان کو ہدایت کی طرف بلاؤ تو تمھارے کہنے پر نہ چلیں، [3] تمھارے لیے دونوں امر برابر ہیں، خواہ تم ان کو پکارو یا تم خاموش رہو ﴿193﴾ اللہ کو چھوڑ کر جنھیں تم پکارتے ہو، بلاشبہ وہ بھی تم ہی جیسے بندے ہیں، [4] سو تم ان کو پکارو اگر تم سچے ہو تو چاہیے کہ وہ تمھیں جواب دیں ﴿194﴾ کیا ان کے پاؤں ہیں جن سے وہ چلتے ہوں یا ان کے ہاتھ ہیں جن سے وہ پکڑتے ہوں یا ان کی آنکھیں ہیں

---

اور عورت کو زیادہ گرانی بھی نہیں ہوتی۔

[1] بوجھل ہو جانے سے مراد، جب بچہ پیٹ میں بڑا ہو جاتا ہے تو جوں جوں ولادت کا وقت قریب آتا جاتا ہے، والدین کے دل میں خطرات اور توہمات پیدا ہوتے جاتے ہیں (بالخصوص جب عورت کو اٹھرا کی بیماری ہو) تو انسانی فطرت ہے کہ خطرات میں وہ اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے، چنانچہ وہ دونوں اللہ سے دعائیں کرتے ہیں اور شکر گزاری کا عہد کرتے ہیں۔

[2] شریک قرار دینے سے مراد یا تو بچے کا نام ایسا رکھنا ہے، مثلاً: امام بخش، پیراں دتہ، عبد شمس، بندہ علی وغیرہ، جس سے یہ اظہار ہوتا ہو کہ یہ بچہ فلاں بزرگ، فلاں پیر کی (نَعُوذُ بِاللّٰهِ) نظر کرم کا نتیجہ ہے۔ یا پھر اپنے اس عقیدے کا اظہار کرے کہ ہم فلاں بزرگ یا فلاں قبر پر گئے تھے جس کے نتیجے میں یہ بچہ پیدا ہوا ہے۔ یا کسی مردہ کے نام کی نذر نیاز دے یا بچے کو کسی قبر پر لے جا کر اس کا ماتھا وہاں ٹکائے کہ ان کے طفیل بچہ ہوا ہے۔ یہ ساری صورتیں اللہ کا شریک ٹھہرانے کی ہیں جو بدقسمتی سے مسلمان عوام میں بھی عام ہیں۔ اگلی آیات میں اللہ تعالیٰ شرک کی تردید فرما رہا ہے۔

[3] یعنی تمھاری بتلائی ہوئی بات پر عمل نہیں کریں گے۔ ایک دوسرا مفہوم اس کا یہ ہے کہ اگر تم ان سے رشد و ہدایت طلب کرو تو وہ تمھاری بات نہیں مانیں گے، نہ تمھیں کوئی جواب ہی دیں گے۔ (فتح القدیر)

[4] یعنی جب وہ زندہ تھے۔ بلکہ اب تو تم خود ان سے زیادہ کامل ہو، اب وہ دیکھ نہیں سکتے، تم دیکھتے ہو۔ وہ سن نہیں سکتے تم سنتے ہو۔ وہ کسی کی بات سمجھ نہیں سکتے، تم سمجھتے ہو۔ وہ جواب نہیں دے سکتے، تم دیتے ہو۔ اس سے معلوم ہوا کہ مشرکین، جن کی مورتیاں بنا کر پوجتے تھے، وہ بھی پہلے اللہ کے بندے، یعنی انسان ہی تھے، جیسے حضرت نوح علیہ السلام کی قوم کے پانچ بتوں کی بابت صحیح بخاری میں صراحت موجود ہے کہ وہ اللہ کے نیک بندے تھے۔ (صحیح البخاري، حدیث: 4920)

يُّبْصِرُوْنَ بِهَاۤ ۡ اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ يَّسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ قُلِ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ كِيْدُوْنِ فَلَا تُنْظِرُوْنِ ﴿۱۹۵﴾ اِنَّ وَلِيِّۦَ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۹۶﴾ وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَكُمْ وَلَاۤ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ﴿۱۹۷﴾ وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَسْمَعُوْا ؕ وَتَرٰىهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ وَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ﴿۱۹۸﴾ خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَاَعْرِضْ عَنِ

جن سے وہ دیکھتے ہوں یا ان کے کان ہیں جن سے وہ سنتے ہوں،[1] آپ کہہ دیجیے! تم اپنے سب شرکاء کو بلا لو، پھر میرے خلاف تدبیر کرو پھر مجھے ذرا مہلت نہ دو﴿195﴾[2] یقیناً میرا کارساز اللہ ہے جس نے یہ کتاب نازل فرمائی اور وہ نیک بندوں کی کارسازی کرتا ہے﴿196﴾ اور جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، وہ تمھاری کچھ مدد نہیں کر سکتے، وہ تو اپنی مدد بھی نہیں کر سکتے﴿197﴾[3] اور اگر تم ان کو ہدایت کی طرف بلاؤ تو اس کو نہ سنیں[4] اور ان کو آپ دیکھتے ہیں کہ گویا وہ آپ کو دیکھ رہے ہیں اور وہ کچھ بھی نہیں دیکھتے﴿198﴾ آپ درگزر کو اختیار کریں[5] نیک

① یعنی اب ان میں سے کوئی چیز بھی ان کے پاس موجود نہیں ہے۔ مرنے کے ساتھ ہی دیکھنے، سننے، سمجھنے اور چلنے کی طاقت ختم ہو گئی۔ اب ان کی طرف منسوب یا تو پتھر یا لکڑی کی خود تراشیدہ مورتیاں ہیں یا گنبد، قبے اور آستانے ہیں جو ان کی قبروں پر بنا لیے گئے اور یوں استخواں فروشی کا کاروبار فروغ پذیر ہے۔ ع......اگرچہ پیر ہے آدم، جواں ہیں لات ومنات۔

② یعنی اگر تم اپنے دعوے میں سچے ہو کہ یہ تمھارے مددگار ہیں تو ان سے مدد طلب کر کے میرے خلاف تدبیر کرو۔

③ جو اپنی مدد آپ کرنے پر قادر نہ ہوں، وہ بھلا دوسروں کی مدد کیا کریں گے؟

جو خود محتاج ہووے دوسرے کا بھلا اس سے مدد کا مانگنا کیا

④ اس کا وہی مفہوم ہے جو آیت: 193 کا ہے۔

⑤ بعض علماء نے اس کے معنی کیے ہیں: خُذْ مَا عَفَا لَكَ مِنْ أَمْوَالِهِمْ أَيْ مَا فَضَلَ یعنی ”جو ضرورت سے زائد مال ہو، وہ لے لو۔“ اور یہ زکاۃ کی فرضیت سے قبل کا حکم ہے۔ (فتح الباري: 388/8) لیکن دوسرے مفسرین نے اس سے اخلاقی ہدایت، یعنی عفو و درگزر مراد لیا ہے اور امام ابن جریر اور امام بخاری رحمہما اللہ وغیرہ نے اسی کو ترجیح دی ہے، چنانچہ امام بخاری رحمہ اللہ نے اس کی تفسیر میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ایک واقعہ نقل کیا ہے کہ عُيَيْنَه بن حِصن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آ کر ان پر تنقید کرنے لگے کہ آپ ہمیں نہ پوری عطا دیتے ہیں اور نہ ہمارے درمیان انصاف کرتے ہیں جس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ غضب ناک ہوئے، یہ صورت حال دیکھ کر حضرت عمر کے مشیر حُر بن قیس نے (جو عیینہ کے بھتیجے تھے) حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم فرمایا تھا: ﴿خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَاَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِيْنَ ۝﴾ ”درگزر کو اختیار کیجیے اور نیکی کا حکم دیجیے اور جاہلوں سے اعراض کیجیے۔“ اور یہ بھی جاہلوں میں سے ہے جس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے درگزر فرما دیا۔ «وَكَانَ وَقَّافًا عِنْدَ كِتَابِ اللّٰهِ» ”اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اللہ کی کتاب کا حکم سن کر فوراً گردن خم کر دینے والے تھے۔“ (صحيح البخاري، حديث: 4642) اس کی تائید ان احادیث سے بھی ہوتی ہے جن میں ظلم کے مقابلے میں معاف کر دینے، قطع رحمی کے مقابلے میں صلہ رحمی اور برائی کے بدلے احسان کرنے کی تلقین کی گئی ہے۔

الْجٰهِلِيْنَ ﴿199﴾ وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿200﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ ﴿201﴾ وَاِخْوَانُهُمْ يَمُدُّوْنَهُمْ فِي الْغَيِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُوْنَ ﴿202﴾ وَاِذَا لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰيَةٍ قَالُوْا لَوْلَا اجْتَبَيْتَهَا ؕ قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ مِنْ رَّبِّيْ ۚ هٰذَا بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿203﴾ وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿204﴾ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا

کام کا حکم دیں [1] اور جاہلوں سے کنارہ کش ہوجائیں ﴿199﴾ [2] اور اگر آپ کو شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ آنے لگے تو اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجیے، [3] بلاشبہ وہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿200﴾ یقیناً جو لوگ متقی ہیں جب ان کو شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ پیدا ہوتا ہے تو وہ چونک پڑتے ہیں، پھر یکایک ان کی آنکھیں کھل جاتی ہیں ﴿201﴾ [4] اور جو شیاطین کے بھائی ہیں وہ ان کو گمراہی میں کھینچے لیے جاتے ہیں، پھر وہ اس میں کسی قسم کی کوتاہی نہیں کرتے ﴿202﴾ [5] اور جب آپ ان کے پاس کوئی معجزہ نہیں لاتے تو وہ کہتے ہیں کہ تم خود اپنی طرف سے کیوں نہیں بنالاتے؟ آپ فرمادیجیے کہ میں اس کا اتباع کرتا ہوں جو مجھ پر میرے رب کی طرف سے وحی کی جاتی ہے۔ یہ روشن دلیلیں ہیں تمھارے رب کی طرف سے اور ہدایت اور رحمت ہے ان لوگوں کے لیے جو ایمان لاتے ہیں ﴿203﴾ [6] اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے غور سے کان لگا کر سنا کرو اور خاموش رہا کرو امید ہے کہ تم پر رحمت ہو ﴿204﴾ [7] اور اپنے رب کو اپنے دل میں عاجزی

---

① ﴿بِالْعُرْفِ﴾ سے مراد معروف، یعنی نیکی ہے۔

② یعنی جب آپ نیکی کا حکم دینے میں اتمام حجت کر چکیں اور پھر بھی وہ نہ مانیں تو ان سے اعراض فرمالیں اور ان کے جھگڑوں اور حماقتوں کا جواب نہ دیں۔

③ اور اس موقع پر اگر آپ کو شیطان اشتعال میں لانے کی کوشش کرے تو آپ اللہ سے پناہ طلب فرمائیں۔

④ اس میں اہل تقویٰ کی بابت بتلایا گیا ہے کہ وہ شیطان سے چوکنا رہتے ہیں۔ ﴿طٰٓئِفٌ﴾ یا طَیْف، اس تخیل کو کہتے ہیں جو دل میں آئے یا خواب میں نظر آئے۔ یہاں اسے شیطانی وسوسے کے معنی میں استعمال کیا گیا کیونکہ وسوسۂ شیطانی بھی خیالی تصورات کے مشابہ ہے۔ (فتح القدیر)

⑤ یعنی شیطان کافروں کو گمراہی کی طرف کھینچے لے جاتے ہیں، پھر وہ کافر (گمراہی کی طرف جانے میں) یا شیطان ان کو لے جانے میں کمی کوتاہی نہیں کرتے، یعنی ﴿لَا يُقْصِرُوْنَ﴾ کا فاعل کافر بھی بن سکتے ہیں اور اخوانُ الْكُفَّارِ شیاطین بھی۔

⑥ مراد ایسا معجزہ ہے جو ان کے کہنے پر ان کی خواہش کے مطابق ظاہر کر کے دکھایا جائے، جیسے ان کے بعض مطالبات سورۂ بنی اسرائیل، آیت: 93,90 میں بیان کیے گئے ہیں۔ ﴿لَوْلَا اجْتَبَيْتَهَا﴾ کے معنی ہیں، تو اپنے پاس سے ہی کیوں نہیں بنا لاتا؟ اس کے جواب میں بتلایا گیا کہ آپ فرمادیں، معجزات پیش کرنا میرے اختیار میں نہیں ہے میں تو صرف وحیٔ الٰہی کا پیروکار ہوں۔ ہاں البتہ یہ قرآن جو میرے پاس آیا ہے، یہ بجائے خود ایک بہت بڑا معجزہ ہے۔ اس میں تمھارے رب کی طرف سے بصائر (دلائل و براہین) اور ہدایت و رحمت ہے۔ بشرطیکہ کوئی ایمان لانے والا ہو۔

وَّ خِيفَةً وَّ دُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ﴿205﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ يَسْجُدُوْنَ ﴿206﴾ السجدۃ ع 24 18 14

اٰيَاتُهَا 75 (8) سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ مَدَنِيَّةٌ (88) رُكُوْعَاتُهَا 10

سورۂ انفال مدنی ہے اور اس کی 75 آیات اور 10 رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ ۪ وَاَطِيْعُوا

اور خوف کے ساتھ اور پست آواز سے صبح وشام یاد کرتے رہو اور ان لوگوں میں سے نہ ہونا جو غفلت میں پڑے ہیں ﴿205﴾ یقیناً جو تیرے رب کے نزدیک ہیں، وہ اس کی عبادت سے تکبر نہیں کرتے اور اس کی پاکی بیان کرتے ہیں اور اس کو سجدہ کرتے ہیں ﴿206﴾ یہ لوگ آپ سے غنیمتوں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں،[1] آپ فرما دیجیے! کہ یہ غنیمتیں اللہ اور اس کے رسول کی ہیں،[2] سو تم اللہ سے ڈرو اور اپنے باہمی تعلقات کی اصلاح کرو اور اگر تم مومن ہو تو اللہ اور اس کے رسول

[7] یہ ان کافروں کو کہا جا رہا ہے جو قرآن کی تلاوت کرتے وقت شور کرتے تھے اور اپنے ساتھیوں کو کہتے تھے: ﴿لَا تَسْمَعُوْا لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ وَالْغَوْا فِيْهِ﴾ (حٰمٓ السجدة 26:41) ''یہ قرآن مت سنو اور شور کرو۔'' ان سے کہا گیا کہ اس کی بجائے تم اگر غور سے سنو اور خاموش رہو تو شاید اللہ تعالیٰ تمھیں ہدایت سے نواز دے۔ اور یوں تم رحمت الٰہی کے مستحق بن جاؤ۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ اس کا مطلب ہے کہ جب بھی قرآن پڑھا جائے، چاہے نماز ہو یا غیر نماز، سب کو خاموشی سے قرآن سننے کا حکم ہے اور پھر وہ اس عموم سے استدلال کرتے ہوئے جہری نمازوں میں مقتدی کے سورۂ فاتحہ پڑھنے کو بھی اس قرآنی حکم کے خلاف باور کراتے ہیں۔ درآں حالیکہ جہری نمازوں میں امام کے پیچھے سورۂ فاتحہ پڑھنے کی تاکید نبی ﷺ سے صحیح احادیث سے ثابت ہے، اس لیے اول تو اس آیت کو صرف کفار کے متعلق ہی سمجھنا صحیح ہے جیسا کہ اس کے مکی ہونے سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ لیکن اگر اسے عام سمجھا جائے تب بھی اس عموم سے نبی ﷺ نے مقتدیوں کو خارج فرما دیا اور یوں قرآن کے اس عموم کے باوجود جہری نمازوں میں مقتدیوں کا سورۂ فاتحہ پڑھنا ضروری ہوگا۔ کیونکہ قرآن کے اس عموم کی یہ تخصیص صحیح وقوی احادیث سے ثابت ہے۔ بنا بریں جس طرح اور بعض عمومات قرآنی کی تخصیص احادیث کی بنیاد پر تسلیم کی جاتی ہے، مثلاً: آیت ﴿اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا﴾ (النور 2:24) کے عموم سے شادی شدہ زانی کا اخراج اور ﴿وَالسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ﴾ (المآئدة 38:5) کے عموم سے ایسے چور کا اخراج یا تخصیص جس نے ربع دینار سے کم مالیت کی چیز چوری کی ہو یا چوری شدہ چیز حرز میں نہ رکھی ہو وغیرہ۔ اسی طرح ﴿فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا﴾ کے عمومی حکم سے مقتدی خارج ہوں گے اور ان کے لیے جہری نمازوں میں بھی سورۂ فاتحہ کا پڑھنا ضروری ہوگا کیونکہ نبی ﷺ نے اس کی تاکید فرمائی ہے (جیسا کہ سورۂ فاتحہ کی تفسیر میں یہ احادیث بیان کی گئی ہیں)

[1] ﴿اَلْاَنْفَالُ﴾ نَفَل کی جمع ہے جس کے معنی زیادہ کے ہیں، یہ اس مال واسباب کو کہا جاتا ہے جو کافروں کے ساتھ جنگ میں ہاتھ لگے جسے غنیمت بھی کہا جاتا ہے یا اسے نفل (زیادہ) اس لیے کہا جاتا ہے کہ یہ ان چیزوں میں سے ایک ہے جو پچھلی امتوں پر حرام تھیں۔ یہ گویا امت محمدیہ پر ایک زائد چیز حلال کی گئی ہے یا اس لیے کہ یہ جہاد کے اجر سے (جو آخرت کو ملے گا) ایک زائد چیز ہے جو

اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗٓ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ① اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ② الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ

کی اطاعت کرو① [1] بس ایمان والے تو ایسے ہوتے ہیں کہ جب اللہ کا ذکر آتا ہے تو ان کے دل ڈر جاتے ہیں اور جب اللہ کی آیتیں ان کو پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ آیتیں ان کے ایمان کو اور زیادہ کر دیتی ہیں اور وہ لوگ اپنے رب پر توکل کرتے ہیں② [2] جو نماز قائم کرتے

---

بعض دفعہ دنیا ہی میں مل جاتی ہے۔

② یعنی اس کا فیصلہ وہی کریں گے۔ اللہ کا رسول، اللہ کے حکم سے اسے تقسیم فرمائے گا، نہ کہ تم آپس میں جس طرح چاہو اسے تقسیم کرلو۔

① اس کا مطلب یہ ہوا کہ مذکورہ تینوں باتوں پر عمل کے بغیر ایمان مکمل نہیں۔ اس سے تقویٰ، اصلاح ذات البین اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کی اہمیت واضح ہے۔ خاص طور پر مال غنیمت کی تقسیم میں ان تینوں امور پر عمل نہایت ضروری ہے کیونکہ مال کی تقسیم میں باہمی فساد کا بھی شدید اندیشہ رہتا ہے، اس کے علاج کے لیے اصلاح ذات البین پر زور دیا۔ ہیرا پھیری اور خیانت کا بھی امکان رہتا ہے، اس کے لیے تقویٰ کا حکم دیا۔ اس کے باوجود بھی کوئی کوتاہی ہو جائے تو اس کا حل اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت میں مضمر ہے۔

② ان آیات میں اہل ایمان کی 4 صفات بیان کی گئی ہیں: ① وہ اللہ کی اور اس کے رسول ﷺ دونوں کی اطاعت کرتے ہیں ② اللہ کا ذکر سن کر، اللہ کی جلالت وعظمت سے ان کے دل کانپ اٹھتے ہیں ③ تلاوت قرآن سے ان کے ایمانوں میں اضافہ ہوتا ہے (جس سے معلوم ہوا کہ ایمان میں بھی کمی بیشی ہوتی ہے، جیسا کہ محدثین کا مسلک ہے) ④ اور وہ اپنے رب پر توکل کرتے ہیں۔ توکل کا مطلب ہے کہ ظاہری اسباب اختیار کرنے کے بعد اللہ کی ذات پر بھروسہ کرتے ہیں، یعنی اسباب سے اعراض وگریز بھی نہیں کرتے کیونکہ انھیں اختیار کرنے کا حکم اللہ تعالیٰ ہی نے دیا ہے لیکن اسباب ظاہری کو ہی سب کچھ نہیں سمجھ لیتے بلکہ ان کا یہ یقین ہوتا ہے کہ اصل کارفرما مشیت الٰہی ہی ہے، اس لیے جب تک اللہ کی مشیت نہیں ہوگی، یہ ظاہری اسباب کچھ نہیں کر سکیں گے اور اس یقین واعتماد کی بنیاد پر پھر وہ اللہ کی مدد واعانت حاصل کرنے سے ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں ہوتے۔ آگے ان کی مزید صفات کا تذکرہ ہے اور ان صفات کے حاملین کے لیے اللہ کی طرف سے سچے مومن ہونے کا سرٹیفکیٹ اور مغفرت ورحمت الٰہی اور رزق کریم کی نوید ہے۔ جَعَلَنَا اللّٰهُ مِنْهُمْ. (اللہ تعالیٰ ہمیں بھی ان میں شمار فرمالے)

جنگ بدر کا پس منظر: جنگ بدر، جو 2 ہجری میں ہوئی، کافروں کے ساتھ مسلمانوں کی پہلی جنگ تھی۔ علاوہ ازیں یہ منصوبہ بندی اور تیاری کے بغیر اچانک ہوئی۔ نیز بے سروسامانی کی وجہ سے بعض مسلمان ذہنی طور پر اس کے لیے تیار بھی نہیں تھے۔ مختصراً اس کا پس منظر اس طرح ہے کہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی (جو ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے) سرکردگی میں ایک تجارتی قافلہ شام سے مکہ واپس آ رہا تھا، چونکہ مسلمانوں کا بھی بہت سا مال واسباب ہجرت کی وجہ سے مکہ رہ گیا تھا یا کافروں نے چھین لیا تھا، نیز کافروں کی قوت وشوکت کو توڑنا بھی مقتضائے وقت تھا، ان تمام باتوں کے پیش نظر رسول اللہ ﷺ نے اس تجارتی قافلے پر حملہ کرنے کا پروگرام بنایا اور مسلمان اس نیت سے مدینہ سے چل پڑے۔ ابوسفیان کو بھی اس امر کی اطلاع مل گئی، چنانچہ انھوں نے ایک تو اپنا راستہ تبدیل کرلیا۔ دوسرے، مکہ اطلاع بھجوا دی جس کی بنا پر ابوجہل ایک لشکر لے کر اپنے قافلے کی حفاظت کے لیے بدر کی جانب چل پڑا، نبی ﷺ کو اس صورت حال کا علم ہوا تو صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے سامنے معاملہ رکھ دیا اور اللہ کا وعدہ بھی بتلایا کہ ان دونوں (تجارتی قافلہ اور لشکر) میں سے ایک چیز

وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ③ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ④ كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِنْۢ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ ۪ وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ⑤ يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ⑥ وَاِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ اَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّوْنَ اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ ⑦ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ⑧ اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ

ہیں اور ہم نے ان کو جو کچھ دیا ہے، وہ اس میں سے خرچ کرتے ہیں③ یہی لوگ سچے مومن ہیں، ان کے لیے ان کے رب کے ہاں بڑے درجے ہیں اور مغفرت اور عزت کی روزی ہے④ جیسا کہ آپ کے رب نے آپ کے گھر سے حق کے ساتھ آپ کو نکالا تھا[1] جب کہ مومنوں کی ایک جماعت اس کو ناپسند کرتی تھی⑤[2] وہ اس حق کے بارے میں، اس کے بعد کہ وہ واضح ہو گیا تھا[3] آپ سے اس طرح جھگڑ رہے تھے کہ گویا کوئی ان کو موت کی طرف ہانکے لیے جاتا ہے اور وہ اسے دیکھ رہے ہیں⑥[4] اور تم لوگ اس وقت کو یاد کرو جب کہ اللہ تم سے ان دو جماعتوں میں سے ایک کا وعدہ کرتا تھا کہ وہ تمھارے ہاتھ آ جائے گی[5] اور تم اس تمنا میں تھے کہ غیر مسلح جماعت تمھارے ہاتھ آ جائے[6] اور اللہ کو یہ منظور تھا کہ اپنے احکام سے حق کا حق ہونا ثابت کر دے اور کافروں کی جڑ کاٹ دے⑦ تاکہ حق کا حق ہونا اور باطل کا باطل ہونا ثابت کر دے گو یہ مجرم لوگ ناپسند ہی کریں⑧[7] اس وقت کو یاد کرو جب تم اپنے رب سے فریاد کر رہے

---

تمھیں ضرور حاصل ہو گی۔ تاہم پھر بھی لڑائی میں بعض صحابہ نے تردد کا اظہار اور تجارتی قافلے کے تعاقب کا مشورہ دیا جبکہ دوسرے تمام صحابہ نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ لڑنے میں بھرپور تعاون کا یقین دلایا۔ اسی پس منظر میں یہ آیات نازل ہوئیں۔

① یعنی جس طرح مال غنیمت کی تقسیم کا معاملہ مسلمانوں کے درمیان اختلاف کا باعث بنا ہوا تھا، پھر اسے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے حوالہ کر دیا گیا تو اسی میں مسلمانوں کی بہتری تھی، اسی طرح آپ کا مدینہ سے نکلنا اور آگے چل کر تجارتی قافلے کی بجائے لشکر قریش سے مڈبھیڑ ہو جانا، گو بعض طبائع کے لیے ناگوار تھا لیکن اس میں بھی بالآخر فائدہ مسلمانوں ہی کا تھا۔

② یہ ناگواری لشکر قریش سے لڑنے کے معاملے میں تھی، جس کا اظہار چند ایک افراد کی طرف سے ہوا اور اس کی وجہ طبعی خوف اور بے سروسامانی تھی۔ اس کا تعلق مدینہ سے نکلنے سے نہیں ہے۔

③ یعنی یہ بات ظاہر ہو گئی تھی کہ قافلہ تو بچ کر نکل گیا ہے اور اب لشکر قریش ہی سامنے ہے جس سے لڑائی ناگزیر ہے۔

④ یہ بے سروسامانی کی حالت میں لڑنے کی وجہ سے یا طبعی خوف کی وجہ سے بعض مسلمانوں کی جو کیفیت تھی، اس کا اظہار ہے۔

⑤ یعنی یا تو تجارتی قافلے کو تم پا لو گے، جس سے تمھیں بغیر لڑائی کے وافر مال و اسباب مل جائے گا، بصورت دیگر لشکر قریش سے تمھارا مقابلہ ہو گا اور تمھیں غلبہ ہو گا اور مال غنیمت ملے گا۔

⑥ یعنی تجارتی قافلہ، تاکہ بغیر لڑے مال ہاتھ آ جائے۔

⑦ لیکن اللہ اس کے برعکس یہ چاہتا تھا کہ لشکر قریش سے تمھاری جنگ ہو تاکہ کفر کی قوت و شوکت ٹوٹ جائے گو یہ امر مجرموں (مشرکوں)

مُرْدِفِيْنَ ⑨ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَلِتَطْمَىِٕنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ⑩ ۧ اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ ⑪ ؕ اِذْ يُوْحِيْ رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓىِٕكَةِ اَنِّيْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ سَاُلْقِيْ فِيْ

تھے، پھر اللہ نے تمھاری سن لی کہ میں تم کو ایک ہزار فرشتوں سے مدد دوں گا جو لگا تار چلے آئیں گے ⑨ [1] اور اللہ نے یہ امداد محض اس لیے کی کہ تمھیں خوش خبری ہو اور تا کہ اس سے تمھارے دلوں کو اطمینان ہو جائے اور مدد صرف اللہ ہی کی طرف سے ہے [2] جو کہ زبردست حکمت والا ہے ⑩ اس وقت کو یاد کرو جب اللہ تمھیں تسکین دینے کے لیے تم پر غنودگی طاری کر رہا تھا [3] اور تم پر آسمان سے پانی برسا رہا تھا کہ اس پانی کے ذریعہ سے تم کو پاک کر دے اور تم سے شیطانی وسوسہ کو دفع کر دے [4] اور تمھارے دلوں کو مضبوط کر دے اور اس کے ذریعے سے (تمھارے) قدم جما دے ⑪ [5] اس وقت کو یاد کرو جب آپ کا رب فرشتوں کو حکم دے رہا تھا کہ میں تمھارے ساتھ ہوں، سو تم ایمان والوں کی ہمت بڑھاؤ، میں ابھی کفار کے دلوں میں

کے لیے ناگوار ہی ہو۔

① اس جنگ میں مسلمانوں کی تعداد 313 تھی جبکہ کافر اس سے 3 گنا (ہزار کے قریب) تھے، پھر مسلمان نہتے اور بے سروسامان تھے جبکہ کافروں کے پاس اسلحے کی بھی فراوانی تھی۔ ان حالات میں مسلمانوں کا سہارا صرف اللہ ہی کی ذات تھی، جس سے وہ گڑگڑا کر مدد کی فریادیں کر رہے تھے۔ خود نبیٔ کریم ﷺ الگ ایک خیمے میں نہایت الحاح و زاری سے مصروف دعا تھے۔ (صحيح البخاري، حدیث: 3953 و 3957) چنانچہ اللہ تعالیٰ نے دعائیں قبول کیں اور ایک ہزار فرشتے ایک دوسرے کے پیچھے مسلسل لگا تار مسلمانوں کی مدد کے لیے آ گئے۔

② یعنی فرشتوں کا نزول تو صرف خوش خبری اور تمھارے دلوں کے اطمینان کے لیے تھا، ورنہ اصل مدد تو اللہ کی طرف سے تھی جو فرشتوں کے بغیر بھی تمھاری مدد کر سکتا تھا، تاہم اس سے یہ سمجھنا بھی صحیح نہیں کہ فرشتوں نے عملاً جنگ میں حصہ نہیں لیا۔ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جنگ میں فرشتوں نے عملی حصہ لیا اور کئی کافروں کو انھوں نے تہ تیغ کیا۔ (دیکھیے صحيح البخاري، حدیث: 3995)

③ جنگ احد کی طرح جنگ بدر میں بھی اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر اونگھ طاری کر دی، جس سے ان کے دلوں کے بوجھ ہلکے ہو گئے اور اطمینان وسکون کی ایک خاص کیفیت ان پر طاری ہو گئی۔

④ تیسرا انعام یہ کیا کہ بارش نازل فرما دی، جس سے ایک تو ریتلی زمین میں نقل و حرکت آسان ہو گئی۔ دوسرے، وضو و طہارت میں آسانی ہو گئی۔ تیسرے، اس سے شیطانی وسوسوں کا ازالہ فرما دیا گیا جو وہ اہل ایمان کے دلوں میں ڈال رہا تھا کہ تم اللہ کے نیک بندے ہوتے ہوئے بھی پانی سے دور ہو، دوسرے، جنابت کی حالت میں تم لڑو گے تو کیسے اللہ کی رحمت و نصرت تمھیں حاصل ہو گی؟ تیسرے، تم پیاسے ہو جبکہ تمھارے دشمن سیراب ہیں وغیرہ وغیرہ۔

⑤ یہ چوتھا انعام ہے جو دلوں اور قدموں کو مضبوط کر کے کیا گیا۔

قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ⑫ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۚ وَمَنْ يُّشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ⑬ ذٰلِكُمْ فَذُوْقُوْهُ وَاَنَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابَ النَّارِ ⑭ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ ⑮ وَمَنْ يُّوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهٗۤ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ مُتَحَيِّزًا اِلٰى فِئَةٍ فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ⑯ فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ قَتَلَهُمْ ۠ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ

رعب ڈالے دیتا ہوں،[1] سوتم گردنوں پر مارو اور ان کے پور پور کو مارو⑫[2] یہ اس بات کی سزا ہے کہ انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کی۔ اور جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتا ہے، سو بے شک اللہ سخت سزا دینے والا ہے⑬ سو یہ سزا چکھو اور جان لو کہ کافروں کے لیے جہنم کا عذاب تیار ہے⑭ اے ایمان والو! جب تم کافروں سے میدان جنگ میں مقابلہ کرو تو ان سے پیٹھ مت پھیرنا⑮[3] اور جو شخص ان سے اس موقع پر پیٹھ پھیرے گا مگر ہاں جو لڑائی کے لیے پینترا بدلتا ہو یا جو اپنی جماعت کی طرف پناہ لینے آتا ہو وہ مستثنیٰ ہے۔[4] باقی اور جو ایسا کرے گا تو وہ اللہ کے غضب میں آجائے گا اور اس کا ٹھکانا دوزخ ہوگا اور وہ بہت ہی بری جگہ ہے⑯[5] سو تم نے انھیں قتل نہیں کیا لیکن اللہ نے ان کو قتل کیا۔ اور جب آپ نے مٹھی بھر خاک پھینکی تو وہ آپ نے نہیں پھینکی تھی بلکہ

---

① یہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کے ذریعے سے اور خاص اپنی طرف سے جس جس طریقے سے مسلمانوں کی بدر میں مدد فرمائی، اس کا بیان ہے۔

② ﴿بَنَانٍ﴾ ہاتھوں اور پیروں کے پور، یعنی ان کی انگلیوں کے اطراف (کنارے) یہ اطراف کاٹ دیے جائیں تو ظاہر ہے کہ وہ معذور ہو جائیں گے۔ اس طرح وہ ہاتھوں سے تلوار چلانے کے اور پیروں سے بھاگنے کے قابل نہیں رہیں گے۔

③ ﴿زَحْفًا﴾ کے معنی ہیں: ایک دوسرے کے مقابل اور دو بدو ہونا، یعنی مسلمان اور کافر جب ایک دوسرے کے بالمقابل صف آراء ہوں تو پیٹھ پھیر کر بھاگنے کی اجازت نہیں ہے۔ ایک حدیث میں ہے: «اِجْتَنِبُوا السَّبْعَ الْمُوبِقَاتِ» ''ہلاک کر دینے والی سات چیزوں سے بچو!'' ان سات میں ایک «وَالتَّوَلِّي يَوْمَ الزَّحْفِ» ''مقابلے والے دن پیٹھ پھیر جانا ہے۔'' (صحيح البخاري، حديث: 2766، وصحيح مسلم، حديث: 89)

④ گزشتہ آیت میں پیٹھ پھیرنے سے جو منع کیا گیا ہے، دو صورتیں اس سے مستثنیٰ ہیں: ایک تَحَرُّف کی اور دوسری تَحَیُّز کی۔ تحرف کے معنی ہیں، ایک طرف پھر جانا، یعنی لڑائی میں جنگی چال کے طور پر یا دشمن کو دھوکے میں ڈالنے کی غرض سے لڑتا لڑتا ایک طرف پھر جائے، دشمن یہ سمجھے کہ شاید یہ شکست خوردہ ہو کر بھاگ رہا ہے لیکن پھر وہ ایک دم پینترا بدل کر اچانک دشمن پر حملہ کر دے۔ یہ پیٹھ پھیرنا نہیں ہے بلکہ یہ جنگی چال ہے جو بعض دفعہ ضروری اور مفید ہوتی ہے۔ تَحَیُّز کے معنی ملنے اور پناہ لینے کے ہیں۔ کوئی مجاہد لڑتا لڑتا تنہا رہ جائے تو بہ لطائف الحیل میدان جنگ سے ایک طرف ہو جائے تا کہ وہ اپنی جماعت کی طرف پناہ حاصل کرے اور اس کی مدد سے دوبارہ حملہ کرے۔ یہ دونوں صورتیں جائز ہیں۔

⑤ یعنی مذکورہ دو صورتوں کے علاوہ کوئی شخص میدان جنگ سے پیٹھ پھیرے گا، اس کے لیے یہ سخت وعید ہے۔

رَمٰى ۚ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۱۷﴾ ذٰلِكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَيْدِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۸﴾ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۚ وَاِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَاِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ ۚ وَلَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْئًا وَّلَوْ كَثُرَتْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۹﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ ﴿۲۰﴾ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ

ع 2/16

وہ اللہ نے پھینکی تھی [1] اور تاکہ وہ مومنوں کو اپنی طرف سے اچھے انعام سے نوازے، [2] بلاشبہ اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿17﴾ (ایک بات تو یہ ہوئی اور دوسری بات) یہ ہے کہ اللہ کافروں کی تدبیر کو کمزور کرنے والا ہے ﴿18﴾ [3] اگر تم لوگ فیصلہ چاہتے ہو تو وہ فیصلہ تمھارے سامنے آموجود ہوا، [4] اور اگر باز آجاؤ تو یہ تمھارے لیے بہتر ہے اور اگر تم پھر وہی کام کرو گے تو ہم بھی پھر وہی کام کریں گے اور تمھاری جمعیت تمھارے ذرا بھی کام نہ آسکے گی گو کتنی زیادہ ہو اور واقعی بات یہ ہے کہ اللہ ایمان والوں کے ساتھ ہے ﴿19﴾ اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اور اس سے روگردانی مت کرو اور تم سنتے ہو ﴿20﴾ اور تم ان لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جو دعویٰ تو کرتے ہیں کہ ہم نے سن لیا، حالانکہ وہ سنتے سناتے کچھ نہیں ﴿21﴾ [5] بے شک بدترین جانور اللہ کے نزدیک وہ بہرے گونگے لوگ ہیں جو ذرا نہیں

﴿۶﴾ یعنی جنگ بدر کی ساری صورت حال تمھارے سامنے رکھ دی گئی ہے اور جس جس طرح اللہ نے تمھاری وہاں مدد فرمائی، اس کی وضاحت کے بعد تم یہ نہ سمجھ لینا کہ کافروں کا قتل، یہ تمھارا کارنامہ ہے۔ نہیں، بلکہ یہ اللہ کی اس مدد کا نتیجہ ہے، جس کی وجہ سے تمھیں یہ طاقت حاصل ہوئی، اس لیے دراصل انھیں قتل کرنے والا اللہ تعالیٰ ہے۔

[1] جنگ بدر میں نبی ﷺ نے کنکریوں کی ایک مٹھی بھر کر کافروں کی طرف پھینکی تھی، جسے ایک تو اللہ تعالیٰ نے کافروں کے چہروں اور آنکھوں تک پہنچا دیا اور دوسرے، اس میں یہ تاثیر پیدا فرما دی کہ اس سے ان کی آنکھیں چندھیا گئیں اور انھیں کچھ سجھائی نہیں دیتا تھا، یہ معجزہ بھی، جو اس وقت اللہ کی مدد سے ظاہر ہوا، مسلمانوں کی کامیابی میں بہت مددگار ثابت ہوا۔ اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے کہ اے پیغمبر! کنکریاں بے شک آپ نے پھینکی تھیں لیکن اس میں تاثیر ہم نے پیدا کی تھی اگر ہم اس میں یہ تاثیر پیدا نہ کرتے تو یہ کنکریاں کیا کر سکتی تھیں؟ اس لیے یہ بھی دراصل ہمارا ہی کام تھا نہ کہ آپ کا۔

[2] ﴿بَلَآءً﴾ یہاں نعمت کے معنی میں ہے، یعنی اللہ کی یہ تائید و نصرت، اللہ کا انعام ہے جو مومنوں پر ہوا۔

[3] دوسرا مقصد اس کا کافروں کی تدبیر کو کمزور کرنا اور ان کی قوت و شوکت کو توڑنا تھا۔

[4] ابوجہل وغیرہ رؤسائے قریش نے مکہ سے نکلتے وقت دعا کی تھی کہ ''یا اللہ ہم میں سے جو تیرا زیادہ نافرمان اور قاطع رحم ہے، کل تو اسے ہلاک کر دے۔'' اپنے طور پر وہ مسلمانوں کو قاطع رحم اور نافرمان سمجھتے تھے، اس لیے اس قسم کی دعا کی۔ اب جب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فتح نصیب فرما دی تو اللہ تعالیٰ ان کافروں سے کہہ رہا ہے کہ تم فتح، یعنی حق اور باطل کے درمیان فیصلہ طلب کر رہے تھے تو وہ فیصلہ تو سامنے آچکا ہے، اس لیے اب تم کفر سے باز آجاؤ، تو تمھارے لیے بہتر ہے اور اگر پھر تم دوبارہ مسلمانوں کے مقابلے میں آؤ گے تو ہم بھی دوبارہ ان کی مدد کریں گے اور تمھاری جماعت، کثرت کے باوجود تمھارے کچھ کام نہ آئے گی۔

[5] یعنی سن لینے کے باوجود، عمل نہ کرنا، یہ کافروں کا طریقہ ہے، تم اس رویے سے بچو۔ اگلی آیت میں ایسے ہی لوگوں کو بہرہ، گونگا،

بِهٖ صَدْرُكَ اَنْ يَّقُوْلُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ جَآءَ مَعَهٗ مَلَكٌ ؕ اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ⑫ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِعَشْرِ سُوَرٍ مِّثْلِهٖ مُفْتَرَيٰتٍ وَّادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ⑬ فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ وَاَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ⑭ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ

32

سے آپ کا دل تنگ ہے، صرف ان (کافروں) کی اس بات پر کہ اس پر کوئی خزانہ کیوں نہیں اترا؟ یا اس کے ساتھ کوئی فرشتہ ہی آتا، سن لیجیے! آپ تو صرف ڈرانے والے ہی ہیں[1] اور ہر چیز کا ذمے دار اللہ ہے⑫ کیا وہ کہتے ہیں کہ اس قرآن کو اسی نے گھڑا ہے جواب دیجیے کہ پھر تم بھی اس کے مثل دس سورتیں گھڑی ہوئی لے آؤ اور اللہ کے سوا جسے چاہو اپنے ساتھ بلا بھی لو اگر تم سچے ہو⑬[2] پھر اگر وہ تمھاری اس بات کو قبول نہ کریں تو تم یقین سے جان لو کہ یہ قرآن اللہ کے علم کے ساتھ اتارا گیا ہے اور یہ کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، پس کیا تم مسلمان ہوتے ہو؟⑭[3] جو شخص دنیا کی زندگی اور اس کی زینت پر فریفتہ ہوا (جاتا) ہو ہم

---

کے لیے جو بھی فیصلہ فرماتا ہے، اس میں اس کے لیے بہتری کا پہلو ہوتا ہے۔ اگر اس کو راحت پہنچتی ہے تو اس پر اللہ کا شکر کرتا ہے جو اس کے لیے بہتر (اجر کا باعث) ہے اور اگر کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو صبر کرتا ہے، یہ بھی اس کے لیے بہتر (اجر وثواب کا باعث) ہے یہ امتیاز ایک مومن کے سوا کسی کو حاصل نہیں۔'' (صحیح مسلم، حدیث:2999) ایک اور حدیث میں فرمایا کہ ''مومن کو جو بھی فکر و غم اور تکلیف پہنچتی ہے حتیٰ کہ اسے کانٹا چبھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے اس کی غلطیاں معاف فرما دیتا ہے۔'' (مسند أحمد: 4/3) سورۂ معارج کی آیات:19-22 میں بھی یہ مضمون بیان کیا گیا ہے۔

① مشرکین نبی ﷺ کی بابت کہتے رہتے تھے کہ اس کے ساتھ کوئی فرشتہ کیوں نازل نہیں ہوتا یا اس کی طرف کوئی خزانہ کیوں نہیں اتار دیا جاتا۔ (الفرقان 25: 8,7) ایک دوسرے مقام پر فرمایا گیا: ''ہمیں معلوم ہے کہ یہ لوگ آپ کی بابت جو باتیں کہتے ہیں، ان سے آپ کا سینہ تنگ ہوتا ہے۔'' (الحجر 15:97) اس آیت میں انھی باتوں کے حوالے سے کہا جا رہا ہے کہ شاید آپ کا سینہ تنگ ہو اور کچھ باتیں جو آپ کی طرف وحی کی جاتی ہیں اور وہ مشرکین پر گراں گزرتی ہیں، ممکن ہے آپ وہ انھیں سنانا پسند نہ کریں۔ آپ کا کام صرف انذار و تبلیغ ہے، وہ آپ ہر صورت میں کیے جائیں۔

② امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ پہلے اللہ تعالیٰ نے چیلنج دیا کہ اگر تم اپنے اس دعوے میں سچے ہو کہ یہ محمد (ﷺ) کا بنایا ہوا قرآن ہے تو اس کی نظیر پیش کر کے دکھلا دو اور تم جس کی چاہو، مدد حاصل کر لو لیکن تم کبھی ایسا نہیں کر سکو گے۔ فرمایا: ﴿قُلْ لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰٓى اَنْ يَّاْتُوْا بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا يَاْتُوْنَ بِمِثْلِهٖ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيْرًا﴾ (بنیٓ إسرآءیل 17 : 88) ''اعلان کر دیجیے کہ اگر تمام انسان اور کل جنات مل کر اس قرآن کے مثل لانا چاہیں تو وہ سب اس کا مثل نہیں لا سکیں گے، گو وہ آپس میں ایک دوسرے کے مددگار بھی بن جائیں۔'' اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے یہ چیلنج دیا کہ پورا قرآن بنا کر پیش نہیں کر سکتے تو دس سورتیں ہی بنا کر پیش کر دو جیسا کہ اس مقام پر ہے، پھر تیسرے نمبر پر چیلنج دیا کہ چلو ایک سورت بنا کر پیش کر دو جیسا کہ سورۂ یونس کی آیت:39 اور سورۂ بقرہ کے آغاز میں فرمایا۔ (تفسیر ابن کثیر، سورۂ یونس، آیت:39 کے تحت)

③ یعنی اس کے بعد بھی کہ تم اس چیلنج کا جواب دینے سے قاصر ہو، یہ ماننے کے لیے کہ یہ قرآن اللہ ہی کا نازل کردہ ہے، آمادہ

اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ﴿15﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ ۖ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿16﴾ اَفَمَنْ كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ وَيَتْلُوْهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰٓى اِمَامًا وَّرَحْمَةً ؕ اُولٰٓئِكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ

ایسوں کو ان کے کل اعمال (کا بدلہ) یہیں، یعنی دنیا میں بھر پور پہنچا دیتے ہیں اور یہاں انھیں کوئی کمی نہیں کی جاتی ﴿15﴾ ہاں یہی وہ لوگ ہیں جن کے لیے آخرت میں سوائے آگ کے اور کچھ نہیں اور جو کچھ انھوں نے دنیا میں بنایا ہے سب اکارت جائے گا اور جو عمل وہ کرتے رہے سب برباد ہونے والے ہیں ﴿16﴾ [1] کیا وہ شخص جو اپنے رب کی جانب سے روشن دلیل پر ہو اور اس کے ساتھ اللہ کی طرف سے ایک گواہ ہو جو اسے پڑھ کر سنائے اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب (گواہ ہو) جو پیشوا اور رحمت ہے (اوروں کے برابر ہوسکتا ہے؟) [2] یہی لوگ ہیں جو اس پر ایمان رکھتے ہیں [3] اور تمام فرقوں میں سے جو بھی

---

نہیں ہوا اور نہ ہی مسلمان ہونے کے لیے تیار ہو؟

[1] یہ دو آیات کفار اور مشرکین کے بارے میں ہیں کیونکہ آخر میں ﴿لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ﴾ ہے، یعنی ان کے لیے آخرت میں آگ ہی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جو کفار یہاں دنیا طلبی کے لیے صدقہ، خیرات وغیرہ کرتے ہیں جن کا تعلق رفاہِ عامہ سے ہے انھیں ان کاموں کا بدلہ دنیا ہی میں پورا پورا دے دیا جاتا ہے جبکہ بعض علمائے تفسیر نے ان آیات کو عام مانا ہے اور ان میں منافق اور ریاکار کو بھی شامل کیا ہے کہ ان کے اعمال بھی آخرت میں اکارت جائیں گے۔ واضح رہے کہ اگر اس آیت کو عام رکھا جائے تو ﴿لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ﴾ میں تفصیل کی جائے گی کہ کفار اور منافقین کے لیے تو جہنم کی آگ دائمی ہے جبکہ مسلمان گناہ گار سزا کے بعد جہنم سے نکل آئیں گے اور بعض کو اللہ تعالیٰ معاف بھی فرما دے گا۔ قرآن مجید میں اس مضمون کو سورۂ بنی اسرائیل، آیات: 18-21 اور سورۂ شوریٰ، آیت: 20 میں بھی بیان کیا گیا ہے۔

[2] منکرین اور کافرین کے مقابلے میں اہل فطرت اور اہل ایمان کا تذکرہ کیا جا رہا ہے۔ ''اپنے رب کی طرف سے دلیل'' سے مراد وہ فطرت ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے انسانوں کو پیدا فرمایا ہے اور وہ ہے الٰہ واحد کا اعتراف اور اسی کی عبادت۔ جس طرح کہ نبی ﷺ کا فرمان ہے کہ ''ہر بچہ فطرت پر پیدا ہوتا ہے، پس اس کے بعد اس کے ماں باپ اسے یہودی، نصرانی یا مجوسی بنا دیتے ہیں......۔'' (صحيح البخاري، حديث: 1359، وصحيح مسلم، حديث: 22-(2658)) ﴿يَتْلُوْهُ﴾ کے معنی ہیں، اس کے پیچھے، یعنی اس کے ساتھ اللہ کی طرف سے ایک گواہ بھی ہو، گواہ سے مراد قرآن یا محمد ﷺ ہیں جو اس فطرت صحیحہ کی طرف دعوت دیتے اور اس کی نشاندہی کرتے ہیں۔ اور اس سے پہلے موسیٰ کی کتاب تورات بھی جو پیشوا بھی ہے اور رحمت کا سبب بھی ہے، یعنی یہ کتاب موسیٰ بھی قرآن پر ایمان لانے کی طرف رہنمائی کرنے والی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ایک وہ شخص ہے جو منکر و کافر ہے اور اس کے مقابلے میں ایک دوسرا شخص ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے دلیل پر قائم ہے، اس پر ایک گواہ (قرآن یا پیغمبر اسلام) بھی ہے، اسی طرح اس سے قبل نازل ہونے والی کتاب تورات، میں بھی اس کے لیے پیشوائی کا اہتمام کیا گیا ہے۔ اور وہ ایمان لے آتا ہے کیا یہ دونوں شخص برابر ہو سکتے ہیں؟ یعنی یہ دونوں برابر نہیں ہو سکتے کیونکہ ایک مومن ہے اور دوسرا کافر۔ ایک ہر طرح کے دلائل سے لیس ہے دوسرا بالکل خالی ہے۔

[3] یعنی جن کے اندر مذکورہ اوصاف پائے جائیں گے وہ قرآن کریم اور نبی کریم ﷺ پر ایمان لائیں گے۔

بِهٖ مِنَ الْاَحْزَابِ فَالنَّارُ مَوْعِدُهٗ ۚ فَلَا تَكُ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْهُ ۗ اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿17﴾ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ؕ اُولٰٓئِكَ يُعْرَضُوْنَ عَلٰى رَبِّهِمْ وَيَقُوْلُ الْاَشْهَادُ هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ كَذَبُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ ۚ اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ﴿18﴾ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ؕ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿19﴾ اُولٰٓئِكَ لَمْ يَكُوْنُوْا مُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ وَمَا كَانَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ۘ يُضٰعَفُ لَهُمُ الْعَذَابُ ؕ مَا كَانُوْا يَسْتَطِيْعُوْنَ السَّمْعَ

وقف لازم

اس کا منکر ہو اس کے آخری وعدے کی جگہ جہنم ہے،[1] پس تو اس میں کسی قسم کے شک میں نہ رہ، یقیناً یہ تیرے رب کی جانب سے سراسر برحق ہے لیکن اکثر لوگ ایمان لانے والے نہیں ﴿17﴾[2] اس سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹ باندھے؟[3] یہ لوگ اپنے رب کے سامنے پیش کیے جائیں گے اور سارے گواہ کہیں گے کہ یہ وہ لوگ ہیں جنھوں نے اپنے رب پر جھوٹ باندھا، خبردار رہو کہ اللہ کی لعنت ہے ظالموں پر ﴿18﴾[4] جو اللہ کی راہ سے روکتے ہیں اور اس میں کجی تلاش کرتے ہیں[5] یہی آخرت کے منکر ہیں ﴿19﴾ نہ یہ لوگ دنیا میں اللہ کو عاجز کر سکے اور نہ اللہ کے سوا ان کا کوئی حمایتی ہے، ان کو دُگنا عذاب دیا جائے گا، نہ یہ سننے کی طاقت رکھتے تھے

[1] تمام فرقوں سے مراد روئے زمین پر پائے جانے والے مذاہب ہیں، یہودی، عیسائی، زرتشتی، بدھ مت، مجوسی اور مشرکین و کفار وغیرہ جو بھی حضرت محمد رسول اللہ ﷺ پر ایمان نہیں لائے گا، اس کا ٹھکانا جہنم ہے۔ یہ وہی مضمون ہے جسے اس حدیث میں بیان کیا گیا ہے: ''قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اس امت کے جس یہودی یا عیسائی نے بھی میرے بارے میں سنا اور پھر مجھ پر ایمان نہیں لایا، وہ جہنم میں جائے گا۔'' (صحیح مسلم، حدیث: (153)) یہ مضمون اس سے قبل سورۂ بقرہ، آیت :62 اور سورۂ نساء، آیت :150-152 میں بھی گزر چکا ہے۔

[2] یہ وہی مضمون ہے جو قرآن مجید کے مختلف مقامات پر بیان کیا گیا ہے۔ ﴿وَمَآ اَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ حَرَصْتَ بِمُؤْمِنِيْنَ﴾ (یوسف 103:12) ''تیری خواہش کے باوجود اکثر لوگ ایمان نہیں لائیں گے۔'' ﴿وَلَقَدْ صَدَّقَ عَلَيْهِمْ اِبْلِيْسُ ظَنَّهٗ فَاتَّبَعُوْهُ اِلَّا فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ (سبا 20:34) ''ابلیس نے اپنا گمان سچا کر دکھایا، مومنوں کے ایک گروہ کے سوا، سب اس کے پیروکار بن گئے۔''

[3] یعنی جن کو اللہ نے کائنات میں تصرف کرنے کا یا آخرت میں شفاعت کا اختیار نہیں دیا ہے، ان کی بابت یہ کہا جائے کہ اللہ نے انھیں یہ اختیار دیا ہے۔

[4] حدیث میں اس کی تفسیر اس طرح آتی ہے کہ ''قیامت والے دن اللہ تعالیٰ ایک مومن سے اس کے گناہوں کا اقرار و اعتراف کروائے گا کہ تجھے معلوم ہے کہ تو نے فلاں گناہ بھی کیا تھا، فلاں بھی کیا تھا، وہ مومن کہے گا کہ ہاں، میرے رب اور یہ بندہ سمجھ بیٹھے گا کہ بس ہلاک ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ میں نے ان گناہوں پر دنیا میں بھی پردہ ڈالے رکھا تھا، جا آج بھی انھیں معاف کرتا ہوں...... لیکن دوسرے لوگ یا کافروں کا معاملہ ایسا ہوگا کہ انھیں گواہوں کے سامنے پکارا جائے گا اور گواہ یہ گواہی دیں گے کہ یہی وہ لوگ ہیں جنھوں نے اپنے رب پر جھوٹ باندھا تھا۔'' (صحيح البخاري، حديث: 2441)

[5] یعنی لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکنے کے لیے، اس میں کجیاں تلاش کرتے اور لوگوں کو اس سے متنفر کرتے ہیں۔

وَمَا كَانُوْا يُبْصِرُوْنَ ﴿20﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿21﴾ لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ ﴿22﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاَخْبَتُوْٓا اِلٰى رَبِّهِمْ ۙ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿23﴾ مَثَلُ الْفَرِيْقَيْنِ كَالْاَعْمٰى وَالْاَصَمِّ وَالْبَصِيْرِ وَالسَّمِيْعِ ۭ هَلْ يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا ۭ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿24﴾ ع وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖٓ ۡ اِنِّىْ لَكُمْ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿25﴾ اَنْ لَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ۭ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ اَلِيْمٍ ﴿26﴾ فَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ

اور نہ یہ دیکھتے ہی تھے ﴿20﴾ [1] یہی لوگ ہیں جنھوں نے اپنا نقصان آپ کرلیا اور وہ سب کچھ ان سے کھو گیا جو انھوں نے گھڑ رکھا تھا ﴿21﴾ بے شک یہی لوگ آخرت میں نقصان اٹھانے والے ہوں گے ﴿22﴾ یقیناً جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے کام بھی نیک کیے اور اپنے پالنے والے کی طرف جھکتے رہے، وہی جنت میں جانے والے ہیں، جہاں وہ ہمیشہ ہی رہنے والے ہیں ﴿23﴾ دونوں فرقوں یعنی مومن اور کافر کی مثال اندھے، بہرے اور دیکھنے، سننے والے جیسی ہے۔ [2] کیا یہ دونوں مثال میں برابر ہیں؟ کیا پھر بھی تم نصیحت حاصل نہیں کرتے؟ ﴿24﴾ یقیناً ہم نے نوح کو اس کی قوم کی طرف رسول بنا کر بھیجا کہ میں تمھیں صاف صاف ڈرانے والا ہوں ﴿25﴾ کہ تم صرف اللہ ہی کی عبادت کرو، [3] مجھے تو تم پر دردناک دن کے عذاب کا خوف ہے ﴿26﴾ [4] اس کی قوم کے کافر سرداروں نے جواب دیا کہ

---

[1] یعنی ان کا حق سے اعراض اور بغض اس انتہا پر پہنچا ہوا تھا کہ یہ اُسے سننے اور دیکھنے کی طاقت ہی نہیں رکھتے تھے۔ یا یہ مطلب ہے کہ اللہ نے ان کو کان اور آنکھیں تو دی تھیں لیکن انھوں نے ان سے حق کی بات نہ سنی اور نہ دیکھی۔ گویا: ﴿فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ سَمْعُهُمْ وَلَآ اَبْصَارُهُمْ وَلَآ اَفْـِٕدَتُهُمْ مِّنْ شَيْءٍ﴾ (الأحقاف 26:46) ''نہ ان کے کانوں نے انھیں کوئی فائدہ پہنچایا، نہ ان کی آنکھوں اور دلوں نے۔'' کیونکہ وہ حق کے سننے سے بہرے اور حق کے دیکھنے سے اندھے بنے رہے، جس طرح کہ وہ جہنم میں داخل ہوتے ہوئے کہیں گے: ﴿لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ○﴾ (الملك 10:67) ''اگر ہم سنتے اور عقل سے کام لیتے تو آج جہنم میں نہ جاتے۔''

[2] پچھلی آیات میں مومنین اور کافرین اور سعادت مندوں اور بدبختوں، دونوں گروہوں کا تذکرہ فرمایا۔ اب اس میں دونوں کی مثال بیان فرما کر حقیقت کو مزید واضح کیا جا رہا ہے۔ فرمایا کہ ایک کی مثال اندھے اور بہرے کی طرح ہے اور دوسرے کی مثال دیکھنے اور سننے والے کی طرح۔ کافر دنیا میں حق کا روئے زیبا دیکھنے سے اندھا تو آخرت میں نجات سے محروم، اسی طرح حق کے دلائل سننے سے بہرا بنتا ہے، اسی لیے ایسی باتوں سے اپنے آپ کو محروم رکھتا ہے جو اس کے لیے مفید ہوں۔ اس کے برعکس مومن سمجھ دار، حق کو دیکھنے والا اور حق و باطل کے درمیان تمیز کرنے والا ہوتا ہے، چنانچہ وہ حق اور خیر کی پیروی کرتا ہے، دلائل کو سنتا اور ان کے ذریعے سے شبہات کا ازالہ کرتا اور باطل سے اجتناب کرتا ہے۔ کیا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں؟ جیسے دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿لَا يَسْتَوِيْٓ اَصْحٰبُ النَّارِ وَاَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۭ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَاۗىِٕزُوْنَ ○﴾ (الحشر 20:59) ''جنتی دوزخی برابر نہیں ہو سکتے۔ جنتی تو کامیاب ہونے والے ہیں۔'' ایک اور مقام پر اسے اس طرح بیان فرمایا: ''اندھا اور دیکھنے والا برابر نہیں۔ اندھیرے اور روشنی، سایہ اور دھوپ برابر نہیں، زندے اور مردے برابر نہیں۔'' (فاطر 19:35-22)

قَوْمِهٖ مَا نَرٰىكَ اِلَّا بَشَرًا مِّثْلَنَا وَمَا نَرٰىكَ اتَّبَعَكَ اِلَّا الَّذِيْنَ هُمْ اَرَاذِلُنَا بَادِيَ الرَّاْيِ ۚ وَمَا نَرٰى لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍۢ بَلْ نَظُنُّكُمْ كٰذِبِيْنَ ﴿27﴾ قَالَ يٰقَوْمِ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كُنْتُ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَاٰتٰىنِيْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِهٖ فَعُمِّيَتْ عَلَيْكُمْ ۭ اَنُلْزِمُكُمُوْهَا وَاَنْتُمْ لَهَا كٰرِهُوْنَ ﴿28﴾

ہم تو تجھے اپنے جیسا انسان ہی دیکھتے ہیں [1] اور تیرے تابعداروں کو بھی ہم دیکھتے ہیں کہ یہ لوگ واضح طور پر سوائے نیچ [2] لوگوں کے [3] اور کوئی نہیں جو بے سوچے سمجھے (تمھاری پیروی کر رہے ہیں)، ہم تو تمھاری کسی قسم کی برتری اپنے اوپر نہیں دیکھ رہے بلکہ ہم تو تمھیں جھوٹا سمجھ رہے ہیں﴿27﴾ نوح نے کہا: میری قوم والو! مجھے بتاؤ تو اگر میں اپنے رب کی طرف سے کسی دلیل پر ہوا اور مجھے اس نے اپنے پاس سے کوئی رحمت عطا کی ہو، [4] پھر وہ تمھاری نگاہوں میں [5] نہ آئی تو کیا میں زبردستی اسے تمھارے گلے مڑھ دوں، حالانکہ تم اس سے بیزار ہو﴿28﴾ [6]

---

③ یہ وہی دعوت توحید ہے جو ہر نبی نے آ کر اپنی اپنی قوم کو دی۔ جس طرح فرمایا: ﴿وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ○﴾ (الأنبياء 25:21) ''جو پیغمبر ہم نے آپ سے پہلے بھیجے، ان کی طرف یہی وحی کی کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں، پس میری ہی عبادت کرو۔''

④ یعنی اگر مجھ پر ایمان نہیں لائے اور اس دعوت توحید کو نہیں اپنایا تو عذاب الٰہی سے نہیں بچ سکو گے۔

① یہ وہی شبہ ہے جس کی پہلے کئی جگہ وضاحت کی جا چکی ہے کہ کافروں کے نزدیک بشریت کے ساتھ نبوت و رسالت کا اجتماع ناممکن اور قابل تعجب تھا، جس طرح آج کے اہل بدعت کو بھی عجیب لگتا ہے اور وہ بشریت رسول ﷺ سے انکار کرتے ہیں۔

② حق کی تاریخ میں یہ بات بھی ہر دور میں سامنے آتی رہی ہے کہ ابتدا میں اس کو اپنانے والے ہمیشہ وہ لوگ ہوتے جنھیں معاشرے میں بے نوا اور کم تر سمجھا جاتا تھا اور صاحب حیثیت اور خوش حال طبقہ اس سے محروم رہتا۔ حتیٰ کہ یہ چیز پیغمبروں کے پیروکاروں کی علامت بن گئی، چنانچہ جب شاہ روم ہرقل نے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے نبی ﷺ کی بابت باتیں پوچھیں تو اس میں ان سے ایک بات یہ بھی پوچھی کہ ''اس کے پیروکار معاشرے کے معزز سمجھے جانے والے لوگ ہیں یا کمزور لوگ؟'' تو حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے جواب میں کہا ''کمزور لوگ۔'' جس پر ہرقل نے کہا: ''رسولوں کے پیروکار یہی لوگ ہوتے ہیں۔'' (صحيح البخاري، حديث: 7) قرآن کریم میں بھی وضاحت کی گئی ہے کہ خوش حال متکبر طبقہ ہی سب سے پہلے پیغمبروں کی تکذیب کرتا رہا ہے۔ (الزخرف 23:43) اور یہ اہل ایمان کی دنیوی حیثیت تھی جس کے اعتبار سے اہل کفر انھیں حقیر اور کم تر سمجھتے تھے ورنہ حقیقت تو یہ ہے کہ حق کے پیروکار معزز اور اشراف ہیں چاہے وہ مال و دولت کے اعتبار سے فروتر ہی ہوں اور حق کا انکار کرنے والے حقیر اور بے حیثیت ہیں چاہے وہ دنیوی اعتبار سے مال دار ہی ہوں۔

③ اہل ایمان چونکہ اللہ اور رسول کے احکام کے مقابلے میں اپنی عقل و دانش اور رائے کا استعمال نہیں کرتے، اس لیے اہل باطل یہ سمجھتے ہیں کہ یہ موٹی عقل والے ہیں کہ اللہ کا رسول انھیں جس طرف موڑ دیتا ہے، یہ مڑ جاتے ہیں جس چیز سے روک دیتا ہے، رک جاتے ہیں۔ یہ بھی اہل ایمان کی ایک بڑی خوبی بلکہ ایمان کا لازمی تقاضا ہے لیکن اہل کفر و باطل کے نزدیک یہ خوبی بھی ''عیب'' ہے۔

④ ﴿بَيِّنَةٍ﴾ سے مراد ایمان و یقین ہے اور رحمت سے مراد نبوت۔ جس سے اللہ تعالیٰ نے حضرت نوح علیہ السلام کو سرفراز کیا تھا۔

⑤ یعنی تم اس کے دیکھنے سے اندھے ہو گئے، چنانچہ تم نے نہ اس کی قدر پہچانی اور نہ اسے اپنانے پر آمادہ ہوئے بلکہ اس کی تکذیب اور رد کے درپے ہو گئے۔

وَيٰقَوْمِ لَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مَالًا ۭ اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلَي اللّٰهِ وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۭ اِنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَلٰكِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ قَوْمًا تَجْـهَلُوْنَ ﴿29﴾ وَيٰقَوْمِ مَنْ يَّنْصُرُنِيْ مِنَ اللّٰهِ اِنْ طَرَدْتُّهُمْ ۭ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿30﴾ وَلَآ اَقُوْلُ لَكُمْ عِنْدِيْ خَزَاۗىِٕنُ اللّٰهِ وَلَآ اَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَآ اَقُوْلُ اِنِّىْ مَلَكٌ وَّلَآ اَقُوْلُ لِلَّذِيْنَ تَزْدَرِيْٓ اَعْيُنُكُمْ لَنْ يُّؤْتِيَهُمُ اللّٰهُ خَيْرًا ۭ اَللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ ښ اِنِّىْٓ

میری قوم والو! میں تم سے اس پر کوئی مال نہیں مانگتا۔[1] میرا ثواب تو صرف اللہ ہی کے ہاں ہے، نہ میں ایمان داروں کو اپنے پاس سے نکال سکتا ہوں،[2] انھیں اپنے رب سے ملنا ہے لیکن میں دیکھتا ہوں کہ تم لوگ جہالت کر رہے ہو ﴿29﴾[3] میری قوم کے لوگو! اگر میں ان مومنوں کو اپنے پاس سے نکال دوں تو اللہ کے مقابلے میں میری مدد کون کر سکتا ہے؟[4] کیا تم کچھ بھی غور و فکر نہیں کرتے ﴿30﴾ میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں، (سنو!) میں غیب کا علم بھی نہیں رکھتا، نہ میں یہ کہتا ہوں کہ میں کوئی فرشتہ ہوں، نہ میرا یہ قول ہے کہ جن پر تمھاری نگاہیں ذلت سے پڑ رہی ہیں انھیں اللہ کوئی نعمت دے گا ہی نہیں،[5] ان کے دل میں جو ہے اسے اللہ ہی خوب جانتا ہے، اگر میں

---

⑥ جب یہ بات ہے تو یہ ہدایت و رحمت تمھارے حصے میں کس طرح آ سکتی ہے؟

① تاکہ تمھارے دماغوں میں یہ شبہ نہ آ جائے کہ اس دعوائے نبوت سے اس کا مقصد تو دولت دنیا اکٹھا کرنا ہے۔ میں تو یہ کام صرف اللہ کے حکم پر اور اسی کی رضا کے لیے کر رہا ہوں، وہی مجھے اس کا اجر بھی دے گا۔

② اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم نوح علیہ السلام کے سرداروں نے بھی معاشرے میں کمزور سمجھے جانے والے اہل ایمان کو حضرت نوح علیہ السلام سے اپنی مجلس یا اپنے قرب سے دور رکھنے کا مطالبہ کیا تھا، جس طرح رؤسائے مکہ نے رسول اللہ ﷺ سے اس قسم کا مطالبہ کیا تھا جس پر اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کی یہ آیات نازل فرمائی تھیں: ﴿ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ ﴾ (الأنعام 52:6) ''اے پیغمبر! ان لوگوں کو اپنے سے دور مت کرنا جو صبح و شام اپنے رب کو پکارتے ہیں۔'' ﴿ وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ﴾ (الکھف 28:18) ''اپنے نفسوں کو ان لوگوں کے ساتھ جوڑے رکھیے! جو اپنے رب کو صبح و شام پکارتے ہیں، اپنے رب کی رضا چاہتے ہیں، آپ کی آنکھیں ان سے (گزر کر کسی اور کی طرف) تجاوز نہ کریں۔''

③ یعنی اللہ اور رسول کے پیروکاروں کو حقیر سمجھنا اور پھر انھیں قرب نبوت سے دور کرنے کا مطالبہ کرنا، یہ تمھاری جہالت ہے۔ یہ لوگ تو اس لائق ہیں کہ انھیں سر آنکھوں پر بٹھایا جائے نہ کہ دور دھتکارا جائے۔

④ گویا ایسے لوگوں کو اپنے سے دور کرنا، اللہ کے غضب اور ناراضی کا باعث ہے۔

⑤ بلکہ اللہ تعالیٰ نے تو انھیں ایمان کی صورت میں خیر عظیم عطا کر رکھا ہے اور جس کی بنیاد پر وہ آخرت میں بھی جنت کی نعمتوں سے لطف اندوز ہوں گے اور دنیا میں بھی اللہ تعالیٰ چاہے گا تو بلند مرتبے سے ہمکنار ہوں گے۔ گویا تمھارا ان کو حقیر سمجھنا ان کے لیے کسی نقصان کا باعث نہیں، البتہ تم ہی عنداللہ مجرم ٹھہرو گے کہ اللہ کے نیک بندوں کو، جن کا اللہ کے ہاں بڑا مقام ہے، تم حقیر اور فرومایہ سمجھتے ہو۔

اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿31﴾ قَالُوْا يٰنُوْحُ قَدْ جٰدَلْتَنَا فَاَكْثَرْتَ جِدَالَنَا فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿32﴾ قَالَ اِنَّمَا يَاْتِيْكُمْ بِهِ اللّٰهُ اِنْ شَآءَ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ﴿33﴾ وَلَا يَنْفَعُكُمْ نُصْحِيْٓ اِنْ اَرَدْتُّ اَنْ اَنْصَحَ لَكُمْ اِنْ كَانَ اللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ يُّغْوِيَكُمْ ؕ هُوَ رَبُّكُمْ ۣ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿34﴾ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَعَلَيَّ اِجْرَامِيْ وَاَنَا بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُجْرِمُوْنَ ﴿35﴾ ع

ایسی بات کہوں تو یقیناً میرا شمار ظالموں میں ہوجائے گا﴿31﴾[1] (قوم کے لوگوں نے) کہا: اے نوح! تو نے ہم سے بحث کر لی اور خوب بحث کر لی۔[2] اب اگر تو سچا ہے تو جس چیز سے ہمیں ڈرا دھمکا رہا ہے وہی ہمارے پاس لے آ﴿32﴾[3] نوح نے جواب دیا کہ اسے بھی اللہ ہی لائے گا اگر وہ چاہے اور ہاں تم اسے ہرانے والے نہیں ہو﴿33﴾[4] تمھیں میری خیر خواہی کچھ بھی نفع نہیں دے سکتی، گو میں کتنی ہی تمھاری خیر خواہی کیوں نہ چاہوں، اگر اللہ کا ارادہ تمھیں گمراہ کرنے کا ہو،[5] وہی تم سب کا پروردگار ہے[6] اور اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے﴿34﴾ کیا یہ کہتے ہیں کہ اسے خود اسی نے گھڑ لیا ہے؟ تو جواب دے کہ اگر میں نے اسے گھڑ لیا ہو تو میرا گناہ مجھ پر ہے اور میں ان گناہوں سے بری ہوں جو تم کر رہے ہو﴿35﴾[7]

---

① کیونکہ میں اگر ان کی بابت ایسی بات کہوں گا جس کا مجھے علم نہیں اور اسے صرف اللہ جانتا ہے تو یہ ظلم ہوگا۔

② لیکن اس کے باوجود ہم ایمان نہیں لائے۔

③ یہ وہی حماقت ہے جس کا ارتکاب گمراہ قومیں کرتی آئی ہیں کہ وہ اپنے پیغمبر سے کہتی رہی ہیں کہ اگر تو سچا ہے تو ہم پر عذاب نازل کروا کر ہمیں تباہ کروا دے، حالانکہ ان میں عقل ہوتی تو وہ کہتیں کہ اگر تو سچا ہے اور واقعی اللہ کا رسول ہے تو ہمارے لیے بھی دعا کر کہ اللہ تعالیٰ ہمارا سینہ بھی کھول دے تاکہ ہم اسے اپنا لیں۔

④ یعنی عذاب کا آنا خالص اللہ کی مشیت پر موقوف ہے، یہ نہیں ہے کہ جب میں چاہوں، تم پر عذاب آ جائے، تاہم جب اللہ عذاب کا فیصلہ کر لے گا یا بھیج دے گا تو پھر اس کو کوئی عاجز کرنے والا نہیں ہے۔

⑤ إِغْوَاء بمعنی إِضْلَال (گمراہ کرنا) ہے، یعنی تمھارا کفر وجود اگر اس مقام پر پہنچ چکا ہے، جہاں سے کسی انسان کا پلٹ کر آنا اور ہدایت کو اپنا لینا، ناممکن ہے، یعنی جب اللہ تعالیٰ نے تمھاری گمراہی اور ہلاکت کا ارادہ کر لیا ہے اور تمھارے دلوں پر مہر لگا دی ہے تو اب اگر میں تمھاری خیر خواہی بھی کرنی چاہوں، یعنی ہدایت پر لانے کی اور زیادہ کوششیں کروں تو یہ کوشش اور خیر خواہی تمھارے لیے مفید نہیں کیونکہ تم گمراہی کے آخری مقام پر پہنچ چکے ہو۔

⑥ ہدایت اور گمراہی بھی اسی کے ہاتھ میں ہے اور اسی کی طرف تم سب کو لوٹ کر جانا ہے، جہاں وہ تمھیں تمھارے عملوں کی جزا دے گا۔ نیکوں کو ان کے نیک عمل کی جزا اور بروں کو ان کی برائی کی سزا دے گا۔

⑦ بعض مفسرین کے نزدیک یہ مکالمہ قوم نوح اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیان ہوا اور بعض کا خیال ہے کہ یہ جملہ معترضہ کے طور پر نبی اکرم ﷺ اور مشرکین مکہ کے درمیان ہونے والی گفتگو ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اگر یہ قرآن میرا گھڑا ہوا ہے اور میں اللہ کی طرف منسوب کرنے میں جھوٹا ہوں تو یہ میرا جرم ہے، اس کی سزا میں ہی بھگتوں گا۔ لیکن تم جو کچھ کر رہے ہو جس سے میں بری ہوں، اس کا بھی

وَاُوْحِيَ اِلٰى نُوْحٍ اَنَّهٗ لَنْ يُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ فَلَا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿36﴾ وَاصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا وَلَا تُخَاطِبْنِيْ فِي الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اِنَّهُمْ مُّغْرَقُوْنَ ﴿37﴾ وَيَصْنَعُ الْفُلْكَ وَكُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ مَلَاٌ مِّنْ قَوْمِهٖ سَخِرُوْا مِنْهُ قَالَ اِنْ تَسْخَرُوْا مِنَّا فَاِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ كَمَا تَسْخَرُوْنَ ﴿38﴾ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿39﴾ حَتّٰۤى اِذَا جَآءَ اَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّوْرُ قُلْنَا احْمِلْ فِيْهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ وَاَهْلَكَ

نوح کی طرف وحی بھیجی گئی کہ تیری قوم میں سے جو ایمان لا چکے ان کے سوا اور کوئی اب ایمان لائے گا ہی نہیں، پس تو ان کے کاموں پر غمگین نہ ہو﴿36﴾[1] اور ایک کشتی ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی سے تیار کر[2] اور ظالموں کے بارے میں ہم سے کوئی بات چیت نہ کر، وہ پانی میں ڈبو دیے جانے والے ہیں﴿37﴾[3] وہ (نوح) کشتی بنانے لگے ان کی قوم کے جو سردار ان کے پاس سے گزرتے وہ ان کا مذاق اڑاتے،[4] وہ کہتے اگر تم ہمارا مذاق اڑاتے ہو تو ہم بھی تم پر ایک دن ہنسیں گے جیسے تم ہم پر ہنستے ہو﴿38﴾ تمھیں بہت جلد معلوم ہو جائے گا کہ کس پر عذاب آتا ہے جو اسے رسوا کرے اور اس پر ہمیشگی کی سزا[5] اتر آئے﴿39﴾ یہاں تک کہ جب ہمارا حکم آپہنچا اور تنور ابلنے لگا،[6] ہم نے کہا کہ اس کشتی میں ہر قسم کے (جانداروں میں سے) جوڑے (یعنی) دو (جانور، ایک نر اور ایک مادہ) سوار کر لے[7] اور اپنے

تمھیں پتہ ہے؟ اس کا وبال تو مجھ پر نہیں، تم پر ہی پڑے گا، کیا اس کی بھی تمھیں کچھ فکر ہے؟

① جب نوح علیہ السلام مسلسل ساڑھے نو سو سال دعوت و تبلیغ کرتے رہے لیکن اس کے باوجود قوم کی تکذیب اور ایذا رسانی حد سے بڑھ گئی یہاں تک کہ مطالبۂ عذاب کر دیا تو اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو یہ وحی کی کہ آپ کی قوم میں سے جو ایمان لے آئے وہ تو لے آئے ہیں ان کے بعد اور کوئی ایمان نہیں لائے گا۔ اور نوح علیہ السلام کو قوم سے کلیتًا مایوس کر دیا تو پھر نوح علیہ السلام نے رب تعالیٰ سے دعا کی کہ یارب! زمین پر ایک کافر بھی بسنے والا نہ رہنے دے۔

② ''ہماری آنکھوں کے سامنے'' اس سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کی آنکھیں ہیں لیکن اس طرح آنکھیں جس طرح اس کی شان کے لائق ہیں، یعنی آنکھ ثابت ہے، اس کی کیفیت کا ہمیں پتہ نہیں۔ اور ''ہماری وحی سے'' کا مطلب، اس کے طول و عرض وغیرہ کی جو کیفیات ہم نے بتلائی ہیں، اس طرح اسے بنا۔ اس مقام پر بعض مفسرین نے کشتی کے طول و عرض، اس کی منزلوں اور کس قسم کی لکڑی اور دیگر سامان اس میں استعمال کیا گیا، اس کی تفصیل بیان کی ہے جو ظاہر بات ہے کہ کسی مستند ماخذ پر مبنی نہیں ہے۔ اس کی پوری تفصیل کا صحیح علم صرف اللہ ہی کو ہے۔

③ بعض نے اس سے مراد حضرت نوح علیہ السلام کی بیوی اور بیٹے کو لیا ہے جو مومن نہیں تھے اور غرق ہونے والوں میں سے تھے۔ بعض نے اس سے غرق ہونے والی پوری قوم مراد لی ہے اور مطلب یہ ہے کہ ان کے لیے کوئی مہلت طلب مت کرنا کیونکہ اب ان کے ہلاک ہونے کا وقت آ گیا ہے یا یہ مطلب ہے کہ ان کی ہلاکت کے لیے جلدی نہ کریں، وقت مقرر میں یہ سب غرق ہو جائیں گے۔ (فتح القدیر)

④ مثلاً: کہتے کہ نوح! نبوت کے بعد اب بڑھئی بن گئے ہو؟ یا اے نوح! خشکی میں کشتی کس لیے تیار کر رہے ہو؟

⑤ اس سے مراد جہنم کا دائمی عذاب ہے جو اس دنیوی عذاب کے بعد ان کے لیے تیار ہے۔

⑥ اس سے بعض نے روٹی پکانے والے تنور، بعض نے مخصوص جگہیں، مثلاً: جزیرہ میں ایک چشمہ جسے عین الوردہ کہا جاتا ہے اور

إِلَّا مَنْ سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ وَمَنْ اٰمَنَ ۚ وَمَآ اٰمَنَ مَعَهٗٓ اِلَّا قَلِيْلٌ ﴿40﴾ وَقَالَ ارْكَبُوْا فِيْهَا بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿41﴾ وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ ۣ وَنَادٰي نُوْحُۨ ابْنَهٗ

گھر کے لوگوں کو بھی، سوائے ان کے جن پر پہلے سے بات پڑ چکی ہے،[1] اور سب ایمان والوں کو بھی،[2] اس کے ساتھ ایمان لانے والے بہت ہی کم تھے (40)[3] نوح نے کہا: اس کشتی میں بیٹھ جاؤ اللہ ہی کے نام سے اس کا چلنا اور ٹھہرنا ہے،[4] یقیناً میرا رب بڑی بخشش اور بڑے رحم والا ہے (41) وہ کشتی انھیں لے کر پہاڑوں جیسی موجوں میں جا رہی تھی[5] اور نوح نے اپنے بیٹے کو جو ایک کنارے پر تھا، پکار

---

بعض نے سطح زمین مراد لی ہے۔ حافظ ابن کثیر ؒ نے اسی آخری مفہوم کو ترجیح دی ہے، یعنی ساری زمین ہی چشموں کی طرح ابل پڑی یہاں تک کہ تنور بھی، اوپر آسمان سے بھی خوب پانی برسا۔

⑦ اس سے مراد مذکر اور مؤنث، یعنی نر اور مادہ ہے۔ اس طرح ہر ذی روح مخلوق کا جوڑا کشتی میں رکھ لیا گیا اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ نباتات بھی رکھے گئے تھے۔ واللہ أعلم.

① یعنی جن کا غرق ہونا اللہ کے ہاں طے ہے۔ اس سے مراد اگر سارے کفار ہیں تو یہ ﴿اِحْمِلْ فِيْهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ وَاَهْلَكَ﴾ سے استثنا ہے اور اگر اس سے مراد نوح ؑ کی بیوی واعلة اور بیٹا بنام یا بطور لقب ''کنعان'' اور بطور نام ''یام'' ہے، جو دونوں کافر تھے تو پھر یہ استثنا ﴿اَهْلَكَ﴾ سے ہے، یعنی اپنے گھر والوں کو بھی کشتی میں سوار کر لے، سوائے ان کے جن پر اللہ کی بات سبقت کر گئی ہے۔

② یعنی سب اہل ایمان کو کشتی میں سوار کر لے۔

③ بعض نے ان کی کل تعداد (مرد اور عورت ملا کر) 80 اور بعض نے اس سے بھی کم بتلائی ہے۔ ان میں حضرت نوح ؑ کے تین بیٹے، جو ایمان لانے والوں میں شامل تھے، سام، حام، یافث اور ان کی بیویاں اور چوتھی بیوی یام کی تھی جو کافر تھا لیکن اس کی بیوی مسلمان ہونے کی وجہ سے کشتی میں سوار تھی۔ (ابن کثیر)

④ یعنی اللہ ہی کے نام سے اس کا پانی کی سطح پر چلنا اور اسی کے نام پر اس کا ٹھہرنا ہے۔ اس سے ایک مقصد اہل ایمان کو تسلی اور حوصلہ دینا بھی تھا کہ بلا خوف و خطر کشتی میں سوار ہو جاؤ، اللہ تعالیٰ ہی اس کشتی کا محافظ اور نگران ہے، اسی کے حکم سے چلے گی اور اسی کے حکم سے ٹھہرے گی۔ جس طرح اللہ تعالیٰ نے دوسرے مقام پر فرمایا کہ اے نوح! ''جب تو اور تیرے ساتھی کشتی میں آرام سے بیٹھ جائیں تو کہو:
﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ نَجّٰىنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ وَقُلْ رَّبِّ اَنْزِلْنِيْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ ○﴾ (المؤمنون 23: 29,28)
''سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے ہمیں ظالم لوگوں سے نجات عطا فرمائی اور کہہ کہ اے میرے رب! مجھے بابرکت اتارنا اتار اور تو ہی بہتر اتارنے والا ہے۔'' بعض علماء نے کشتی یا سواری پر بیٹھتے وقت ﴿بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا﴾ کا پڑھنا مستحب قرار دیا ہے۔ اور حدیث سے ﴿سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ○ وَاِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ○﴾ (الزخرف 43: 14,13) تا آخر دعا پڑھنا بھی ثابت ہے۔

⑤ یعنی جب زمین پر پانی تھا حتیٰ کہ پہاڑ بھی پانی میں ڈوبے ہوئے تھے، یہ کشتی حضرت نوح ؑ اور ان کے ساتھیوں کو اپنے دامن میں سمیٹے، اللہ کے حکم سے اور اس کی حفاظت میں پہاڑ جیسی موجوں میں رواں دواں تھی ورنہ اتنے طوفانی پانی میں کشتی کی حیثیت ہی کیا ہوتی ہے؟ اسی لیے دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے اسے بطور احسان ذکر فرمایا: ﴿اِنَّا لَمَّا طَغَا الْمَآءُ حَمَلْنٰكُمْ فِي الْجَارِيَةِ ○ لِنَجْعَلَهَا لَكُمْ

وَ كَانَ فِيْ مَعْزِلٍ يّٰبُنَيَّ ارْكَبْ مَّعَنَا وَلَا تَكُنْ مَّعَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿42﴾ قَالَ سَاٰوِيْۤ اِلٰى جَبَلٍ يَّعْصِمُنِيْ مِنَ الْمَآءِ ؕ قَالَ لَا عَاصِمَ الْيَوْمَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ ۚ وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ فَكَانَ مِنَ الْمُغْرَقِيْنَ ﴿43﴾ وَقِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَ قُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿44﴾ وَنَادٰى نُوْحٌ رَّبَّهٗ فَقَالَ رَبِّ اِنَّ ابْنِيْ مِنْ اَهْلِيْ وَ اِنَّ وَعْدَكَ الْحَقُّ وَ اَنْتَ اَحْكَمُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿45﴾ قَالَ يٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ ۚ اِنَّهٗ

کر کہا کہ اے میرے پیارے بیٹے! ہمارے ساتھ سوار ہو جا اور کافروں میں شامل نہ رہ ﴿42﴾ [1] اس نے جواب دیا کہ میں تو کسی بڑے پہاڑ کی طرف پناہ میں آ جاؤں گا جو مجھے پانی سے بچا لے گا، [2] نوح نے کہا: آج اللہ کے امر سے بچانے والا کوئی نہیں، صرف وہی بچیں گے جن پر اللہ کا رحم ہوا۔ اسی وقت ان دونوں کے درمیان موج حائل ہو گئی اور وہ ڈوبنے والوں میں سے ہو گیا ﴿43﴾ [3] فرما دیا گیا کہ اے زمین اپنے پانی کو نگل جا [4] اور اے آسمان! بس کر تھم جا، اسی وقت پانی سکھا دیا گیا اور کام پورا کر دیا گیا [5] اور کشتی ”جودی“ نامی [6] پہاڑ پر جا لگی اور فرما دیا گیا کہ ظالم لوگوں پر لعنت نازل ہو ﴿44﴾ [7] نوح نے اپنے پروردگار کو پکارا اور کہا کہ اے میرے رب! میرا بیٹا تو میرے گھر والوں میں سے ہے، یقیناً تیرا وعدہ بالکل سچا ہے اور تو تمام حاکموں سے بہتر حاکم ہے ﴿45﴾ [8] اللہ نے فرمایا: اے نوح! یقیناً وہ تیرے گھرانے سے

---

تَذْكِرَةً وَّتَعِيَهَاۤ اُذُنٌ وَّاعِيَةٌ﴾ (الحاقۃ 12,11:69) ﴿وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ تَجْرِيْ بِاَعْيُنِنَا ۚ جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ﴾ (القمر 14,13:54) ”اور ہم نے اسے تختوں اور کیلوں والی کشتی میں سوار کر لیا، جو ہماری آنکھوں کے سامنے چل رہی تھی۔ بدلہ اس کی طرف سے جس کا کفر کیا گیا تھا۔“

[1] یہ حضرت نوح علیہ السلام کا چوتھا بیٹا تھا جس کا لقب کنعان اور نام ”یام“ تھا، اسے حضرت نوح علیہ السلام نے دعوت دی کہ مسلمان ہو جا اور کافروں کے ساتھ شامل رہ کر غرق ہونے والوں میں سے مت ہو۔

[2] اس کا خیال تھا کہ کسی بڑے پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ کر میں پناہ حاصل کر لوں گا، وہاں پانی کیوں کر پہنچ سکے گا؟

[3] باپ بیٹے کے درمیان یہ گفتگو ہو ہی رہی تھی کہ ایک طوفانی موج نے اسے اپنی طغیانی کی زد میں لے لیا۔

[4] نگلنا، کا استعمال حیوان کے لیے ہوتا ہے کہ وہ اپنے منہ کی خوراک کو نگل جاتا ہے۔ یہاں پانی کے خشک ہونے کو نگل جانے سے تعبیر کرنے میں یہ حکمت معلوم ہوتی ہے کہ پانی بتدریج خشک نہیں ہوا تھا بلکہ اللہ کے حکم سے زمین نے سارا پانی دفعتاً اس طرح اپنے اندر نگل لیا جس طرح حیوان لقمہ نگل جاتا ہے۔

[5] یعنی تمام کافروں کو غرق آب کر دیا گیا۔

[6] ﴿الْجُوْدِيِّ﴾ پہاڑ کا نام ہے جو بقول بعض، موصل کے قریب ہے، حضرت نوح علیہ السلام کی قوم بھی اسی کے قریب آباد تھی۔

[7] ﴿بُعْدًا﴾ یہ ہلاکت اور لعنت الٰہی کے معنی میں ہے اور قرآن کریم میں بطور خاص غضب الٰہی کی مستحق بننے والی قوموں کے لیے اسے کئی جگہ استعمال کیا گیا ہے۔

[8] حضرت نوح علیہ السلام نے یہ خیال کیا کہ ان خطرات واحوال کو دیکھتے ہوئے بیٹا ایمان قبول کر لے گا، اس لیے اس کے بارے میں یہ

عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ ۖ فَلَا تَسْـَٔلْنِ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۭ اِنِّيْٓ اَعِظُكَ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ﴿46﴾

قَالَ رَبِّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَسْـَٔلَكَ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ وَتَرْحَمْنِيْٓ اَكُنْ مِّنَ

الْخٰسِرِيْنَ ﴿47﴾ قِيْلَ يٰنُوْحُ اهْبِطْ بِسَلٰمٍ مِّنَّا وَبَرَكٰتٍ عَلَيْكَ وَعَلٰٓي اُمَمٍ مِّمَّنْ مَّعَكَ ۭ وَاُمَمٌ سَنُمَتِّعُهُمْ

ثُمَّ يَمَسُّهُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿48﴾ تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهَآ اِلَيْكَ ۚ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَآ اَنْتَ وَلَا

نہیں ہے،[1] اس کے کام بالکل ہی ناشائستہ ہیں،[2] تجھے ہرگز وہ چیز نہ مانگنی چاہیے جس کا تجھے مطلقاً علم نہ ہو،[3] میں تجھے نصیحت کرتا ہوں کہ تو جاہلوں میں سے نہ ہو﴿46﴾[4] نوح نے کہا: اے میرے رب! میں تیری ہی پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ تجھ سے وہ مانگوں جس کا مجھے علم ہی نہ ہو، اگر تو مجھے نہ بخشے گا اور تو مجھ پر رحم نہ فرمائے گا تو میں خسارہ پانے والوں میں سے ہوجاؤں گا﴿47﴾[5] فرمادیا گیا کہ اے نوح! ہماری جانب سے سلامتی اور ان برکتوں کے ساتھ اتر[6] جو تجھ پر ہیں اور تیرے ساتھ کی بہت سی جماعتوں پر[7] اور بہت سی وہ امتیں ہوں گی جنھیں ہم فائدہ تو ضرور پہنچائیں گے لیکن پھر انھیں ہماری طرف سے دردناک عذاب پہنچے گا﴿48﴾[8] یہ خبریں غیب کی خبروں میں سے ہیں جن کی وحی ہم آپ کی طرف کرتے ہیں انھیں اس سے پہلے آپ جانتے تھے اور نہ

---

استدعا کی یا شفقت پدری کے جذبے سے مغلوب ہوکر بارگاہ الٰہی میں یہ دعا کی۔

① حضرت نوح علیہ السلام نے قرابت نسبی کا لحاظ کرتے ہوئے اسے اپنا بیٹا قرار دیا لیکن اللہ تعالیٰ نے ایمان کی بنیاد پر قرابت دینی کے اعتبار سے اس بات کی نفی فرمائی کہ وہ تیرے گھرانے سے نہیں ہے، اس لیے کہ ایک نبی کا اصل گھرانہ تو وہی ہے جو اس پر ایمان لائے، چاہے وہ کوئی بھی ہو۔ اور اگر کوئی ایمان نہ لائے تو چاہے وہ نبی کا باپ ہو، بیٹا ہو یا بیوی، وہ نبی کے گھرانے کا فرد نہیں۔

② یہ اللہ تعالیٰ نے اس کی علت بیان فرمادی۔ اس سے معلوم ہوا کہ جس کے پاس ایمان اور عمل صالح نہیں ہوگا، اسے اللہ کے عذاب سے اللہ کا پیغمبر بھی بچانے پر قادر نہیں۔ آج کل لوگ پیروں، فقیروں اور سجادہ نشینوں سے وابستگی کو ہی نجات کے لیے کافی سمجھتے ہیں اور عمل صالح کی ضرورت ہی نہیں سمجھتے، حالانکہ جب عمل صالح کے بغیر نبی سے نسبی قرابت بھی کام نہیں آتی تو یہ وابستگیاں کیا کام آسکتی ہیں؟

③ اس سے معلوم ہوا کہ نبی عالم الغیب نہیں ہوتا، اس کو اتنا ہی علم ہوتا ہے جتنا وحی کے ذریعے سے اللہ تعالیٰ اسے عطا فرمادیتا ہے۔ اگر حضرت نوح علیہ السلام کو پہلے سے علم ہوتا کہ ان کی درخواست کی پذیرائی نہیں ہوگی تو یقیناً وہ اس سے پرہیز فرماتے۔

④ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے حضرت نوح علیہ السلام کو نصیحت ہے جس کا مقصد ان کو اس بلند مقام پر فائز کرنا ہے جو انبیائے کرام کے لیے اللہ کی بارگاہ میں ہے۔

⑤ جب حضرت نوح علیہ السلام یہ بات جان گئے کہ ان کا سوال واقع کے مطابق نہیں تھا تو فوراً اس سے رجوع فرمالیا اور اللہ تعالیٰ سے اس کی رحمت ومغفرت کے طالب ہوئے۔

⑥ یہ اترنا کشتی سے یا اس پہاڑ سے ہے جس پر کشتی جا کر ٹھہر گئی تھی۔

⑦ اس سے مراد یا تو وہ گروہ ہیں جو حضرت نوح علیہ السلام کے ساتھ کشتی میں سوار تھے یا آئندہ ہونے والے وہ گروہ ہیں جو ان کی نسل سے ہونے والے تھے۔ اگلے فقرے کے پیش نظر یہی دوسرا مفہوم زیادہ صحیح ہے۔

⑧ یہ وہ گروہ ہیں جو کشتی میں بچ جانے والوں کی نسل سے قیامت تک ہوں گے۔ مطلب یہ ہے کہ ان کافروں کو دنیا کی چند روزہ

قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا ۛ فَاصْبِرْ ۛ اِنَّ الْعَاقِبَةَ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿49﴾ وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ۭ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا مُفْتَرُوْنَ ﴿50﴾ يٰقَوْمِ لَآ اَسْـَٔـلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا ۭ اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى الَّذِيْ فَطَرَنِيْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿51﴾ وَيٰقَوْمِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ يُرْسِلِ السَّمَاۗءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيَزِدْكُمْ قُوَّةً اِلٰى قُوَّتِكُمْ وَلَا تَتَوَلَّوْا مُجْرِمِيْنَ ﴿52﴾ قَالُوْا يٰهُوْدُ

آپ کی قوم،[1] اس لیے آپ صبر کرتے رہیے (یقین مانیے) کہ انجامِ کار پرہیز گاروں ہی کے لیے ہے ﴿49﴾[2] اور ہم نے قومِ عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو بھیجا،[3] اس نے کہا: میری قوم والو! اللہ ہی کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں، تم تو صرف بہتان باندھ رہے ہو ﴿50﴾[4] اے میری قوم! میں تم سے اس تبلیغ کی کوئی اجرت نہیں مانگتا، میرا اجر اس کے ذمے ہے جس نے مجھے پیدا کیا ہے تو کیا پھر بھی تم عقل سے کام نہیں لیتے ﴿51﴾[5] اے میری قوم کے لوگو! تم اپنے پالنے والے سے اپنے گناہوں کی معافی طلب کرو اور اس کی جناب میں توبہ کرو تاکہ وہ برسنے والے بادل تم پر بھیج دے اور تمھاری طاقت پر اور طاقت قوت بڑھا دے[6] اور تم مجرم بن کر روگردانی مت کرو ﴿52﴾[7] انھوں نے کہا: اے ہود!

زندگی گزارنے کے لیے ہم دنیا کا ساز وسامان ضرور دیں گے لیکن بالآخر عذاب الیم سے دوچار ہوں گے۔

① یہ نبی ﷺ سے خطاب ہے اور آپ سے علمِ غیب کی نفی کی جا رہی ہے کہ یہ غیب کی خبریں ہیں جن سے ہم آپ کو خبر دار کر رہے ہیں ورنہ آپ اور آپ کی قوم ان سے لاعلم تھی۔

② یعنی آپ کی قوم آپ کی جو تکذیب کر رہی ہے اور آپ کو ایذائیں پہنچا رہی ہے، اس پر صبر سے کام لیجیے، اس لیے کہ ہم آپ کے مددگار ہیں اور حسن انجام آپ کے اور آپ کے پیروکاروں کے لیے ہی ہے، جو تقویٰ کی صفت سے متصف ہیں۔ عاقبت دنیا و آخرت کے اچھے انجام کو کہتے ہیں۔ اس میں متقین کے لیے بڑی بشارت ہے کہ ابتدا میں چاہے انھیں کتنا بھی مشکلات سے دوچار ہونا پڑے، تاہم بالآخر اللہ کی مدد ونصرت اور حسن انجام کے مستحق وہی ہیں۔ جس طرح دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿ اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ يَقُوْمُ الْاَشْهَادُ ۝ ﴾ (المؤمن 40:51) ''یقیناً ہم اپنے رسولوں کی اور ایمان والوں کی مدد زندگانی دنیا میں بھی کریں گے اور اس دن بھی جب گواہی دینے والے کھڑے ہوں گے۔'' اور فرمایا: ﴿ وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ ۝ اِنَّهُمْ لَهُمُ الْمَنْصُوْرُوْنَ ۝ وَاِنَّ جُنْدَنَا لَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ۝ ﴾ (الصّٰفّٰت 37:171-173) ''اور البتہ ہمارا وعدہ پہلے ہی اپنے رسولوں کے لیے صادر ہو چکا ہے کہ وہ مظفر و منصور ہوں گے اور ہمارا ہی لشکر غالب اور برتر رہے گا۔''

③ بھائی سے مراد انھی کی قوم کا ایک فرد۔

④ یعنی اللہ کے ساتھ دوسروں کو شریک ٹھہرا کر تم اللہ پر جھوٹ باندھ رہے ہو۔

⑤ اور یہ نہیں سمجھتے کہ جو بغیر اجرت اور لالچ کے تمھیں اللہ کی طرف بلا رہا ہے، وہ تمھارا خیر خواہ ہے۔ آیت میں ﴿ يٰقَوْمِ ﴾ سے دعوت کا ایک طریق کار معلوم ہوتا ہے، یعنی بجائے یہ کہنے کے ''اے کافرو!'' ''اے مشرکو!'' ''اے میری قوم!'' سے مخاطب کیا گیا ہے۔

⑥ حضرت ہود علیہ السلام نے توبہ و استغفار کی تلقین اپنی امت، یعنی اپنی قوم کو کی اور اس کے وہ فوائد بیان فرمائے جو توبہ و استغفار کرنے والی

مَا جِئْتَنَا بِبَيِّنَةٍ وَّمَا نَحْنُ بِتَارِكِيْٓ اٰلِهَتِنَا عَنْ قَوْلِكَ وَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿53﴾ اِنْ نَّقُوْلُ اِلَّا اعْتَرٰىكَ بَعْضُ اٰلِهَتِنَا بِسُوْٓءٍ ؕ قَالَ اِنِّيْٓ اُشْهِدُ اللّٰهَ وَاشْهَدُوْٓا اَنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ﴿54﴾ مِنْ دُوْنِهٖ فَكِيْدُوْنِيْ جَمِيْعًا ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ ﴿55﴾ اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿56﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖٓ

تو ہمارے پاس کوئی دلیل تو لایا نہیں اور ہم صرف تیرے کہنے سے اپنے معبودوں کو چھوڑنے والے نہیں اور نہ ہم تجھ پر ایمان لانے والے ہیں﴿53﴾[1] بلکہ ہم تو یہی کہتے ہیں کہ ہمارے کسی معبود نے تجھے آسیب پہنچا کر دیوانہ کر دیا ہے۔[2] اس نے جواب دیا کہ میں اللہ کو گواہ کرتا ہوں اور تم بھی گواہ رہو کہ میں تو اللہ کے سوا ان سب سے بیزار ہوں جنھیں تم شریک بنا رہے ہو﴿54﴾[3] اچھا تم سب مل کر میرے حق میں بدی کر لو اور مجھے بالکل مہلت بھی نہ دو﴿55﴾[4] میرا بھروسہ صرف اللہ ہی پر ہے، جو میرا اور تم سب کا پروردگار ہے، جتنے بھی (زمین پر) چلنے پھرنے والے ہیں سب کی پیشانی وہی تھامے ہوئے ہے۔[5] یقیناً میرا رب بالکل صحیح راہ پر ہے﴿56﴾[6] پس اگر تم روگردانی کرو تو کرو میں تو

---

قوم کو حاصل ہوتے ہیں۔ جس طرح کہ قرآن کریم میں اور بھی بعض مقامات پر یہ فوائد بیان کیے گئے ہیں۔ (ملاحظہ ہو سورۂ نوح:11) اور اسی طرح سورۂ طلاق میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ○ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ﴾ الآیۃ (الطلاق 3,2:65) ''جو اللہ سے ڈرتا ہے، اللہ اس کے لیے نکلنے کا راستہ بنا دیتا اور ایسی جگہ سے روزی دیتا ہے جو اس کے گمان میں بھی نہیں ہوتی۔'' توبہ و استغفار وہی شخص کرتا ہے جس کے دل میں اللہ کا ڈر ہوتا ہے۔

⑦ یعنی میں تمھیں جو دعوت دے رہا ہوں، اس سے اعراض اور اپنے کفر پر اصرار مت کرو۔ ایسا کرو گے تو اللہ کی بارگاہ میں مجرم اور گناہ گار بن کر پیش ہو گے۔

① ایک نبی دلائل و براہین کی پوری قوت اپنے ساتھ رکھتا ہے لیکن شپرہ چشموں کو وہ نظر نہیں آتے۔ قوم ہود نے بھی اسی ڈھٹائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا کہ ہم بغیر دلیل کے محض تیرے کہنے سے اپنے معبودوں کو کس طرح چھوڑ دیں؟

② یعنی تو جو ہمارے معبودوں کی توہین اور گستاخی کرتا ہے کہ یہ کچھ نہیں کر سکتے، معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے معبودوں نے ہی تیری اس گستاخی پر تجھے کچھ کر دیا ہے۔ اور تیرا دماغ ماؤف ہو گیا ہے، جیسے آج کل کے نام نہاد مسلمان بھی اس قسم کے توہمات کا شکار ہیں جب انھیں کہا جاتا ہے کہ یہ فوت شدہ اشخاص اور بزرگ کچھ نہیں کر سکتے تو کہتے ہیں کہ یہ ان کی شان میں گستاخی ہے اور خطرہ ہے کہ اس طرح کی گستاخی کرنے والوں کا وہ بیڑا غرق کر دیں۔ نَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ هٰذِهِ الْخُرَافَاتِ وَالْأَكَاذِيبِ.

③ یعنی میں ان تمام بتوں اور معبودوں سے بیزار ہوں اور تمھارا یہ عقیدہ کہ انھوں نے مجھے کچھ کر دیا ہے، بالکل غلط ہے، ان کے اندر یہ قدرت ہی نہیں کہ کسی کو نفع یا نقصان پہنچا سکیں۔

④ اور اگر تمھیں میری بات پر یقین نہیں ہے بلکہ تم اپنے اس دعوے میں سچے ہو کہ یہ بت کچھ کر سکتے ہیں تو لو! میں حاضر ہوں، تم اور تمھارے معبود سب مل کر میرے خلاف کچھ کر کے دکھاؤ۔

⑤ یعنی جس ذات کے ہاتھ میں ہر چیز کا قبضہ و تصرف ہے، وہ وہی ذات ہے جو میرا اور تمھارا رب ہے، میرا توکل اسی پر ہے۔ مقصد

اِلَيْكُمْ ط وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّيْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ج وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْـًٔا ط اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ﴿57﴾ وَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا هُوْدًا وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا ج وَنَجَّيْنٰهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿58﴾ وَتِلْكَ عَادٌ قف جَحَدُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَعَصَوْا رُسُلَهٗ وَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ﴿59﴾ وَاُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً وَّيَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط اَلَآ اِنَّ عَادًا كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ط اَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ قَوْمِ هُوْدٍ ﴿60﴾ ع

تمھیں وہ پیغام پہنچا چکا جو دے کر مجھے تمھاری طرف بھیجا گیا تھا۔[1] میرا رب تمھارے قائم مقام اور لوگوں کو کردے گا اور تم اس کا کچھ بھی بگاڑ نہ سکو گے،[2] یقیناً میرا پروردگار ہر چیز پر نگہبان ہے[3]﴿57﴾ اور جب ہمارا حکم آپہنچا تو ہم نے ہود کو اور اس کے مسلمان ساتھیوں کو اپنی خاص رحمت سے نجات عطا فرمائی اور ہم نے ان سب کو سخت عذاب سے بچالیا﴿58﴾[4] یہ تھی قومِ عاد، جنھوں نے اپنے رب کی آیتوں کا انکار کیا اور اس کے رسولوں کی[5] نافرمانی کی اور ہر ایک سرکش نافرمان کے حکم کی تابعداری کی﴿59﴾[6] دنیا میں بھی ان کے پیچھے لعنت لگادی گئی اور قیامت کے دن بھی،[7] دیکھ لو، قومِ عاد نے اپنے رب سے کفر کیا، ہود کی قوم عاد پر دوری ہو﴿60﴾[8]

---

ان الفاظ سے حضرت ہود علیہ السلام کا یہ ہے کہ جن کو تم نے اللہ کا شریک ٹھہرا رکھا ہے، ان پر بھی اللہ ہی کا قبضہ وتصرف ہے، اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ جو چاہے کرسکتا ہے، وہ کسی کا کچھ نہیں کرسکتے۔

⑥ یعنی وہ جو توحید کی دعوت دے رہا ہے یقیناً یہ دعوت ہی صراط مستقیم ہے، اسی پر چل کر نجات اور کامیابی سے ہم کنار ہوسکتے ہو اور اس صراط مستقیم سے اعراض وانحراف تباہی و بربادی کا باعث ہے۔

① یعنی اس کے بعد میری ذمے داری ختم اور تم پر حجت تمام ہوگئی۔

② یعنی تمھیں تباہ کرکے تمھاری زمینوں اور املاک کا وہ دوسروں کو مالک بنا دے تو وہ ایسا کرنے پر قادر ہے اور تم اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے بلکہ وہ اپنی مشیت وحکمت کے مطابق ایسا کرتا رہتا ہے۔

③ یقیناً وہ مجھے تمھارے مکر وفریب اور سازشوں سے بھی محفوظ رکھے گا اور شیطانی چالوں سے بھی بچائے گا۔ علاوہ ازیں ہر نیک و بد کو ان کے اعمال کے مطابق اچھی اور بری جزا بھی دے گا۔

④ سخت عذاب سے مراد وہی اَلرِّيحُ الْعَقِيمُ تیز آندھی کا عذاب ہے جس کے ذریعے سے حضرت ہود علیہ السلام کی قوم عاد کو ہلاک کیا گیا اور جس سے حضرت ہود علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والوں کو بچالیا گیا۔

⑤ عاد کی طرف صرف ایک نبی حضرت ہود علیہ السلام ہی بھیجے گئے تھے لیکن یہاں اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ انھوں نے اللہ کے رسولوں کی نافرمانی کی۔ اس سے یا تو یہ واضح کرنا مقصود ہے کہ ایک رسول کی تکذیب، یہ تمام رسولوں کی تکذیب ہے کیونکہ تمام رسولوں پر ایمان رکھنا ضروری ہے۔ یا مطلب یہ ہے کہ یہ قوم اپنے کفر وانکار میں اتنی آگے بڑھ چکی تھی کہ حضرت ہود علیہ السلام کے بعد اگر ہم اس قوم میں متعدد رسول بھی بھیجتے تو یہ قوم ان سب کی تکذیب ہی کرتی۔ اور اس سے قطعاً یہ امید نہیں تھی کہ وہ کسی بھی رسول پر ایمان لے آتی۔

⑥ یعنی اللہ کے پیغمبروں کی تو تکذیب کی لیکن جو لوگ اللہ کے حکموں سے سرکشی کرنے والے اور نافرمان تھے، ان کی اس قوم نے پیروی کی۔

⑦ ﴿لَعْنَةً﴾ کا مطلب ہے اللہ کی رحمت سے دوری، امورِ خیر سے محرومی اور لوگوں کی طرف سے ملامت و بیزاری۔ دنیا میں یہ لعنت

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ فِيْهَا فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْۤا اِلَيْهِ ؕ اِنَّ رَبِّيْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ ﴿61﴾ قَالُوْا يٰصٰلِحُ قَدْ كُنْتَ فِيْنَا مَرْجُوًّا قَبْلَ هٰذَاۤ اَتَنْهٰىنَاۤ اَنْ نَّعْبُدَ مَا يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا وَ اِنَّنَا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُوْنَاۤ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ﴿62﴾ قَالَ يٰقَوْمِ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كُنْتُ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَاٰتٰىنِيْ مِنْهُ رَحْمَةً فَمَنْ

اور قوم ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو بھیجا،[1] اس نے کہا کہ اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں،[2] اسی نے تمھیں زمین سے پیدا کیا ہے[3] اور اسی نے اس زمین میں تمھیں بسایا ہے،[4] پس تم اس سے معافی طلب کرو اور اس کی طرف رجوع کرو۔ بیشک میرا رب قریب اور دعاؤں کا قبول کرنے والا ہے ﴿61﴾ انھوں نے کہا: اے صالح! اس سے پہلے تو ہم تجھ سے بہت کچھ امیدیں لگائے ہوئے تھے، کیا تو ہمیں ان کی عبادتوں سے روک رہا ہے جن کی عبادت ہمارے باپ دادا کرتے چلے آئے، ہمیں تو اس دین میں حیران کن شک ہے جس کی طرف تو ہمیں بلا رہا ہے ﴿62﴾[5] اس نے جواب دیا کہ اے میری قوم کے لوگو! ذرا بتاؤ تو اگر میں اپنے رب کی طرف سے کسی مضبوط دلیل پر ہوا اور اس نے مجھے اپنے پاس سے رحمت

---

اس طرح کہ اہل ایمان میں ان کا ذکر ہمیشہ ملامت و بیزاری کے انداز میں ہوگا اور قیامت میں اس طرح کہ وہاں عَلٰى رُؤُوسِ الْأَشْهَادِ ذلت و رسوائی سے دوچار اور عذاب الٰہی میں مبتلا ہوں گے۔

⑧ ﴿ بُعْدًا ﴾ کا یہ لفظ رحمت سے دوری اور لعنت ہلاکت کے معنی کے لیے ہے جیسا کہ اس سے قبل بھی وضاحت کی جا چکی ہے۔

① ﴿ وَاِلٰى ثَمُوْدَ ﴾ عطف ہے ماقبل پر، یعنی وَأَرْسَلْنَا إِلٰى ثَمُودَ ہم نے ثمود کی طرف بھیجا۔ یہ قوم تبوک اور مدینہ کے درمیان مدائن صالح (حجر) میں رہائش پذیر تھی اور یہ قوم عاد کے بعد ہوئی۔ حضرت صالح علیہ السلام کو یہاں بھی ثمود کا بھائی کہا ہے، یعنی یہ انھی کے خاندان اور قبیلے کا ایک فرد ہے جسے بعض جگہ ﴿ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ ﴾ (آل عمران 3: 174) سے تعبیر کیا گیا ہے، یعنی انھی کی جانوں میں سے ایک رسول، مطلب ہے: انسانوں میں سے۔

② حضرت صالح علیہ السلام نے بھی سب سے پہلے اپنی قوم کو توحید کی دعوت دی جس طرح کہ تمام انبیاء کا طریق رہا ہے۔

③ یعنی ابتداءً تمھیں زمین سے پیدا کیا، وہ اس طرح کہ تمھارے باپ آدم کی تخلیق مٹی سے ہوئی اور سلسلۂ نسل انسانی آدم سے چلا، یوں تمام انسانوں کی پیدائش زمین سے ہوئی۔ یا یہ مطلب ہے کہ تم جو کچھ کھاتے ہو، سب زمین ہی سے پیدا ہوتا ہے اور اسی خوراک سے وہ نطفہ بنتا ہے۔ جو رحم مادر میں جا کر وجود انسانی کا باعث ہوتا ہے۔

④ یعنی تمھارے اندر زمین کو بسانے اور آباد کرنے کی استعداد و صلاحیت پیدا کی، جس سے تم رہائش کے لیے مکان تعمیر کرتے، خوراک کے لیے کاشت کاری کرتے اور دیگر ضروریات زندگی مہیا کرنے کے لیے صنعت و حرفت سے کام لیتے ہو۔

⑤ یعنی پیغمبر اپنی قوم میں چونکہ اخلاق و کردار اور امانت و دیانت میں ممتاز ہوتا ہے، اس لیے قوم کی اس سے اچھی امیدیں وابستہ ہوتی ہیں۔ اسی اعتبار سے حضرت صالح علیہ السلام کی قوم نے بھی ان سے یہ کہا۔ لیکن دعوت توحید دیتے ہی ان کی امیدوں کا یہ مرکز ان کی آنکھوں کا کانٹا بن گیا اور اس دین میں شک کا اظہار کیا جس کی طرف حضرت صالح علیہ السلام انھیں بلا رہے تھے، یعنی دین توحید۔ گویا توحید

يَّنْصُرُنِيْ مِنَ اللّٰهِ اِنْ عَصَيْتُهٗ فَمَا تَزِيْدُوْنَنِيْ غَيْرَ تَخْسِيْرٍ ﴿63﴾ وَيٰقَوْمِ هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ اٰيَةً فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْٓ اَرْضِ اللّٰهِ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابٌ قَرِيْبٌ ﴿64﴾ فَعَقَرُوْهَا فَقَالَ تَمَتَّعُوْا فِيْ دَارِكُمْ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ ؕ ذٰلِكَ وَعْدٌ غَيْرُ مَكْذُوْبٍ ﴿65﴾ فَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا صٰلِحًا وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَمِنْ خِزْيِ يَوْمِئِذٍ ؕ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ﴿66﴾ وَاَخَذَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دِيَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿67﴾ كَاَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ؕ اَلَآ

عطا کی ہو،[1] پھر اگر میں نے اس کی نافرمانی کر لی[2] تو کون ہے جو اس کے مقابلے میں میری مدد کرے؟ تم تو میرا نقصان ہی بڑھا رہے ہو (63)[3] اور اے میری قوم والو! یہ اللہ کی بھیجی ہوئی اونٹنی ہے جو تمھارے لیے ایک معجزہ ہے، اب تم اسے اللہ کی زمین میں کھاتی ہوئی چھوڑ دو اور اسے کسی طرح کی ایذا نہ پہنچاؤ ورنہ فوری عذاب تمھیں پکڑ لے گا (64)[4] پھر بھی ان لوگوں نے اس اونٹنی کے پاؤں کاٹ ڈالے، اس پر صالح نے کہا کہ اچھا تم اپنے گھروں میں تین دن تک تو رہ سہ لو، یہ وعدہ جھوٹا نہیں ہے (65)[5] پھر جب ہمارا (عذاب کا) حکم آ پہنچا[6] تو ہم نے صالح کو اور ان پر ایمان لانے والوں کو اپنی رحمت سے اس (عذاب) سے بھی بچا لیا اور اس دن کی رسوائی سے بھی۔ یقیناً تیرا رب نہایت قوی اور غالب ہے (66) اور ظالموں کو بڑے زور کی چنگھاڑ نے آ دبوچا،[7] پھر تو وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے ہوئے رہ گئے (67)[8] ایسے کہ گویا وہ وہاں کبھی آباد ہی نہ تھے،[9] آگاہ رہو

کا درس ہر دور کے لوگوں کے لیے جرعۂ تلخ ہی رہا ہے۔

[1] ﴿بَيِّنَةٍ﴾ سے مراد کھلی دلیل اور رحمت سے مراد نبوت ہے جیسا کہ پہلے وضاحت گزر چکی ہے۔ علاوہ ازیں بینہ سے مراد وہ معجزہ یا معجزات بھی ہیں جو اللہ تعالیٰ اپنی مشیت سے پیغمبر کے ذریعے سے پیغمبر کی تصدیق و تائید کے لیے ظاہر کرواتا ہے۔ یہ حجت و برہان اور نبوت اگرچہ یقینی اور متحقق الوقوع تھی لیکن حضرت صالح علیہ السلام نے اسے یہاں شک کے لفظ (اگر) میں بیان کیا ہے تو یہ دراصل مخاطب قوم کے اعتبار سے ہے کیونکہ وہ شک میں مبتلا تھی ورنہ حضرت صالح علیہ السلام کو کوئی شک نہیں تھا۔ (فتح القدیر)

[2] نافرمانی سے مراد یہ ہے کہ اگر میں تمھیں حق کی طرف اور اللہ واحد کی عبادت کی طرف بلانا چھوڑ دوں جیسا کہ تم چاہتے ہو۔

[3] یعنی اگر میں ایسا کروں تو تم مجھے کوئی فائدہ تو نہیں پہنچا سکتے، البتہ اس طرح تم میرے نقصان و خسارے میں ہی اضافہ کرو گے۔

[4] یہ وہی اونٹنی ہے جو اللہ تعالیٰ نے ان کے کہنے پر ان کی آنکھوں کے سامنے ایک پہاڑ یا ایک چٹان سے برآمد فرمائی۔ اسی لیے اسے ﴿نَاقَةُ اللّٰهِ﴾ (اللہ کی اونٹنی) کہا گیا ہے کیونکہ یہ خالص اللہ کے حکم سے معجزانہ طور پر (خلاف عادت طریقے سے) ظاہر ہوئی تھی۔ اس کی بابت انھیں تاکید کر دی گئی تھی کہ اسے ایذا نہ پہنچانا ورنہ تم عذاب الٰہی کی گرفت میں آ جاؤ گے۔

[5] لیکن ان ظالموں نے اس زبردست معجزے کے باوجود نہ صرف ایمان لانے سے گریز کیا بلکہ حکم الٰہی سے صریح سرتابی کرتے ہوئے اونٹنی کو مار ڈالا، جس کے بعد انھیں تین دن کی مہلت دے دی گئی کہ تین دن کے بعد تمھیں عذاب کے ذریعے سے ہلاک کر دیا جائے گا۔

[6] اس سے مراد وہی عذاب ہے جو وعدے کے مطابق چوتھے دن آیا اور حضرت صالح علیہ السلام اور ان پر ایمان لانے والوں کے سوا سب کو ہلاک کر دیا گیا۔

وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ۨاجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ﴿26﴾ يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۚ وَيُضِلُّ اللّٰهُ الظّٰلِمِيْنَ ۙ وَيَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ﴿27﴾ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ بَدَّلُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ كُفْرًا وَّاَحَلُّوْا قَوْمَهُمْ دَارَ الْبَوَارِ ﴿28﴾ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۗ وَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿29﴾ وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ۗ

اور ناپاک بات کی مثال گندے درخت جیسی ہے جو زمین کے کچھ ہی اوپر سے اکھاڑ لیا گیا۔ اسے کچھ ثبات تو ہے نہیں﴿26﴾[1] ایمان والوں کو اللہ پکی بات کے ساتھ مضبوط رکھتا ہے، دنیا کی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی،[2] ہاں، ناانصاف لوگوں کو اللہ بہکا دیتا ہے اور اللہ جو چاہے کر گزرے﴿27﴾ کیا آپ نے ان کی طرف نظر نہیں ڈالی جنھوں نے اللہ کی نعمت کے بدلے ناشکری کی اور اپنی قوم کو ہلاکت کے گھر میں لا اتارا﴿28﴾[3] یعنی دوزخ میں جس میں یہ سب جائیں گے جو بدترین ٹھکانا ہے﴿29﴾ انھوں نے اللہ کے ہمسر بنا لیے کہ لوگوں کو اللہ کی

---

إِلَّا اللّٰهُ اور ﴿كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ﴾ سے کھجور کا درخت مراد ہے جیسا کہ صحیح حدیث سے ثابت ہے۔ (صحيح البخاري، حديث: 72، وصحيح مسلم، حديث: 63-(2811))

[1] ﴿كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ﴾ سے مراد کفر اور ﴿كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةٍ﴾ سے حنظل (اندرائن) کا درخت مراد ہے جس کی جڑ زمین کے اوپر ہی ہوتی ہے اور ذرا سے اشارے سے اکھڑ جاتی ہے، یعنی کافر کے اعمال بالکل بے حیثیت ہیں نہ وہ آسمان پر چڑھتے ہیں، نہ اللہ کی بارگاہ میں وہ قبولیت کا درجہ پاتے ہیں۔

[2] اس کی تفسیر حدیث میں اس طرح آتی ہے کہ ''موت کے بعد قبر میں جب مسلمان سے سوال کیا جاتا ہے تو وہ جواب میں اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں، پس یہی مطلب ہے اللہ کے اس فرمان: ﴿يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا......﴾ کا (صحيح البخاري، حديث: 4699، وصحيح مسلم، حديث: 73-(2871)) ایک اور حدیث میں ہے کہ ''جب بندے کو قبر میں رکھ دیا جاتا ہے اور اس کے ساتھی چلے جاتے ہیں اور وہ ان کے جوتوں کی آہٹ سنتا ہے تو اس کے پاس دو فرشتے آتے ہیں اور اسے اٹھا کر اس سے پوچھتے ہیں کہ اس شخص کے بارے میں تیری کیا رائے ہے، وہ مومن ہوتا ہے تو جواب دیتا ہے کہ وہ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ فرشتے اسے جہنم کا ٹھکانہ دکھاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اللہ نے اس کی جگہ تیرے لیے جنت میں ٹھکانہ بنا دیا ہے، پس وہ دونوں ٹھکانے دیکھتا ہے اور اس کی قبر ستر ہاتھ کشادہ کر دی جاتی ہے اور اس کی قبر کو قیامت تک سرسبز کر دیا جاتا ہے۔'' (صحيح مسلم، حديث: 70-(2870)) ایک اثر میں ہے، اس سے پوچھا جاتا ہے: «مَنْ رَّبُّكَ؟ مَا دِينُكَ؟ مَنْ نَّبِيُّكَ؟» ''تیرا رب کون ہے، تیرا دین کیا ہے اور تیرا پیغمبر کون ہے؟'' پس اللہ تعالیٰ اسے ثابت قدمی عطا فرماتا ہے اور وہ جواب دیتا ہے: رَبِّيَ اللّٰهُ ''میرا رب اللہ ہے۔'' وَدِينِيَ الْإِسْلَامُ ''میرا دین اسلام ہے۔'' وَنَبِيِّي مُحَمَّدٌ ''اور میرے پیغمبر محمد ﷺ ہیں۔'' (تفسير ابن كثير)

[3] اس کی تفسیر صحیح بخاری میں ہے کہ اس سے مراد کفار مکہ ہیں۔ (صحيح البخاري، حديث: 4700) جنھوں نے رسالت محمدیہ کا انکار کر کے اور جنگ بدر میں مسلمانوں سے لڑ کر اپنے لوگوں کو ہلاک کروایا، تاہم اپنے مفہوم کے اعتبار سے یہ عام ہے اور مطلب یہ ہوگا

قُلْ تَمَتَّعُوْا فَاِنَّ مَصِيْرَكُمْ اِلَى النَّارِ ﴿30﴾ قُلْ لِّعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خِلٰلٌ ﴿31﴾ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِيَ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ ﴿32﴾ وَسَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ ۚ

راہ سے بہکائیں۔ آپ کہہ دیجیے کہ خیر مزے کرلو تمھاری بازگشت تو آخر جہنم ہی ہے ﴿30﴾ [1] میرے ایمان دار بندوں سے کہہ دیجیے کہ نمازوں کو قائم رکھیں اور جو کچھ ہم نے انھیں دے رکھا ہے اس میں سے کچھ نہ کچھ پوشیدہ اور ظاہر خرچ کرتے رہیں، اس سے پہلے کہ وہ دن آجائے جس میں نہ خرید وفروخت ہوگی نہ دوستی اور محبت ﴿31﴾ [2] اللہ وہ ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے اور آسمانوں سے بارش برسا کر اس کے ذریعے سے تمھاری روزی کے لیے پھل نکالے ہیں اور کشتیوں کو تمھارے بس میں کردیا ہے کہ دریاؤں میں اس کے حکم سے چلیں پھریں۔ اسی نے ندیاں اور نہریں تمھارے اختیار میں کردی ہیں ﴿32﴾ [3] اسی نے تمھارے لیے سورج چاند کو مسخر کردیا ہے کہ برابر ہی چل رہے ہیں [4]

---

کہ حضرت محمد ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے رحمۃ للعالمین اور لوگوں کے لیے نعمت الٰہیہ بنا کر بھیجا، پس جس نے اس نعمت کی قدر کی، اسے قبول کیا، اس نے شکر ادا کیا، وہ جنتی ہوگیا اور جس نے اس نعمت کو رد کردیا اور کفر اختیار کیے رکھا، وہ جہنمی قرار پایا۔

① یہ تہدید وتوبیخ ہے کہ دنیا میں تم جو کچھ چاہو کرلو مگر کب تک؟ بالآخر تمھارا ٹھکانہ جہنم ہے۔

② نماز کو قائم کرنے کا مطلب ہے کہ اسے اپنے وقت پر اور تعدیل ارکان کے ساتھ اور خشوع وخضوع کے ساتھ ادا کیا جائے جس طرح کہ نبی ﷺ کی سنت ہے۔ انفاق کا مطلب ہے کہ زکاۃ ادا کی جائے، اقارب کے ساتھ صلہ رحمی کی جائے اور دیگر ضرورت مندوں پر احسان کیا جائے۔ یہ نہیں کہ صرف اپنی ذات اور اپنی ضروریات پر تو بلا دریغ خوب خرچ کیا جائے۔ اور اللہ تعالیٰ کی بتلائی ہوئی جگہوں پر خرچ کرنے سے گریز کیا جائے۔ قیامت کا دن ایسا ہوگا کہ جہاں نہ خرید وفروخت ممکن ہوگی نہ کوئی دوستی ہی کسی کے کام آئے گی، جیسے دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ﴾ (البقرۃ 2:254) ”اے ایمان والو! اس دن کے آنے سے قبل (اللہ کی راہ میں) خرچ کرلو جس میں کوئی خرید وفروخت ہوگی اور نہ کوئی دوستی اور سفارش ہی کام آئے گی۔“

③ اللہ تعالیٰ نے مخلوقات پر جو انعامات کیے ان میں بعض کا تذکرہ یہاں کیا جارہا ہے۔ فرمایا: آسمان کو چھت اور زمین کو بچھونا بنایا۔ آسمان سے بارش نازل فرما کر مختلف قسم کے درخت اور فصلیں اگائیں جن میں لذت وقوت کے لیے میوے اور فروٹ بھی ہیں اور انواع واقسام کے غلے بھی جن کے رنگ اور شکلیں بھی ایک دوسرے سے مختلف ہیں اور ذائقے، خوشبو اور فوائد بھی مختلف ہیں۔ کشتیوں اور جہازوں کو خدمت میں لگا دیا کہ وہ تلاطم خیز موجوں پر چلتے ہیں، انسانوں کو بھی ایک ملک سے دوسرے ملک میں پہنچاتے ہیں اور سامان تجارت بھی ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرتے ہیں۔ زمینوں اور پہاڑوں سے چشمے اور نہریں جاری کردیں تاکہ تم بھی سیراب ہو اور اپنے کھیتوں کو بھی سیراب کرو۔

④ یعنی مسلسل چلتے رہتے ہیں، کبھی ٹھہرتے نہیں رات کو نہ دن کو۔ علاوہ ازیں ایک دوسرے کا تعاقب کرتے ہیں لیکن کبھی ان کا

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ﴿33﴾ وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ؕ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ﴿34﴾ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ﴿35﴾ رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ۚ فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ ۚ

اور رات دن کو بھی تمھارے کام میں لگا رکھا ہے﴿33﴾ [1] اسی نے تمھیں تمھاری منہ مانگی کل چیزوں میں سے دے ہی رکھا ہے۔ [2] اگر تم اللہ کے احسان گننا چاہو تو انھیں پورے گن بھی نہیں سکتے۔ [3] یقیناً انسان بڑا ہی بے انصاف اور ناشکرا ہے﴿34﴾ [4] ابراہیم کی یہ دعا بھی یاد ہے جب انھوں نے کہا کہ اے میرے پروردگار! اس شہر کو امن والا بنا دے، [5] اور مجھے اور میری اولاد کو بت پرستی سے پناہ دے﴿35﴾ اے میرے پالنے والے معبود! انھوں نے بہت سے لوگوں کو راہ سے بھٹکا دیا ہے، [6] پس میری تابعداری کرنے والا میرا ہے

---

باہمی تصادم اور ٹکراؤ نہیں ہوتا۔

① رات اور دن، ان کا باہمی تفاوت جاری رہتا ہے۔ کبھی رات، دن کا کچھ حصے لے کر لمبی ہو جاتی ہے اور کبھی دن، رات کا کچھ حصہ لے کر لمبا ہو جاتا ہے۔ اور یہ سلسلہ کائنات کے آغاز سے چل رہا ہے، اس میں یک سرمو فرق نہیں آیا۔

② یعنی اس نے تمھاری ضرورت کی تمام چیزیں مہیا کیں جو تم اس سے طلب کرتے ہو۔ اور بعض کہتے ہیں جسے تم طلب کرتے ہو، وہ بھی دیتا ہے اور جسے نہیں مانگتے لیکن اسے پتہ ہے کہ وہ تمھاری ضرورت ہے، وہ بھی دیتا ہے۔ غرض تمھیں زندگی گزارنے کی تمام سہولتیں فراہم کرتا ہے۔

③ یعنی اللہ کی نعمتیں ان گنت ہیں انھیں کوئی حیطہ شمار میں ہی نہیں لا سکتا۔ چہ جائیکہ کوئی ان نعمتوں کے شکر کا حق ادا کر سکے۔ ایک اثر میں حضرت داود علیہ السلام کا قول نقل کیا گیا ہے۔ انھوں نے کہا: ''اے رب! میں تیرا شکر کس طرح ادا کروں؟ جبکہ شکر بجائے خود تیری طرف سے مجھ پر ایک نعمت ہے۔'' اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اے داود! اب تو نے میرا شکر ادا کر دیا جبکہ تو نے یہ اعتراف کر لیا کہ یا اللہ! میں تیری نعمتوں کا شکر ادا کرنے سے قاصر ہوں۔'' (تفسیر ابن کثیر)

④ اللہ کی نعمتوں پر شکر ادا کرنے سے غفلت کی وجہ سے انسان اپنے نفس کے ساتھ ظلم اور بے انصافی کرتا ہے۔ بالخصوص کافر جو بالکل ہی اللہ سے غافل ہے۔

⑤ ''اس شہر'' سے مراد مکہ ہے۔ دیگر دعاؤں سے قبل یہ دعا کی کہ اسے امن والا بنا دے، اس لیے کہ امن ہو گا تو لوگ دوسری نعمتوں سے بھی صحیح معنوں میں متمتع ہو سکیں گے، ورنہ امن و سکون کے بغیر تمام آسائشوں اور سہولتوں کے باوجود خوف اور دہشت کے سائے انسان کو مضطرب اور پریشان رکھتے ہیں، جیسے آج کل کے عام معاشروں کا حال ہے۔ سوائے سعودی عرب کے۔ وہاں اس دعا کی برکت سے اور اسلامی حدود کے نفاذ سے آج بھی ایک مثالی امن قائم ہے۔ صَانَهَا اللّٰهُ عَنِ الشُّرُوْرِ وَالْفِتَنِ یہاں انعامات الٰہیہ کے ضمن میں اسے بیان فرما کر اشارہ کر دیا کہ قریش جہاں اللہ کے دیگر انعامات سے غافل ہیں۔ اس خصوصی انعام سے بھی غافل ہیں کہ اس نے انھیں مکہ جیسے امن والے شہر کا باشندہ بنایا۔

⑥ صَنَم دو معنوں میں استعمال ہوتا ہے: ① وہ جثہ جو چاندی، پیتل، لکڑی یا پتھر وغیرہ سے بنایا جائے، مشرکین اللہ تعالیٰ کے قرب

وَمَنْ عَصَانِىْ فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿36﴾ رَبَّنَآ اِنِّيْٓ اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ ۙ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْـِٕدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ﴿37﴾ رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِيْ وَمَا نُعْلِنُ ۭ وَمَا يَخْفٰى عَلَي اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاۗءِ ﴿38﴾ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ وَهَبَ لِيْ عَلَي الْكِبَرِ اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ ۭ اِنَّ

اور جو میری نافرمانی کرے تو تو بہت ہی معاف اور کرم کرنے والا ہے﴿36﴾ اے ہمارے پروردگار! میں نے اپنی کچھ اولاد [1] اس بے کھیتی کے جنگل میں تیرے حرمت والے گھر کے پاس بسائی ہے۔ اے ہمارے پروردگار! یہ اس لیے کہ وہ نماز قائم رکھیں، [2] پس تو کچھ لوگوں [3] کے دلوں کو ان کی طرف مائل کر دے۔ اور انھیں پھلوں کی روزیاں عنایت فرما [4] تاکہ یہ شکرگزاری کریں﴿37﴾ اے ہمارے پروردگار! تو خوب جانتا ہے جو ہم چھپائیں اور جو ظاہر کریں۔ زمین و آسمان کی کوئی چیز اللہ پر پوشیدہ نہیں﴿38﴾ [5] اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے اس بڑھاپے میں اسماعیل اور اسحاق عطا فرمائے۔ کچھ شک نہیں

---

کے حصول کے لیے اس کی پوجا کرتے تھے۔② اللہ تعالیٰ کے سوا جس کی عبادت کی جائے، وہ بھی صنم ہے۔ امام راغب فرماتے ہیں: ابراہیم علیہ السلام کے اس قول میں مراد یہی دوسرا معنٰی ہے۔ (مفردات ألفاظ القرآن: 493، مادہ صنم) گمراہ کرنے کی نسبت ان اصنام کی طرف کی اس لیے کہ یہ گمراہی کے اسباب و بواعث ہیں۔

① ﴿مِنْ ذُرِّيَّتِيْ﴾ میں مِنْ تَبْعِيض کے لیے ہے، یعنی بعض اولاد کو جو کہ اسماعیل علیہ السلام ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کے آٹھ صلبی بیٹے تھے جن میں سے صرف اسماعیل علیہ السلام کو یہاں بسایا۔ (فتح القدیر)

② عبادات میں سے صرف نماز کا ذکر کیا، جس سے نماز کی اہمیت واضح ہے۔

③ یہاں بھی مِنْ تبعیض کے لیے ہے کہ کچھ لوگ، مراد اس سے مسلمان ہیں، چنانچہ دیکھ لیجیے کہ کس طرح دنیا بھر کے مسلمان مکہ مکرمہ میں جمع ہوتے ہیں اور حج کے علاوہ بھی سارا سال یہ سلسلہ جاری رہتا ہے۔ اگر حضرت ابراہیم ﴿اَفْـِٕدَةً مِّنَ النَّاسِ﴾ (لوگوں کے دلوں) کہتے تو عیسائی، یہودی، مجوسی اور دیگر تمام لوگوں کے دل بھی مکہ کی طرف مائل ہوتے اور اس کی طرف ازدحام کرتے۔ لیکن مِنَ النَّاسِ کہہ کر اس دعا کو مسلمانوں تک محدود کر دیا۔ (ابن کثیر)

④ اس دعا کی تاثیر بھی دیکھ لی جائے کہ مکہ جیسی بے آب و گیاہ سرزمین میں، جہاں کوئی پھل دار درخت نہیں، دنیا بھر کے پھل اور میوے نہایت فراوانی کے ساتھ مہیا ہیں اور حج کے موقع پر بھی جبکہ پچاس ساٹھ لاکھ افراد مزید وہاں پہنچ جاتے ہیں، پھلوں کی فراوانی میں کوئی کمی نہیں آتی وَهٰذَا مِنْ لُّطْفِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَكَرَمِهِ وَرَحْمَتِهِ وَبَرَكَتِهِ اِسْتِجَابَةً لِدُعَاءِ خَلِيْلِهِ إِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ دعاؤں کی مذکورہ ترتیب سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دعا خانہ کعبہ کی تعمیر کے بعد مانگی، جبکہ پہلی دعا (امن والا بنا دے) اس وقت مانگی، جب اپنی اہلیہ اور شیر خوار بچے اسماعیل کو اللہ تعالیٰ کے حکم پر وہاں چھوڑ کر چلے گئے۔ (ابن کثیر)

⑤ مطلب یہ ہے کہ میری دعا کے مقصد کو تو بخوبی جانتا ہے اس شہر والوں کے لیے دعا سے اصل مقصد تیری رضا ہے تو تو ہر چیز کی حقیقت کو خوب جانتا ہے، آسمان و زمین کی کوئی چیز تجھ سے مخفی نہیں۔ (ابن کثیر)

رَبِّيْ لَسَمِيْعُ الدُّعَآءِ ﴿39﴾ رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ﴿40﴾ رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ ﴿41﴾ وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ۚ اِنَّمَا يُؤَخِّرُهُمْ لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيْهِ الْاَبْصَارُ ﴿42﴾ مُهْطِعِيْنَ مُقْنِعِيْ رُءُوْسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ اِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ ۚ وَاَفْـِٕدَتُهُمْ هَوَآءٌ ﴿43﴾ وَاَنْذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَاْتِيْهِمُ الْعَذَابُ فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَآ اَخِّرْنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ ۭ اَوَلَمْ تَكُوْنُوْٓا اَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ

(6 ع 7 18)

کہ میرا پالنہار (اللہ) دعاؤں کا سننے والا ہے﴿39﴾ اے میرے پالنے والے! مجھے نماز کا پابند رکھ اور میری اولاد سے بھی،[1] اے ہمارے رب! میری دعا قبول فرما﴿40﴾ اے ہمارے پروردگار! مجھے بخش دے اور میرے ماں باپ کو بھی بخش[2] اور دیگر مومنوں کو بھی جس دن حساب ہونے لگے﴿41﴾ ناانصافوں کے اعمال سے اللہ کو غافل نہ سمجھ، وہ تو انھیں اس دن تک مہلت دیے ہوئے ہے جس دن آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی﴿42﴾[3] وہ اپنے سر اوپر اٹھائے دوڑ بھاگ کر رہے ہوں گے،[4] خود اپنی طرف بھی ان کی نگاہیں نہ لوٹیں گی اور ان کے دل اڑے اور گرے ہوئے خالی ہوں گے﴿43﴾[5] لوگوں کو اس دن سے ہوشیار کر دے جب کہ ان کے پاس عذاب آجائے گا اور ظالم کہیں گے کہ اے ہمارے رب! ہمیں بہت تھوڑے قریب کے وقت کی ہی مہلت دے کہ ہم تیری تبلیغ مان لیں اور تیرے پیغمبروں کی تابعداری میں لگ جائیں۔ کیا تم اس سے پہلے بھی قسمیں نہیں کھا رہے تھے؟

---

① اپنے ساتھ اپنی اولاد کے لیے بھی دعا مانگی، جیسے اس سے قبل بھی اپنے ساتھ اپنی اولاد کے لیے بھی یہ دعا مانگی کہ انھیں اصنام کو پوجنے سے بچا کر رکھنا۔ جس سے یہ معلوم ہوا کہ اللہ کے دین کے داعیوں کو اپنے گھر والوں کی ہدایت اور ان کی دینی تعلیم و تربیت سے غافل نہیں رہنا چاہیے بلکہ تبلیغ و دعوت میں انھیں اولیت دینی چاہیے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری پیغمبر محمد ﷺ کو بھی حکم دیا: ﴿ وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ ○﴾ (الشعرآء 26:214) ''اپنے قریبی رشتہ داروں کو ڈرائیے۔''

② ابراہیم علیہ السلام نے یہ دعا اس وقت کی جبکہ ابھی ان پر اپنے باپ کا عَدُوُّ اللّٰهِ (اللہ کا دشمن) ہونا واضح نہیں ہوا تھا، جب یہ واضح ہو گیا کہ میرا باپ اللہ کا دشمن ہے تو اس سے اظہار براءت کر دیا، اس لیے کہ مشرکین کے لیے دعا کرنا جائز نہیں، چاہے وہ قرابت قریبہ ہی کیوں نہ رکھتے ہوں۔

③ یعنی قیامت کی ہولنا کیوں کی وجہ سے۔ اگر دنیا میں اللہ نے کسی کو زیادہ مہلت دے دی اور اس کے مرنے تک اس کا مؤاخذہ نہیں کیا تو قیامت کے دن تو وہ مؤاخذہ الٰہی سے نہیں بچ سکے گا، جو کافروں کے لیے اتنا ہولناک دن ہوگا کہ آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی۔

④ ﴿مُهْطِعِيْنَ﴾ تیزی سے دوڑ رہے ہوں گے۔ دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿مُّهْطِعِيْنَ اِلَى الدَّاعِ﴾ (القمر 54:8) ''بلانے والے کی طرف دوڑیں گے۔'' ﴿مُقْنِعِيْ رُءُوْسِهِمْ﴾ ''حیرت سے اپنے سر اٹھائے ہوئے ہوں گے۔''

⑤ جو ہولنا کیاں وہ دیکھیں گے اور جو فکر اور خوف اپنے بارے میں انھیں ہوگا ان کے پیش نظر ان کی آنکھیں ایک لحظہ کے لیے بھی پست نہیں ہوں گی اور کثرت خوف سے ان کے دل گرے ہوئے اور خالی ہوں گے۔

مَا لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍ ﴿٤٤﴾ وَّسَكَنْتُمْ فِيْ مَسٰكِنِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْاَمْثَالَ ﴿٤٥﴾ وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ؕ وَاِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ ﴿٤٦﴾ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿٤٧﴾ يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿٤٨﴾ وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَىِٕذٍ

کہ تمھارے لیے دنیا سے ٹلنا ہی نہیں (44)[1] اور کیا تم ان لوگوں کے گھروں میں رہتے سہتے نہ تھے جنھوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور کیا تم پر وہ معاملہ کھلا نہیں کہ ہم نے ان کے ساتھ کیسا کچھ کیا۔ ہم نے تو تمھارے سمجھانے کو بہت سی مثالیں بیان کر دی تھیں (45)[2] یہ اپنی اپنی چالیں چل رہے ہیں اور اللہ کو ان کی تمام چالوں کا علم ہے[3] اور ان کی چالیں ایسی نہ تھیں کہ ان سے پہاڑ اپنی جگہ سے ٹل جائیں (46)[4] آپ ہرگز یہ خیال نہ کریں کہ اللہ اپنے نبیوں سے وعدہ خلافی کرے گا،[5] اللہ بڑا ہی غالب اور بدلہ لینے والا ہے (47)[6] جس دن زمین اس زمین کے سوا اور ہی بدل دی جائے گی اور آسمان[7] بھی اور سب کے سب اللہ واحد، غلبے والے کے روبرو ہوں گے (48) آپ اس دن گناہ گاروں

---

① یعنی دنیا میں تم قسمیں کھا کھا کر کہا کرتے تھے کہ کوئی حساب کتاب اور جنت و دوزخ نہیں اور دوبارہ کسے زندہ ہونا ہے۔

② یعنی عبرت کے لیے ہم نے تو ان پچھلی قوموں کے واقعات بیان کر دیے ہیں جن کے گھروں میں اب تم آباد ہو اور ان کے کھنڈرات بھی تمھیں دعوتِ غور و فکر دے رہے ہیں۔ اگر تم ان سے عبرت نہ پکڑو اور ان کے سے انجام سے بچنے کی فکر نہ کرو تو تمھاری مرضی، پھر تم بھی اسی انجام کے لیے تیار رہو۔

③ یہ جملہ حالیہ ہے کہ ہم نے ان کے ساتھ جو کیا وہ کیا، درآں حالیکہ انھوں نے باطل کے اثبات اور حق کے رد کرنے کے لیے مقدور بھر حیلے اور مکر کیے اور اللہ کو ان تمام چالوں کا علم ہے، یعنی اس کے پاس درج ہے جس کی وہ ان کو جزا دے گا۔

④ کیونکہ اگر پہاڑ ٹل گئے ہوتے تو اپنی جگہ برقرار نہ ہوتے جبکہ سب پہاڑ اپنی اپنی جگہ ثابت اور برقرار ہیں۔ یہ إِنْ نافیہ کی صورت میں ہے۔ دوسرے معنی إِنْ مُخَفَّفَہ مِنَ الْمُثَقَّلَہ کے لیے گئے ہیں، یعنی یقیناً ان کے مکر تو اتنے بڑے تھے کہ پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ٹل جاتے۔ یہ تو اللہ تعالیٰ ہی ہے جس نے ان کے مکروں کو کامیاب نہیں ہونے دیا، جیسے مشرکین کے اللہ کے لیے دعوائے ولد کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا ۝ اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ۝﴾ (مریم 91,90:19) ''قریب ہے کہ آسمان پھٹ پڑیں اور زمین شق ہو جائے اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائیں اس بات پر کہ انھوں نے کہا: رحمٰن (اللہ) کی اولاد ہے۔''

⑤ یعنی اللہ نے اپنے رسولوں سے دنیا اور آخرت میں مدد کرنے کا جو وعدہ کیا ہے، وہ یقیناً سچا ہے، اس سے وعدہ خلافی ممکن نہیں۔

⑥ یعنی اپنے دوستوں کے لیے اپنے دشمنوں سے بدلہ لینے والا ہے۔

⑦ امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ آیت میں دونوں احتمال ہیں کہ یہ تبدیلی صفات کے لحاظ سے ہو یا ذات کے لحاظ سے، یعنی یہ آسمان و زمین ذاتاً موجود ہوتے ہوئے اپنے صفات کے اعتبار سے بدل جائیں گے یا ذات کے لحاظ سے تبدیلی آئے گی، نہ یہ زمین رہے گی نہ یہ آسمان۔ زمین بھی کوئی اور ہو گی اور آسمان بھی کوئی اور۔ حدیث میں آتا ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: «يُحْشَرُ النَّاسُ

مُّقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ﴿49﴾ سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ وَّ تَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ﴿50﴾ لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿51﴾ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْۤا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿52﴾

ع 7/11 19

| اٰيَاتُهَا: 99 (15) سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ (54) رُكُوْعَاتُهَا: 6 | سورۂ حجر مکی ہے، اس کی 99 آیات اور 6 رکوع ہیں۔ |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

الٓرٰ ۫ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَ قُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿1﴾

کو دیکھیں گے کہ زنجیروں میں ملے جلے ایک جگہ جکڑے ہوئے ہوں گے ﴿49﴾ ان کے لباس گندھک کے ہوں گے [1] اور آگ ان کے چہروں پر بھی چڑھی ہوئی ہوگی ﴿50﴾ یہ اس لیے کہ اللہ ہر شخص کو اس کے کیے ہوئے اعمال کا بدلہ دے، بے شک اللہ جلد حساب لینے والا ہے ﴿51﴾ یہ (قرآن) [2] تمام لوگوں کے لیے اطلاع نامہ ہے کہ اس کے ذریعے سے وہ ہوشیار کر دیے جائیں اور بخوبی معلوم کر لیں کہ اللہ ایک ہی معبود ہے اور تا کہ عقلمند لوگ سوچ سمجھ لیں ﴿52﴾

الٓرٰ، یہ کتاب الٰہی اور روشن قرآن کی آیتیں ہیں ﴿1﴾ [3]

---

يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلٰى أَرْضٍ بَيْضَاءَ عَفْرَاءَ كَقُرْصَةِ النَّقِيِّ لَيْسَ فِيهَا عَلَمٌ لِّأَحَدٍ» (صحیح مسلم، حدیث: 2790) ''قیامت والے دن لوگ سفید بھوری زمین پر اکٹھے ہوں گے جو میدہ کی روٹی کی طرح ہوگی۔ اس میں کسی کا کوئی جھنڈا (یا علامتی نشان) نہیں ہوگا۔'' عائشہ رضی اللہ عنہا نے پوچھا کہ جب یہ آسمان و زمین بدل دیے جائیں گے تو پھر لوگ اس دن کہاں ہوں گے؟ نبی ﷺ نے فرمایا: ''صراط پر'' یعنی پل صراط پر۔ (صحیح مسلم، حدیث: 2791) ایک یہودی کے استفسار پر آپ نے فرمایا کہ ''لوگ اس دن پل کے قریب اندھیرے میں ہوں گے۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 34-(315))

① جو آگ سے فوراً بھڑک اٹھتی ہے۔ جہنمیوں کو یہ لباس بھی اسی لیے پہنایا جائے گا تا کہ وہ آگ کی پوری شدت کا مزہ چکھیں۔ علاوہ ازیں آگ نے ان کے چہروں کو بھی ڈھانپا ہوا ہوگا۔ حدیث میں آتا ہے کہ جاہلیت کی چار خصلتیں میری امت نہیں چھوڑے گی: ① خاندانی شرف و فضل پر فخر ② نسبوں میں طعن ③ ستاروں کے ذریعے سے بارش کی طلب (ان کی نقل و حرکت کو بارش کا سبب سمجھنا) ④ اور نوحہ و ماتم کرنا۔ اور فرمایا: نوحہ (بین) کرنے والی عورت نے اگر وفات سے قبل توبہ نہ کی تو اس پر گندھک کی شلوار اور خارش والی قمیص ہوگی۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 934)

② یہ اشارہ قرآن کی طرف ہے یا پچھلی تفصیلات کی طرف جو ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا﴾ سے بیان کی گئی ہیں۔

③ کتاب اور قرآن مبین سے مراد قرآن کریم ہی ہے جو نبی کریم ﷺ پر نازل ہوا۔ جس طرح ﴿قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ۝﴾ (المآئدۃ 5:15) میں نور اور کتاب دونوں سے مراد قرآن کریم ہی ہے۔ قرآن کریم کی تنکیر تفخیم شان کے لیے ہے، یعنی یہ قرآن کامل اور نہایت عظمت و شان والا ہے۔

رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ② ذَرْهُمْ يَاْكُلُوْا وَيَتَمَتَّعُوْا وَيُلْهِهِمُ الْاَمَلُ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ③ وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا وَلَهَا كِتَابٌ مَّعْلُوْمٌ ④ مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا يَسْتَاْخِرُوْنَ ⑤ وَقَالُوْا يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْ نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ اِنَّكَ لَمَجْنُوْنٌ ⑥ لَوْ مَا تَاْتِيْنَا بِالْمَلٰٓئِكَةِ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ⑦ مَا نُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ اِلَّا بِالْحَقِّ وَمَا كَانُوْٓا اِذًا مُّنْظَرِيْنَ ⑧ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ⑨ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ

وہ بھی وقت ہوگا کہ کافر اپنے مسلمان ہونے کی آرزو کریں گے② [1] آپ انھیں کھاتا، نفع اٹھاتا اور (جھوٹی) امیدوں میں مشغول ہوتا چھوڑ دیجیے یہ خود ابھی جان لیں گے③ [2] کسی بستی کو ہم نے ہلاک نہیں کیا مگر یہ کہ اس کے لیے مقررہ نوشتہ تھا④ کوئی گروہ اپنی موت سے نہ آگے بڑھتا ہے، نہ پیچھے رہتا ہے⑤ [3] انھوں نے کہا کہ اے وہ شخص جس پر یہ ذکر اُتارا گیا ہے! یقیناً تُو تو کوئی دیوانہ ہے⑥ اگر تو سچا ہی ہے تو ہمارے پاس فرشتوں کو کیوں نہیں لاتا؟⑦ [4] ہم فرشتوں کو حق کے ساتھ ہی اتارتے ہیں اور اس وقت وہ مہلت دیے گئے نہیں ہوتے⑧ [5] ہم ہی نے اس ذکر کو نازل فرمایا ہے اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں⑨ [6] ہم نے آپ سے پہلے اگلی

① یہ آرزو کب کریں گے؟ موت کے وقت، جب فرشتے انھیں جہنم کی آگ دکھاتے ہیں یا جب جہنم میں چلے جائیں گے یا اس وقت جب گناہ گار ایمانداروں کو کچھ عرصہ بطور سزا جہنم میں رکھنے کے بعد جہنم سے نکالا جائے گا یا میدان محشر میں جہاں حساب کتاب ہو رہا ہوگا اور کافر دیکھیں گے کہ مسلمان جنت میں جا رہے ہیں تو آرزو کریں گے کہ کاش! وہ بھی مسلمان ہوتے۔ ﴿رُبَمَا﴾ رُبَّ/رُبَمَا اصل میں تو تقلیل کے لیے ہے لیکن کبھی تکثیر کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے یا سیاق کلام کے لحاظ سے کبھی تقلیل کے لیے اور کبھی تکثیر کے لیے استعمال ہوتا ہے، اگر بمعنی تقلیل ہے تو مطلب یہ ہے کہ بعض مواقع پر وہ مسلمان ہونے کی آرزو کریں گے اور اگر تکثیر کے لیے ہے تو پھر مطلب یہ ہے کہ ان کی طرف سے یہ آرزو ہر موقع پر ہوتی رہے گی لیکن وہ آرزو کثرت سے کریں یا قلت سے اس کا انھیں کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔

② یہ کفار کے لیے تہدید و توبیخ ہے کہ یہ اپنے کفر و شرک سے باز نہیں آ رہے ہیں تو انھیں چھوڑ دیجیے، یہ دنیاوی لذتوں سے محظوظ ہولیں اور اپنی امیدوں کی دنیا میں غافل رہیں۔ عنقریب انھیں اپنے کفر و شرک کا انجام معلوم ہو جائے گا۔

③ جس بستی کو بھی نافرمانی کی وجہ سے ہلاک کرتے ہیں تو بے وقت نہیں ہلاک کرتے بلکہ ہم نے ایک وقت مقرر کیا ہوتا ہے، اس وقت تک اس بستی والوں کو مہلت دے دی جاتی ہے لیکن جب وہ مقررہ وقت آ جاتا ہے تو انھیں ہلاک کر دیا جاتا ہے، پھر وہ اس سے آگے یا پیچھے نہیں ہوتے۔

④ یہ کافروں کے کفر و عناد کا بیان ہے کہ وہ نبی ﷺ کو دیوانہ کہتے اور کہتے کہ (اے محمد!) اگر تو سچا ہے تو ہمارے پاس فرشتے کیوں نہیں آتے؟ مطلب یہ کہ وہ تیری رسالت کی تصدیق کریں یا ہمیں ہلاک کر دیں۔

⑤ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ فرشتے ہم حق کے ساتھ ہی بھیجتے ہیں، یعنی جب ہماری حکمت و مشیت عذاب بھیجنے کی مقتضی ہوتی ہے تو پھر فرشتوں کا نزول ہوتا ہے اور پھر وہ مہلت نہیں دیے جاتے، فوراً ہلاک کر دیے جاتے ہیں۔

⑥ یعنی اس کو دست بُرد زمانہ سے اور تحریف و تغییر سے بچانا یہ ہمارا کام ہے: چنانچہ قرآن آج تک اسی طرح محفوظ ہے جس طرح یہ

فِيْ شِيَعِ الْاَوَّلِيْنَ ⑩ وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ⑪ كَذٰلِكَ نَسْلُكُهٗ فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ⑫ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَقَدْ خَلَتْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ ⑬ وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ ⑭ لَقَالُوْٓا اِنَّمَا سُكِّرَتْ اَبْصَارُنَا بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُوْرُوْنَ ⑮ وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّزَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ ⑯ وَحَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ⑰

امتوں میں بھی اپنے رسول بھیجے⑩ اور (لیکن) جو بھی رسول ان کے پاس آتا وہ اس کا مذاق اڑاتے⑪ [1] گناہ گاروں کے دلوں میں ہم اسی طرح یہی رچادیا کرتے ہیں⑫ [2] وہ اس پر ایمان نہیں لاتے اور یقیناً اگلوں کا طریقہ گزرا ہوا ہے⑬ [3] اور اگر ہم ان پر آسمان کا دروازہ کھول بھی دیں اور وہ وہاں چڑھنے بھی لگ جائیں⑭ تب بھی یہی کہیں گے کہ ہماری نظر بندی کر دی گئی ہے بلکہ ہم لوگوں پر جادو کر دیا گیا ہے⑮ [4] یقیناً ہم نے آسمان میں برج بنائے ہیں [5] اور دیکھنے والوں کے لیے اسے سجا دیا ہے⑯ اور اسے ہر مردود شیطان سے محفوظ

---

اترا تھا، گمراہ فرقے اپنے اپنے گمراہانہ عقائد کے اثبات کے لیے اس کی آیات میں معنوی تحریف تو کرتے رہے ہیں اور آج بھی کرتے ہیں لیکن پچھلی کتابوں کی طرح یہ لفظی تحریف اور تغییر سے محفوظ ہے۔ علاوہ ازیں اہل حق کی ایک جماعت بھی تحریفات معنوی کا پردہ چاک کرنے کے لیے ہر دور میں موجود رہی ہے جو ان کے گمراہانہ عقائد اور غلط استدلالات کے تارو پود بکھیرتی رہی ہے اور آج بھی وہ اس محاذ پر سرگرم عمل ہے۔ علاوہ ازیں یہاں مُنزّل وحی کو ''ذکر'' (نصیحت) کے لفظ سے تعبیر کیا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ جس طرح قرآن کریم کو محفوظ کیا گیا ہے اسی طرح نبی ﷺ کی سیرت کے تابندہ نقوش اور آپ کے فرمودات کو بھی محفوظ کر کے قیامت تک کے لیے باقی رکھا گیا ہے۔ یعنی قرآن کریم اور سیرت نبوی کے حوالے سے لوگوں کو اسلام کی دعوت دینے کا راستہ ہمیشہ کے لیے کھلا ہوا ہے۔ یہ شرف اور محفوظیت کا مقام پچھلی کسی بھی کتاب اور کسی اور پیغمبر کے فرامین کو حاصل نہیں ہوا۔

① نبی ﷺ کو تسلی دی جارہی ہے کہ صرف آپ ہی کی تکذیب نہیں کی گئی، ہر رسول کے ساتھ اس کی قوم نے یہی معاملہ کیا ہے۔

②۔ یعنی کفر اور رسولوں کا استہزا ہم مجرموں کے دلوں میں ڈال دیتے ہیں یا رچا دیتے ہیں، یہ نسبت اللہ نے اپنی طرف اس لیے کی کہ ہر چیز کا خالق اللہ تعالیٰ ہی ہے گو ان کا یہ فعل ان کی مسلسل معصیت کے نتیجے میں اللہ کی مشیت سے رونما ہوا۔

③ یعنی ان کے ہلاک کرنے کا وہی طریقہ ہے جو اللہ نے جاری کر رکھا ہے کہ تکذیب واستہزا کے بعد وہ قوموں کو ہلاک کرتا رہا ہے۔ یا مراد یہ ہے کہ اللہ کا قدیم لوگوں میں طریقہ گزر چکا ہے کہ وہ مجرموں کے دلوں میں کفر وشرک داخل کرتا ہے۔

④ یعنی ان کا کفر وعناد اس حد تک بڑھا ہوا ہے کہ فرشتوں کا نزول تو رہا ایک طرف، اگر خود ان کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیے جائیں اور یہ ان دروازوں سے آسمان پر آئیں جائیں، تب بھی انھیں اپنی آنکھوں پر یقین نہ آئے اور رسولوں کی تصدیق نہ کریں بلکہ یہ کہیں کہ ہماری نظر بندی کر دی گئی ہے یا ہم پر جادو کر دیا گیا ہے جس کی وجہ سے ہم ایسا محسوس کر رہے ہیں کہ ہم آسمان پر آ جا رہے ہیں، حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

⑤ ﴿بُرُوْجًا﴾ بُرْجٌ کی جمع ہے جس کے معنی ظہور کے ہیں۔ اسی سے تَبَرُّجٌ ہے جو عورت کے اظہار زینت کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ یہاں آسمان کے ستاروں کو بُروج کہا گیا ہے کیونکہ وہ بھی بلند اور ظاہر ہوتے ہیں۔ امام شوکانی فرماتے ہیں کہ بُروج سے مراد

اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ مُّبِيْنٌ ﴿18﴾ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُوْنٍ ﴿19﴾ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ وَمَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ ﴿20﴾

رکھا﴿17﴾ [1] ہاں! مگر جو چوری چھپے سننے کی کوشش کرے اس کے پیچھے دہکتا ہوا شعلہ لگتا ہے﴿18﴾ [2] اور زمین کو ہم نے پھیلا دیا ہے اور اس پر مضبوط پہاڑ ڈال دیے ہیں اور اس میں ہم نے ہر چیز ایک معین مقدار سے اگا دی ہے﴿19﴾ [3] اور اسی میں ہم نے تمھاری روزیاں بنادی ہیں [4] اور ان کی بھی جنھیں تم روزی دینے والے نہیں ہو﴿20﴾ [5]

---

شمس وقمر اور دیگر سیاروں کی منزلیں ہیں جو ان کے لیے مقرر ہیں۔ اور یہ 12 ہیں: حمل، ثور، جوزاء، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو اور حوت۔ عرب ان سیاروں کی منزلوں کے ذریعے سے موسم کا حال معلوم کرتے تھے۔ لیکن یاد رہے کہ ان سے انسانوں کے متعلق تغیر پذیر ہونے والے واقعات وحوادث جاننے کا دعویٰ کرنا باطل ہے، جیسے آج کل بھی جاہلوں میں اس کا خاصا چرچا ہے۔ اور لوگوں کی قسمتوں کو ان کے ذریعے سے دیکھا اور سمجھا جاتا ہے۔ ان کا کوئی تعلق دنیا میں وقوع پذیر ہونے والے واقعات و حوادث سے نہیں ہوتا، جو کچھ بھی ہوتا ہے صرف مشیت الٰہی ہی سے ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہاں ان برجوں یا ستاروں کا ذکر اپنی قدرت اور بے مثال صنعت کے طور پر کیا ہے۔ علاوہ ازیں یہ واضح کیا ہے کہ یہ آسمان کی زینت بھی ہیں۔

① ﴿رَجِيْمٍ﴾ مَرْجُوْمٌ کے معنی میں ہے۔ رجم کے معنی سنگسار کرنے، یعنی پتھر مارنے کے ہیں۔ شیطان کو رجیم اس لیے کہا گیا ہے کہ یہ جب آسمان کی طرف جانے کی کوشش کرتا تو آسمان سے شہاب ثاقب اس پر ٹوٹ کر گرتے، پھر رجیم ہونے کے ساتھ **ملعون ومردود** ہونا بھی لازم آتا ہے۔ یہاں اللہ تعالیٰ نے یہی فرمایا ہے کہ ہم نے آسمانوں کی حفاظت فرمائی ہر شیطان رجیم سے، یعنی ان **ستاروں کے** ذریعے سے کیونکہ شیطان کو یہ مار کر قتل کردیا جاتا ہے یا اسے بدحواس و پاگل کردیا جاتا ہے یا وہ بچ کر واپس زمین پر آجاتا ہے۔

② اس کا مطلب یہ ہے کہ شیاطین آسمانوں پر چوری چھپے باتیں سننے کے لیے جاتے ہیں جن پر شہاب ثاقب ٹوٹ کر گرتے ہیں جن سے کچھ تو جل مرجاتے ہیں اور کچھ بچ جاتے ہیں اور بعض سن آتے ہیں۔ حدیث میں اس کی تفسیر اس طرح آتی ہے۔ نبی ﷺ فرماتے ہیں: ''جب اللہ تعالیٰ آسمان پر کوئی فیصلہ فرماتا ہے تو فرشتے اسے سن کر اپنے پر پھڑ پھڑاتے ہیں، اللہ کے حکم کے سامنے عجز ومسکنت کے اظہار کے طور پر گویا وہ کسی چٹان پر زنجیر کی آواز ہے، پھر جب فرشتوں کے دلوں سے گھبراہٹ دور ہوجاتی ہے تو وہ مقرب فرشتوں سے پوچھتے ہیں: تمھارے رب نے کیا کہا؟ وہ کہتے ہیں: اس نے جو کہا، حق کہا اور وہ بلند اور بڑا ہے (اس کے بعد اللہ کا وہ فیصلہ اوپر سے نیچے تک یکے بعد دیگرے سنایا جاتا ہے۔) اس موقع پر شیطان چوری چھپے بات سنتے ہیں۔ اور یہ چوری چھپے بات سننے والے ایک دوسرے کے اوپر آسمان دنیا تک چڑھے ہوتے ہیں اور وہ ایک آدھ کلمہ سن لیتے ہیں تو ان کو تو شہابِ ثاقب مارا جاتا ہے، اکثر دفعہ دوسرے کو بات منتقل کردینے سے پہلے ہلاک ہوجاتا ہے اور کبھی اپنے نیچے والے کو بات پہنچا دیتا ہے اور وہ اپنے دوست نجومی یا کاہن کے کان میں پھونک دیتا ہے، وہ اس کے ساتھ سو جھوٹ ملا کر لوگوں کو بیان کرتا ہے۔'' (مُلخصاً. صحيح البخاري، حديث: 4701)

③ ﴿مَوْزُوْنٍ﴾ بمعنی معلوم یا بہ اندازہ، یعنی حسب ضرورت۔

④ ﴿مَعَايِشَ﴾ مَعِيشَةٌ کی جمع ہے، یعنی زمین میں تمھاری معیشت اور گزران کے لیے بے شمار اسباب ووسائل پیدا کردیے۔

⑤ اس سے مراد نوکر چاکر، غلام اور جانور ہیں، یعنی جانوروں کو تمھارے تابع کردیا ہے، جن پر تم سواری بھی کرتے ہو، سامان بھی لاد

وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ ۫ وَمَا نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿21﴾ وَاَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ فَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ ۚ وَمَاۤ اَنْتُمْ لَهٗ بِخٰزِنِيْنَ ﴿22﴾ وَاِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ وَنُمِيْتُ وَنَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿23﴾ وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنْكُمْ وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَاْخِرِيْنَ ﴿24﴾ وَاِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ؕ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿25﴾ ع وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿26﴾ ۚ وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ﴿27﴾ وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ خَالِقٌۢ

ع 2/10 2

اور جتنی بھی چیزیں ہیں ان سب کے خزانے ہمارے پاس ہیں،[1] اور ہم ہر چیز کو اس کے مقررہ اندازے سے اتارتے ہیں﴿21﴾ اور ہم بوجھل ہوائیں[2] بھیجتے ہیں پھر آسمان سے پانی برسا کر وہ تمھیں پلاتے ہیں اور تم اس کے ذخیرہ کرنے والے نہیں ہو﴿22﴾[3] ہم ہی زندہ کرتے اور مارتے ہیں اور ہم ہی بالآخر وارث ہیں﴿23﴾ اور تم میں سے آگے بڑھنے والے اور پیچھے ہٹنے والے بھی ہمارے علم میں ہیں﴿24﴾ آپ کا رب سب لوگوں کو جمع کرے گا یقیناً وہ بڑی حکمتوں والا، بڑے علم والا ہے﴿25﴾ یقیناً ہم نے انسان کو کالی اور سڑی ہوئی (بدبودار) کھنکھناتی مٹی سے پیدا فرمایا ہے﴿26﴾[4] اور اس سے پہلے جنات کو ہم نے لو والی آگ[5] سے پیدا کیا﴿27﴾ اور جب تیرے پروردگار

---

کر لے جاتے ہو اور انھیں ذبح کر کے کھا بھی لیتے ہو۔ اور غلام اور لونڈیاں جن سے تم خدمت گزاری کا کام لیتے ہو۔ یہ اگرچہ سب تمھارے ماتحت ہیں اور تم ان کے چارے اور خوراک وغیرہ کا انتظام بھی کرتے ہو لیکن حقیقت میں ان کا رازق اللہ تعالیٰ ہے، تم نہیں ہو۔ تم یہ نہ سمجھنا کہ تم ان کے رازق ہو، اگر تم انھیں کھانا نہیں دو گے تو بھوکے مر جائیں گے۔

① جمہور نے یہاں خزائن سے مراد بارش لی ہے کیونکہ بارش ہی پیداوار اور معیشت کا ذریعہ ہے لیکن زیادہ صحیح بات یہ ہے کہ اس سے مراد تمام کائنات کے خزانے ہیں جنھیں اللہ تعالیٰ حسب مشیت وارادہ عدم سے وجود میں لاتا رہتا ہے۔

② ہواؤں کو بوجھل اس لیے کہا کہ یہ ان بادلوں کو اٹھاتی ہیں جن میں پانی ہوتا ہے۔ جس طرح لِقْحَةٌ اُس حاملہ اونٹنی کو کہا جاتا ہے جس نے پیٹ میں بچہ اٹھایا ہوتا ہے۔

③ یعنی یہ پانی جو ہم اتارتے ہیں، اسے تم ذخیرہ کر کے رکھنے پر بھی قادر نہیں ہو۔ یہ ہماری ہی قدرت ورحمت ہے کہ ہم اس پانی کو چشموں، کنوؤں اور نہروں کے ذریعے سے محفوظ رکھتے ہیں، ورنہ اگر ہم چاہیں تو پانی کی سطح اتنی نیچی کر دیں کہ چشموں اور کنوؤں سے پانی لینا تمھارے لیے ممکن نہ رہے، جس طرح بعض علاقوں میں اللہ تعالیٰ بعض دفعہ اپنی قدرت کا نمونہ دکھاتا ہے۔ اَللّٰهُمَّ ! احْفَظْنَا مِنْهُ.

④ مٹی کی مختلف حالتوں کے اعتبار سے اس کے مختلف نام ہیں۔ خشک مٹی ﴿ تُرَابٌ ﴾ بھیگی ہوئی ﴿ طِيْنٍ ﴾ گوندھی ہوئی بدبودار ﴿ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴾، جب یہ ﴿ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴾ خشک ہو کر کھن کھن بولنے لگے تو ﴿ صَلْصَالٍ ﴾ اور جب اسے آگ میں پکا لیا جائے تو فَخَّار (ٹھیکری) کہلاتی ہے۔ یہاں اللہ تعالیٰ نے انسان کی تخلیق کا جس طرح تذکرہ فرمایا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آدم خاکی کا پتلا ﴿ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴾ (گوندھی ہوئی، سڑی ہوئی، بدبودار مٹی) سے بنایا گیا، جب وہ سوکھ کر کھن کھن کرنے لگا تو ﴿ صَلْصَالٍ ﴾ ہو گیا۔ تو اس میں روح پھونکی گئی، اسی ﴿ صَلْصَالٍ ﴾ کو قرآن میں دوسری جگہ ﴿ كَالْفَخَّارِ ﴾ (فَخّار کی مانند) کہا گیا ہے: ﴿ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ۝ ﴾ (الرحمٰن 14:55) ”پیدا کیا انسان کو کھنکھناتی مٹی سے جیسے ٹھیکرا۔“

بَشَرًا مِّنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿28﴾ فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ ﴿29﴾ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ ﴿30﴾ اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ﴿31﴾ قَالَ يٰٓاِبْلِيْسُ مَا لَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ﴿32﴾ قَالَ لَمْ اَكُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿33﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ﴿34﴾ وَّاِنَّ عَلَيْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ﴿35﴾ قَالَ رَبِّ فَاَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿36﴾ قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿37﴾ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ ﴿38﴾ قَالَ رَبِّ بِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاُزَيِّنَنَّ لَهُمْ فِي الْاَرْضِ وَلَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿39﴾ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿40﴾ قَالَ هٰذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ مُسْتَقِيْمٌ ﴿41﴾ اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ

نے فرشتوں سے فرمایا کہ میں ایک انسان کو کالی اور سڑی ہوئی کھنکھناتی مٹی سے پیدا کرنے والا ہوں﴿28﴾ تو جب میں اسے پورا بنا چکوں اور اس میں اپنی روح پھونک دوں تو تم سب اس کے لیے سجدے میں گر پڑنا﴿29﴾[1] چنانچہ تمام فرشتوں نے، سب کے سب نے سجدہ کرلیا﴿30﴾ مگر ابلیس کہ اس نے سجدہ کرنے والوں میں شمولیت کرنے سے (صاف) انکار کردیا﴿31﴾ (اللہ نے) فرمایا: اے ابلیس! تجھے کیا ہوا کہ تو سجدہ کرنے والوں میں شامل نہ ہوا؟﴿32﴾ وہ بولا کہ میں ایسا نہیں کہ اس انسان کو سجدہ کروں جسے تو نے کالی اور سڑی ہوئی کھنکھناتی مٹی سے پیدا کیا ہے﴿33﴾[2] فرمایا: اب تو بہشت سے نکل جا کیوں کہ تو راندۂ درگاہ ہے﴿34﴾ اور تجھ پر میری پھٹکار ہے قیامت کے دن تک﴿35﴾ کہنے لگا کہ اے میرے رب! مجھے اس دن تک ڈھیل دے کہ لوگ دوبارہ اٹھا کھڑے کیے جائیں﴿36﴾ فرمایا کہ اچھا تو ان میں سے ہے جنھیں مہلت ملی ہے﴿37﴾ روزِ مقرر کے وقت تک کی﴿38﴾ (شیطان نے) کہا کہ اے میرے رب! چونکہ تو نے مجھے گمراہ کیا ہے مجھے بھی قسم ہے کہ میں بھی زمین میں ان کے لیے (گناہوں کو) آراستہ کر دکھاؤں گا اور ان سب کو بہکاؤں گا﴿39﴾ سوائے تیرے ان بندوں کے جو منتخب کرلیے گئے ہیں﴿40﴾ ارشاد ہوا کہ ہاں! یہی مجھ تک پہنچنے کی سیدھی راہ ہے﴿41﴾[3] میرے بندوں پر تجھے کوئی غلبہ

---

﴿5﴾ جنّ کو جن اس لیے کہا جاتا ہے کہ وہ آنکھوں سے نظر نہیں آتا۔ سورۂ رحمٰن میں جنات کی تخلیق ﴿مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ﴾ سے بتلائی گئی ہے اور صحیح مسلم کی ایک حدیث میں بھی یہی کہا گیا ہے: «خُلِقَتِ الْمَلَائِكَةُ مِنْ نُورٍ، وَخُلِقَ الْجَانُّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ، وَخُلِقَ آدَمُ مِمَّا وُصِفَ لَكُمْ»(صحیح مسلم، حدیث: 2996) اس اعتبار سے لو والی آگ یا آگ کے شعلے کا ایک ہی مطلب ہوگا۔

﴿1﴾ سجدے کا یہ حکم بطور تعظیم تھا، عبادت کے طور پر نہیں۔ اور یہ چونکہ اللہ کا حکم تھا، اس لیے اس کے وجوب میں کوئی شک نہیں تھا، تاہم شریعت محمدیہ میں بطور تعظیم بھی کسی کے لیے سجدہ کرنا جائز نہیں ہے۔ اس لیے کہ نبی ﷺ نے اس سے منع فرمایا ہے۔

﴿2﴾ شیطان نے انکار کی وجہ آدم علیہ السلام کا خاکی اور بشر ہونا بتلایا۔ جس کا مطلب یہ ہوا کہ انسان اور بشر کو اس کی بشریت کی بنا پر حقیر اور کم تر سمجھنا یہ شیطان کا فلسفہ ہے جو اہل حق کا عقیدہ نہیں ہوسکتا۔ اسی لیے اہل حق انبیاء کی بشریت کے منکر نہیں، اس لیے کہ ان کی بشریت کو خود قرآن کریم نے وضاحت سے بیان کیا ہے۔ علاوہ ازیں بشریت سے ان کی عظمت اور شان میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔

﴿3﴾ یعنی تم سب کو بالآخر میرے پاس ہی لوٹ کر آنا ہے، جس نے میری اور میرے رسولوں کی اطاعت کی ہوگی، میں انھیں اچھی جزا دوں گا

إِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿42﴾ وَإِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ أَجْمَعِيْنَ ﴿43﴾ لَهَا سَبْعَةُ أَبْوَابٍ ۚ لِكُلِّ بَابٍ مِّنْهُمْ جُزْءٌ مَّقْسُوْمٌ ﴿44﴾ إِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿45﴾ أُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِيْنَ ﴿46﴾ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ إِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿47﴾ لَا يَمَسُّهُمْ فِيْهَا

نہیں،[1] لیکن ہاں! جو گمراہ لوگ تیری پیروی کریں ﴿42﴾ یقیناً ان سب کے وعدے کی جگہ جہنم ہے ﴿43﴾[2] جس کے سات دروازے ہیں۔ ہر دروازے کے لیے ان کا ایک حصہ بٹا ہوا ہے ﴿44﴾[3] پرہیز گار جنتی لوگ باغوں اور چشموں میں ہوں گے ﴿45﴾[4] (ان سے کہا جائے گا:) سلامتی اور امن کے ساتھ اس میں داخل ہو جاؤ ﴿46﴾[5] ان کے دلوں میں جو کچھ رنجش و کینہ تھا، ہم سب کچھ نکال دیں گے،[6] وہ بھائی بھائی بنے ہوئے ایک دوسرے کے آمنے سامنے تختوں پر بیٹھے ہوں گے ﴿47﴾ نہ تو وہاں انھیں کوئی تکلیف

---

اور جو شیطان کے پیچھے لگ کر گمراہی کے راستے پر چلتا رہا ہوگا اسے سخت سزا دوں گا جو جہنم کی صورت میں تیار ہے۔

① یعنی میرے نیک بندوں پر تجھے غلبہ حاصل نہیں ہوگا۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ ان سے کوئی گناہ ہی سرزد نہیں ہوگا، بلکہ مطلب یہ ہے کہ ان سے ایسا گناہ نہیں ہوگا کہ جس کے بعد وہ نادم اور تائب نہ ہوں کیونکہ وہی گناہ انسان کی ہلاکت کا باعث ہے کہ جس کے بعد انسان کے اندر ندامت کا احساس اور توبہ و انابت الی اللہ کا داعیہ پیدا نہ ہو۔ ایسے گناہ کے بعد ہی انسان گناہ پر گناہ کرتا چلا جاتا ہے اور بالآخر دائمی تباہی و ہلاکت اس کا مقدر بن جاتی ہے۔ اور اہل ایمان کی صفت یہ ہے کہ گناہ پر اصرار نہیں کرتے بلکہ فوراً توبہ کر کے آئندہ کے لیے اس سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔

② یعنی جتنے بھی تیرے پیروکار ہوں گے، سب جہنم کا ایندھن بنیں گے۔

③ یعنی ہر دروازہ مخصوص قسم کے لوگوں کے لیے خاص ہوگا، مثلاً: ایک دروازہ یہودیوں کے لیے، ایک عیسائیوں کے لیے، اسی طرح ایک ایک دروازہ صابیوں، مجوسیوں، مشرکوں، منافقوں کے لیے اور ایک عاصی موحدین کے لیے ہوگا، موحدین کو بالآخر بخش دیا جائے گا جبکہ دوسرے لوگ کبھی بھی نہیں بخشے جائیں گے۔ (تفسیر ابن کثیر) یا سات دروازوں سے مراد سات طبقے ہیں جو ایک دوسرے کے اوپر ہیں۔ سب سے اوپر والا طبقہ جہنم ہے، دوسرا لظی، پھر اسی طرح حطمة، سعير، سقر، جحيم اور هاوية ہے۔ اور سب سے اوپر والا درجہ موحدین کے لیے ہوگا جنھیں کچھ عرصہ سزا دینے کے بعد یا سفارش پر نکال لیا جائے گا۔ دوسرے میں یہودی، اسی طرح بالترتیب نصرانی، صابی، مجوسی، مشرکین اور منافقین ہوں گے۔ سب سے اوپر والے درجے کا نام جہنم ہے، اس کے بعد اسی ترتیب سے نام ہیں۔ (فتح القدیر)

④ جہنم اور اہل جہنم کے بعد جنت اور اہل جنت کا تذکرہ کیا جا رہا ہے تاکہ جنت میں جانے کی ترغیب ہو۔ متقین سے مراد شرک سے بچنے والے موحدین ہیں اور بعض کے نزدیک وہ اہل ایمان جو تمام معاصی سے بچتے رہے۔ ﴿جَنّٰتٍ﴾ سے باغات اور ﴿عُيُوْنٍ﴾ سے نہریں مراد ہیں۔ یہ باغات اور نہریں یا تو تمام متقین کے لیے ہوں گی یا ہر ایک کے لیے الگ الگ باغات اور نہریں یا ایک ایک باغ اور نہر ہوگی۔

⑤ سلامتی ہر قسم کی آفات سے اور امن ہر قسم کے خوف سے۔ یا یہ مطلب ہے کہ ایک مسلمان دوسرے مسلمان کو یا فرشتے اہل جنت کو سلامتی کی دعا دیں گے۔ یا اللہ کی طرف سے ان کی سلامتی اور امن کا اعلان ہوگا۔

⑥ دنیا میں ان کے درمیان جو حسد اور بغض و عداوت کے جذبات رہے ہوں گے، وہ ان کے سینوں سے نکال دیے جائیں

نَصَبٌ وَّمَا هُمْ مِّنْهَا بِمُخْرَجِيْنَ ﴿48﴾ نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّيْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿49﴾ وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ﴿50﴾ وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ ﴿51﴾ اِذْ دَخَلُوْا عَلَيْهِ فَقَالُوْا سَلٰمًا ؕ قَالَ اِنَّا مِنْكُمْ وَجِلُوْنَ ﴿52﴾ قَالُوْا لَا تَوْجَلْ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمٍ عَلِيْمٍ ﴿53﴾ قَالَ اَبَشَّرْتُمُوْنِيْ عَلٰٓى اَنْ مَّسَّنِيَ الْكِبَرُ فَبِمَ تُبَشِّرُوْنَ ﴿54﴾ قَالُوْا بَشَّرْنٰكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْقٰنِطِيْنَ ﴿55﴾ قَالَ وَمَنْ يَّقْنَطُ مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّهٖٓ اِلَّا الضَّآلُّوْنَ ﴿56﴾ قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿57﴾ قَالُوْٓا اِنَّآ اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ﴿58﴾ اِلَّآ اٰلَ لُوْطٍ ؕ اِنَّا لَمُنَجُّوْهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿59﴾ اِلَّا امْرَاَتَهٗ قَدَّرْنَآ ۙ اِنَّهَا لَمِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿60﴾ فَلَمَّا جَآءَ اٰلَ لُوْطِ ِۨ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿61﴾ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ ﴿62﴾ قَالُوْا بَلْ

چھو سکتی ہے اور نہ وہ وہاں سے کبھی نکالے جائیں گے (48) میرے بندوں کو خبر دے دو کہ میں بہت ہی بخشنے والا اور بڑا ہی مہربان ہوں (49) اور ساتھ ہی میرا عذاب بھی نہایت دردناک ہے (50) انھیں ابراہیم کے مہمانوں کا (بھی) حال سنا دو (51) کہ جب انھوں نے ان کے پاس آ کر سلام کہا تو انھوں نے کہا کہ ہم کو تو تم سے ڈر لگتا ہے (52)[1] انھوں نے کہا: ڈرو نہیں، ہم تجھے ایک صاحب فہم فرزند کی بشارت دیتے ہیں (53) کہا: کیا اس بڑھاپے کے آ جانے کے بعد تم مجھے خوشخبری دیتے ہو! یہ خوشخبری تم کیسے دے رہے ہو؟ (54) انھوں نے کہا: ہم آپ کو بالکل سچی خوشخبری سناتے ہیں آپ مایوس لوگوں میں شامل نہ ہوں (55)[2] کہا: اپنے رب کی رحمت سے ناامید تو صرف گمراہ اور بہکے ہوئے لوگ ہی ہوتے ہیں (56)[3] پوچھا کہ اللہ کے بھیجے ہوئے (فرشتو!) تمھارا ایسا کیا اہم کام ہے؟ (57)[4] انھوں نے جواب دیا کہ ہم مجرم قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں (58) مگر خاندان لوط کہ ہم ان سب کو تو ضرور بچالیں گے (59) سوائے اس کی بیوی کے کہ ہم نے اسے رکنے اور باقی رہ جانے والوں میں مقرر کر دیا ہے (60) جب بھیجے ہوئے فرشتے آل لوط کے پاس پہنچے (61) تو انھوں نے کہا: تم لوگ تو کچھ انجان سے معلوم ہو رہے ہو (62)[5] انھوں نے کہا:

---

گے اور ایک دوسرے کے بارے میں ان کے دل آئینے کی طرح صاف اور شفاف ہوں گے۔

(1) ابراہیم علیہ السلام کو ان فرشتوں سے ڈر اس لیے محسوس ہوا کہ انھوں نے ابراہیم علیہ السلام کا تیار کردہ بھنا ہوا بچھڑا نہیں کھایا، جیسا کہ سورۂ ہود میں تفصیل گزری ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر پیغمبروں کو بھی غیب کا علم نہیں ہوتا اگر پیغمبر عالم الغیب ہوتے تو ابراہیم سمجھ جاتے کہ آنے والے مہمان فرشتے ہیں اور ان کے لیے کھانا تیار کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ فرشتے انسانوں کی طرح کھانے پینے کے محتاج نہیں ہیں۔

(2) کیونکہ یہ اللہ کا وعدہ ہے جو خلاف نہیں ہوسکتا۔ علاوہ ازیں وہ ہر بات پر قادر ہے، کوئی بات اس کے لیے ناممکن نہیں۔

(3) یعنی اولاد کے ہونے پر میں جو تعجب اور حیرت کا اظہار کر رہا ہوں تو صرف اپنے بڑھاپے کی وجہ سے کر رہا ہوں، یہ بات نہیں ہے کہ میں اپنے رب کی رحمت سے ناامید ہوں۔ رب کی رحمت سے ناامید تو گمراہ لوگ ہی ہوتے ہیں۔

(4) غالباً ابراہیم علیہ السلام نے قرائن سے اندازہ لگا لیا کہ یہ صرف اولاد کی بشارت دینے ہی نہیں آئے ہیں بلکہ ان کی آمد کا مقصد کوئی اور

جِئْنٰكَ بِمَا كَانُوْا فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ ﴿63﴾ وَاَتَيْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿64﴾ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ وَاتَّبِعْ اَدْبَارَهُمْ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ اَحَدٌ وَّامْضُوْا حَيْثُ تُؤْمَرُوْنَ ﴿65﴾ وَقَضَيْنَآ اِلَيْهِ ذٰلِكَ الْاَمْرَ اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَآءِ مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِيْنَ ﴿66﴾ وَجَآءَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿67﴾ قَالَ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ ضَيْفِيْ فَلَا تَفْضَحُوْنِ ﴿68﴾ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَلَا تُخْزُوْنِ ﴿69﴾ قَالُوْٓا اَوَلَمْ نَنْهَكَ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿70﴾ قَالَ هٰٓؤُلَآءِ بَنٰتِيْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿71﴾ لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿72﴾

38

نہیں، بلکہ ہم تیرے پاس وہ چیز لائے ہیں جس میں یہ لوگ شک شبہ کر رہے تھے ﴿63﴾ [1] ہم تو تیرے پاس (صریح) حق لائے ہیں اور ہم ہیں بھی بالکل سچے ﴿64﴾ [2] اب تو اپنے خاندان سمیت اس رات کے کسی حصہ میں چل دے اور آپ ان کے پیچھے رہنا، [3] اور (خبردار!) تم میں سے کوئی (پیچھے) مڑ کر بھی نہ دیکھے اور جہاں کا تمھیں حکم کیا جا رہا ہے وہاں چلے جانا ﴿65﴾ اور ہم نے اس کی طرف اس بات کا فیصلہ کر دیا کہ صبح ہوتے ہوتے ان لوگوں کی جڑیں کاٹ دی جائیں گی ﴿66﴾ [4] اور شہر والے خوشیاں مناتے ہوئے آئے ﴿67﴾ [5] (لوط نے) کہا: یہ لوگ میرے مہمان ہیں، تم مجھے رسوا نہ کرو ﴿68﴾ [6] اللہ سے ڈرو اور مجھے رسوانہ کرو ﴿69﴾ وہ بولے: کیا ہم نے تجھے دنیا بھر (کی ٹھیکیداری) سے منع نہیں کر رکھا؟ ﴿70﴾ [7] (لوط نے) کہا: اگر تمھیں کرنا ہی ہے تو یہ میری بچیاں موجود ہیں ﴿71﴾ [8] تیری عمر کی قسم! وہ تو اپنی بدمستی میں سرگرداں تھے ﴿72﴾ [9]

---

بھی ہے، چنانچہ انھوں نے یہ پوچھا۔

⑤ یہ فرشتے حسین نوجوانوں کی شکل میں آئے تھے اور لوط علیہ السلام کے لیے بالکل انجان تھے، اس لیے انھوں نے ان کے اجنبی ہونے کی بات کی۔

① یعنی عذاب الٰہی جس کے آنے میں تیری قوم کو شک ہے۔

② اس صریح حق سے بھی عذاب مراد ہے جس کے لیے وہ بھیجے گئے تھے، اس لیے انھوں نے کہا: ہم ہیں بھی بالکل سچے، یعنی عذاب کی جو بات ہم کر رہے ہیں، اس میں سچے ہیں۔ اب اس قوم کی تباہی کا وقت بالکل قریب آ پہنچا ہے۔

③ تاکہ کوئی مومن پیچھے نہ رہے تو ان کو آگے کرتا رہے۔

④ یعنی لوط علیہ السلام کو وحی کے ذریعے سے اس فیصلے سے آگاہ کر دیا کہ صبح ہونے تک ان لوگوں کی جڑیں کاٹ دی جائیں گی یا ﴿دَابِرَ﴾ سے مراد وہ آخری آدمی ہے جو باقی رہ جائے گا، فرمایا: وہ بھی صبح ہونے تک ہلاک کر دیا جائے گا۔

⑤ ایک طرف تو یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی ہلاکت کا فیصلہ کر لیا تھا، دوسری طرف یہ حال تھا کہ جب قوم لوط کو پتہ چلا کہ لوط علیہ السلام کے گھر میں خوش شکل نوجوان مہمان آئے ہیں تو اپنی امرد پرستی کی وجہ سے بڑے خوش ہوئے اور خوشی خوشی لوط کے پاس آئے اور مطالبہ کیا کہ ان نوجوانوں کو ان کے سپرد کیا جائے تاکہ وہ ان سے بے حیائی کا ارتکاب کر کے اپنی تسکین کر سکیں۔

⑥ لوط علیہ السلام نے انھیں سمجھانے کی کوشش کی کہ یہ مہمان ہیں، انھیں میں کس طرح تمھارے سپرد کر سکتا ہوں، اس میں تو میری رسوائی ہے۔

⑦ انھوں نے ڈھٹائی اور بد اخلاقی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا کہ اے لوط! تو ان اجنبیوں کا کیا لگتا ہے؟ اور کیوں ان کی حمایت کرتا ہے؟ کیا ہم نے تجھے منع نہیں کیا ہے کہ اجنبیوں کی حمایت نہ کیا کر یا ان کو اپنا مہمان نہ بنایا کر؟ یہ ساری گفتگو اس وقت ہوئی جبکہ لوط علیہ السلام کو یہ علم نہیں تھا کہ یہ اجنبی مہمانِ اللہ کے بھیجے ہوئے فرشتے ہیں اور وہ اسی نابکار قوم کو تباہ کرنے کے لیے آئے ہیں جو ان کے ساتھ

فَاَخَذَتۡهُمُ الصَّيۡحَةُ مُشۡرِقِيۡنَ ﴿73﴾ فَجَعَلۡنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا وَاَمۡطَرۡنَا عَلَيۡهِمۡ حِجَارَةً مِّنۡ سِجِّيۡلٍ ﴿74﴾ اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّلۡمُتَوَسِّمِيۡنَ ﴿75﴾ وَاِنَّهَا لَبِسَبِيۡلٍ مُّقِيۡمٍ ﴿76﴾ اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿77﴾ وَاِنۡ كَانَ اَصۡحٰبُ الۡاَيۡكَةِ لَظٰلِمِيۡنَ ﴿78﴾ فَانۡتَقَمۡنَا مِنۡهُمۡ ۘ وَاِنَّهُمَا

پس سورج نکلتے نکلتے انھیں ایک بڑے زور کی آواز نے پکڑ لیا﴿73﴾[1] بالآخر ہم نے اس شہر کو اوپر تلے کر دیا[2] اور ان لوگوں پر کھنگر والے پتھر[3] برسائے﴿74﴾ بلاشبہ نصیحت حاصل کرنیوالوں کے لیے[4] اس میں بہت سی نشانیاں ہیں﴿75﴾ یہ بستی ایسی راہ پر ہے جو برابر چلتی رہتی (عام گزرگاہ) ہے﴿76﴾[5] اور اس میں ایمان داروں کے لیے بڑی نشانی ہے﴿77﴾ ایکہ بستی کے رہنے والے بھی بڑے ظالم تھے﴿78﴾[6] جن سے

---

بدفعلی کے لیے مصر تھی جیسا کہ سورۂ ہود میں یہ تفصیل گزر چکی ہے۔ یہاں ان کے فرشتے ہونے کا ذکر پہلے آ گیا ہے۔

⑧ یعنی ان سے تم نکاح کر لو یا پھر اپنی قوم کی عورتوں کو اپنی بیٹیاں کہا، یعنی تم ان عورتوں سے نکاح کر و یا جن کے حبالۂ عقد میں عورتیں ہیں، وہ ان سے اپنی خواہش پوری کریں۔

⑨ اللہ تعالیٰ نبی ﷺ سے خطاب فرما کر ان کی زندگی کی قسم کھا رہا ہے جس سے آپ کا شرف وفضل واضح ہے، تاہم کسی اور کے لیے اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کی قسم کھانا جائز نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ تو حاکم مطلق ہے، وہ جس کی چاہے قسم کھائے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جس طرح شراب کے نشے میں دھت انسان کی عقل ماؤف ہو جاتی ہے، اسی طرح یہ اپنی بدمستی اور گمراہی میں اتنے سرگرداں تھے کہ لوط علیہ السلام کی اتنی معقول بات کی طرف ذرا توجہ نہیں کی۔

① ایک چنگھاڑ نے، جبکہ سورج طلوع ہو رہا تھا، ان کا خاتمہ کر دیا۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ زوردار آواز حضرت جبرائیل علیہ السلام کی تھی۔

② کہا جاتا ہے کہ ان کی بستیوں کو زمین سے اٹھا کر اوپر آسمان تک لے جایا گیا اور وہاں سے ان کو الٹا کر زمین پر پھینک دیا گیا۔ یوں اوپر والا حصہ نیچے اور نچلا حصہ اوپر کر کے تہ وبالا کر دیا گیا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس سے مراد محض اس بستی کا چھتوں سمیت زمین بوس ہو جانا ہے۔

③ اس کے بعد ان پر کھنگر قسم کے مخصوص پتھر برسائے گئے۔ اس طرح تین قسم کے عذابوں سے انھیں دوچار کر کے نشان عبرت بنا دیا گیا۔

④ گہری نظر سے جائزہ لینے اور غور وفکر کرنے والوں کو مُتَوَسِّمِينَ کہا جاتا ہے۔ مُتَوَسِّمِينَ کے لیے اس واقعے میں عبرت کے پہلو اور نشانیاں ہیں۔

⑤ مراد شاہراہِ عام ہے، یعنی قوم لوط کی بستیاں مدینے سے شام کو جاتے ہوئے راستے میں پڑتی ہیں۔ اس راستے پر آنے جانے والے کو انھی بستیوں سے گزر کر جانا پڑتا ہے۔

⑥ ﴿الْأَيْكَةِ﴾ گھنے درخت کو کہتے ہیں۔ اس بستی میں گھنے درخت ہونے کی وجہ سے انھیں ﴿أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ﴾ (بن یا جنگل والے) کہا گیا ہے۔ مراد اس سے قوم شعیب ہے اور ان کا زمانہ لوط علیہ السلام کے بعد ہے اور ان کا علاقہ حجاز اور شام کے درمیان قوم لوط کی بستیوں کے قریب ہی تھا۔ اسے مدین کہا جاتا ہے جو ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے یا پوتے کا نام تھا اور اسی کے نام پر بستی کا نام پڑ گیا تھا۔ ان کا ظلم یہ تھا کہ اللہ کے ساتھ شرک کرتے تھے، رہزنی ان کا شیوہ اور کم تولنا اور کم ناپنا ان کا وتیرہ تھا، ان پر جب عذاب آیا تو ایک تو بادل ان پر سایہ فگن ہو گیا، پھر چنگھاڑ اور بھونچال نے مل کر ان کو ہلاک کر دیا۔

اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ مَحْذُوْرًا ﴿57﴾ وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوْهَا قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اَوْ مُعَذِّبُوْهَا

بات بھی یہی ہے کہ تیرے رب کا عذاب ڈرنے کی چیز ہی ہے ﴿57﴾ جتنی بھی بستیاں ہیں ہم قیامت کے دن سے پہلے پہلے یا تو انھیں

وضاحت میں لکھتے ہیں: ''وہ لوگ جو جنوں کی عبادت کرتے تھے، بدستور جنوں کی عبادت پر قائم رہے جبکہ جن یہ بات پسند نہیں کرتے تھے کیونکہ انھوں نے اسلام قبول کر لیا تھا اور وہ اپنے رب کی بارگاہ میں وسیلہ (اعمال صالحہ کے ذریعے سے تقرب) تلاش کرنے والے ہو گئے تھے۔'' (فتح الباري: 505/8، تحت حديث: 4714) اس بات کی تائید اگلی آیت سے بھی ہو رہی ہے جس میں کہا گیا ہے کہ یہ خود تو اپنے رب کا قرب تلاش کرنے کی جستجو میں رہتے اور اس کی رحمت کی امید رکھتے اور اس کے عذاب سے ڈرتے ہیں۔ اور یہ صفات جمادات (پتھروں) میں نہیں ہو سکتیں۔ ان دونوں آیات سے واضح ہو جاتا ہے کہ من دون اللّٰہ (اللہ کے سوا جن کی عبادت کی جاتی رہی ہے) وہ صرف پتھر کی مورتیاں ہی نہیں تھیں بلکہ وہ اللہ کے بندے بھی تھے جن میں سے کچھ فرشتے، کچھ صالحین، کچھ انبیاء اور کچھ جنات تھے۔ اللہ تعالیٰ نے سب کی بابت فرمایا کہ وہ کچھ نہیں کر سکتے، نہ کسی سے تکلیف دور کر سکتے ہیں نہ کسی کی حالت بدل سکتے ہیں۔ اس آیت کی تفسیر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یہ آیت عرب کے ان لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے جو جنات کی عبادت کرتے تھے، پس وہ جن تو مسلمان ہو گئے لیکن ان کے پجاری اس بات سے بے خبر رہے۔ (صحيح البخاري، حديث: 4715، و صحيح مسلم، حديث: 3030) مطلب یہ ہے کہ جنوں کے پجاری تو جنوں سے پناہ طلب کرتے اور ان سے خوف اور امید وابستہ کرتے تھے لیکن خود ان جنوں کا (مسلمان ہونے کے بعد) یہ حال ہو گیا تھا کہ وہ اللہ کے قرب کی تلاش میں رہتے، اس کے عذاب سے ڈرتے اور اس کی رحمت کی امید رکھتے تھے۔ اس میں گویا مشرکوں کی بابت کہا گیا ہے کہ ان کی عقل و فہم کی نارسائی کا یہ حال ہے کہ یہ ایسے جنوں کو اپنا معبود اور حاجت روا سمجھتے ہیں جو خود اعمال صالحہ کے ذریعے سے اللہ کے قرب کی تلاش میں رہتے ہیں۔ ''وسیلہ'' سے مراد وہ اعمال صالحہ ہیں جن کے ذریعے سے اللہ کی رضامندی اور اس کا قرب حاصل ہوتا ہے۔ اسی لیے ابن عباس رضی اللہ عنہما، مجاہد، ابو وائل، حسن، عبداللہ بن کثیر، امام سدی، ابن زید اور دیگر ائمۂ تفسیر نے وسیلے کے معنی ہی قربت کے کیے ہیں، یعنی اللہ کی اطاعت اور اس کے پسندیدہ عملوں کے ذریعے سے اس کا قرب حاصل کرنا۔ حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں: «وَهٰذَا الَّذِي قَالَهُ هٰؤُلَاءِ الْأَئِمَّةُ لَاخِلَافَ بَيْنَ الْمُفَسِّرِينَ فِيهِ ------ وَالْوَسِيلَةُ هِيَ الَّتِي يُتَوَصَّلُ بِهَا إِلٰى تَحْصِيلِ الْمَقْصُودِ» (تفسير ابن كثير: 74/2) ''ان ائمہ نے جو کچھ کہا ہے، اس کی بابت مفسرین کے درمیان کوئی اختلاف نہیں...... وسیلہ ایسی ہی چیز کو کہتے ہیں جس کے ذریعے سے مقصود تک پہنچا جا سکے۔'' ظاہر بات ہے کہ اللہ کا قرب حاصل کرنے کا واحد ذریعہ اعمال صالحہ ہی ہے، اس لیے اعمال صالحہ ہی اللہ تک پہنچنے کا وسیلہ ہیں۔ نہ کہ وہ جسے قبر پرست بیان کرتے ہیں کہ فوت شدہ اشخاص کے نام کی نذر و نیاز دو، ان کی قبروں پر غلاف چڑھاؤ اور میلے ٹھیلے جماؤ اور ان سے استمداد و استغاثہ کرو کیونکہ یہ وسیلہ نہیں، یہ تو ان کی عبادت ہے جو شرک ہے، اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو اس سے محفوظ رکھے۔ اسی طرح ایک وسیلہ یہ بھی ہے کہ کسی زندہ نیک شخص یا بزرگ سے دعا کروائی جائے، جیسے عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں قحط سالی دور کرنے کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا عباس رضی اللہ عنہ کا وسیلہ پکڑا، یعنی ان سے بارش کی دعا کروائی اور یہ فرمایا: «اَللّٰهُمَّ إِنَّا كُنَّا نَتَوَسَّلُ إِلَيْكَ بِنَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَسْقِينَا، وَإِنَّا نَتَوَسَّلُ إِلَيْكَ بِعَمِّ نَبِيِّنَا فَاسْقِنَا، قَالَ، فَيُسْقَوْنَ» (صحيح البخاري، حديث: 1010) ''اے اللہ! پہلے ہم اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے دعا کرواتے تھے (جب وہ زندہ تھے)

عَذَابًا شَدِیْدًا ط كَانَ ذٰلِكَ فِی الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ﴿58﴾ وَمَا مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰیٰتِ اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا

الْاَوَّلُوْنَ ط وَاٰتَیْنَا ثَمُوْدَ النَّاقَةَ مُبْصِرَةً فَظَلَمُوْا بِهَا ط وَمَا نُرْسِلُ بِالْاٰیٰتِ اِلَّا تَخْوِیْفًا ﴿59﴾ وَاِذْ قُلْنَا لَكَ

ہلاک کر دینے والے ہیں یا سخت تر سزا دینے والے ہیں۔ یہ تو کتاب میں لکھا جا چکا ہے ﴿58﴾ [1] ہمیں نشانات (معجزات) کے نازل کرنے سے روک صرف اسی کی ہے کہ اگلے لوگ انھیں جھٹلا چکے ہیں۔ [2] ہم نے ثمودیوں کو واضح نشانی کے طور پر اونٹنی دی لیکن انھوں نے اس پر ظلم کیا، [3] ہم تو لوگوں کو دھمکانے کے لیے ہی نشانات بھیجتے ہیں ﴿59﴾ اور یاد کرو جب کہ

---

تو تُو ہم پر اپنی رحمت کی بارش نازل فرما دیتا تھا۔ اب ہم اپنے نبی کے چچا کو تیری بارگاہ میں بطور وسیلہ (دعا کے لیے) پیش کر رہے ہیں، پس اے اللہ! (ان کی دعا قبول فرما کر) ہم پر بارش نازل فرما۔ (راوی کہتا ہے) کہ اس پر بارش ہو جاتی۔'' اگر فوت شدہ بزرگوں سے وسیلے کے طور پر دعا کروانی جائز ہوتی تو صحابۂ کرام قحط سالی میں نبی ﷺ کی قبر مبارک پر جا کر آپ سے دعا کی درخواست کرتے لیکن انھوں نے ایسا نہیں کیا بلکہ زندہ بزرگ رسول اللہ ﷺ کے عم محترم کو وسیلہ پکڑا، یعنی ان سے دعا کروائی، یہ وسیلہ جائز ہے، چنانچہ علامہ آلوسی بغدادی لکھتے ہیں: ''کسی شخص سے درخواست کرنا اور اس کو اس معنی میں وسیلہ بنانا کہ وہ اس کے حق میں دعا کرے، اس کے جواز میں کوئی شک نہیں، بشرطیکہ جس سے درخواست کی جائے وہ زندہ ہو...... لیکن اگر وہ شخص جس سے درخواست کی جائے مردہ ہو یا غائب تو ایسے استغاثے کے ناجائز ہونے میں کسی عالم کو شک نہیں۔ اور مردوں سے مدد مانگنا ان بدعات میں سے ہے جن کو سلف میں سے کسی نے نہیں کیا۔'' (تفسير روح المعاني: 183/4) آیت میں ﴿يَدْعُوْنَ﴾ کا مفعول محذوف ہے۔ تقدیری عبارت ہے: «أُولٰئِكَ الَّذِينَ يَدْعُونَهُمْ آلِهَةً يَبْتَغُونَ......» ''یہ لوگ جن کو معبود سمجھ کر (مدد کے لیے) پکارتے ہیں، وہ تو خود اپنے رب کی طرف وسیلہ تلاش کرتے ہیں......'' (فتح الباري: 506/8، تحت حديث: 4715)

[1] کتاب سے مراد لوح محفوظ ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ بات طے شدہ ہے، جو لوح محفوظ میں لکھی ہوئی ہے کہ ہم کافروں کی ہر بستی کو یا تو موت کے ذریعے سے ہلاک کر دیں گے اور بستی سے مراد بستی کے باشندگان ہیں اور ہلاکت کی وجہ ان کا کفر و شرک اور ظلم و طغیان ہے۔ علاوہ ازیں یہ ہلاکت قیامت سے قبل وقوع پذیر ہوگی، ورنہ قیامت کے دن تو بلا تفریق ہر بستی ہی شکست و ریخت کا شکار ہو جائے گی۔

[2] یہ آیت اس وقت اتری جب کفار مکہ نے مطالبہ کیا کہ کوہ صفا کو سونے کا بنا دیا جائے یا مکے کے پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹا دیے جائیں تاکہ وہاں کاشت کاری ممکن ہو سکے جس پر اللہ تعالیٰ نے جبریل کے ذریعے سے پیغام بھیجا کہ ان کے مطالبات ہم پورے کرنے کے لیے تیار ہیں لیکن اگر اس کے بعد بھی وہ ایمان نہ لائے تو پھر ان کی ہلاکت یقینی ہے، پھر انھیں مہلت نہیں دی جائے گی۔ نبی ﷺ نے بھی اسی بات کو پسند فرمایا کہ ان کا مطالبہ پورا نہ کیا جائے تاکہ یہ یقینی ہلاکت سے بچ جائیں۔ (مسند أحمد: 258/1 وقال أحمد شاكر في تعليقه على المسند: 258/1، حديث: 2333 إسناده صحيح) اس آیت میں بھی اللہ تعالیٰ نے یہی مضمون بیان فرمایا ہے کہ ان کی خواہش کے مطابق نشانیاں اتار دینا ہمارے لیے کوئی مشکل نہیں۔ لیکن ہم اس سے گریز اس لیے کر رہے ہیں کہ پہلی قوموں نے بھی اپنی خواہش کے مطابق نشانیاں مانگیں جو انھیں دکھا دی گئیں لیکن اس کے باوجود انھوں نے تکذیب کی اور ایمان نہ لائیں جس کے نتیجے میں وہ ہلاک کر دی گئیں۔

[3] قوم ثمود کا بطور مثال تذکرہ کیا کیونکہ ان کی خواہش پر پتھر کی چٹان سے اونٹنی ظاہر کر کے دکھائی گئی تھی لیکن ان ظالموں نے ایمان

إِنَّ رَبَّكَ أَحَاطَ بِالنَّاسِ ۚ وَمَا جَعَلْنَا الرُّءْيَا الَّتِيٓ أَرَيْنٰكَ إِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ الْمَلْعُونَةَ

فِي الْقُرْاٰنِ ۚ وَنُخَوِّفُهُمْ ۙ فَمَا يَزِيدُهُمْ إِلَّا طُغْيَانًا كَبِيرًا ﴿60﴾ وَإِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوا لِاٰدَمَ

فَسَجَدُوٓا إِلَّآ إِبْلِيسَ ۚ قَالَ ءَأَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِينًا ﴿61﴾ قَالَ أَرَءَيْتَكَ هٰذَا الَّذِي كَرَّمْتَ

عَلَيَّ ۫ لَئِنْ أَخَّرْتَنِ إِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَأَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهٗٓ إِلَّا قَلِيلًا ﴿62﴾ قَالَ اذْهَبْ فَمَنْ

تَبِعَكَ مِنْهُمْ فَإِنَّ جَهَنَّمَ جَزَآؤُكُمْ جَزَآءً مَّوْفُورًا ﴿63﴾ وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ

بِصَوْتِكَ وَأَجْلِبْ عَلَيْهِم بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ وَعِدْهُمْ ۚ وَمَا

ع 6/8/6

ہم نے آپ سے فرما دیا کہ آپ کے رب نے لوگوں کو گھیر لیا ہے۔[1] جو رؤیا (عینی رؤیت) ہم نے آپ کو دکھائی تھی وہ لوگوں کے لیے صاف آزمائش ہی تھی اور اسی طرح وہ درخت بھی جس پر قرآن میں لعنت کی گئی ہے۔[2] ہم انھیں ڈرا رہے ہیں لیکن یہ ڈرانا انھیں اور بڑی سرکشی میں بڑھا رہا ہے﴿60﴾[3] اور جب ہم نے فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کرو تو ابلیس کے سوا سب نے سجدہ کیا، اس نے کہا کہ کیا میں اسے سجدہ کروں جسے تو نے مٹی سے پیدا کیا ہے﴿61﴾ اچھا دیکھ لے اسے تو نے مجھ پر بزرگی تو دی ہے لیکن اگر مجھے بھی قیامت تک تو نے ڈھیل دی تو میں اس کی اولاد کی سوائے بہت تھوڑے لوگوں کے،[4] جڑ کاٹ ڈالوں گا﴿62﴾ ارشاد ہوا کہ جا ان میں سے جو بھی تیرا تابعدار ہو جائے گا تو تم سب کی سزا جہنم ہے جو پورا پورا بدلہ ہے﴿63﴾ ان میں سے تو جسے بھی اپنی آواز سے بہکا سکے بہکا[5] لے اور ان پر اپنے سوار اور پیادے چڑھا لا[6] اور ان کے مال اور اولاد میں ان کا شریک بن جا[7] اور انھیں (جھوٹے) وعدے

---

لانے کے بجائے اس اونٹنی ہی کو مار ڈالا جس پر تین دن کے بعد ان پر عذاب آ گیا۔

① یعنی لوگ اللہ کے غلبہ وتصرف میں ہیں اور جو اللہ چاہے گا وہی ہو گا نہ کہ وہ جو وہ چاہیں گے یا مراد اہل مکہ ہیں کہ وہ اللہ کے زیر اقتدار ہیں، آپ بے خوفی سے تبلیغ رسالت کیجیے، وہ آپ کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے، ہم ان سے آپ کی حفاظت فرمائیں گے۔ یا جنگ بدر اور فتح مکہ کے موقع پر جس طرح اللہ نے کفار مکہ کو عبرت ناک شکست سے دوچار کیا، اس کو واضح کیا جا رہا ہے۔

② صحابہ وتابعین نے اس رؤیا کی تفسیر بیداری کی عینی رؤیت سے کی ہے اور مراد اس سے معراج کا واقعہ ہے جو بہت سے کمزور لوگوں کے لیے فتنے کا باعث بن گیا اور وہ مرتد ہو گئے۔ اور درخت سے مراد زَقُّوم (تھوہر) کا درخت ہے جس کا مشاہدہ نبی ﷺ نے معراج کی رات جہنم میں کیا۔ ﴿الْمَلْعُوْنَةَ﴾ سے مراد کھانے والے، یعنی ملعون جہنمی اَلشَّجَرَةُ الْمَلْعُونُ آكِلُهَا (أيسر التفاسير) جیسے دوسرے مقام پر ہے: ﴿اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ۝ طَعَامُ الْاَثِیْمِ ۝﴾ (الدخان 44,43:44) ''زقوم کا درخت، سخت گناہ گاروں کا کھانا ہے۔''

③ یعنی کافروں کے دلوں میں جو خبث وعناد ہے، اس کی وجہ سے نشانیاں دیکھ کر ایمان لانے کی بجائے ان کی سرکشی وطغیانی میں اور اضافہ ہو جاتا ہے۔

④ یعنی اس پر غلبہ حاصل کر لوں گا اور اسے جس طرح چاہوں گا، گمراہ کر لوں گا، البتہ تھوڑے سے لوگ میرے داؤ سے بچ جائیں گے۔ آدم علیہ السلام وابلیس کا یہ قصہ اس سے قبل (سورۂ بقرہ 2:34-36، سورۂ اعراف 7:11-18 اور سورۂ حجر 15:29-39 میں) گزر چکا ہے۔ یہاں چوتھی مرتبہ اسے بیان کیا جا رہا ہے۔ علاوہ ازیں سورۂ کہف 18:50، سورۂ طٰہٰ 20:116,117 اور سورۂ ص 38:73-85 میں بھی اس کا ذکر آئے گا۔

يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿64﴾ اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ ۭ وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيْلًا ﴿65﴾ رَبُّكُمُ الَّذِيْ يُزْجِيْ لَكُمُ الْفُلْكَ فِي الْبَحْرِ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ﴿66﴾ وَاِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِي الْبَحْرِ ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا نَجّٰىكُمْ اِلَى الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ كَفُوْرًا ﴿67﴾ اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ يَّخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ اَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ وَكِيْلًا ﴿68﴾

دے لے۔ [1] ان سے جتنے بھی وعدے شیطان کے ہوتے ہیں سب کے سب سراسر فریب ہیں ﴿64﴾ [2] بلاشبہ میرے سچے بندوں پر تیرا کوئی غلبہ نہیں۔ [3] اور تیرا رب کارسازی کرنے والا کافی ہے ﴿65﴾ [4] تمھارا پروردگار وہ ہے جو تمھارے لیے دریا میں کشتیاں چلاتا ہے تاکہ تم اس کا فضل تلاش کرو۔ وہ تم پر بہت ہی مہربان ہے ﴿66﴾ [5] اور سمندروں میں مصیبت پہنچتے ہی جنھیں تم پکارتے تھے سب گم ہو جاتے ہیں صرف اللہ باقی رہ جاتا ہے، پھر جب وہ تمھیں خشکی کی طرف بچا لاتا ہے تو تم منہ پھیر لیتے ہو اور انسان بڑا ہی ناشکرا ہے ﴿67﴾ [6] تو کیا تم اس سے بے خوف ہو گئے ہو کہ تمھیں خشکی کی طرف لے جا کر زمین میں دھنسا دے یا تم پر پتھروں کی آندھی بھیج دے، [7] پھر تم اپنے لیے کوئی نگہبان نہ پاسکو ﴿68﴾

---

⑤ آواز سے مراد پرفریب دعوت یا گانے، موسیقی اور لہو ولعب کے دیگر آلات ہیں جن کے ذریعے سے شیطان بکثرت لوگوں کو گمراہ کر رہا ہے۔ اسی طرح قوالی ہے جس کے ذریعے سے دینی شعور سے بے بہرہ مذہبی عوام کو خوب گمراہ کیا جا رہا ہے۔

⑥ ان لشکروں سے مراد انسانوں اور جنوں کے وہ سوار اور پیادے لشکر ہیں جو شیطان کے چیلے اور اس کے پیروکار ہیں اور شیطان ہی کی طرح انسانوں کو گمراہ کرتے ہیں یا مراد ہے ہر ممکن ذرائع جو شیطان گمراہ کرنے کے لیے استعمال کرتا ہے۔

⑦ مال میں شیطان کی مشارکت کا مطلب حرام ذریعے سے مال کمانا اور حرام طریقے سے خرچ کرنا ہے اور اسی طرح مویشیوں کو بتوں کے ناموں پر وقف کر دینا، مثلاً: بحیرہ، سائبہ وغیرہ۔ اور اولاد میں شرکت کا مطلب زناکاری، عبداللات اور عبدالعزیٰ وغیرہ نام رکھنا، غیر اسلامی طریقے سے ان کی تربیت کرنا کہ وہ برے اخلاق و کردار کے حامل ہوں، ان کو تنگ دستی کے خوف سے ہلاک یا زندہ درگور کر دینا، اولاد کو مجوسی، یہودی اور نصرانی وغیرہ بنانا اور بغیر مسنون دعا پڑھے بیوی سے ہم بستری کرنا وغیرہ ہے۔ ان تمام صورتوں میں شیطان کی شرکت ہو جاتی ہے۔

① کہ کوئی جنت دوزخ نہیں ہے یا مرنے کے بعد دوبارہ زندگی نہیں ہے وغیرہ۔

② ﴿غُرُوْرًا﴾ (فریب) کا مطلب ہوتا ہے غلط کام کو اس طرح مزین کر کے دکھانا کہ وہ اچھا اور درست لگے۔

③ بندوں کی نسبت اپنی طرف کی، یہ بطور شرف اور اعزاز کے ہے جس سے معلوم ہوا کہ اللہ کے خاص بندوں کو شیطان بہکانے میں ناکام رہتا ہے۔

④ یعنی جو صحیح معنوں میں اللہ کا بندہ بن جاتا ہے، اسی پر اعتماد اور توکل کرتا ہے تو اللہ بھی اس کا دوست اور کارساز بن جاتا ہے۔

⑤ یہ اس کا فضل اور رحمت ہی ہے کہ اس نے سمندر کو انسانوں کے تابع کر دیا ہے اور وہ اس پر کشتیاں اور جہاز چلا کر ایک ملک سے دوسرے ملک میں آتے جاتے اور کاروبار کرتے ہیں، نیز اس نے ان چیزوں کی طرف رہنمائی بھی فرمائی جن میں بندوں کے لیے منافع اور مصالح ہیں۔

⑥ یہ مضمون پہلے بھی کئی جگہ گزر چکا ہے، مثلاً: دیکھیے سورۂ یونس 23,22:10 اور ان کے حواشی۔

اَمۡ اَمِنۡتُمۡ اَنۡ یُّعِیۡدَکُمۡ فِیۡهِ تَارَةً اُخۡرٰی فَیُرۡسِلَ عَلَیۡکُمۡ قَاصِفًا مِّنَ الرِّیۡحِ فَیُغۡرِقَکُمۡ بِمَا کَفَرۡتُمۡ ثُمَّ لَا تَجِدُوۡا لَکُمۡ عَلَیۡنَا بِهٖ تَبِیۡعًا ﴿69﴾ وَلَقَدۡ کَرَّمۡنَا بَنِیۡۤ اٰدَمَ وَحَمَلۡنٰهُمۡ فِی الۡبَرِّ وَالۡبَحۡرِ وَرَزَقۡنٰهُمۡ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ وَفَضَّلۡنٰهُمۡ عَلٰی کَثِیۡرٍ مِّمَّنۡ خَلَقۡنَا تَفۡضِیۡلًا ﴿70﴾ؑ یَوۡمَ نَدۡعُوۡا کُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمۡ ۚ فَمَنۡ اُوۡتِیَ

کیا تم اس بات سے بے خوف ہو گئے ہو کہ اللہ پھر تمھیں دوبارہ دریا کے سفر میں لے آئے اور تم پر تیز و تند، یعنی طوفانی ہواؤں کے جھونکے بھیج دے اور تمھارے کفر کی وجہ سے تمھیں غرق کر دے، پھر تم اپنے لیے اس کے بدلے کوئی ہمارا پیچھا کرنے والا نہ پاؤ ﴿69﴾ (1) یقیناً ہم نے اولادِ آدم کو بڑی عزت دی (2) اور انھیں خشکی اور تری کی سواریاں (3) دیں اور انھیں پاکیزہ چیزوں کی روزیاں (4) دیں اور اپنی بہت سی مخلوق پر انھیں فضیلت عطا فرمائی ﴿70﴾ (5) جس دن ہم ہر جماعت کو اس کے پیشوا سمیت (6) بلائیں گے، پھر جن کا

(7) یعنی سمندر سے نکلنے کے بعد تم جو اللہ کو بھول جاتے ہو تو کیا تمھیں معلوم نہیں کہ وہ خشکی میں بھی تمھاری گرفت کر سکتا ہے، تمھیں وہ زمین میں دھنسا سکتا ہے یا پتھروں کی بارش کر کے تمھیں ہلاک کر سکتا ہے، جس طرح بعض گزشتہ قوموں کو اس نے اس طرح ہلاک کیا۔

(1) ﴿قَاصِفًا﴾ ایسی تند و تیز سمندری ہوا جو کشتیوں کو توڑ دے۔ ﴿تَبِیۡعًا﴾ انتقام لینے والا، پیچھا کرنے والا، یعنی تمھارے ڈوب جانے کے بعد ہم سے پوچھے کہ تو نے ہمارے بندوں کو کیوں ڈبویا؟ مطلب یہ ہے کہ کیا تمھیں ایک مرتبہ سمندر سے بخیریت نکلنے کے بعد دوبارہ سمندر میں جانے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی؟ اور وہاں وہ تمھیں گرداب بلا میں نہیں پھنسا سکتا؟

(2) یہ شرف اور فضل، بحیثیت انسان کے، ہر انسان کو حاصل ہے، چاہے مومن ہو یا کافر کیونکہ یہ شرف دوسری مخلوقات، حیوانات، جمادات و نباتات وغیرہ کے مقابلے میں ہے۔ اور یہ شرف متعدد اعتبار سے ہے۔ جس طرح کی شکل و صورت، قد و قامت اور ہیئت اللہ تعالیٰ نے انسان کو عطا کی ہے، وہ کسی دوسری مخلوق کو حاصل نہیں۔ جو عقل انسان کو دی گئی ہے، جس کے ذریعے سے اس نے اپنے آرام و راحت کے لیے بے شمار چیزیں ایجاد کیں، حیوانات وغیرہ اس سے محروم ہیں۔ علاوہ ازیں اسی عقل سے وہ غلط و صحیح، مفید و مضر اور حسین و قبیح کے درمیان تمیز کرنے پر قادر ہے۔ اسی عقل کے ذریعے سے وہ اللہ کی دیگر مخلوقات سے فائدہ اٹھاتا اور انھیں اپنے تابع رکھتا ہے۔ اسی عقل و شعور سے وہ ایسی عمارتیں تعمیر کرتا، ایسے لباس ایجاد کرتا اور ایسی چیزیں تیار کرتا ہے جو اسے گرمی کی حرارت سے اور سردی کی برودت سے اور موسم کی دیگر شدتوں سے محفوظ رکھتی ہیں۔ علاوہ ازیں کائنات کی تمام چیزوں کو اللہ تعالیٰ نے انسان کی خدمت پر لگا رکھا ہے۔ چاند، سورج، ہوا، پانی اور دیگر بے شمار چیزیں ہیں جن سے انسان فیض یاب ہو رہا ہے۔

(3) خشکی میں وہ گھوڑوں، خچروں، گدھوں، اونٹوں اور اپنی تیار کردہ سواریوں (ریلیں، گاڑیاں، بسیں، ہوائی جہاز، سائیکل اور موٹر سائیکل وغیرہ) پر سوار ہوتا ہے اور اسی طرح سمندر میں کشتیاں اور جہاز ہیں جن پر وہ سوار ہوتا ہے اور سامان لاتا، لے جاتا ہے۔

(4) انسان کی خوراک کے لیے جو غلہ جات، میوے اور پھل اس نے پیدا کیے ہیں اور ان میں جو لذتیں، ذائقے اور قوتیں رکھی ہیں۔ انواع و اقسام کے یہ کھانے، یہ لذیذ و مرغوب پھل اور یہ قوت بخش اور مفرح مرکبات و مشروبات اور خمیرے اور معجونات، انسان کے علاوہ کس اور مخلوق کو حاصل ہیں؟

(5) مذکورہ تفصیل سے انسان کی بہت سی مخلوقات پر فضیلت اور برتری واضح ہے۔

(6) إِمَامٌ کے معنی پیشوا، لیڈر اور قائد کے ہیں، یہاں اس سے کیا مراد ہے؟ اس میں اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ اس سے مراد

كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ فَاُولٰٓئِكَ يَقْرَءُوْنَ كِتٰبَهُمْ وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿71﴾ وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى وَاَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿72﴾ وَاِنْ كَادُوْا لَيَفْتِنُوْنَكَ عَنِ الَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهٗ ۖ وَاِذًا لَّاتَّخَذُوْكَ خَلِيْلًا ﴿73﴾ وَلَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلًا ﴿74﴾ اِذًا لَّاَذَقْنٰكَ ضِعْفَ الْحَيٰوةِ وَضِعْفَ الْمَمَاتِ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيْرًا ﴿75﴾ وَاِنْ كَادُوْا لَيَسْتَفِزُّوْنَكَ مِنَ الْاَرْضِ لِيُخْرِجُوْكَ مِنْهَا وَاِذًا لَّا يَلْبَثُوْنَ خِلٰفَكَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿76﴾ سُنَّةَ مَنْ

بھی اعمال نامہ دائیں ہاتھ میں دے دیا گیا وہ تو شوق سے اپنا نامۂ اعمال پڑھنے لگیں گے اور دھاگے کے برابر، یعنی ذرہ برابر بھی ظلم نہ کیے جائیں گے ﴿71﴾ [1] اور جو کوئی اس جہان میں اندھا رہا، وہ آخرت میں بھی اندھا اور راستے سے بہت ہی بھٹکا ہوا رہے گا ﴿72﴾ [2] یہ لوگ آپ کو اس وحی سے جو ہم نے آپ پر اتاری ہے بہکانا چاہتے ہیں تاکہ آپ اس وحی کے سوا کچھ اور ہی ہمارے نام سے گھڑ لیں، تب تو آپ کو یہ لوگ اپنا دلی دوست بنا لیتے ﴿73﴾ اگر ہم آپ کو ثابت قدم نہ رکھتے تو بہت ممکن تھا کہ ان کی طرف قدرے قلیل مائل ہو ہی جاتے ﴿74﴾ [3] (اگر ایسا ہوتا) تو پھر ہم زندگی میں بھی آپ کو دوہرے عذاب کا مزا چکھاتے اور موت کے بعد بھی دوہرے عذاب کا۔ [4] پھر آپ اپنے لیے ہمارے مقابلے میں کسی کو مددگار بھی نہ پاتے ﴿75﴾ یہ تو آپ کے قدم اس سرزمین مکہ سے اکھاڑنے ہی لگے تھے کہ آپ کو اس سے نکال دیں۔ [5] پھر یہ بھی آپ کے بعد بہت ہی کم ٹھہر پاتے ﴿76﴾ [6] ایسا ہی دستور

---

پیغمبر ہے، یعنی ہر امت کو اس کے پیغمبر کے حوالے سے پکارا جائے گا۔ بعض کہتے ہیں کہ اس سے آسمانی کتاب مراد ہے جو انبیاء کے ساتھ نازل ہوتی، یعنی اے اہل تورات! اے اہل انجیل! اور اے اہل قرآن! وغیرہ کہہ کے پکارا جائے گا۔ بعض کہتے ہیں: یہاں ''امام'' سے مراد نامۂ اعمال ہے، یعنی ہر شخص کو جب بلایا جائے گا تو اس کا نامۂ اعمال اس کے ساتھ ہوگا اور اس کے مطابق اس کا فیصلہ کیا جائے گا۔ اسی رائے کو امام ابن کثیر اور امام شوکانی رحمہ اللہ نے ترجیح دی ہے۔

(1) فَتِيْلًا: اس جھلی یا تاگے کو کہتے ہیں جو کھجور کی گٹھلی میں ہوتا ہے، یعنی ذرہ برابر ظلم نہیں ہوگا۔

(2) اَعْمٰى: (اندھا) سے مراد دل کا اندھا ہے، یعنی جو دنیا میں حق کے دیکھنے، سمجھنے اور اسے قبول کرنے سے محروم رہا، وہ آخرت میں اندھا، یعنی رب کے خصوصی فضل و کرم سے محروم رہے گا۔

(3) اس میں اس عصمت کا بیان ہے جو اللہ کی طرف سے انبیاء علیہم السلام کو حاصل ہوتی ہے۔ اس سے یہ معلوم ہوا کہ مشرکین اگرچہ نبی ﷺ کو اپنی طرف مائل کرنا چاہتے تھے لیکن اللہ نے آپ کو ان سے بچایا اور آپ ذرا بھی ان کی طرف نہیں جھکے۔ یہ مقام عصمت و تحفظ انبیاء علیہم السلام کے علاوہ کسی کو حاصل نہیں ہوتا۔

(4) اس سے معلوم ہوا کہ سزا قدر و منزلت کے مطابق ہوتی ہے۔

(5) یہ اس سازش کی طرف اشارہ ہے جو نبی ﷺ کو مکے سے نکالنے کے لیے قریش مکہ نے تیار کی تھی جس سے اللہ تعالیٰ نے آپ کو بچا لیا۔

(6) یعنی اگر اپنے منصوبے کے مطابق یہ آپ کو مکے سے نکال دیتے تو یہ بھی اس کے بعد زیادہ دیر نہ رہتے، یعنی عذاب الٰہی کی گرفت میں آ جاتے۔

قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنْ رُّسُلِنَا وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيْلًا ﴿77﴾ اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ الَّيْلِ وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ ؕ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُوْدًا ﴿78﴾ وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ ۖ عَسٰٓى اَنْ

ان کا تھا جو آپ سے پہلے رسول ہم نے بھیجے [1] اور آپ ہمارے دستور میں کبھی ردوبدل نہ پائیں گے ﴿77﴾ [2] نماز قائم کریں آفتاب کے ڈھلنے سے لے کر رات کی تاریکی تک [3] اور فجر کے وقت قرآن پڑھنا بھی، یقیناً فجر کے وقت قرآن پڑھنا فرشتوں کے حاضر ہونے کا وقت ہے ﴿78﴾ [4] رات کے کچھ حصے میں تہجد کی نماز میں قرآن کی تلاوت کریں، [5] یہ آپ کے لیے نفل ہے [6] عنقریب آپ کا

① یعنی یہ دستور پرانا چلا آ رہا ہے جو آپ سے پہلے رسولوں کے لیے بھی برتا جاتا رہا ہے کہ جب ان کی قوموں نے انھیں اپنے وطن سے نکال دیا یا انھیں نکلنے پر مجبور کر دیا تو پھر وہ قومیں بھی اللہ کے عذاب سے محفوظ نہ رہیں۔

② چنانچہ اہل مکہ کے ساتھ بھی یہی ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کی ہجرت کے ڈیڑھ سال بعد ہی میدان بدر میں وہ عبرت ناک ذلت و شکست سے دوچار ہوئے اور چھ سال بعد 8 ہجری میں مکہ ہی فتح ہو گیا اور اس ذلت و ہزیمت کے بعد وہ سر اٹھانے کے قابل نہ رہے۔

③ ﴿ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ ﴾ کے معنی زوال (آفتاب ڈھلنے) کے اور ﴿ غَسَقِ ﴾ کے معنی تاریکی کے ہیں۔ آفتاب کے ڈھلنے کے بعد ظہر اور عصر کی نماز اور رات کی تاریکی تک سے مراد مغرب اور عشاء کی نمازیں ہیں اور ﴿ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ ﴾ سے مراد فجر کی نماز ہے۔ قرآن، نماز کے معنی میں ہے۔ اس کو قرآن سے اس لیے تعبیر کیا گیا ہے کہ فجر میں قراءت لمبی ہوتی ہے۔ اس طرح اس آیت میں پانچوں فرض نمازوں کا اجمالی ذکر آ جاتا ہے۔ جس کی تفصیلات احادیث میں ملتی ہیں اور جوامت کے عملی تواتر سے بھی ثابت ہیں۔

④ یعنی اس وقت فرشتے حاضر ہوتے ہیں بلکہ دن کے فرشتوں اور رات کے فرشتوں کا اجتماع ہوتا ہے جیسا کہ حدیث میں ہے۔ (صحيح البخاري، حديث: 4717) ایک اور حدیث میں ہے کہ رات والے فرشتے جب اللہ کے پاس جاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے، حالانکہ وہ خود خوب جانتا ہے: ''تم نے میرے بندوں کو کس حال میں چھوڑا؟'' فرشتے کہتے ہیں کہ ''جب ہم ان کے پاس گئے تھے، اس وقت بھی وہ نماز پڑھ رہے تھے اور جب ہم ان کے پاس سے آئے ہیں تو انھیں نماز پڑھتے ہوئے ہی چھوڑ کر آئے ہیں۔'' (صحيح البخاري، حديث: 555، و صحيح مسلم، حديث: 210-(632))

⑤ تہجد ہجود سے ہے اور بعض اہل لغت کہتے ہیں کہ یہ اضداد میں سے ہے جس کے معنی سونے کے بھی ہیں اور رات کو بیدار رہنے کے بھی۔ یہاں اسی دوسرے معنی میں استعمال ہوا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ ھُجود کے اصل معنی تو رات کے سونے کے ہی ہیں لیکن تَفَعُّل میں جانے سے اس میں تَجَنُّب کے معنی پیدا ہو گئے، جیسے تَاَثُّم کے معنی ہیں: گناہ سے اجتناب کرنا یا بچنا۔ اسی طرح تَهَجُّدُ کے معنی ہوں گے: سونے سے بچنا اور مُتَهَجِّدُ وہ ہوگا جو رات کو سونے سے بچا اور قیام کیا۔ بہرحال تہجد کا مفہوم عشاء کے بعد رات کے کسی حصے میں نوافل پڑھنا ہے۔ عموماً ساری رات قیام اللیل کرنا خلاف سنت ہے۔ نبی ﷺ بالعموم رات کے پہلے حصے میں سوتے اور پچھلے حصے میں اٹھ کر تہجد پڑھتے۔ یہی طریقہ زیادہ افضل ہے۔

⑥ بعض نے اس کے معنی کیے ہیں یہ ایک زائد فرض ہے جو آپ کے لیے خاص ہے، اس طرح وہ کہتے ہیں کہ نبی ﷺ پر تہجد بھی اسی طرح فرض تھی جس طرح پانچ نمازیں فرض تھیں، البتہ امت کے لیے تہجد کی نماز فرض نہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ ﴿ نَافِلَةً ﴾ (زائد) کا مطلب یہ ہے کہ یہ تہجد کی نماز آپ ﷺ کے رفع درجات کے لیے زائد چیز ہے کیونکہ آپ تو مغفور الذنب ہیں جبکہ امتیوں کے لیے یہ

يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ﴿79﴾ وَقُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ﴿80﴾ وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ﴿81﴾ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ﴿82﴾ وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَــُٔوْسًا ﴿83﴾ قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ

رب آپ کو مقام محمود میں کھڑا کرے گا﴿79﴾[1] اور دعا کیا کریں کہ اے میرے پروردگار! تو مجھے جہاں بھی لے جائے سچائی کے ساتھ اچھی طرح لے جا اور جہاں سے نکالے تو سچائی کے ساتھ اچھی طرح نکال اور میرے لیے اپنے پاس سے غلبہ اور امداد مقرر فرمادے﴿80﴾[2] اور آپ اعلان کردیں کہ حق آ گیا اور باطل نیست ونابود ہوگیا۔ یقیناً باطل تھا بھی نیست ونابود ہونے والا﴿81﴾[3] یہ قرآن جو ہم نازل کررہے ہیں مومنوں کے لیے تو سراسر شفا اور رحمت ہے مگر ظالموں کے لیے خسارے کے سوا کسی چیز میں اضافہ نہیں کرتا﴿82﴾[4] اور انسان پر جب ہم اپنا انعام کرتے ہیں تو وہ منہ موڑ لیتا ہے اور کروٹ بدل لیتا ہے اور جب اسے کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو وہ مایوس ہوجاتا ہے﴿83﴾[5] کہہ دیجیے کہ ہر شخص اپنے طریقے پر عامل ہے

---

اور دیگر اعمال خیر كَفَّارَةٌ سَیِّئَات ہیں۔ اور بعض کہتے ہیں کہ نَافِلَةً نافلہ ہی ہے، یعنی نہ آپ ﷺ پر فرض تھی نہ آپ کی امت پر۔ یہ ایک زائد عبادت ہے جس کی فضیلت یقیناً بہت ہے اور اس وقت اللہ اپنی عبادت سے بڑا خوش ہوتا ہے، تاہم یہ نماز فرض و واجب نہ نبی ﷺ پر تھی اور نہ آپ کی امت پر ہی فرض ہے۔

① یہ وہ مقام ہے جو قیامت والے دن اللہ تعالیٰ نبی ﷺ کو عطا فرمائے گا اور اس مقام پر ہی آپ وہ شفاعت عظمیٰ فرمائیں گے جس کے بعد لوگوں کا حساب کتاب ہوگا۔

② بعض کہتے ہیں کہ یہ ہجرت کے موقع پر نازل ہوئی جبکہ آپ کو مدینے میں داخل ہونے اور مکے سے نکلنے کا مسئلہ درپیش تھا، بعض کہتے ہیں کہ اس کے معنی ہیں: مجھے سچائی کے ساتھ موت دینا اور سچائی کے ساتھ قیامت والے دن اٹھانا۔ بعض کہتے ہیں کہ مجھے قبر میں سچا داخل کرنا اور قیامت کے دن جب قبر سے اٹھائے تو سچائی کے ساتھ قبر سے نکالنا وغیرہ۔ امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ چونکہ یہ دعا ہے، اس لیے اس کے عموم میں یہ سب باتیں آ جاتی ہیں۔

③ حدیث میں آتا ہے کہ فتح مکہ کے بعد جب نبی ﷺ خانہ کعبہ میں داخل ہوئے تو وہاں تین سو ساٹھ بت تھے، آپ کے ہاتھ میں چھڑی تھی، آپ چھڑی کی نوک سے ان بتوں کو مارتے جاتے اور ﴿وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ﴾ ''اور کہہ دیجیے کہ حق آ گیا اور باطل مٹ گیا۔'' اور ﴿جَآءَ الْحَقُّ وَمَا يُبْدِئُ الْبَاطِلُ وَمَا يُعِيْدُ ۝﴾ (سبا 49:34) ''حق آ گیا اور باطل پہلی بار ابھر سکا نہ دوبارہ ہی ابھرے گا۔'' پڑھتے جاتے۔ (صحيح البخاري، حديث: 4720، و صحيح مسلم، حديث: 87-(1781))

④ اس مفہوم کی آیت سورۂ یونس 57:10 میں گزر چکی ہے، اس کا حاشیہ ملاحظہ فرما لیا جائے۔

⑤ اس میں انسان کی اس حالت وکیفیت کا ذکر ہے جس میں وہ عام طور پر خوش حالی کے وقت اور تکلیف کے وقت مبتلا ہوتا ہے۔ خوش حالی میں وہ اللہ کو بھول جاتا ہے اور تکلیف میں مایوس ہوجاتا ہے۔ لیکن اہل ایمان کا معاملہ دونوں حالتوں میں اس سے مختلف

عَلٰی شَاکِلَتِہٖ ؕ فَرَبُّکُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ ھُوَ اَھْدٰی سَبِیْلًا ﴿84﴾ وَیَسْـَٔلُوْنَکَ عَنِ الرُّوْحِ ؕ قُلِ الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّیْ وَمَآ اُوْتِیْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِیْلًا ﴿85﴾ وَلَئِنْ شِئْنَا لَنَذْھَبَنَّ بِالَّذِیْٓ اَوْحَیْنَآ اِلَیْکَ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَکَ بِہٖ عَلَیْنَا وَکِیْلًا ﴿86﴾ اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّکَ ؕ اِنَّ فَضْلَہٗ کَانَ عَلَیْکَ کَبِیْرًا ﴿87﴾ قُلْ لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰٓی اَنْ یَّاْتُوْا بِمِثْلِ ھٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا یَاْتُوْنَ بِمِثْلِہٖ وَلَوْ کَانَ بَعْضُھُمْ لِبَعْضٍ ظَھِیْرًا ﴿88﴾ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِیْ ھٰذَا الْقُرْاٰنِ مِنْ کُلِّ مَثَلٍ ز فَاَبٰٓی

جو پوری ہدایت کے راستے پر ہیں انھیں تمھارا رب ہی بخوبی جاننے [1] والا ہے﴿84﴾ اور یہ لوگ آپ سے روح کی بابت سوال کرتے ہیں، آپ جواب دیجیے کہ روح میرے رب کے حکم سے ہے اور تمھیں بہت ہی کم علم دیا گیا ہے﴿85﴾ [2] اور اگر ہم چاہیں تو جو وحی آپ کی طرف ہم نے اتاری ہے سب لے جائیں [3] پھر آپ کو اس کے لیے ہمارے مقابلے میں کوئی حمایتی میسر نہ آ سکے﴿86﴾ [4] سوائے آپ کے رب کی رحمت کے، [5] یقیناً آپ پر اس کا بہت بڑا فضل ہے﴿87﴾ کہہ دیجیے کہ اگر تمام انسان اور تمام جن مل کر اس قرآن کے مثل لانا چاہیں تو ان سب سے اس کے مثل لانا ناممکن ہے گو وہ آپس میں ایک دوسرے کے مددگار بھی بن جائیں﴿88﴾ [6] ہم نے تو اس قرآن میں لوگوں کے سمجھنے کے لیے ہر طرح سے تمام مثالیں بیان کر دی ہیں مگر اکثر لوگ

ہوتا ہے۔ (دیکھیے: سورۂ ہود 11:9-11 کے حواشی)

① اس میں مشرکین کے لیے تہدید و وعید ہے اور اس کا وہی مفہوم ہے جو سورۂ ہود 11:121,122 کا ہے ﴿ وَقُلْ لِّلَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ اعْمَلُوْا عَلٰی مَکَانَتِکُمْ ؕ اِنَّا عٰمِلُوْنَ ○﴾ شَاکِلَةٌ کے معنی نیت، دین، طریقے اور مزاج وطبیعت کے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ اس میں کافر کے لیے ذم اور مومن کے لیے مدح کا پہلو ہے کیونکہ اس کا مطلب ہے کہ ہر انسان ایسا عمل کرتا ہے جو اس کے اس اخلاق و کردار پر مبنی ہوتا ہے جو اس کی عادت وطبیعت ہوتی ہے۔

② ﴿ الرُّوْحِ﴾ وہ لطیف شے ہے جو کسی کو نظر تو نہیں آتی لیکن ہر جاندار کی قوت وتوانائی اسی روح کے اندر مضمر ہے۔ اس کی حقیقت و ماہیت کیا ہے؟ یہ کوئی نہیں جانتا۔ یہودیوں نے بھی ایک مرتبہ نبی ﷺ سے اس کی بابت پوچھا تو یہ آیت اتری۔ (صحیح البخاري، حدیث:4721، وصحیح مسلم، حدیث: 32-(2794)) آیت کا مطلب یہ ہے کہ تمھارا علم، اللہ کے علم کے مقابلے میں قلیل ہے اور یہ روح جس کے بارے میں تم پوچھ رہے ہو، اس کا علم تو اللہ نے انبیاء سمیت کسی کو بھی نہیں دیا ہے۔ بس اتنا سمجھو کہ یہ میرے رب کا امر (حکم) ہے۔ یا میرے رب کی شان میں سے ہے، جس کی حقیقت کو صرف وہی جانتا ہے۔

③ یعنی وحی کے ذریعے سے جو تھوڑا بہت علم دیا گیا ہے اگر اللہ تعالیٰ چاہے تو اسے بھی سلب کر لے، یعنی دل سے محو کر دے یا کتاب سے ہی مٹا دے۔

④ جو دوبارہ اس وحی کو آپ کی طرف لوٹا دے۔

⑤ کہ اس نے نازل کردہ وحی کو سلب نہیں کیا یا وحیِ الٰہی سے آپ کو مشرف فرمایا۔

⑥ قرآن مجید سے متعلق یہ چیلنج اس سے قبل بھی کئی جگہ گزر چکا ہے۔ یہ چیلنج آج تک تشنۂ جواب ہے اور قیامت تک تشنۂ جواب ہی رہے گا۔

اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿89﴾ وَقَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَكَ حَتّٰى تَفْجُرَ لَنَا مِنَ الْاَرْضِ يَنْۢبُوْعًا ﴿90﴾ اَوْ تَكُوْنَ لَكَ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّعِنَبٍ فَتُفَجِّرَ الْاَنْهٰرَ خِلٰلَهَا تَفْجِيْرًا ﴿91﴾ اَوْ تُسْقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمْتَ عَلَيْنَا كِسَفًا اَوْ تَاْتِيَ بِاللّٰهِ وَالْمَلٰٓىِٕكَةِ قَبِيْلًا ﴿92﴾ اَوْ يَكُوْنَ لَكَ بَيْتٌ مِّنْ زُخْرُفٍ اَوْ تَرْقٰى فِي السَّمَآءِ ؕ وَلَنْ نُّؤْمِنَ لِرُقِيِّكَ حَتّٰى تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتٰبًا نَّقْرَؤُهٗ ؕ قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا ﴿93﴾ ع 10 وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰٓى اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا

انکار سے باز نہیں آتے﴿89﴾ [1] انھوں نے کہا [2] کہ ہم تجھ پر ہرگز ایمان نہیں لائیں گے یہاں تک کہ تو ہمارے لیے زمین سے کوئی چشمہ جاری کر دے﴿90﴾ یا آپ کے لیے کوئی باغ ہو کھجوروں اور انگوروں کا اور اس کے درمیان آپ بہت سی نہریں جاری کر دکھائیں﴿91﴾ یا آپ آسمان کو ہم پر ٹکڑے ٹکڑے کر کے گرا دیں جیسا کہ آپ کا گمان ہے یا آپ خود اللہ کو اور فرشتوں کو ہمارے سامنے لا کھڑا کریں﴿92﴾ [3] یا آپ کے اپنے لیے کوئی سونے [4] کا گھر ہو یا آپ آسمان پر چڑھ جائیں اور ہم تو آپ کے چڑھ جانے کا بھی اس وقت تک ہرگز یقین نہیں کریں گے جب تک کہ آپ ہم پر کوئی کتاب نہ اتار لائیں جسے ہم خود پڑھ لیں، [5] آپ جواب دے دیں کہ میرا پروردگار پاک ہے میں تو صرف ایک انسان ہی ہوں جو رسول بنایا گیا ہوں﴿93﴾ [6] لوگوں کے پاس ہدایت پہنچ چکنے کے بعد ایمان سے روکنے والی صرف یہی چیز رہی کہ انھوں نے کہا: کیا اللہ نے ایک بشر کو رسول بنا کر

---

[1] یہ مفہوم اس سورت کی آیت: 41 میں بھی گزر چکا ہے۔

[2] ایمان لانے کے لیے قریش مکہ نے یہ مطالبات پیش کیے۔

[3] یعنی ہمارے روبرو آکر کھڑے ہو جائیں اور ہم انھیں اپنی آنکھوں سے دیکھیں۔

[4] زُخْرُفٍ کے اصل معنی زینت کے ہیں۔ مُزَخْرَفٌ مزین چیز کو کہتے ہیں۔ لیکن یہاں اس کے معنی سونے کے ہیں۔

[5] یعنی ہم میں سے ہر شخص اسے صاف صاف خود پڑھ سکتا ہو۔

[6] مطلب یہ ہے کہ میرا رب تو ہر طرح کی طاقت رکھتا ہے، وہ چاہے تو تمھارے مطالبے آن واحد میں لفظ کُنْ سے پورے فرما دے۔ لیکن جہاں تک میرا تعلق ہے میں تو (تمھاری طرح) ایک بشر ہی ہوں۔ کیا کوئی بشر ان چیزوں پر قادر ہے؟ جو مجھ سے ان کا مطالبہ کرتے ہو۔ ہاں، اس کے ساتھ میں اللہ کا رسول بھی ہوں لیکن رسول کا کام صرف اللہ کا پیغام پہنچانا ہے، سو وہ میں نے پہنچا دیا اور پہنچا رہا ہوں۔ لوگوں کے مطالبات پر معجزات ظاہر کر کے دکھانا یہ رسالت کا حصہ نہیں ہے، البتہ اگر اللہ چاہے تو صدق رسالت کے لیے معجزہ دکھا دیا جاتا ہے لیکن لوگوں کی خواہشات پر اگر معجزے دکھانے شروع کر دیے جائیں تو یہ سلسلہ تو کہیں بھی جا کر نہیں رک سکے گا، ہر آدمی اپنی خواہش کے مطابق نیا معجزہ دیکھنے کا آرزومند ہو گا اور رسول پھر اسی کام پر لگا رہے گا، تبلیغ و دعوت کا اصل کام ٹھپ ہو جائے گا، اس لیے معجزات کا صدور صرف اللہ کی مشیت ہی سے ہوتا ہے اور اس کی مشیت اس حکمت و مصلحت کے مطابق ہوتی ہے جس کا علم اس کے سوا کسی کو نہیں۔ میں بھی اس کی مشیت میں دخل اندازی کر ہی نہیں سکتا۔

رَّسُوْلًا ﴿94﴾ قُلْ لَّوْ كَانَ فِي الْاَرْضِ مَلٰٓئِكَةٌ يَّمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّيْنَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا رَّسُوْلًا ﴿95﴾ قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًۢا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۭ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ﴿96﴾ وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِهٖ ۭ وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ عُمْيًا وَّبُكْمًا وَّصُمًّا ۭ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۭ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ سَعِيْرًا ﴿97﴾ ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ﴿98﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ

بھیجا ہے؟﴿94﴾[1] آپ کہہ دیں کہ اگر زمین میں فرشتے چلتے پھرتے اور رہتے بستے ہوتے تو ہم بھی ان کے پاس کسی آسمانی فرشتے ہی کو رسول بنا کر بھیجتے﴿95﴾[2] کہہ دیجیے کہ میرے اور تمھارے درمیان اللہ کا گواہ ہونا کافی ہے۔[3] وہ اپنے بندوں سے خوب آگاہ اور انھیں بخوبی دیکھنے والا ہے﴿96﴾ اللہ جس کی راہنمائی کرے تو وہ ہدایت یافتہ ہے اور جسے وہ راہ سے بھٹکا دے تو ناممکن ہے کہ تو ان کا رفیق اس کے سوا کسی اور کو پائے،[4] ایسے لوگوں کا ہم بروز قیامت اوندھے منہ حشر کریں گے،[5] درآں حالیکہ وہ اندھے گونگے اور بہرے ہوں گے،[6] ان کا ٹھکانا جہنم ہوگا۔ جب کبھی وہ بجھنے لگے گی ہم ان پر اسے اور بھڑکا دیں گے﴿97﴾ یہ سب ہماری آیتوں سے کفر کرنے اور یہ بات کہنے کا بدلہ ہے کہ کیا جب ہم ہڈیاں اور ریزے ہوجائیں گے، پھر ہم نئی پیدائش میں اٹھا کھڑے کیے جائیں گے؟﴿98﴾[7] کیا انھوں

---

[1] یعنی کسی بشر کا رسول ہونا، کفار و مشرکین کے لیے سخت تعجب کی بات تھی، وہ یہ بات مانتے ہی نہیں تھے کہ ہمارے جیسا انسان جو ہماری طرح چلتا پھرتا ہے، ہماری طرح کھاتا پیتا ہے، ہماری طرح انسانی رشتوں میں منسلک ہے، وہ رسول بن جائے۔ یہی استعجاب ان کے ایمان میں مانع رہا۔

[2] اللہ تعالیٰ نے فرمایا: جب زمین میں انسان بستے ہیں تو ان کی ہدایت کے لیے رسول بھی انسان ہی ہوں گے۔ غیر انسان رسول، انسانوں کی ہدایت کا فریضہ کیسے سرانجام دے۔ ہاں! اگر زمین میں فرشتے بستے ہوتے تو ان کے لیے رسول بھی یقیناً فرشتے ہی ہوتے۔

[3] یعنی میرے ذمے جو تبلیغ و دعوت تھی، وہ میں نے پہنچا دی، اس بارے میں میرے اور تمھارے درمیان اللہ کا گواہ ہونا کافی ہے کیونکہ ہر چیز کا فیصلہ اسی کو کرنا ہے۔

[4] میری تبلیغ و دعوت سے کون ایمان لاتا ہے، کون نہیں، یہ بھی اللہ کے اختیار میں ہے، میرا کام صرف تبلیغ ہی ہے۔

[5] حدیث میں آتا ہے کہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے تعجب کا اظہار کیا کہ اوندھے منہ کس طرح حشر ہوگا؟ نبی ﷺ نے فرمایا: ’’جس اللہ نے ان کو پیروں سے چلنے کی قوت عطا کی ہے، وہ اس بات پر بھی قادر ہے کہ انھیں منہ کے بل چلا دے۔‘‘ (صحيح البخاري، حديث: 4760، و صحيح مسلم، حديث: 2806)

[6] یعنی جس طرح وہ دنیا میں حق کے معاملے میں اندھے، بہرے اور گونگے بنے رہے، قیامت والے دن بطور جزا اندھے، بہرے اور گونگے ہوں گے۔

[7] یعنی جہنم کی یہ سزا ان کو اس لیے دی جائے گی کہ انھوں نے ہماری نازل کردہ آیات کی تصدیق نہیں کی اور کائنات میں پھیلی ہوئی تکوینی آیات پر غور و فکر نہیں کیا جس کی وجہ سے انھوں نے وقوع قیامت اور بعث بعد الموت کو محال خیال کیا اور کہا کہ ہماری ہڈیاں ریزہ ریزہ

اللّٰہَ الَّذِیۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ قَادِرٌ عَلٰۤی اَنۡ یَّخۡلُقَ مِثۡلَہُمۡ وَ جَعَلَ لَہُمۡ اَجَلًا لَّا رَیۡبَ فِیۡہِ ؕ فَاَبَی الظّٰلِمُوۡنَ اِلَّا کُفُوۡرًا ﴿۹۹﴾ قُلۡ لَّوۡ اَنۡتُمۡ تَمۡلِکُوۡنَ خَزَآئِنَ رَحۡمَۃِ رَبِّیۡۤ اِذًا لَّاَمۡسَکۡتُمۡ خَشۡیَۃَ الۡاِنۡفَاقِ ؕ وَ کَانَ الۡاِنۡسَانُ قَتُوۡرًا ﴿۱۰۰﴾ ع وَ لَقَدۡ اٰتَیۡنَا مُوۡسٰی تِسۡعَ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ فَسۡـَٔلۡ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ اِذۡ جَآءَہُمۡ فَقَالَ لَہٗ فِرۡعَوۡنُ

نے اس بات پر نظر نہیں کی کہ جس اللہ نے آسمان و زمین کو پیدا کیا ہے وہ ان جیسوں کی پیدائش پر پورا قادر ہے،[1] اسی نے ان کے لیے ایک ایسا وقت مقرر کر رکھا ہے جو شک وشبہ سے یکسر خالی ہے،[2] لیکن ظالم لوگ انکار کیے بغیر رہتے ہی نہیں ﴿۹۹﴾ کہہ دیجیے کہ اگر بالفرض تم میرے رب کی رحمتوں کے خزانوں کے مالک بن جاؤ تو تم اس وقت بھی ان کے خرچ ہو جانے[3] کے خوف سے ان کو روکے رکھتے اور انسان ہے ہی تنگ دل ﴿۱۰۰﴾ ہم نے موسیٰ کو نو معجزے[4] بالکل صاف صاف عطا فرمائے، تُو خود ہی بنی اسرائیل سے پوچھ لے کہ جب وہ

---

ہو جانے کے بعد ہمیں ایک نئی پیدائش کس طرح مل سکتی ہے؟

① اللہ نے ان کے جواب میں فرمایا کہ جو اللہ آسمانوں اور زمین کا خالق ہے، وہ ان جیسوں کی پیدائش یا دوبارہ انھیں زندگی دینے پر بھی قادر ہے کیونکہ یہ تو آسمان و زمین کی تخلیق سے زیادہ آسان ہے، ﴿لَخَلۡقُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ اَکۡبَرُ مِنۡ خَلۡقِ النَّاسِ﴾ (المؤمن 57:40) ''آسمان اور زمین کی پیدائش انسانوں کی تخلیق سے زیادہ بڑا اور مشکل کام ہے۔'' اسی مضمون کو اللہ تعالیٰ نے (سورۂ احقاف 33:46 میں اور سورۂ یٰسٓ 82,81:36) میں بھی بیان فرمایا ہے۔

② اس ﴿اَجَلًا﴾ (وقت مقرر) سے مراد موت یا قیامت ہے۔ یہاں سیاق کلام کے اعتبار سے قیامت مراد لینا زیادہ صحیح ہے، یعنی ہم نے انھیں دوبارہ زندہ کر کے قبروں سے اٹھانے کے لیے ایک وقت مقرر کر رکھا ہے۔ ﴿وَ مَا نُؤَخِّرُہٗۤ اِلَّا لِاَجَلٍ مَّعۡدُوۡدٍ ۝﴾ (ھود 104:11) ''ہم ان کے معاملے کو ایک وقت مقرر تک کے لیے مؤخر کر رہے ہیں۔''

③ ﴿خَشۡیَۃَ الۡاِنۡفَاقِ﴾ کا مطلب ہے: خَشْيَةَ أَنْ يُّنْفِقُوا فَيَفْتَقِرُوا ''اس خوف سے کہ خرچ کر کے فقیر ہو جائیں گے۔'' حالانکہ یہ خزانۂ الٰہی ہے جو ختم ہونے والا نہیں۔ لیکن چونکہ انسان تنگ دل واقع ہوا ہے، اس لیے بخل سے کام لیتا ہے۔ دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿اَمۡ لَہُمۡ نَصِیۡبٌ مِّنَ الۡمُلۡکِ فَاِذًا لَّا یُؤۡتُوۡنَ النَّاسَ نَقِیۡرًا ۝﴾ (النسآء 53:4) یعنی ان کو اگر بادشاہی میں سے کچھ حصہ مل جائے تو یہ لوگوں کو کچھ نہ دیں۔ نقیر کھجور کی گٹھلی کی پشت میں جو نکتہ یا داغ سا ہوتا ہے اس کو کہتے ہیں، تل برابر بھی کسی کو نہ دیں۔ یہ تو اللہ کی مہربانی اور اس کا فضل و کرم ہے کہ اس نے اپنے خزانوں کے منہ لوگوں کے لیے کھولے ہوئے ہیں۔ جس طرح حدیث میں ہے: ''اللہ کے ہاتھ بھرے ہوئے ہیں۔ وہ رات دن خرچ کرتا ہے لیکن اس میں کوئی کمی نہیں آتی۔ ذرا دیکھو تو سہی، جب سے آسمان و زمین اس نے پیدا کیے ہیں، کس قدر خرچ کیا ہو گا۔ لیکن اس کے ہاتھ میں جو کچھ ہے اس میں کمی نہیں (وہ بھرے کے بھرے ہیں۔)'' (صحيح البخاري، حديث: 7419، و صحيح مسلم، حديث: 37-(993))

④ وہ نو معجزے یہ ہیں: ہاتھ کا سفید ہونا، لاٹھی کا سانپ بن جانا، قحط سالی، نقص ثمرات، طوفان، جَرَادٌ (ٹڈی دل) قُمَّلٌ (کھٹمل، جوئیں) ضَفَادِعُ (مینڈک) اور خون۔ امام حسن بصری کہتے ہیں، کہ قحط سالی اور نقص ثمرات ایک ہی چیز ہے اور نواں معجزہ لاٹھی کا جادوگروں کی شعبدہ بازی کو نگل جانا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ان کے علاوہ بھی معجزات دیے گئے تھے، مثلاً: لاٹھی کا پتھر پر مار کر اس سے بارہ چشمے ظاہر ہونا، بادلوں کا سایہ ہونا، من و سلویٰ وغیرہ۔ لیکن یہاں آیاتِ تسعہ سے صرف وہی نو معجزات مراد ہیں جن کا مشاہدہ فرعون

اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰمُوْسٰى مَسْحُوْرًا ﴿١٠١﴾ قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ مَآ اَنْزَلَ هٰٓؤُلَآءِ اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ بَصَآئِرَ ۚ وَاِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰفِرْعَوْنُ مَثْبُوْرًا ﴿١٠٢﴾ فَاَرَادَ اَنْ يَّسْتَفِزَّهُمْ مِّنَ الْاَرْضِ فَاَغْرَقْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ جَمِيْعًا ﴿١٠٣﴾ وَّقُلْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا ﴿١٠٤﴾ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿١٠٥﴾ وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكْثٍ وَّنَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا ﴿١٠٦﴾ قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا ۙ﴿١٠٧﴾ وَّيَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا ﴿١٠٨﴾

وقف لازم

ان کے پاس پہنچے تو فرعون بولا کہ اے موسیٰ! میرے خیال میں تو تجھ پر جادو کر دیا گیا ہے ﴿١٠١﴾ موسیٰ نے جواب دیا کہ یہ تو تجھے علم ہو چکا ہے کہ آسمان وزمین کے پروردگار ہی نے یہ معجزے دکھانے، سمجھانے کو نازل فرمائے ہیں، اے فرعون! میں تو سمجھ رہا ہوں کہ تو یقیناً ہلاکت زدہ ہے ﴿١٠٢﴾ آخر فرعون نے پختہ ارادہ کر لیا کہ انھیں زمین سے ہی اکھیڑ دے تو ہم نے خود اسے اور اس کے تمام ساتھیوں کو غرق کر دیا ﴿١٠٣﴾ اس کے بعد ہم نے بنی اسرائیل سے فرما دیا کہ اس سرزمین[1] پر تم رہو سہو۔ ہاں جب آخرت کا وعدہ آئے گا ہم تم سب کو سمیٹ کر لے آئیں گے ﴿١٠٤﴾ اور ہم نے اس قرآن کو حق کے ساتھ اتارا اور یہ بھی حق کے ساتھ اترا۔[2] ہم نے آپ کو صرف خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا[3] بنا کر بھیجا ہے ﴿١٠٥﴾ اور قرآن کو ہم نے تھوڑا تھوڑا کر کے اس لیے اتارا[4] ہے کہ آپ اسے ٹھہر ٹھہر کر لوگوں کو سنائیں اور ہم نے خود بھی اسے بتدریج نازل فرمایا ﴿١٠٦﴾ کہہ دیجیے: تم اس پر ایمان لاؤ یا نہ لاؤ، جنھیں اس سے پہلے علم دیا گیا ہے ان کے پاس تو جب بھی اس کی تلاوت کی جاتی ہے تو وہ ٹھوڑیوں کے بل سجدے میں گر پڑتے ہیں ﴿١٠٧﴾[5] اور کہتے ہیں کہ ہمارا رب پاک ہے، ہمارے رب کا وعدہ بلاشک وشبہ پورا ہو کر رہنے والا ہی ہے ﴿١٠٨﴾[6]

---

اور اس کی قوم نے کیا، اسی لیے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے انفلاق بحر (سمندر کا پھٹ کر راستہ بن جانا) کو بھی ان نو معجزات میں شمار کیا ہے، قحط سالی اور نقص ثمرات کو ایک معجزہ شمار کیا ہے۔ ترمذی کی ایک روایت (3144) میں آیات تسعہ کی تفصیل اس سے مختلف بیان کی گئی ہے۔ لیکن سنداً وہ روایت ضعیف ہے، اس لیے آیات تسعہ سے مراد یہی مذکورہ معجزات ہیں۔

[1] اس سرزمین سے مراد شام ومصر ہے کہ بنی اسرائیل چالیس سال میدان تیہ میں گزار کر فلسطین میں داخل ہوئے۔ اس کی شہادت سورۂ اعراف 137:7 وغیرہ میں قرآن کے بیان سے بھی ملتی ہے اور پھر داود اور سلیمان علیہما السلام کے زمانے میں مصر کے وارث بھی بن گئے۔

[2] یعنی بحفاظت آپ تک پہنچ گیا، اس میں راستے میں کوئی کمی بیشی اور کوئی تبدیلی اور آمیزش نہیں کی گئی، اس لیے کہ اس کو لانے والا فرشتہ شَدِيْدُ الْقُوٰى، الْاَمِيْنُ، مَكِيْنٌ اور مُطَاعٌ ہے۔ یہ وہ صفات ہیں جو حضرت جبریل علیہ السلام کے متعلق قرآن میں بیان کی گئی ہیں۔

[3] ﴿مُبَشِّرًا﴾ اطاعت گزاروں کے لیے اور ﴿نَذِيْرًا﴾ نافرمانوں کے لیے۔

[4] ﴿فَرَقْنٰهُ﴾ کے ایک دوسرے معنی بَيَّنَّاهُ وَ أَوْضَحْنَاهُ ''ہم نے اسے کھول کر اور وضاحت سے بیان کر دیا ہے۔'' بھی کیے گئے ہیں۔

[5] یعنی وہ علماء جنھوں نے نزول قرآن سے قبل کی کتب پڑھی ہیں اور وہ وحی کی حقیقت اور رسالت کی علامات سے واقف ہیں، وہ

وَيَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ وَيَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا ۩ ﴿109﴾ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿110﴾ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ﴿111﴾ ع

اور وہ اپنی ٹھوڑیوں کے بل روتے ہوئے سجدے میں گر پڑتے ہیں اور یہ قرآن ان کی عاجزی اور خشوع وخضوع بڑھا دیتا ہے ﴿109﴾ [1] کہہ دیجیے کہ اللہ کو اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن کہہ کر، جس نام سے بھی پکارو تمام اچھے نام اسی کے ہیں، [2] نہ تو تُو اپنی نماز بہت بلند آواز سے پڑھ اور نہ بالکل پوشیدہ بلکہ اس کے درمیان کا راستہ تلاش کرلے ﴿110﴾ [3] اور یہ کہہ دیجیے کہ تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جو نہ اولاد رکھتا ہے نہ اپنی بادشاہت میں کسی کو شریک وساجھی رکھتا ہے نہ وہ کمزور ہے کہ کوئی اس کا حمایتی ہو اور تو اس کی پوری پوری بڑائی بیان کرتا رہ ﴿111﴾

---

سجدہ ریز ہوتے ہیں، اس بات پر اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے کہ انھیں آخری رسول کی پہچان کی توفیق دی اور قرآن ورسالت پر ایمان لانے کی سعادت نصیب فرمائی۔

⑥ مطلب یہ ہے کہ یہ کفار مکہ جو ہر چیز سے ناواقف ہیں اگر یہ ایمان نہیں لاتے تو آپ پروا نہ کریں، اس لیے کہ جو اہل علم ہیں اور وحی ورسالت کی حقیقت سے آشنا ہیں وہ اس پر ایمان لے آئے ہیں بلکہ قرآن سن کر وہ بارگاہ الٰہی میں سجدہ ریز ہوگئے ہیں۔ اور اس کی پاکیزگی بیان کرتے اور رب کے وعدوں پر یقین رکھتے ہیں۔

① ٹھوڑیوں کے بل سجدے میں گر پڑنے کا دوبارہ ذکر کیا کیونکہ پہلا سجدہ اللہ کی تعظیم وتنزیہ کے لیے اور بطور شکر تھا اور قرآن سن کر جو خشیت ورقت ان پر طاری ہوئی اور اس کی تاثیر واعجاز سے جس درجہ وہ متاثر ہوئے، اس نے دوبارہ انھیں سجدہ ریز کر دیا۔

② جس طرح کہ پہلے گزر چکا ہے کہ مشرکین مکہ کے لیے اللہ کا صفاتی نام ''رحمٰن'' یا ''رحیم'' نامانوس تھا اور بعض آثار میں آتا ہے کہ بعض مشرکین نے نبی ﷺ کی زبان مبارک سے یا رحمٰن یا رحیم کے الفاظ سنے تو کہا کہ ہمیں تو یہ کہتا ہے کہ صرف ایک اللہ کو پکارو اور خود دو معبودوں کو پکار رہا ہے۔ جس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ (ابن كثیر)

③ اس کی شان نزول میں ابن عباس رضی اللہ عنہما بیان فرماتے ہیں کہ مکے میں رسول اللہ ﷺ چھپ کر رہتے تھے، جب اپنے ساتھیوں کو نماز پڑھاتے تو آواز قدرے بلند فرما لیتے، مشرکین قرآن سن کر قرآن کو اور اللہ کو سب وشتم کرتے، اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اپنی آواز کو اتنا اونچا نہ کرو کہ مشرکین سن کر قرآن کو برا بھلا کہیں اور نہ آواز اتنی پست کرو کہ صحابہ بھی نہ سن سکیں۔ (صحيح البخاري، حديث: 7490، و صحيح مسلم، حديث: 446) خود نبی ﷺ کا واقعہ ہے کہ ایک رات نبی ﷺ کا گزر ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پاس سے ہوا تو دیکھا کہ وہ پست آواز سے قراءت کر رہے ہیں، پھر عمر رضی اللہ عنہ کو بھی دیکھنے کا اتفاق ہوا تو وہ اونچی آواز سے قراءت کر رہے تھے۔ آپ ﷺ نے دونوں سے پوچھا تو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں جس سے مصروف مناجات تھا، وہ میری آواز سن رہا تھا، عمر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ میرا مقصد سوتوں کو جگانا اور شیطان کو بھگانا تھا۔ آپ نے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''اپنی آواز قدرے بلند کرو۔'' اور

اٰیَاتُهَا: 110 (18) سُوْرَةُ الْکَهْفِ مَکِّیَّةٌ (69) رُکُوْعَاتُهَا: 12

سورۂ کہف مکی ہے، اس میں 110 آیات اور 12 رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلٰی عَبْدِهِ الْکِتٰبَ وَلَمْ یَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ۜ ① قَیِّمًا لِّیُنْذِرَ بَاْسًا شَدِیْدًا مِّنْ لَّدُنْهُ وَیُبَشِّرَ الْمُؤْمِنِیْنَ الَّذِیْنَ یَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا حَسَنًا ② مَّاکِثِیْنَ فِیْهِ اَبَدًا ③ وَّیُنْذِرَ الَّذِیْنَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ④ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ وَّلَا لِاٰبَآئِهِمْ ؕ کَبُرَتْ

تمام تعریفیں اسی اللہ کے لیے لائق ہیں جس نے اپنے بندے پر یہ قرآن اتارا اور اس میں کسی قسم کی کوئی کجی نہیں رکھی ① [1] بلکہ تمام ٹھیک ٹھاک رکھا تا کہ اپنے پاس [2] کی سخت سزا سے ہوشیار کردے اور ایمان لانے اور نیک عمل کرنے والوں کو خوشخبریاں سنادے کہ ان کے لیے بہترین بدلہ ہیں ② جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے ③ اور ان لوگوں کو بھی ڈرا دے جو کہتے ہیں کہ اللہ اولاد رکھتا ہے ④ [3] درحقیقت نہ تو خود انھیں اس کا علم ہے نہ ان کے باپ دادوں کو۔ یہ

---

عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: ''اپنی آواز کچھ پست رکھو۔'' (سنن أبي داود، حديث: 1329) عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ یہ آیت دعا کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ (صحیح بخاری، تفسیر سورۂ بنی اسرائیل) یعنی صلاۃ سے مراد دعا ہے جو درمیانی آواز سے مانگی جائے، آواز زیادہ اونچی ہو نہ بالکل پست۔ صلاۃ کے لغوی معنی دعا بھی ہیں۔ یا کل بول کر جز مراد لیا ہے۔

کہف کے معنی غار کے ہیں۔ اس میں اصحاب کہف کا واقعہ بیان کیا گیا ہے، اس لیے اسے سورۂ کہف کہا جاتا ہے۔ اس کی ابتدائی دس آیات اور آخری دس آیات کی فضیلت احادیث میں بیان کی گئی ہے کہ جو ان کو یاد کرے اور پڑھے گا، وہ فتنۂ دجال سے محفوظ رہے گا۔ (صحيح مسلم، حديث: 809) صحیح مسلم میں اول وآخر کی دونوں روایتیں ہیں۔ لیکن شیخ البانی رحمہ اللہ نے پہلی دس آیات والی روایت کو محفوظ اور راجح قرار دیا ہے۔ (السلسلة الصحيحة: 123/2، حديث: 582، و رياض الصالحين، تحقيق شيخ ألباني، ص: 393) اور جو اس کی تلاوت جمعے کے دن کرے گا تو آئندہ جمعے تک اس کے لیے ایک خاص نور کی روشنی رہے گی۔ (المستدرك للحاكم: 368/2، وصححه الألباني في صحيح الجامع الصغير: 1104/2، حديث: 6470) اس کے پڑھنے سے گھر میں سکینت و برکت نازل ہوتی ہے۔ ایک مرتبہ ایک صحابی نے سورۂ کہف پڑھی، گھر میں گھوڑا بھی تھا، وہ بدکنا شروع ہو گیا، انھوں نے غور سے اوپر کی طرف دیکھا کہ کیا بات ہے؟ تو انھیں ایک بادل نظر آیا جس نے انھیں ڈھانپ رکھا تھا، صحابی نے اس واقعے کا ذکر جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا تو آپ نے فرمایا: ''(قرآن) پڑھا کرو۔ قرآن پڑھتے وقت سکینت نازل ہوتی ہے۔'' (صحيح البخاري، حديث: 5011، وصحيح مسلم، حديث: 241-(795))

[1] یا کوئی کجی اور راہ اعتدال سے انحراف اس میں نہیں رکھا بلکہ اسے قیم، یعنی سیدھا رکھا۔ یا قیم کے معنی، بندوں کے دینی و دنیوی مصالح کی رعایت وحفاظت کرنے والی کتاب۔

[2] مِّنْ لَّدُنْهُ جو اس اللہ کی طرف سے صادر اور نازل ہونے والا ہے۔

[3] جیسے یہودیوں، عیسائیوں اور بعض مشرکین (کے خیال میں فرشتے اللہ کی بیٹیاں ہیں) کا عقیدہ ہے۔

كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ۭ اِنْ يَّقُوْلُوْنَ اِلَّا كَذِبًا ۝ فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰٓي اٰثَارِهِمْ اِنْ لَّمْ يُؤْمِنُوْا بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَسَفًا ۝ اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَي الْاَرْضِ زِيْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ اَيُّهُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۝ وَاِنَّا لَجٰعِلُوْنَ مَا عَلَيْهَا صَعِيْدًا جُرُزًا ۝ اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحٰبَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ ۙ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا عَجَبًا ۝ اِذْ اَوَى الْفِتْيَةُ اِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوْا رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا ۝ فَضَرَبْنَا عَلٰٓي اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ۝

تہمت [1] بڑی بری ہے جو ان کے منہ سے نکل رہی ہے، وہ نرا جھوٹ بک رہے ہیں⑤ پس اگر یہ لوگ اس بات [2] پر ایمان نہ لائیں تو کیا آپ ان کے پیچھے اسی رنج میں اپنی جان ہلاک کر ڈالیں گے؟⑥ روئے زمین پر جو کچھ ہے [3] ہم نے اسے زمین کی رونق کا باعث بنایا ہے تاکہ ہم انھیں آزما لیں کہ ان میں سے کون نیک اعمال والا ہے⑦ اس پر جو کچھ ہے ہم اسے ضرور ایک ہموار صاف میدان کر ڈالنے والے ہیں⑧ [4] کیا تو اپنے خیال میں غار اور کتبے والوں کو ہماری نشانیوں میں سے کوئی بہت عجیب نشانی سمجھ رہا ہے؟⑨ [5] ان چند نوجوانوں نے جب غار میں پناہ لی تو دعا کی کہ اے ہمارے پروردگار! ہمیں اپنے پاس سے رحمت عطا فرما اور ہمارے کام میں ہمارے لیے راہ یابی کو آسان کر دے⑩ [6] پس ہم نے ان کے کانوں پر گنتی کے کئی سال تک اسی غار میں پردے ڈال دیے⑪ [7]

① اس کلمہ (تہمت) سے مراد یہی ہے کہ اللہ کی اولاد ہے جو نرا جھوٹ ہے۔

② ﴿ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ ﴾ (اس بات) سے مراد قرآن کریم ہے۔ کفار کے ایمان لانے کی جتنی شدید خواہش نبی ﷺ رکھتے تھے اور ان کے اعراض و گریز سے آپ کو جو سخت تکلیف ہوتی تھی، اس میں آپ کی اسی کیفیت اور جذبے کا اظہار ہے۔

③ روئے زمین پر جو کچھ ہے، حیوانات، جمادات، نباتات، معدنیات اور دیگر مدفون خزانے یہ سب دنیا کی زینت اور اس کی رونق ہیں۔

④ ﴿ صَعِيْدًا ﴾ سطح زمین ﴿ جُرُزًا ﴾ بالکل ہموار، جس میں کوئی درخت وغیرہ نہ ہو، یعنی ایک وقت آئے گا کہ یہ دنیا اپنی تمام تر رونقوں سمیت فنا ہو جائے گی اور روئے زمین ایک چٹیل اور ہموار میدان کی طرح ہو جائے گی، اس کے بعد ہم نیک و بد کو ان کے عملوں کے مطابق جزا دیں گے۔

⑤ یعنی یہ واحد بڑی اور عجیب نشانی نہیں ہے بلکہ ہماری ہر نشانی ہی عجیب ہے۔ یہ آسمان و زمین کی پیدائش اور اس کا نظام، شمس و قمر اور کواکب کی تسخیر، رات اور دن کا آنا جانا اور دیگر بے شمار نشانیاں کیا کم تعجب انگیز ہیں۔ ﴿ الْكَهْفِ ﴾ اس غار کو کہتے ہیں جو پہاڑ میں ہوتا ہے۔ ﴿ الرَّقِيْمِ ۙ ﴾ بعض کے نزدیک اس بستی کا نام ہے جہاں سے یہ نوجوان گئے تھے، بعض کہتے ہیں: اس پہاڑ کا نام ہے جس میں غار واقع تھا۔ بعض کہتے ہیں: رقیم بمعنی مرقوم ہے اور یہ ایک تختی ہے لوہے یا سیسے کی، جس میں اصحاب کہف کے نام لکھے ہوئے ہیں۔ اسے رقیم اسی لیے کہا گیا ہے کہ اس پر نام تحریر ہیں۔ حالیہ تحقیق سے معلوم ہوا کہ پہلی بات زیادہ صحیح ہے۔ جس پہاڑ میں یہ غار واقع ہے اس کے قریب ہی ایک آبادی ہے جسے اب (الرقیب) کہا جاتا ہے جو مرور زمانہ کے سبب (الرقیم) کی بگڑی ہوئی شکل ہے۔

⑥ یہ وہی نوجوان ہیں جنھیں اصحاب کہف کہا گیا، (تفصیل آگے آ رہی ہے) انھوں نے جب اپنے دین کو بچاتے ہوئے غار میں پناہ لی تو یہ دعا مانگی۔ اصحاب کہف کے اس قصے میں نوجوانوں کے لیے بڑا سبق ہے، آج کل کے نوجوانوں کا بیشتر وقت فضولیات میں برباد

وَقَذَفَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ فَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ وَتَاْسِرُوْنَ فَرِيْقًا ﴿26﴾ وَاَوْرَثَكُمْ اَرْضَهُمْ وَدِيَارَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ وَاَرْضًا لَّمْ تَطَـُٔوْهَا ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ﴿27﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَتَعَالَيْنَ اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ﴿28﴾ وَاِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿29﴾ يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ

اوران کے دلوں میں (بھی) رعب بھر دیا کہ تم ان کے ایک گروہ کو قتل کررہے ہو اور ایک گروہ کو قیدی بنارہے ہو ﴿26﴾ اور اس نے تمھیں ان کی زمینوں کا اور ان کے گھر بار کا اور ان کے مال کا وارث کر دیا[1] اور اس زمین کا بھی جس کو تمھارے قدموں نے روندا نہیں،[2] اللہ ہر چیز پر قادر ہے ﴿27﴾ اے نبی! اپنی بیویوں سے کہہ دو کہ اگر تم زندگانی دنیا اور زینت دنیا چاہتی ہو تو آؤ میں تمھیں کچھ دے دلا دوں اور تمھیں اچھائی کے ساتھ رخصت کر دوں ﴿28﴾ اور اگر تمھاری مراد اللہ اور اس کا رسول اور آخرت کا گھر ہے تو یقین مانو کہ تم میں سے نیک کام کرنے والیوں کے لیے اللہ نے بہت زبردست اجر رکھ چھوڑے ہیں ﴿29﴾[3] اے نبی کی بیویو!

---

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ، آيِبُونَ تَائِبُونَ عَابِدُونَ سَاجِدُونَ، لِرَبِّنَا حَامِدُونَ، صَدَقَ اللّٰهُ وَعْدَهُ وَنَصَرَ عَبْدَهُ وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ»(صحيح البخاري، حديث: 1797، وصحيح مسلم ، حديث: 1344)''ایک اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں، اسی کے لیے بادشاہی اور تعریفیں ہیں، ہم لوٹنے والے، رجوع کرنے والے، عبادت کرنے والے، سجدہ کرنے والے، اپنے رب کی حمد کرنے والے ہیں۔ اللہ نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا، اپنے بندے کی مدد کی اور تمام لشکروں کو اس اکیلے نے ہی شکست دے دی۔'' نبی ﷺ جہاد سے، سفر سے یا حج وعمرہ سے واپسی پر یہ دعا پڑھتے تھے اور ہر بلندی پر چڑھتے ہوئے تین مرتبہ اللہ اکبر بھی کہتے۔

[1] اس میں غزوۂ بنی قریظہ کا ذکر ہے جیسا کہ پہلے گزرا کہ اس قبیلے نے نقض عہد کر کے جنگ احزاب میں مشرکوں اور دوسرے یہودیوں کا ساتھ دیا تھا، چنانچہ جنگ احزاب سے واپس آ کر رسول اللہ ﷺ ابھی غسل ہی فرما سکے تھے کہ حضرت جبریل علیہ السلام آ گئے اور کہا کہ آپ نے ہتھیار رکھ دیے؟ ہم فرشتوں نے تو نہیں رکھے ہیں۔ چلیے، اب بنوقریظہ کے ساتھ نمٹنا ہے، مجھے اللہ نے اسی لیے آپ کی طرف بھیجا ہے، چنانچہ آپ نے مسلمانوں میں اعلان فرما دیا بلکہ ان کو تاکید کر دی کہ عصر کی نماز وہاں جا کر پڑھنی ہے۔ ان کی آبادی مدینے سے چند میل کے فاصلے پر تھی۔ یہ اپنے قلعوں میں بند ہو گئے، باہر سے مسلمانوں نے ان کا محاصرہ کر لیا جو کم وبیش پچیس روز جاری رہا۔ بالآخر انھوں نے سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کو اپنا حکم (ثالث) تسلیم کر لیا کہ وہ جو فیصلہ ہماری بابت دیں گے، ہمیں منظور ہوگا، چنانچہ انھوں نے یہ فیصلہ دیا کہ ان میں سے لڑنے والے لوگوں کو قتل اور بچوں، عورتوں کو قیدی بنا لیا جائے اور ان کا مال مسلمانوں میں تقسیم کر دیا جائے۔ نبی ﷺ نے یہ فیصلہ سن کر فرمایا کہ یہی فیصلہ آسمانوں کے اوپر اللہ تعالیٰ کا بھی ہے۔ اس کے مطابق ان کے جنگجو افراد کی گردنیں اڑا دی گئیں۔ اور مدینے کو ان کے ناپاک وجود سے پاک کر دیا گیا۔ (دیکھیے: صحيح البخاري، حديث: 4121) ﴿ اَنْزَلَ ﴾ قلعوں سے نیچے اتار دیا ﴿ ظَاهَرُوْهُمْ ﴾ کافروں کی انھوں نے مدد کی۔

[2] بعض نے اس سے خیبر کی زمین مراد لی ہے کیونکہ اس کے بعد ہی 6 ہجری میں صلح حدیبیہ کے بعد مسلمانوں نے خیبر فتح کیا ہے۔ بعض نے کہا کہ مکہ ہے اور بعض نے ارض فارس وروم کو اس کا مصداق قرار دیا ہے اور بعض کے نزدیک تمام وہ زمینیں ہیں جو قیامت

مَنْ يَّأْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ يُّضٰعَفْ لَهَا الْعَذَابُ ضِعْفَيْنِ ؕ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿30﴾

تم میں سے جو بھی کھلی بے حیائی کا ارتکاب کرے گی اسے دوہرا عذاب دیا جائے گا،[1] اور اللہ کے نزدیک یہ بہت ہی سہل (سی بات) ہے﴿30﴾

---

تک مسلمان فتح کریں گے۔(فتح القدیر)

③ فتوحات کے نتیجے میں جب مسلمانوں کی حالت پہلے کی نسبت کچھ بہتر ہوگئی تو انصار و مہاجرین کی عورتوں کو دیکھ کر ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے بھی نان نفقہ میں اضافے کا مطالبہ کر دیا۔ نبی ﷺ چونکہ نہایت سادگی پسند تھے، اس لیے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے اس مطالبے پر سخت کبیدہ خاطر ہوئے اور بیویوں سے علیحدگی اختیار کر لی جو ایک مہینے تک جاری رہی، بالآخر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمادی۔ اس کے بعد سب سے پہلے آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو یہ آیت سنا کر انھیں اختیار دیا، تاہم انھیں کہا کہ اپنے طور پر فیصلہ کرنے کی بجائے اپنے والدین سے مشورے کے بعد کوئی اقدام کرنا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ میں آپ کے بارے میں مشورہ کروں؟ بلکہ میں اللہ اور اس کے رسول کو پسند کرتی ہوں۔ یہی بات دیگر ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے بھی کہی اور کسی نے بھی رسول اللہ ﷺ کو چھوڑ کر دنیا کے عیش و آرام کو ترجیح نہیں دی۔(صحیح البخاري، حدیث: 4786) اس وقت آپ ﷺ کے حبالۂ عقد میں 9 بیویاں تھیں، پانچ قریش میں سے تھیں۔ حضرت عائشہ، حفصہ، ام حبیبہ، سودہ اور ام سلمہ۔ اور چار ان کے علاوہ، یعنی حضرت صفیہ، میمونہ، زینب اور جویریہ تھیں...... رضی اللہ عنہن...... بعض لوگ مرد کی طرف سے اختیار علیحدگی کو طلاق قرار دیتے ہیں لیکن یہ بات صحیح نہیں۔ صحیح بات یہ ہے کہ عورت کی طرف سے علیحدگی کو پسند کر لینے کے بعد خاوند اسے طلاق دے گا، تاہم اگر عورت علیحدگی کو اختیار نہیں کرتی تو پھر طلاق نہیں ہوگی، جیسے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے علیحدگی کی بجائے حرم رسول ہی میں رہنا پسند کیا تو اس اختیار کو طلاق شمار نہیں کیا گیا۔(صحیح البخاري، حدیث: 5262، وصحیح مسلم، حدیث: 27-(1477))

① قرآن میں اَلْفَاحِشَةُ (مُعرَّف باللّام) کو زنا کے معنی میں استعمال کیا گیا ہے لیکن فَاحِشَةٌ (نکرہ) کو برائی کے لیے، جیسے یہاں ہے۔ یہاں اس کے معنی بداخلاقی اور نامناسب رویے کے ہیں، کیونکہ نبی ﷺ کے ساتھ بداخلاقی اور نامناسب رویہ، آپ ﷺ کو ایذا پہنچانا ہے جس کا ارتکاب کفر ہے۔ علاوہ ازیں ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن خود بھی مقام بلند کی حامل تھیں اور بلند مرتبت لوگوں کی معمولی غلطیاں بھی بڑی شمار ہوتی ہیں، اس لیے انھیں دوگنے عذاب کی وعید سنائی گئی ہے۔

وَمَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ ۙ وَاَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا ﴿31﴾ يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَيَطْمَعَ الَّذِيْ فِيْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ﴿32﴾ وَقَرْنَ فِيْ بُيُوْتِكُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ

اور تم میں سے جو کوئی اللہ کی اور اُس کے رسول کی فرماں برداری کرے گی اور نیک کام کرے گی ہم اُسے اجر (بھی) دوہرا دیں گے [1] اور اُس کے لیے ہم نے بہترین روزی تیار کر رکھی ہے ﴿31﴾ اے نبی کی بیویو! تم عام عورتوں کی طرح نہیں ہو [2] اگر تم پرہیزگاری اختیار کرو تو نرم لہجے سے بات نہ کرو کہ جس کے دل میں روگ ہو وہ کوئی غلط توقع لگا بیٹھے [3] اور ہاں قاعدے کے مطابق کلام کرو ﴿32﴾ [4] اور اپنے گھروں میں قرار سے رہو [5] اور (قدیم) جاہلیت کے زمانے کی طرح اپنے بناؤ کا اظہار نہ کرو [6]

① یعنی جس طرح گناہ کا وبال دگنا ہوگا، نیکیوں کا اجر بھی دوہرا ہوگا۔ جس طرح نبی ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر بالفرض آپ کفر کی طرف مائل ہو جاتے تو: ﴿اِذًا لَّاَذَقْنٰكَ ضِعْفَ الْحَيٰوةِ وَضِعْفَ الْمَمَاتِ﴾ (بنی إسرآء یل 75:17) ”پھر تو ہم آپ کو دوہرا عذاب دنیا کا کرتے اور دوہرا ہی موت کا۔“

② یعنی تمھاری حیثیت اور مرتبہ عام عورتوں کا سا نہیں ہے۔ بلکہ اللہ نے تمھیں رسول اللہ ﷺ کی زوجیت کا جو شرف عطا فرمایا ہے، اس کی وجہ سے تمھیں ایک امتیازی مقام حاصل ہے، چنانچہ انھیں ان کے مقام و مرتبے سے آگاہ کر کے انھیں کچھ ہدایات دی جا رہی ہیں۔ اس کی مخاطب اگرچہ ازواج مطہرات ہیں جنھیں امہات المؤمنین قرار دیا گیا ہے لیکن انداز بیان سے صاف واضح ہے کہ مقصد پوری امت مسلمہ کی عورتوں کو سمجھانا اور متنبہ کرنا ہے، اس لیے یہ ہدایات تمام مسلمان عورتوں کے لیے ہیں۔

③ اللہ تعالیٰ نے جس طرح عورت کے وجود کے اندر مرد کے لیے جنسی کشش رکھی ہے (جس کی حفاظت کے لیے بھی خصوصی ہدایات دی گئی ہیں تاکہ عورت مرد کے لیے فتنے کا باعث نہ بنے) اسی طرح اللہ تعالیٰ نے عورتوں کی آواز میں بھی فطری طور پر دلکشی، نرمی اور نزاکت رکھی ہے جو مرد کو اپنی طرف کھینچتی ہے بنا بریں اس آواز کے لیے بھی یہ ہدایت دی گئی کہ مردوں سے گفتگو کرتے وقت قصداً ایسا لب و لہجہ مت اختیار کرو جس میں نرمی اور لطافت ہو بلکہ قاعدے کے مطابق کلام کرو تاکہ کوئی بدباطن لہجے کی نرمی سے تمھاری طرف مائل نہ ہو اور اس کے دل میں برا خیال پیدا نہ ہو۔

④ یعنی بات اگرچہ نرم لہجے کے ساتھ کرنا منع ہے، تاہم زبان سے ایسا لفظ بھی نہ نکالنا جو معروف قاعدے اور اخلاق کے منافی ہو۔ ﴿اِنِ اتَّقَيْتُنَّ﴾ کہہ کر اشارہ کر دیا کہ یہ بات اور دیگر ہدایات جو آگے آ رہی ہیں، متقی عورتوں کے لیے ہیں کیونکہ انھیں ہی یہ فکر ہوتی ہے کہ ان کی آخرت برباد نہ ہو جائے۔ جن کے دل خوف الٰہی سے عاری ہیں، انھیں ان ہدایات سے کیا تعلق؟ اور وہ کب ان ہدایات کی پروا کرتی ہیں۔

⑤ یعنی ٹک کر رہو اور بغیر ضروری حاجت کے گھر سے باہر نہ نکلو۔ اس میں وضاحت کر دی گئی کہ عورت کا دائرۂ عمل امور سیاست و جہانبانی نہیں، معاشی جھمیلے بھی نہیں بلکہ گھر کی چار دیواری کے اندر رہ کر امور خانہ داری سرانجام دینا ہے۔

⑥ اس میں گھر سے باہر نکلنے کے آداب بتلا دیے کہ اگر باہر جانے کی ضرورت پیش آئے تو بناؤ سنگھار کر کے یا ایسے انداز سے جس سے تمھارا بناؤ سنگھار ظاہر ہو، مت نکلو، جیسے بے پردہ ہو کر جس سے تمھارا سر، چہرہ، بازو اور چھاتی وغیرہ لوگوں کو دعوت نظارہ دے بلکہ

الْأُولٰى وَأَقِمْنَ الصَّلٰوةَ وَاٰتِيْنَ الزَّكٰوةَ وَأَطِعْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ﴿33﴾ وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَالْحِكْمَةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِيْفًا خَبِيْرًا ﴿34﴾ اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْقٰنِتِيْنَ ع 7

اور نماز ادا کرتی رہو اور زکاۃ دیتی رہو اور اللہ اور اُس کے رسول کی اطاعت گزاری کرو۔ [1] اللہ یہی چاہتا ہے کہ اے نبی کی گھر والیو! [2] تم سے وہ (ہر قسم کی) گندگی کو دُور کردے اور تمھیں خوب پاک کر دے ﴿33﴾ اور تمھارے گھروں میں اللہ کی جو آیتیں اور رسول کی جو احادیث پڑھی جاتی ہیں۔ اُن کا ذکر کرتی رہو، [3] یقیناً اللہ باریک بین اور خبردار ہے ﴿34﴾ بے شک مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں، [4] مومن مرد اور مومن عورتیں، فرماں برداری کرنے والے مرد

---

بغیر خوشبو لگائے، سادہ لباس میں ملبوس اور باپردہ باہر نکلو۔ ﴿تَبَرُّج﴾ بے پردگی اور زیب وزینت کے اظہار کو کہتے ہیں۔قرآن نے واضح کر دیا ہے کہ یہ تبرج جاہلیت ہے جو اسلام سے پہلے تھی اور آئندہ بھی جب کبھی اسے اختیار کیا جائے گا یہ جاہلیت ہی ہوگی، اسلام سے اس کا کوئی تعلق نہیں ہے، چاہے اس کا نام کتنا ہی خوش نما، دل فریب رکھ لیا جائے۔

① پچھلی ہدایات برائی سے اجتناب سے متعلق تھیں، یہ ہدایات نیکی اختیار کرنے سے متعلق ہیں۔

② اہل بیت سے کون مراد ہیں؟ اس کی تعیین میں کچھ اختلاف ہے۔بعض نے ازواج مطہرات کو مراد لیا ہے جیسا کہ یہاں قرآن کریم کے سیاق سے واضح ہے۔قرآن نے یہاں ازواج مطہرات کو ﴿اَهْلَ الْبَيْتِ﴾ کہا ہے۔قرآن کے دوسرے مقامات پر بھی بیوی کو اہل بیت کہا گیا ہے، مثلاً: سورۂ ہود 11:73 میں، اس لیے ازواج مطہرات کا اہل بیت ہونا نص قرآنی سے واضح ہے۔بعض لوگ، بعض روایات کی رو سے اہل بیت کا مصداق صرف حضرت علی، حضرت فاطمہ اور حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہم کو مانتے ہیں اور ازواج مطہرات کو اس سے خارج سمجھتے ہیں جبکہ اول الذکر، ان اصحاب اربعہ کو اس سے خارج سمجھتے ہیں، تاہم اعتدال کی راہ اور نقطۂ متوسط یہ ہے کہ دونوں ہی اہل بیت ہیں۔ازواج مطہرات تو اس نص قرآنی کی وجہ سے اور سیدنا علی، فاطمہ رضی اللہ عنہا اور ان دونوں کی اولاد ان روایات کی رو سے جو صحیح سند سے ثابت ہیں جن میں نبی ﷺ نے ان کو اپنی چادر میں لے کر فرمایا کہ اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں۔(مزید تفصیل کے لیے دیکھیے: فتح القدیر)

③ یعنی ان پر عمل کرو۔حکمت سے مراد احادیث ہیں۔اس آیت سے استدلال کرتے ہوئے بعض علماء نے کہا ہے کہ حدیث بھی قرآن کی طرح وحی متلو ہے۔علاوہ ازیں یہ آیت بھی ازواج مطہرات کے اہل بیت ہونے پر دلالت کرتی ہے، اس لیے کہ وحی کا نزول، جس کا ذکر اس آیت میں ہے، ازواج مطہرات کے گھروں میں ہی ہوتا تھا، بالخصوص حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں جیسا کہ احادیث میں ہے۔

④ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا اور بعض دیگر صحابیات نے کہا کہ کیا بات ہے، اللہ تعالیٰ ہر جگہ مردوں سے ہی خطاب فرماتا ہے، عورتوں سے نہیں جس پر یہ آیت نازل ہوئی۔(جامع الترمذي، حديث: 3211، ومسند أحمد: 301/6) اس میں عورتوں کی دل داری کا اہتمام کر دیا گیا ہے ورنہ تمام احکام میں مردوں کے ساتھ عورتیں بھی شامل ہیں، سوائے ان مخصوص احکام کے جو صرف عورتوں کے لیے ہیں۔اس آیت اور دیگر آیات سے واضح ہے کہ عبادت واطاعت الٰہی اور اخروی درجات وفضائل میں مرد اور عورت کے درمیان کوئی تفریق نہیں ہے۔دونوں کے لیے یکساں طور پر یہ میدان کھلا ہے اور دونوں زیادہ سے زیادہ نیکیاں اور اجر وثواب کما سکتے ہیں۔جنس کی

وَالْقٰنِتٰتِ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ وَالصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰبِرٰتِ وَالْخٰشِعِيْنَ وَالْخٰشِعٰتِ وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ وَالْمُتَصَدِّقٰتِ وَالصَّآئِمِيْنَ وَالصّٰٓئِمٰتِ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ وَالْحٰفِظٰتِ وَالذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذّٰكِرٰتِ ۙ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ﴿35﴾ وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ﴿36﴾ؕ وَاِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِيْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ عَلَيْكَ زَوْجَكَ وَاتَّقِ اللّٰهَ وَتُخْفِيْ فِيْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ وَتَخْشَى النَّاسَ ۚ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشٰىهُ ؕ فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ

اور فرمانبردار عورتیں، راست باز مرد اور راست باز عورتیں، صبر کرنے والے مرد اور صبر کرنے والی عورتیں، عاجزی کرنے والے مرد اور عاجزی کرنے والی عورتیں، خیرات کرنے والے مرد اور خیرات کرنے والی عورتیں، روزے رکھنے والے مرد اور روزے رکھنے والی عورتیں، اپنی شرمگاہ کی حفاظت کرنے والے مرد اور حفاظت کرنے والیاں، بکثرت اللہ کا ذکر کرنے والے اور ذکر کرنے والیاں ان (سب) کے لیے اللہ نے (وسیع) مغفرت اور بڑا ثواب تیار کر رکھا ہے ﴿35﴾ اور (دیکھو) کسی مومن مرد و عورت کو اللہ اور اُس کے رسول کے فیصلے کے بعد اپنے کسی امر کا کوئی اختیار باقی نہیں رہتا، [1] (یاد رکھو) اللہ اور اُس کے رسول کی جو بھی نافرمانی کرے، وہ صریح گمراہی میں پڑے گا ﴿36﴾ (یاد کرو) جب کہ تو اُس شخص سے کہہ رہا تھا جس پر اللہ نے انعام کیا اور تو نے بھی کہ تو اپنی بیوی کو اپنے پاس رکھ اور اللہ سے ڈر اور تو اپنے دل میں وہ بات چھپائے ہوئے تھا جسے اللہ ظاہر کرنے والا تھا اور تُو لوگوں سے خوف کھاتا تھا، حالانکہ اللہ اس کا زیادہ حق دار تھا کہ تو اُس سے ڈرے، [2] پس جب کہ زید نے اُس عورت سے

بنیاد پر اس میں کمی بیشی نہیں کی جائے گی۔ علاوہ ازیں مسلمان اور مومن کا الگ الگ ذکر کرنے سے واضح ہے کہ ان دونوں میں فرق ہے۔ ایمان کا درجہ اسلام سے بڑھ کر ہے جیسا کہ قرآن و حدیث کے دیگر دلائل بھی اس پر دلالت کرتے ہیں، تاہم بعض لوگوں کے نزدیک کوئی فرق نہیں۔ (مزید دیکھیے سورۂ ذاریات 36:51 کا حاشیہ)

[1] یہ آیت حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے نکاح کے سلسلے میں نازل ہوئی تھی۔ حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ جو اگرچہ اصلاً عرب تھے لیکن کسی نے انھیں بچپن میں زبردستی پکڑ کر بطور غلام بیچ دیا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کے بعد حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے انھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہبہ کر دیا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں آزاد کر کے اپنا بیٹا بنا لیا تھا۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے نکاح کے لیے اپنی پھوپھی زاد بہن حضرت زینب رضی اللہ عنہا کو نکاح کا پیغام بھیجا جس پر انھیں اور ان کے بھائی کو خاندانی وجاہت کی بنا پر تامل ہوا کہ زید رضی اللہ عنہ ایک آزاد کردہ غلام ہیں اور ہمارا تعلق ایک اونچے خاندان سے ہے۔ جس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ رسول کے فیصلے کے بعد کسی مومن مرد اور عورت کو یہ حق حاصل نہیں کہ وہ اپنا اختیار بروئے کار لائے بلکہ اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ سر تسلیم خم کر دے، چنانچہ یہ آیت سننے کے بعد حضرت زینب رضی اللہ عنہا وغیرہ نے اپنی رائے پر اصرار نہیں کیا اور ان کا باہم نکاح ہو گیا۔

[2] لیکن مزاجوں میں فرق ہونے کی وجہ سے میاں بیوی کے تعلقات خوشگوار نہ بن سکے اور اسی بنا پر ان کی آپس میں ان بن رہتی تھی

مِّنْهَا وَطَرًا زَوَّجْنٰكَهَا لِكَيْ لَا يَكُوْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ حَرَجٌ فِيْٓ اَزْوَاجِ اَدْعِيَآئِهِمْ اِذَا قَضَوْا مِنْهُنَّ

اپنی غرض پوری کرلی[1] ہم نے اُسے تیرے نکاح میں دے دیا[2] تاکہ مسلمانوں پر اپنے لے پالکوں کی بیویوں کے بارے میں کسی طرح کی تنگی نہ رہے جب کہ وہ اپنی غرض اُن سے پوری کر

61

جس کا تذکرہ حضرت زید رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے کرتے رہتے تھے اور طلاق کا عندیہ بھی ظاہر کرتے لیکن نبی ﷺ ان کو طلاق دینے سے روکتے اور نباہ کرنے کی تلقین فرماتے۔ علاوہ ازیں اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کو اس پیش گوئی سے بھی آگاہ فرما دیا تھا کہ زید کی طرف سے طلاق واقع ہو کر رہے گی اور اس کے بعد زینب کا نکاح آپ سے کر دیا جائے گا تاکہ جاہلیت کی اس رسم تبنیت پر ایک کاری ضرب لگا کر واضح کر دیا جائے کہ منہ بولا بیٹا، احکام شرعیہ میں حقیقی بیٹے کی طرح نہیں ہے اور اس کی مطلقہ سے نکاح جائز ہے۔ اس آیت میں انھی باتوں کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ پر اللہ کا انعام یہ تھا کہ انھیں قبول اسلام کی توفیق دی اور غلامی سے نجات دلائی، نبی ﷺ کا احسان ان پر یہ تھا کہ ان کی دینی تربیت کی۔ ان کو آزاد کر کے اپنا بیٹا قرار دیا اور اپنی پھوپھی امیمہ بنت عبدالمطلب کی لڑکی سے ان کا نکاح کرا دیا۔ دل میں چھپانے والی بات یہی تھی جو آپ کو حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے نکاح کی بابت بذریعہ وحی بتلائی گئی تھی، آپ ﷺ ڈرتے اس بات سے تھے کہ لوگ کہیں گے: اپنی بہو سے نکاح کر لیا، حالانکہ جب اللہ نے آپ کے ذریعے سے اس رسم کا خاتمہ کرانا تھا تو پھر لوگوں سے ڈرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ آپ ﷺ کا یہ خوف اگرچہ طبعی تھا، اس کے باوجود آپ کو تنبیہ فرمائی گئی۔ ظاہر کرنے سے مراد یہی ہے کہ یہ نکاح ہوگا جس سے یہ بات سب کے ہی علم میں آجائے گی۔

[1] یعنی نکاح کے بعد طلاق دی اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا عدت سے فارغ ہو گئیں۔

[2] یعنی یہ نکاح معروف طریقے کے برعکس صرف اللہ کے حکم سے نکاح قرار پا گیا، نکاح خوانی، ولایت، حق مہر اور گواہوں کے بغیر ہی۔ اس کو علماء نے نبی ﷺ کی خصوصیات میں سے شمار کیا ہے، یعنی آپ کا نکاح ولی، حق مہر اور گواہوں کے بغیر بھی صحیح تھا جیسا کہ قرآن کے لفظ ﴿ زَوَّجْنٰكَهَا ﴾ سے بھی ظاہر ہے۔ جبکہ امت کے لیے ولی کی اجازت، حق مہر کا تقرر اور گواہوں کی موجودگی ضروری ہے، ان کے بغیر نکاح صحیح نہیں ہوگا۔ صاحب ''تدبر قرآن'' نے نبی ﷺ کی اس خصوصیت کا انکار کیا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں: ''بعض لوگوں نے لفظ زَوَّجْنَا سے یہ سمجھا ہے کہ یہ نکاح آسمان ہی پر ہو گیا تھا، زمین پر اس کی رسم ادا کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی لیکن ابن ہشام میں وہ ساری تفصیل موجود ہے جو ہم نے اوپر نقل کی ہے اس وجہ سے صحیح بات یہ ہے کہ یہ نکاح اللہ تعالیٰ کے حکم سے بالکل اسی معروف طریقے کے مطابق ہوا جو اللہ اور رسول نے نکاح کے لیے پسند فرمایا ہے۔'' (تفسیر تدبر قرآن: 236/6) لیکن صاحب ''تدبر قرآن'' کا یہ دعویٰ صحیح نہیں ہے کیونکہ جن مفسرین نے اسے آسمانی نکاح قرار دیا ہے، ان کے استدلال کی بنیاد صرف لفظ زَوَّجْنَا ہی نہیں ہے بلکہ اس کی وہ تفسیر بھی ہے جو صحیح احادیث میں بیان ہوئی ہے۔ اس کی رو سے یہی بات صحیح ہے کہ جب حضرت زینب کی عدّت پوری ہو گئی تو نبی ﷺ نے ان کو نکاح کا پیغام بھیجا، جس پر انھوں نے کہا کہ میں اپنے رب سے جب تک مشورہ نہیں کر لیتی، میں کچھ نہیں کروں گی، یہ کہہ کر وہ اِدھر مصروف عبادت ہو گئیں، اُدھر اللہ تعالیٰ نے وحی نازل فرما دی کہ اے پیغمبر! ہم نے آپ کا نکاح اس زینب سے کر دیا ﴿ زَوَّجْنٰكَهَا ﴾، چنانچہ حضور ان کے گھر تشریف لے گئے اور ان سے یا ان کے گھر والوں سے اجازت طلبی کی ضرورت بھی محسوس نہیں فرمائی (کیونکہ اللہ کے حکم کے بعد اس کی ضرورت ہی باقی نہیں رہ گئی تھی)۔ (ملاحظہ ہو، صحیح مسلم، حدیث:

وَطَرًا ؕ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ﴿37﴾ مَا كَانَ عَلَى النَّبِيِّ مِنْ حَرَجٍ فِيْمَا فَرَضَ اللّٰهُ لَهٗ ؕ سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ؕ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُوْرَا ﴿38﴾ الَّذِيْنَ يُبَلِّغُوْنَ رِسٰلٰتِ اللّٰهِ وَيَخْشَوْنَهٗ وَلَا يَخْشَوْنَ اَحَدًا اِلَّا اللّٰهَ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ﴿39﴾ مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ

لیں، [1] اللہ کا (یہ) حکم تو ہو کر ہی رہنے والا تھا﴿37﴾ [2] جو چیزیں اللہ نے اپنے نبی کے لیے مقرر کی ہیں اُن میں نبی پر کوئی حرج نہیں [3] (یہی) اللہ کا دستور اُن میں بھی رہا جو پہلے ہوئے [4] اور اللہ کے کام اندازے پر مقرر کیے ہوئے ہیں﴿38﴾ [5] (یہ سب ایسے تھے) کہ جو اللہ کے احکام پہنچایا کرتے تھے اور اللہ ہی سے ڈرتے تھے اور اللہ کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے تھے [6] اور اللہ حساب لینے کے لیے کافی ہے﴿39﴾ [7] (لوگو!) محمد تمھارے مَردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں [8]

1428) اسی لیے حضرت زینب بھی دیگر ازواج مطہرات سے فخریہ طور پر یہ کہا کرتی تھیں: «زَوَّجَكُنَّ أَهَالِيكُنَّ وَزَوَّجَنِي اللّٰهُ تَعَالٰى مِنْ فَوْقِ سَبْعِ سَمٰوَاتٍ» (صحيح البخاري، حديث: 7420) ''تمھارے نکاح تمھارے گھر والوں نے کرائے ہیں اور میرا نکاح اللہ نے سات آسمانوں کے اوپر سے کرایا ہے۔''

(1) یہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے نبی ﷺ کے نکاح کی علت ہے کہ آئندہ کوئی مسلمان اس بارے میں تنگی محسوس نہ کرے اور حسب ضرورت واقتضا لے پالک بیٹے کی مطلقہ بیوی سے نکاح کیا جا سکے۔

(2) یعنی پہلے سے ہی تقدیر الٰہی میں تھا جو بہر صورت ہو کر رہنا تھا۔

(3) یہ اسی واقعۂ نکاح زینب رضی اللہ عنہا کی طرف اشارہ ہے چونکہ یہ نکاح آپ کے لیے حلال تھا، اس لیے اس میں کوئی گناہ اور تنگی والی بات نہیں ہے۔

(4) یعنی گزشتہ انبیاء بھی ایسے کاموں کے کرنے میں کوئی حرج محسوس نہیں کرتے تھے جو اللہ کی طرف سے ان پر فرض قرار دیے جاتے تھے، چاہے قومی اور عوامی رسم ورواج ان کے خلاف ہی ہوتے۔

(5) یعنی خاص حکمت و مصلحت پر مبنی ہوتے ہیں، دنیوی حکمرانوں کی طرح وقتی اور فوری ضرورت پر مشتمل نہیں ہوتے، اسی طرح ان کا وقت بھی مقرر ہوتا ہے جس کے مطابق وقوع پذیر ہوتے ہیں۔

(6) اس لیے کسی کا ڈر یا سطوت انھیں اللہ کا پیغام پہنچانے میں مانع بنتا تھا نہ طعن و ملامت کی انھیں پروا ہوتی تھی۔

(7) یعنی ہر جگہ وہ اپنے علم اور قدرت کے لحاظ سے موجود ہے، اس لیے وہ اپنے بندوں کی مدد کے لیے کافی ہے اور اللہ کے دین کی تبلیغ و دعوت میں انھیں جو مشکلات پیش آتی ہیں، ان میں وہ ان کی چارہ سازی فرماتا اور دشمنوں کے مذموم ارادوں اور سازشوں سے انھیں بچاتا ہے۔

(8) اس لیے وہ زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے بھی باپ نہیں ہیں جس پر انھیں مورد طعن بنایا جا سکے کہ انھوں نے اپنی بہو سے نکاح کیوں کر لیا بلکہ ایک زید رضی اللہ عنہ ہی کیا، وہ تو کسی بھی مرد کے باپ نہیں ہیں کیونکہ زید رضی اللہ عنہ تو حارثہ کے بیٹے تھے، آپ نے تو انھیں منہ بولا بیٹا بنایا ہوا تھا اور جاہلی دستور کے مطابق انھیں زید بن محمد ﷺ کہا جاتا تھا۔ حقیقتاً وہ آپ کے صلبی بیٹے نہیں تھے۔ اسی لیے ﴿اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَآئِهِمْ﴾ کے نزول کے بعد انھیں زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ ہی کہا جاتا تھا۔ علاوہ ازیں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے آپ ﷺ کے تین بیٹے، قاسم، طاہر، طیب ہوئے اور ایک ابراہیم بچہ ماریہ قبطیہ کے بطن سے ہوا لیکن یہ سب کے سب بچپن میں ہی فوت ہو گئے، ان میں سے کوئی بھی عمر

رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ط وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿40﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوا اللّٰهَ ذِكْرًا كَثِيْرًا ﴿41﴾ وَّسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿42﴾ هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ وَمَلٰٓئِكَتُهٗ لِيُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط وَكَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا ﴿43﴾ تَحِيَّتُهُمْ يَوْمَ يَلْقَوْنَهٗ سَلٰمٌ

لیکن آپ اللہ کے رسول ہیں اور تمام نبیوں کے ختم کرنے والے،[1] اور اللہ ہر چیز کا (بخوبی) جاننے والا ہے﴿40﴾ مسلمانو! اللہ کا ذکر بہت زیادہ کرو﴿41﴾ اور صبح و شام اُس کی پاکیزگی بیان کرو﴿42﴾ وہی ہے جو تم پر اپنی رحمتیں بھیجتا ہے اور اُس کے فرشتے (تمھارے لیے دعائے رحمت کرتے ہیں) تاکہ وہ تمھیں اندھیروں سے اُجالے کی طرف لے جائے اور اللہ مومنوں پر بہت ہی مہربان ہے﴿43﴾ جس دن یہ (اللہ سے) ملاقات کریں گے ان کا تحفہ سلام ہوگا،[2]

رجولیت کو نہیں پہنچا۔ بنابریں آپ ﷺ کی صلبی اولاد میں سے بھی کوئی مرد نہیں بنا کہ جس کے آپ باپ ہوں۔ (ابن کثیر)

① ﴿خَاتَمَ﴾ مُہر کو کہتے ہیں اور مہر آخری عمل ہی کو کہا جاتا ہے، یعنی آپ پر نبوت و رسالت کا خاتمہ کر دیا گیا، آپ کے بعد جو بھی نبوت کا دعویٰ کرے گا، وہ نبی نہیں کذاب و دجال ہوگا۔ احادیث میں اس مضمون کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے اور اس پر پوری امت کا اجماع و اتفاق ہے۔ قیامت کے قریب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا جو صحیح اور متواتر روایات سے ثابت ہے تو وہ نبی کی حیثیت سے نہیں آئیں گے بلکہ نبی ﷺ کے امتی بن کر آئیں گے، اس لیے ان کا نزول عقیدۂ ختم نبوت کے منافی نہیں ہے۔ ستم ظریفی کی بات یہ ہے کہ متنبّی قادیان کے پیروکار، اسی آیت سے جو ختم نبوت کے مفہوم میں واضح ہے، اجرائے نبوت کا مفہوم کشید کر کے مرزا غلام احمد قادیانی کی جھوٹی نبوت کا اثبات کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جس طرح ڈاک خانے سے مہر لگ کر خطوط جاری ہوتے ہیں، اسی طرح نبی ﷺ کی مہر سے نبوت عطا ہوتی ہے، آپ کی مہر کے بغیر کوئی نبی نہیں بن سکتا۔ اول تو یہ معنی عربی زبان ولغت کے خلاف ہے۔ عربی لغت میں ختم یا خاتم کا لفظ آخری عمل کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ختم الشیٔ کا مطلب چیز پر مہر لگانا نہیں بلکہ شیٔ کا بالکل خاتمہ ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ نبی ﷺ کی مہر کا کیا مطلب۔ وہ آخر کس طرح لگے گی۔ اور جس شخص پر لگے گی، اس کا پتہ کس طرح چلے گا۔ جب تک ان دو باتوں کی وضاحت نہیں ہوتی، یہ مفہوم بالکل بے معنی ہے۔ اس طرح ہر شخص نبوت کا دعویٰ کر سکتا ہے اور کر سکے گا، اس کے دعوے کو جانچنے پرکھنے کے لیے کوئی معیار اور کسوٹی نہیں ہوگی۔ ایک بات وہ یہ کہتے ہیں کہ خاتم النبیین، ختم نبوت کے لیے نص نہیں ہے، یہ ایسے ہی ہے، جیسے کسی بڑے محدث کو خاتم المحدثین، بڑے شاعر کو خاتم الشعراء وغیرہ کہا جاتا ہے جبکہ ہم دیکھتے ہیں کہ اس کے بعد بھی محدثین اور شعراء پیدا ہو رہے ہیں لیکن وہ مثال دیتے ہوئے یہ بھول جاتے ہیں کہ یہ ایک قول اللہ کا ہے جو عَالِم مَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ ہے، اس نے پیغمبر اسلام حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین کہا ہے اور ایک انسانوں کا قول ہے جنھیں مستقبل کا کوئی علم نہیں۔ وہ اپنے بالکل ناقص اور نہایت محدود علم کے مطابق ایک بڑے محدث یا ایک بڑے شاعر کی بابت اس رائے کا اظہار کرتے ہیں کہ اس جیسا محدث یا شاعر آئندہ پیدا نہیں ہوگا۔ تو کیا واقعی ایسا ہوتا ہے یا ایسا ہی ہوگا۔ ظاہر بات ہے کہ انسانوں کی رائے غلط بھی ہو سکتی ہے، خاص طور پر مشیت الٰہی کے بارے میں رائے زنی کے تو وہ قطعاً مجاز ہی نہیں ہیں، اس لیے انسانوں کے کلام کو محض خوش گمانی یا خوش فہمی یا زیادہ سے زیادہ عقیدت و محبت یا غلو عقیدت یا مجاز ہی قرار دیا جائے گا۔ اسے اللہ کے فرمان سے کسی طرح بھی مشابہ قرار نہیں دیا جا سکتا۔

② یعنی جنت میں فرشتے اہل ایمان کو یا مومن آپس میں ایک دوسرے کو سلام کریں گے۔

وَاَعَدَّ لَهُمۡ اَجۡرًا كَرِيۡمًا ﴿44﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيۡرًا ﴿45﴾ وَّدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذۡنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيۡرًا ﴿46﴾ وَبَشِّرِ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ بِاَنَّ لَهُمۡ مِّنَ اللّٰهِ فَضۡلًا كَبِيۡرًا ﴿47﴾ وَلَا تُطِعِ الۡكٰفِرِيۡنَ وَالۡمُنٰفِقِيۡنَ وَدَعۡ اَذٰٮهُمۡ وَتَوَكَّلۡ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيۡلًا ﴿48﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا نَكَحۡتُمُ الۡمُؤۡمِنٰتِ ثُمَّ طَلَّقۡتُمُوۡهُنَّ مِنۡ قَبۡلِ اَنۡ تَمَسُّوۡهُنَّ فَمَا لَكُمۡ عَلَيۡهِنَّ مِنۡ عِدَّةٍ

ان کے لیے اللہ نے باعزت اجر تیار کر رکھا ہے (44) اے نبی! یقیناً ہم ہی نے آپ کو (رسول بنا کر) گواہیاں دینے والا،[1] خوشخبریاں سنانے والا، آگاہ کرنے والا بھیجا ہے (45) اور اللہ کے حکم سے اُس کی طرف بلانے والا اور روشن چراغ (46)[2] آپ مومنوں کو خوشخبری سنا دیجیے کہ اُن کے لیے اللہ کی طرف سے بہت بڑا فضل ہے (47) اور کافروں اور منافقوں کا کہنا نہ مانیے! اور اُن کی (طرف سے پہنچے اُس) ایذا کا خیال بھی نہ کیجیے، اللہ پر بھروسا کیے رہیں اور کافی ہے اللہ کام بنانے والا (48) اے مومنو! جب تم مومن عورتوں سے نکاح کرو، پھر ہاتھ لگانے سے پہلے (ہی) طلاق دے دو تو اُن پر تمھارا کوئی حق عدت کا نہیں جسے تم شمار کرو،[3]

(1) بعض لوگ شاہد کے معنی حاضر و ناظر کے کرتے ہیں جو قرآن کی تحریف معنوی ہے۔ نبی ﷺ اپنی امت کی گواہی دیں گے، ان کی بھی جو آپ پر ایمان لائے اور ان کی بھی جنھوں نے تکذیب کی۔ آپ قیامت والے دن اہل ایمان کو ان کے اعضائے وضو سے پہچان لیں گے جو چمکتے ہوں گے، اسی طرح آپ دیگر انبیاء کی گواہی دیں گے کہ انھوں نے اپنی اپنی قوموں کو اللہ کا پیغام پہنچا دیا تھا اور یہ گواہی اللہ کے دیے ہوئے یقینی علم کی بنیاد پر ہوگی، اس لیے نہیں کہ آپ تمام انبیاء کو اپنی آنکھوں سے دیکھتے رہے ہیں، یہ عقیدہ تو نصوص قرآنی کے خلاف ہے۔ اگر شاہد کے معنی حاضر و ناظر کے ہوتے ہیں، پھر تو امت محمدیہ بھی حاضر و ناظر قرار پائے گی کیونکہ ان کے متعلق بھی اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿لِتَكُوۡنُوۡا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ﴾ ”تاکہ تم لوگوں پر گواہ بن جاؤ۔“ (البقرۃ 143:2)

(2) جس طرح چراغ سے اندھیرے دور ہو جاتے ہیں، اسی طرح آپ کے ذریعے سے کفر و شرک کی تاریکیاں دور ہوئیں۔ علاوہ ازیں اس چراغ سے کسب ضیاء کر کے جو کمال و سعادت حاصل کرنا چاہے، کر سکتا ہے، اس لیے کہ یہ چراغ قیامت تک روشن ہے۔

(3) نکاح کے بعد جن عورتوں سے ہم بستری کی جا چکی ہو اور وہ ابھی جوان ہوں، یعنی نہ تو نابالغ ہو اور نہ ایسی بوڑھی ہو جس کو حیض آنا بند ہو گیا ہو، ایسی عورتوں کو طلاق مل جائے تو ان کی عدت تین حیض ہے۔ (دیکھیے: البقرۃ 228:2) یہاں ان عورتوں کا حکم بیان کیا جا رہا ہے کہ جن سے نکاح ہوا ہے لیکن میاں بیوی کے درمیان ہم بستری نہیں ہوئی۔ ان کو اگر طلاق ہو جائے تو کوئی عدت نہیں ہے، یعنی ایسی غیر مدخولہ مطلقہ بغیر عدت گزارے فوری طور پر کہیں نکاح کرنا چاہے تو کر سکتی ہے، البتہ اگر ہم بستری سے قبل خاوند فوت ہو جائے تو پھر اسے 4 مہینے 10 دن ہی عدت گزارنی پڑے گی۔ (فتح القدیر، ابن کثیر) چھونا یا ہاتھ لگانا، یہ کنایہ ہے جماع (ہم بستری) سے۔ نکاح کا لفظ خاص جماع اور عقد زواج دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ یہاں عقد کے معنی میں ہے۔ اسی آیت سے استدلال کرتے ہوئے یہ بھی کہا گیا ہے کہ نکاح سے پہلے طلاق نہیں ہے، اس لیے کہ یہاں نکاح کے بعد طلاق کا ذکر ہے، اس لیے جو فقہاء اس بات کے قائل ہیں کہ اگر کوئی شخص یہ کہے کہ اگر فلاں عورت سے میں نے نکاح کیا تو اسے طلاق تو ان کے نزدیک اس عورت سے نکاح ہوتے ہی طلاق واقع ہو جائے گی۔ اسی طرح بعض جو یہ کہتے ہیں کہ اگر وہ یہ کہے کہ میں نے کسی بھی عورت سے نکاح کیا تو جس عورت

تَعْتَدُّوْنَهَا ۚ فَمَتِّعُوْهُنَّ وَسَرِّحُوْهُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ﴿49﴾ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَحْلَلْنَا لَكَ اَزْوَاجَكَ الّٰتِيْٓ اٰتَيْتَ اُجُوْرَهُنَّ وَمَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ مِمَّآ اَفَآءَ اللّٰهُ عَلَيْكَ وَبَنٰتِ عَمِّكَ وَبَنٰتِ عَمّٰتِكَ وَبَنٰتِ خَالِكَ وَبَنٰتِ خٰلٰتِكَ الّٰتِيْ هَاجَرْنَ مَعَكَ ۫ وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا ۚ خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ فِيْٓ اَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ

پس تم کچھ نہ کچھ اُنھیں دے دو [1] اور بھلے طریق پر اُنھیں رخصت کر دو﴿49﴾ [2] اے نبی! ہم نے تیرے لیے تیری وہ بیویاں حلال کر دی ہیں جنھیں تو اُن کے مہر دے چکا ہے [3] اور وہ لونڈیاں بھی جو اللہ نے غنیمت میں تجھے دی ہیں [4] اور تیرے چچا کی لڑکیاں اور پھوپھیوں کی بیٹیاں اور تیرے ماموں کی بیٹیاں اور تیری خالاؤں کی بیٹیاں بھی جنھوں نے تیرے ساتھ ہجرت کی ہے، [5] اور وہ مومن عورت جو اپنا نفس نبی کو ہبہ کر دے یہ اُس صورت میں کہ خود نبی بھی اُس سے نکاح کرنا چاہے، [6] یہ خاص طور پر صرف تیرے لیے ہی ہے اور مومنوں کے لیے نہیں، [7] ہم اُسے بخوبی جانتے ہیں جو ہم نے اُن پر اُن کی بیویوں اور لونڈیوں کے بارے میں (احکام) مقرر کر

سے بھی نکاح کرے گا، طلاق واقع ہو جائے گی۔ یہ بات صحیح نہیں ہے۔ حدیث میں بھی وضاحت ہے: «لَا طَلَاقَ قَبْلَ نِكَاحٍ» (سنن ابن ماجه، حديث: 2048) «لَا طَلَاقَ لَهُ فِيمَا لَا يَمْلِكُ» (سنن أبي داود، حديث: 2190، و جامع الترمذي، حديث: 1181، وسنن ابن ماجه، حديث: 2047، و مسند أحمد: 189/2) اس سے واضح ہے کہ نکاح سے قبل طلاق، ایک فعل عبث ہے جس کی کوئی شرعی حیثیت نہیں ہے۔

① یہ متاع (فائدہ) دینے کا حکم اس مطلقہ غیر مدخولہ کے بارے میں ہے جس کا مہر مقرر نہ ہو، یعنی ایسی عورت کو حسب توفیق لباس وغیرہ کچھ دے دیا جائے اور اگر مہر مقرر کیا گیا ہو تو اسے مقررہ مہر کا نصف دینا لازم ہے۔ (مزید دیکھیے: البقرة 2:241 کا حاشیہ)

② یعنی انھیں عزت و احترام سے، بغیر کوئی ایذا پہنچائے علیحدہ کر دیا جائے۔

③ یعنی احکام شرعیہ میں نبی ﷺ کو امتیاز حاصل تھا، جنھیں آپ ﷺ کی خصوصیات کہا جاتا ہے، مثلاً: صدقہ آپ پر حرام تھا، اسی طرح کی بعض خصوصیات کا ذکر قرآن کریم کے اس مقام پر کیا گیا ہے جن کا تعلق نکاح سے ہے۔ مثلاً: جن عورتوں کو آپ نے مہر دیا ہے، وہ حلال ہیں چاہے تعداد میں وہ کتنی ہی ہوں اور آپ نے حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا اور جویریہ رضی اللہ عنہا کا مہر ان کی آزادی کو قرار دیا تھا، ان کے علاوہ بصورت نقد سب کو مہر ادا کیا تھا۔ صرف ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا مہر نجاشی نے اپنی طرف سے دیا تھا۔ اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا نکاح بغیر مہر کے ہی ہوا تھا کیونکہ آپ کا ان سے نکاح اللہ کے حکم سے قرار پایا تھا۔

④ چنانچہ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا اور جویریہ رضی اللہ عنہا ملکیت میں آئیں جنھیں آپ نے آزاد کر کے نکاح کر لیا اور ریحانہ اور ماریہ قبطیہ یہ بطور لونڈی آپ کے پاس رہیں۔

⑤ اس کا مطلب ہے جس طرح آپ نے ہجرت کی، اسی طرح انھوں نے بھی مکے سے مدینہ ہجرت کی کیونکہ آپ کے ساتھ مل کر تو کسی عورت نے بھی ہجرت نہیں کی تھی۔

⑥ یعنی اپنے آپ کو ہبہ کرنے والی عورت اگر آپ اس سے نکاح کرنا پسند فرمائیں تو بغیر مہر کے آپ کے لیے اسے اپنے نکاح میں

اَيْمَانُهُمْ لِكَيْلَا يَكُوْنَ عَلَيْكَ حَرَجٌ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿50﴾ تُرْجِيْ مَنْ تَشَآءُ مِنْهُنَّ وَتُـْٔوِيْۤ اِلَيْكَ مَنْ تَشَآءُ ؕ وَمَنِ ابْتَغَيْتَ مِمَّنْ عَزَلْتَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكَ ؕ ذٰلِكَ اَدْنٰۤى اَنْ تَقَرَّ اَعْيُنُهُنَّ وَلَا يَحْزَنَّ وَيَرْضَيْنَ بِمَاۤ اٰتَيْتَهُنَّ كُلُّهُنَّ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا

رکھے ہیں، [1] یہ اس لیے کہ تجھ پر حرج واقع نہ ہو، [2] اللہ بہت بخشنے والا اور بڑے رحم والا ہے ﴿50﴾ اُن میں سے جسے تو چاہے دُور رکھ دے اور جسے چاہے اپنے پاس رکھ لے، [3] اور اگر تو اُن میں سے بھی کسی کو اپنے پاس بلا لے جنھیں تُو نے الگ کر رکھا تھا تو تجھ پر کوئی گناہ نہیں، [4] اس میں اس بات کی زیادہ توقع ہے کہ اُن عورتوں کی آنکھیں ٹھنڈی رہیں اور وہ رنجیدہ نہ ہوں اور جو کچھ بھی تو اُنھیں دے دے اُس پر سب کی سب راضی رہیں، [5] تمھارے دلوں میں جو کچھ ہے اُسے اللہ (خوب) جانتا ہے۔ [6] اللہ علم اور

---

رکھنا جائز ہے۔

⑦ یہ اجازت صرف آپ کے لیے ہے۔ دیگر مومنوں کے لیے تو ضروری ہے کہ وہ حق مہر ادا کریں۔

① یعنی عقد کے جو شرائط اور حقوق ہیں جو ہم نے فرض کیے ہیں کہ مثلاً: چار سے زیادہ عورتیں بیک وقت کوئی شخص اپنے نکاح میں نہیں رکھ سکتا، نکاح کے لیے ولی، گواہ اور حق مہر ضروری ہے، البتہ لونڈیاں جتنی کوئی چاہے، رکھ سکتا ہے لیکن آج کل لونڈیوں کا سلسلہ تو ختم ہے، تاہم جب بھی ایسے حالات پیدا ہوئے، یہ احکام ان پر لاگو ہوں گے۔ اس سے بھی معلوم ہوا کہ تمام امتیوں کے لیے ولی کی اجازت، حق مہر اور گواہ بھی ضروری ہیں۔ ان کے بغیر نکاح، صرف نبی ﷺ کی امتیازی خصوصیت تھی۔ اسی طرح امتی بیک وقت چار سے زیادہ عورتیں اپنے نکاح میں نہیں رکھ سکتے۔

② اس کا تعلق ﴿ اِنَّاۤ اَحْلَلْنَا ﴾ سے ہے، یعنی مذکورہ تمام عورتوں کی آپ کے لیے حلت اس لیے ہے تاکہ آپ کو تنگی محسوس نہ ہو اور آپ ان میں سے کسی کے ساتھ نکاح میں گناہ نہ سمجھیں۔

③ اس میں آپ ﷺ کی ایک اور خصوصیت کا بیان ہے، وہ یہ کہ بیویوں کے درمیان باریاں مقرر کرنے میں آپ کو اختیار دے دیا گیا تھا آپ جس کی باری چاہیں موقوف کر دیں، یعنی اسے نکاح میں رکھتے ہوئے اس سے مباشرت نہ کریں اور جس سے چاہیں یہ تعلق قائم رکھیں۔

④ یعنی جن بیویوں کی باریاں موقوف کر رکھی تھیں اگر آپ چاہیں کہ ان سے بھی مباشرت کا تعلق قائم کیا جائے تو یہ اجازت بھی آپ کو حاصل ہے۔

⑤ یعنی باری موقوف ہونے اور ایک کو دوسری پر ترجیح دینے کے باوجود وہ خوش ہوں گی، غمگین نہیں ہوں گی اور جتنا کچھ آپ کی طرف سے انھیں مل جائے گا، اس پر مطمئن رہیں گی۔ کیوں، اس لیے کہ انھیں معلوم ہے کہ پیغمبر یہ سب کچھ اللہ کے حکم اور اجازت سے کر رہے ہیں اور یہ ازواج مطہرات اللہ کے فیصلے پر راضی اور مطمئن ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ نبی ﷺ کو یہ اختیار ملنے کے باوجود آپ نے اسے استعمال نہیں کیا اور سوائے حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے (کہ انھوں نے اپنی باری خود ہی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے لیے ہبہ کر دی تھی) آپ نے تمام ازواج مطہرات کی باریاں برابر برابر مقرر کر رکھی تھیں، اسی لیے آپ نے مرض الموت میں ازواج مطہرات سے اجازت لے کر بیماری کے ایام حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گزارے۔ ﴿ اَنْ تَقَرَّ اَعْيُنُهُنَّ ﴾ کا تعلق آپ ﷺ کے اسی طرز عمل سے ہے کہ آپ ﷺ پر تقسیم اگرچہ (دوسرے لوگوں کی طرح) واجب نہیں تھی، اس کے باوجود آپ نے تقسیم کو اختیار فرمایا، اس لیے تاکہ آپ کی بیویوں کی

حَلِيْمًا ﴿51﴾ لَا يَحِلُّ لَكَ النِّسَآءُ مِنْ بَعْدُ وَلَآ اَنْ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكَ حُسْنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ رَّقِيْبًا ﴿52﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ النَّبِيِّ اِلَّآ اَنْ يُّؤْذَنَ لَكُمْ اِلٰى طَعَامٍ غَيْرَ نٰظِرِيْنَ اِنٰىهُ ۙ وَلٰكِنْ اِذَا دُعِيْتُمْ فَادْخُلُوْا فَاِذَا طَعِمْتُمْ فَانْتَشِرُوْا وَلَا مُسْتَاْنِسِيْنَ لِحَدِيْثٍ ؕ اِنَّ ذٰلِكُمْ كَانَ يُؤْذِي النَّبِيَّ فَيَسْتَحْيٖ مِنْكُمْ ۫ وَاللّٰهُ لَا يَسْتَحْيٖ مِنَ الْحَقِّ ؕ وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَسْـَٔلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ؕ ذٰلِكُمْ اَطْهَرُ لِقُلُوْبِكُمْ

ع 6 12 3

حلم والا ہے﴿51﴾اس کے بعد اور عورتیں آپ کے لیے حلال نہیں اور نہ یہ (درست ہے) کہ اُن کے بدلے اور عورتوں سے (نکاح کرے) اگرچہ اُن کی صورت اچھی بھی لگتی ہو[1] مگر جو تیری مملوکہ ہوں۔[2] اور اللہ ہر چیز کا نگہبان ہے﴿52﴾اے ایمان والو! نبی کے گھروں میں نہ جایا کرو مگر یہ کہ تم کو کھانے کے لیے (آنے کی) اجازت دی جائے۔ (یہ نہیں کہ پہلے سے جا کر بیٹھ گئے) اور کھانے کے پکنے کا انتظار کرتے رہے بلکہ جب بُلایا جائے، جاؤ اور جب کھا چکو تو نکل کھڑے ہو، وہیں باتوں میں مشغول نہ ہو جایا کرو۔ نبی کو تمھاری اس بات سے تکلیف ہوتی ہے تو وہ لحاظ کر جاتے ہیں اور اللہ (بیان) حق میں کسی کا لحاظ نہیں کرتا،[3] جب تم نبی کی بیویوں سے کوئی چیز طلب کرو تو پردے کے پیچھے سے طلب کرو،[4] تمھارے اور اُن کے دلوں کے لیے کامل پاکیزگی

---

آنکھیں ٹھنڈی ہو جائیں اور آپ کے اس حسن سلوک اور عدل و انصاف سے خوش ہو جائیں کہ آپ نے خصوصی اختیار استعمال کرنے کی بجائے ان کی دلجوئی اور دلداری کا اہتمام فرمایا۔

﴿6﴾ یعنی تمھارے دلوں میں جو کچھ ہے، ان میں یہ بات بھی یقیناً ہے کہ سب بیویوں کی محبت دل میں یکساں نہیں ہے کیونکہ دل پر انسان کا اختیار ہی نہیں ہے، اس لیے بیویوں کے درمیان مساوات باری میں، نان و نفقہ اور دیگر ضروریات زندگی اور آسائشوں میں ضروری ہے جس کا اہتمام انسان کر سکتا ہے۔ دلوں کے میلان میں مساوات چونکہ اختیار ہی میں نہیں ہے، اس لیے اللہ تعالیٰ اس پر گرفت بھی نہیں فرمائے گا بشرطیکہ دلی محبت کسی ایک بیوی سے امتیازی سلوک کا باعث نہ ہو۔ اسی لیے نبی ﷺ فرمایا کرتے تھے: ''اے اللہ! یہ میری تقسیم ہے جو میرے اختیار میں ہے لیکن جس چیز پر تیرا اختیار ہے، میں اس پر اختیار نہیں رکھتا، اس میں مجھے ملامت نہ کرنا۔'' (سنن أبي داود، حديث: 2134، و جامع الترمذي، حديث: 1140، و سنن النسائي، حديث: 3395، و سنن ابن ماجه، حديث: 1971، و مسند أحمد: 144/6)

﴿1﴾ آیت تخییر کے نزول کے بعد ازواج مطہرات نے دنیا کے اسباب عیش و راحت کے مقابلے میں عسرت کے باوجود نبی ﷺ کے ساتھ رہنا پسند کیا تھا، اس کا صلہ اللہ نے یہ دیا کہ آپ کو ان ازواج کے علاوہ (جن کی تعداد اس وقت 9 تھی) دیگر عورتوں سے نکاح کرنے یا ان میں سے کسی کو طلاق دے کر اس کی جگہ کسی اور سے نکاح کرنے سے منع فرما دیا۔ بعض کہتے ہیں کہ بعد میں آپ کو یہ اختیار دے دیا گیا تھا لیکن آپ نے کوئی نکاح نہیں کیا۔ (ابن کثیر)

﴿2﴾ یعنی لونڈیاں رکھنے پر کوئی پابندی نہیں ہے۔ بعض نے اس کے عموم سے استدلال کرتے ہوئے کہا ہے کہ کافر لونڈی بھی رکھنے کی آپ کو اجازت تھی اور بعض نے ﴿وَلَا تُمْسِكُوْا بِعِصَمِ الْكَوَافِرِ﴾ (الممتحنة 10:60) ''کافر عورتوں کی ناموس (عصمت) اپنے قبضے

وَقُلُوۡبِهِنَّ ؕ وَمَا كَانَ لَكُمۡ اَنۡ تُؤۡذُوۡا رَسُوۡلَ اللّٰهِ وَلَاۤ اَنۡ تَنۡكِحُوۡۤا اَزۡوَاجَهٗ مِنۡۢ بَعۡدِهٖۤ اَبَدًا ؕ اِنَّ ذٰلِكُمۡ كَانَ عِنۡدَ اللّٰهِ عَظِيۡمًا ﴿53﴾ اِنۡ تُبۡدُوۡا شَيۡـئًا اَوۡ تُخۡفُوۡهُ فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَىۡءٍ عَلِيۡمًا ﴿54﴾ لَا جُنَاحَ عَلَيۡهِنَّ فِىۡۤ اٰبَآئِهِنَّ وَلَاۤ اَبۡنَآئِهِنَّ وَلَاۤ اِخۡوَانِهِنَّ وَلَاۤ اَبۡنَآءِ اِخۡوَانِهِنَّ وَلَاۤ اَبۡنَآءِ اَخَوٰتِهِنَّ وَلَا نِسَآئِهِنَّ وَلَا مَا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُهُنَّ ۚ وَاتَّقِيۡنَ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ شَهِيۡدًا ﴿55﴾

یہی ہے۔ [1] نہ تمھیں یہ جائز ہے کہ تم رسول اللہ کو تکلیف دو [2] اور نہ تمھیں یہ حلال ہے کہ آپ کے بعد کسی وقت بھی آپ کی بیویوں سے نکاح کرو۔ (یاد رکھو) اللہ کے نزدیک یہ بہت بڑا (گناہ) ہے (53) [3] تم کسی چیز کو ظاہر کرو یا مخفی رکھو، اللہ تو ہر چیز کا بخوبی علم رکھنے والا ہے (54) اُن عورتوں پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ اپنے باپوں اور اپنے بیٹوں اور بھائیوں اور بھتیجوں اور بھانجوں اور اپنی (میل جول کی) عورتوں اور ملکیت کے ماتحتوں (لونڈی، غلام) کے سامنے ہوں۔ [4] (عورتو!) اللہ سے ڈرتی رہو۔ اللہ یقیناً ہر چیز پر شاہد ہے (55) [5]

---

میں نہ رکھو'' کے پیش نظر اسے آپ کے لیے حلال نہیں سمجھا۔ (فتح القدیر)

③ اس آیت کا سبب نزول یہ ہے کہ نبی ﷺ کی دعوت پر حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے ولیمے میں صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم تشریف لائے جن میں سے بعض کھانے کے بعد بھی بیٹھے ہوئے باتیں کرتے رہے جس سے آپ کو خاص تکلیف ہوئی، تاہم حیا و اخلاق کی وجہ سے آپ نے انھیں جانے کے لیے نہیں کہا (صحیح البخاري، حدیث: 4791)، چنانچہ اس آیت میں دعوت کے آداب بتلا دیے گئے کہ ایک تو اس وقت جاؤ، جب کھانا تیار ہو چکا ہو، پہلے سے ہی جا کر دھرنا مار کر نہ بیٹھ جاؤ۔ دوسرا: کھاتے ہی اپنے اپنے گھروں کو چلے جاؤ، وہاں بیٹھے ہوئے باتیں مت کرتے رہو۔ کھانے کا ذکر تو سبب نزول کی وجہ سے ہے، ورنہ مطلب یہ ہے کہ جب بھی تمھیں بلایا جائے چاہے کھانے کے لیے یا کسی اور کام کے لیے، اجازت کے بغیر گھر کے اندر داخل مت ہو۔

④ یہ حکم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خواہش پر نازل ہوا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! آپ کے پاس اچھے برے ہر طرح کے لوگ آتے ہیں، کاش! آپ امہات المومنین کو پردے کا حکم دیں تو کیا اچھا ہو۔ جس پر اللہ نے یہ حکم نازل فرما دیا۔
(صحیح البخاري، حدیث: 4790، و صحیح مسلم، حدیث: 2399)

① یہ پردے کی حکمت اور علت ہے کہ اس سے مرد اور عورت دونوں کے دل ریب و شک سے اور ایک دوسرے کے ساتھ فتنے میں مبتلا ہونے سے محفوظ رہیں گے۔

② چاہے وہ کسی بھی لحاظ سے ہو۔ آپ ﷺ کے گھر میں بغیر اجازت داخل ہونا، آپ کی خواہش کے بغیر گھر میں بیٹھے رہنا اور بغیر حجاب کے ازواج مطہرات سے گفتگو کرنا، یہ امور بھی ایذا کا باعث ہیں، ان سے بھی اجتناب کرو۔

③ یہ حکم ان ازواج مطہرات کے بارے میں ہے جو وفات کے وقت نبی ﷺ کے حبالۂ عقد میں تھیں، تاہم جن کو آپ نے ہم بستری کے بعد زندگی میں طلاق دے کر اپنے سے علیحدہ کر دیا ہو، وہ اس کے عموم میں داخل ہیں یا نہیں۔ اس میں دو رائے ہیں۔ بعض ان کو بھی شامل سمجھتے ہیں اور بعض نہیں۔ لیکن آپ کی ایسی کوئی بیوی تھی ہی نہیں، اس لیے یہ محض ایک فرضی شکل ہے۔ علاوہ ازیں ایک تیسری قسم ان عورتوں کی ہے جن سے آپ کا نکاح ہوا لیکن ہم بستری سے قبل ہی ان کو آپ نے طلاق دے دی۔ ان سے دوسرے لوگوں کا نکاح

اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوۡنَ عَلَى النَّبِىِّ ؕ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا صَلُّوۡا عَلَيۡهِ وَسَلِّمُوۡا تَسۡلِيۡمًا ﴿56﴾

اللہ اور اُس کے فرشتے نبی پر رحمت بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم (بھی) اُن پر درود بھیجو اور خوب سلام (بھی) بھیجتے رہا کرو﴿56﴾ [1]

درست ہونے میں کوئی نزاع معلوم نہیں۔ (تفسیر ابن کثیر)

④ جب عورتوں کے لیے پردے کا حکم نازل ہوا تو پھر گھر میں موجود اقارب یا ہر وقت آنے جانے والے رشتے داروں کی بابت سوال ہوا کہ ان سے پردہ کیا جائے یا نہیں، چنانچہ اس آیت میں ان اقارب کا ذکر کر دیا گیا جن سے پردے کی ضرورت نہیں۔ اس کی تفصیل ﴿ وَلَا يُبۡدِيۡنَ زِيۡنَتَهُنَّ ﴾ (النور 24:31) میں بھی گزر چکی ہے، اسے ملاحظہ فرما لیا جائے۔

⑤ اس مقام پر عورتوں کو تقویٰ کا حکم دے کر واضح کر دیا کہ اگر تمھارے دلوں میں تقویٰ ہوگا تو پردے کا جو اصل مقصد، قلب و نظر کی طہارت اور عصمت کی حفاظت ہے، وہ یقیناً تمھیں حاصل ہوگا ورنہ حجاب کی ظاہری پابندیاں تمھیں گناہ میں ملوث ہونے سے نہیں بچا سکیں گی۔

① اس آیت میں نبی ﷺ کے اس مرتبہ و منزلت کا بیان ہے جو مَلَأُ أَعْلٰى (آسمانوں) میں آپ کو حاصل ہے اور وہ یہ کہ اللہ تبارک و تعالیٰ فرشتوں میں آپ کی ثنا و تعریف کرتا اور آپ پر رحمتیں بھیجتا ہے اور فرشتے بھی آپ کی بلندیٔ درجات کی دعا کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی اللہ تعالیٰ نے عالم سفلی (اہل زمین) کو حکم دیا کہ وہ بھی آپ پر صلاۃ و سلام بھیجیں تاکہ آپ کی تعریف میں علوی اور سفلی دونوں عالم متحد ہو جائیں۔ حدیث میں آتا ہے: صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! سلام کا طریقہ تو ہم جانتے ہیں (التحیات میں «اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ» پڑھتے ہیں) ہم درود کس طرح پڑھیں۔ اس پر آپ ﷺ نے وہ درود ابراہیمی بیان فرمایا جو نماز میں پڑھا جاتا ہے۔ (صحیح البخاري، حدیث: 4797) علاوہ ازیں احادیث میں درود کے اور بھی صیغے آتے ہیں جو پڑھے جا سکتے ہیں، تاہم «اَلصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ» پڑھنا اس لیے صحیح نہیں کہ اس میں نبی ﷺ سے خطاب ہے اور اس کا پڑھنے والا اس فاسد عقیدے سے پڑھتا ہے کہ آپ براہ راست سنتے ہیں۔ یہ عقیدۂ فاسدہ قرآن و حدیث کے خلاف ہے اور اس عقیدے سے مذکورہ خانہ ساز درود پڑھنا بھی غیر صحیح ہے۔ اسی طرح اذان سے قبل اسے پڑھنا بھی بدعت ہے جو ثواب نہیں گناہ ہے۔ احادیث میں درود کی بڑی فضیلت وارد ہے۔ نماز میں اس کا پڑھنا واجب ہے یا سنت۔ جمہور علماء اسے سنت سمجھتے ہیں اور امام شافعی اور بہت سے علماء واجب۔ ان کے نزدیک پہلے تشہد میں بھی درود پڑھنے کی وہی حیثیت ہے جو آخری تشہد میں پڑھنے کی ہے، تاہم اس سے یہ واضح ہے کہ پہلے تشہد میں درود پڑھنا یقیناً مستحب عمل ہے۔ اس کے لیے دلائل مختصراً حسب ذیل ہیں۔

ایک دلیل یہ ہے کہ مسند احمد میں صحیح سند سے مروی ہے کہ ایک شخص نے نبی ﷺ سے سوال کیا: اے اللہ کے رسول! آپ پر سلام کس طرح پڑھنا ہے، یہ تو ہم نے جان لیا (کہ ہم تشہد میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ پڑھتے ہیں) لیکن جب ہم نماز میں ہوں تو آپ پر درود کس طرح پڑھیں۔ تو آپ نے درود ابراہیمی کی تلقین فرمائی (الفتح الرباني: 20/4، 21) مسند احمد کے علاوہ یہ روایت صحیح ابن حبان، سنن کبریٰ بیہقی، مستدرک حاکم اور ابن خزیمہ میں بھی ہے۔ اس میں صراحت ہے کہ جس طرح سلام نماز میں پڑھا جاتا ہے، یعنی تشہد میں، اسی طرح یہ سوال بھی نماز کے اندر درود پڑھنے سے متعلق تھا، نبی ﷺ نے درود ابراہیمی پڑھنے کا حکم فرمایا۔ جس سے معلوم ہوا کہ نماز میں سلام کے ساتھ درود بھی پڑھنا چاہیے اور اس کا مقام تشہد ہے۔ اور حدیث میں یہ عام ہے، اسے پہلے یا دوسرے تشہد کے ساتھ خاص نہیں کیا گیا ہے جس سے یہ استدلال کرنا صحیح ہے کہ (پہلے اور دوسرے) دونوں تشہد میں سلام اور درود پڑھا جائے۔ اور جن

إِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿57﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿58﴾ ع يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَبَنٰتِكَ وَنِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ؕ ذٰلِكَ اَدْنٰۤى

بے شک جو لوگ اللہ اور اُس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں اُن پر دُنیا اور آخرت میں اللہ کی پھٹکار ہے اور اُن کے لیے نہایت رُسوا کُن عذاب ہیں﴿57﴾[1] اور جو لوگ مومن مردوں اور مومن عورتوں کو ایذا دیں بغیر کسی جرم کے جو اُن سے سرزد ہوا ہو، وہ (بڑے ہی) بہتان اور صریح گناہ کا بوجھ اٹھاتے ہیں﴿58﴾[2] اے نبی! اپنی بیویوں سے اور اپنی صاحبزادیوں سے اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دو کہ وہ اپنے اوپر اپنی چادریں لٹکا لیا کریں،[3] اس سے

روایات میں تشہد اول کا بغیر درود کے ذکر ہے، انھیں سورۂ احزاب کی آیت: ﴿صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا﴾ کے نزول سے پہلے پر محمول کیا جائے گا لیکن اس آیت کے نزول، یعنی 5 ہجری کے بعد جب نبی ﷺ نے صحابہ کے استفسار پر درود کے الفاظ بھی بیان فرما دیے تو نماز میں سلام کے ساتھ صلاۃ (درود شریف) کا پڑھنا بھی مشروع ہو گیا، چاہے وہ پہلا تشہد ہو یا دوسرا۔ اس کی ایک اور دلیل یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بیان فرمایا کہ نبی ﷺ (بعض دفعہ) رات کو 9 رکعات ادا فرماتے، آٹھویں رکعت میں تشہد بیٹھتے تو اس میں اپنے رب سے دعا کرتے اور اس کے پیغمبر پر درود پڑھتے، پھر سلام پھیرے بغیر کھڑے ہو جاتے اور نویں رکعت پوری کر کے تشہد میں بیٹھتے تو اپنے رب سے دعا کرتے اور اس کے پیغمبر پر درود پڑھتے اور پھر دعا کرتے، پھر سلام پھیر دیتے۔ (السنن الکبرٰی للبیهقي: 125/4، وسنن النسائي مع التعليقات السلفية: 498/2 مزید ملاحظہ ہو صفة صلاة النبي ﷺ للألباني، ص: 145) اس میں بالکل صراحت ہے کہ نبی ﷺ نے اپنی رات کی نماز میں پہلے اور آخری دونوں تشہد میں درود پڑھا ہے۔ یہ اگرچہ نفلی نماز کا واقعہ ہے لیکن مذکورہ عمومی دلائل کی آپ کے اس عمل سے تائید ہو جاتی ہے، اس لیے اسے صرف نفلی نماز تک محدود کر دینا صحیح نہیں ہو گا۔

[1] اللہ کو ایذا دینے کا مطلب ان افعال کا ارتکاب ہے جسے وہ ناپسند فرماتا ہے ورنہ اللہ کو ایذا پہنچانے پر کون قادر ہے، جیسے مشرکین، یہود اور نصارٰی وغیرہ اللہ کے لیے اولاد ثابت کرتے ہیں۔ یا جس طرح حدیث قدسی میں ہے، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''ابن آدم مجھے ایذا دیتا ہے، زمانے کو گالی دیتا ہے، حالانکہ میں ہی زمانہ ہوں اس کی رات اور دن کی گردش میرے ہی حکم سے ہوتی ہے۔'' (صحیح البخاري، حدیث: 4826، وصحیح مسلم، حدیث: 2-(2246)) یعنی یہ کہنا کہ زمانے نے یا فلک کج رفتار نے ایسا کر دیا، یہ صحیح نہیں، اس لیے کہ افعال اللہ کے ہیں، زمانے یا فلک کے نہیں۔ اللہ کے رسول کو ایذا پہنچانا، آپ کی تکذیب، آپ کو شاعر، کذاب، ساحر وغیرہ کہنا ہے۔ علاوہ ازیں بعض احادیث میں صحابۂ کرام کو ایذا پہنچانے اور ان کی تنقیص و اہانت کو بھی آپ نے ایذا قرار دیا ہے۔ لعنت کا مطلب، اللہ کی رحمت سے دوری اور محرومی ہے۔

[2] یعنی ان کو بدنام کرنے کے لیے ان پر بہتان باندھنا، ان کی ناجائز تنقیص و توہین کرنا، جیسے روافض صحابۂ کرام پر سب وشتم کرتے اور ان کی طرف ایسی باتیں منسوب کرتے ہیں جن کا ارتکاب انھوں نے نہیں کیا۔ امام ابن کثیر فرماتے ہیں: ''رافضی منکوس القلوب ہیں، ممدوح اشخاص کی مذمت کرتے اور مذموم لوگوں کی مدح کرتے ہیں۔''

[3] جَلَابِيْبُ، جِلْبَابٌ کی جمع ہے جو ایسی بڑی چادر کو کہتے ہیں جس سے پورا بدن ڈھک جائے۔ اپنے اوپر چادر لٹکانے سے مراد

اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿59﴾ لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُوْنَ فِي الْمَدِيْنَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوْنَكَ فِيْهَآ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿60﴾ مَّلْعُوْنِيْنَ ۛ

بہت جلد اُن کی شناخت ہو جایا کرے گی، پھر نہ ستائی جائیں گی،[1] اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے ﴿59﴾ اگر (اب بھی) یہ منافق اور وہ جن کے دلوں میں بیماری ہے اور وہ لوگ جو مدینے میں غلط افواہیں اڑانے والے ہیں[2] باز نہ آئے تو ہم آپ کو ان (کی تباہی) پر مسلط کر دیں گے، پھر تو وہ چند دن ہی آپ کے ساتھ اس (شہر) میں رہ سکیں گے ﴿60﴾ ان پر پھٹکار برسائی گئی،

---

اپنے چہرے پر اس طرح گھونگٹ نکالنا ہے کہ جس سے چہرے کا بیشتر حصہ بھی چھپ جائے اور نظریں جھکا کر چلنے سے اسے راستہ بھی نظر آتا جائے۔ پاک و ہند یا دیگر اسلامی ممالک میں برقع کی جو مختلف صورتیں ہیں، عہد رسالت میں یہ برقعے عام نہیں تھے کیونکہ عہد رسالت و عہد صحابہ و تابعین میں معاشرت (رہن سہن اور بود و باش) بالکل سادہ تھی، عورتیں نہایت سادہ لباس پہنتی تھیں، بناؤ سنگھار اور زیب و زینت کے اظہار کا کوئی جذبہ ان کے اندر نہیں ہوتا تھا، اس لیے ایک بڑی چادر سے بھی پردے کے تقاضے پورے ہو جاتے تھے لیکن بعد میں یہ سادگی نہیں رہی، اس کی جگہ تجمل اور زینت نے لے لی اور عورتوں کے اندر زرق برق لباس اور زیورات کی نمائش عام ہو گئی جس کی وجہ سے چادر سے پردہ کرنا مشکل ہو گیا اور اس کی جگہ مختلف انداز کے برقع عام ہو گئے۔ گو اس سے بعض دفعہ عورت کو، بالخصوص سخت گرمی میں، کچھ دقت بھی محسوس ہوتی ہے لیکن یہ ذرا سی تکلیف شریعت کے تقاضوں کے مقابلے میں کوئی اہمیت نہیں رکھتی، تاہم جو عورت برقع کی بجائے پردے کے لیے بڑی چادر استعمال کرتی ہے اور پورے بدن کو ڈھانکتی اور چہرے پر صحیح معنوں میں گھونگٹ نکالتی ہے، وہ یقیناً پردے کے حکم کو بجا لاتی ہے کیونکہ برقع ایسی لازمی شے نہیں ہے جسے شریعت نے پردے کے لیے لازمی قرار دیا ہو لیکن آج کل عورتوں نے چادر کو بے پردگی اختیار کرنے کا ذریعہ بنا لیا ہے۔ پہلے وہ برقع کی جگہ چادر اوڑھنا شروع کرتی ہیں، پھر چادر بھی غائب ہو جاتی ہے، صرف دوپٹہ رہ جاتا ہے اور بعض عورتوں کے لیے اس کا لینا بھی گراں ہوتا ہے۔ اس صورت حال کو دیکھتے ہوئے کہنا پڑتا ہے کہ اب برقع کا استعمال ہی صحیح ہے کیونکہ جب سے برقع کی جگہ چادر نے لی ہے، بے پردگی عام ہو گئی ہے بلکہ عورتیں نیم برہنگی پر بھی فخر کرنے لگی ہیں ﴿اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ﴾ بہرحال اس آیت میں نبی ﷺ کی بیویوں، بیٹیوں اور عام مومن عورتوں کو گھر سے باہر نکلتے وقت پردے کا حکم دیا گیا ہے جس سے واضح ہے کہ پردے کا حکم علماء کا ایجاد کردہ نہیں ہے جیسا کہ آج کل بعض لوگ باور کراتے ہیں یا اس کو قرار واقعی اہمیت نہیں دیتے بلکہ یہ اللہ کا حکم ہے جو قرآن کریم کی نص سے ثابت ہے، اس سے اعراض، انکار اور بے پردگی پر اصرار کفر تک پہنچا سکتا ہے۔ دوسری بات اس سے یہ معلوم ہوئی کہ نبی ﷺ کی ایک بیٹی نہیں تھی جیسا کہ رافضیوں کا عقیدہ ہے بلکہ آپ کی ایک سے زائد بیٹیاں تھیں جیسا کہ نص قرآنی سے واضح ہے اور یہ چار تھیں جیسا کہ تاریخ و سیر اور احادیث کی کتابوں سے ثابت ہے۔

① یہ پردے کی حکمت اور اس کے فائدے کا بیان ہے کہ اس سے ایک شریف زادی اور باحیا عورت اور بے شرم اور بدکار عورت کے درمیان پہچان ہو گی۔ پردے سے معلوم ہو گا کہ یہ خاندانی عورت ہے جس سے چھیڑ چھاڑ کی جرأت کسی کو نہیں ہو گی، اس کے برعکس بے پردہ عورت اوباشوں کی نگاہوں کا مرکز اور ان کی بوالہوسی کا نشانہ بنے گی۔

② مسلمانوں کے حوصلے پست کرنے کے لیے منافقین افواہیں اڑاتے رہتے تھے کہ مسلمان فلاں علاقے میں مغلوب ہو گئے یا دشمن کا

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿23﴾ وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ فِي الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ﴿24﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

پھر تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے ؟ ﴿23﴾ [1] اور اللہ ہی کی ملکیت میں ہیں وہ جہاز جو سمندروں میں پہاڑ کی طرح کھڑے ہوئے (چل پھر رہے) ہیں ﴿24﴾ [2] پس (اے انسانو اور جنو!) تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو

⑧ ﴿مَرَجَ﴾ بمعنی اَرْسَلَ جاری کر دیے۔ اس کی تفصیل سورۂ فرقان 53:25 میں گزر چکی ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ دو دریاؤں سے مراد بعض کے نزدیک ان کے الگ الگ وجود ہیں، جیسے میٹھے پانی کے دریا ہیں جن سے کھیتیاں سیراب ہوتی ہیں اور انسان ان کا پانی اپنی دیگر ضروریات میں بھی استعمال کرتا ہے۔ دوسری قسم سمندروں کا پانی ہے جو کھارا ہے جس کے کچھ اور فوائد ہیں۔ یہ دونوں آپس میں نہیں ملتے۔ بعض نے اس کا مفہوم یہ بیان کیا ہے کہ کھارے سمندروں میں ہی میٹھے پانی کی لہریں چلتی ہیں اور یہ دونوں لہریں آپس میں نہیں ملتیں بلکہ ایک دوسرے سے جدا اور ممتاز ہی رہتی ہیں۔ اس کی ایک صورت تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کھارے سمندروں میں ہی کئی مقامات پر میٹھے پانی کی لہریں بھی جاری کی ہوئی ہیں اور وہ کھارے پانی سے الگ ہی رہتی ہیں۔ دوسری صورت یہ بھی ہے کہ اوپر کھارا پانی ہو اور اس کی تہ میں نیچے چشمۂ آب شیریں۔ جیسا کہ وَاقِعتًا بعض مقامات پر ایسا ہے۔ تیسری صورت یہ ہے کہ جن مقامات پر میٹھے پانی کے دریا کا پانی سمندر میں جا کر گرتا ہے، وہاں کئی لوگوں کا مشاہدہ ہے کہ دونوں پانی میلوں دور تک اس طرح ساتھ ساتھ چلتے ہیں کہ ایک طرف میٹھا دریائی پانی اور دوسری طرف وسیع و عریض سمندر کا کھارا پانی، ان کے درمیان اگرچہ کوئی آڑ نہیں۔ لیکن یہ باہم نہیں ملتے۔ دونوں کے درمیان یہ وہ ﴿بَرْزَخٌ﴾ (آڑ) ہے جو اللہ نے رکھ دی ہے، دونوں اس سے تجاوز نہیں کرتے۔

⑨ ﴿الْمَرْجَانُ﴾ سے چھوٹے موتی یا پھر مونگے مراد ہیں۔ کہتے ہیں کہ آسمان سے بارش ہوتی ہے تو سیپیاں اپنے مونہہ کھول دیتی ہیں، جو قطرہ ان کے اندر پڑ جاتا ہے، وہ موتی بن جاتا ہے۔ مشہور یہی ہے کہ موتی وغیرہ میٹھے پانی کے دریاؤں سے نہیں بلکہ صرف آب شور، یعنی سمندروں سے ہی نکلتے ہیں لیکن قرآن نے تثنیہ کی ضمیر استعمال کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں سے ہی موتی نکلتے ہیں۔ چونکہ موتی کثرت کے ساتھ سمندروں سے ہی نکلتے ہیں، اس لیے اس کی شہرت ہوگئی ہے، تاہم شیریں دریاؤں سے اس کی نفی ممکن نہیں بلکہ موجودہ دور کے تجربات سے ثابت ہوا ہے کہ میٹھے دریا میں بھی موتی ہوتے ہیں، البتہ ان کے مسلسل جاری رہنے کی وجہ سے ان سے موتی نکالنا مشکل امر ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ مراد مجموعہ ہے، ان میں سے کسی ایک سے بھی موتی نکل جائیں تو ان پر تثنیہ کا اطلاق صحیح ہے۔ بعض نے کہا کہ شیریں دریا بھی عام طور پر سمندر میں ہی گرتے ہیں اور وہیں سے موتی نکالے جاتے ہیں، اس لیے گو منبع دریائے شور ہی ہوئے لیکن دوسرے دریاؤں کا حصہ بھی اس میں شامل ہے لیکن موجودہ دور کے تجربات کے بعد ان تاویلات اور تکلفات کی ضرورت نہیں۔ واللہ أعلم.

① یہ جواہر اور موتی زیب و زینت اور حسن و جمال کا مظہر ہیں اور اہل شوق و اہل ثروت انھیں اپنے ذوق جمال کی تسکین اور حسن و رعنائی میں اضافے ہی کے لیے استعمال کرتے ہیں، اس لیے ان کا نعمت ہونا بھی واضح ہے۔

② ﴿الْجَوَارِ﴾ جَارِيَةٌ (چلنے والی) کی جمع اور محذوف موصوف کی صفت ہے۔ ﴿الْمُنْشَئٰتُ﴾ کے معنی مرفوعات ہیں، یعنی بلند کی ہوئیں، مراد بادبان ہیں جو بادبانی کشتیوں میں جھنڈوں کی طرح اونچے اور بلند بنائے جاتے ہیں۔ بعض نے اس کے معنی مصنوعات کے کیے ہیں، یعنی اللہ کی بنائی ہوئی جو سمندر میں چلتی ہیں۔

تُكَذِّبٰنِ ﴿25﴾ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ﴿26﴾ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿27﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿28﴾ يَسْـَٔلُهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ ﴿29﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿30﴾ سَنَفْرُغُ لَكُمْ اَيُّهَ الثَّقَلٰنِ ﴿31﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿32﴾ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿33﴾

جھٹلاؤ گے؟﴿25﴾ [1] زمین پر جو ہیں سب فنا ہونے والے ہیں﴿26﴾ صرف تیرے رب کی ذات جو عظمت اور عزت والی ہے باقی رہ جائے گی ﴿27﴾ پھر تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿28﴾ [2] سب آسمان و زمین والے اُسی سے مانگتے ہیں۔ [3] ہر روز وہ ایک شان میں ہے ﴿29﴾ [4] پھر تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿30﴾ [5] اے جنوں اور انسانوں کے گروہو! ہم جلد ہی تمھارے لیے فارغ ہوں گے ﴿31﴾ [6] پھر تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿32﴾ اے گروہ جن و انس! اگر تم میں آسمانوں اور زمین کے کناروں سے باہر نکل جانے کی طاقت ہے تو نکل بھاگو! [7] بغیر غلبے اور طاقت کے تم نہیں نکل سکتے ﴿33﴾ [8]

① ان کے ذریعے سے بھی نقل وحمل کی جو آسانیاں ہیں، محتاج وضاحت نہیں، اس لیے یہ بھی اللہ کی عظیم نعمت ہے۔

② فنائے دنیا کے بعد جزا وسزا، یعنی عدل کا اہتمام ہوگا، لہٰذا یہ بھی ایک نعمت عظمٰی ہے جس پر شکر الٰہی واجب ہے۔

③ یعنی سب اس کے محتاج اور اس کے در کے سوالی ہیں۔

④ ہر روز کا مطلب، ہر وقت۔ ﴿شَاْنٍ﴾ کے معنی امر یا معاملہ، یعنی ہر وقت وہ کسی نہ کسی کام میں مصروف ہے، کسی کو بیمار کر رہا ہے، کسی کو شفایاب، کسی کو تونگر بنا رہا ہے تو کسی تونگر کو فقیر۔ کسی کو گدا سے شاہ اور شاہ سے گدا، کسی کو بلندیوں پر فائز کر رہا ہے، کسی کو پستی میں گرا رہا ہے، کسی کو ہست سے نیست اور نیست کو ہست کر رہا ہے وغیرہ۔ الغرض کائنات میں یہ سارے تصرف اسی کے امر ومشیت سے ہو رہے ہیں اور شب وروز کا کوئی لمحہ ایسا نہیں جو اس کی کارگزاری سے خالی ہو۔ ﴿اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ڬ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ﴾ (البقرة 255:2) ''وہ زندہ ہے، سب کا تھامنے والا ہے، جسے اونگھ آئے نہ نیند۔''

⑤ اور اتنی بڑی ہستی کا ہر وقت بندوں کے امور ومعاملات کی تدبیر میں لگے رہنا، کتنی بڑی نعمت ہے۔

⑥ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اللہ کو فراغت نہیں ہے بلکہ یہ محاورۃً بولا گیا ہے جس کا مقصد وعید وتہدید ہے۔ ﴿الثَّقَلٰنِ﴾ (جن وانس کو) اس لیے کہا گیا ہے کہ ان کو تکالیف شرعیہ کا پابند کیا گیا ہے، اس پابندی یا بوجھ سے دوسری مخلوق مستثنیٰ ہے۔ یا اس لیے کہ یہ زندہ ہوں یا مردہ، زمین پر بوجھ ہیں کیونکہ ثقل کے معنی بوجھ کے ہیں۔

⑦ یہ تہدید بھی نعمت ہے کہ اس سے بدکار، بدیوں کے ارتکاب سے باز آجائے اور محسن زیادہ نیکیاں کمائے۔

⑧ یعنی اللہ کی تقدیر اور قضا سے تم بھاگ کر کہیں جا سکتے ہو تو چلے جاؤ لیکن یہ طاقت کس میں ہے۔ اور بھاگ کر آخر کہاں جائے گا۔ کون سی جگہ ایسی ہے جو اللہ کے اختیارات سے باہر ہو۔ یہ بھی تہدید ہے جو مذکورہ تہدید کی طرح نعمت ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ میدان محشر میں کہا جائے گا جبکہ فرشتوں نے ہر طرف سے لوگوں کو گھیر رکھا ہوگا۔ دونوں ہی مفہوم اپنی اپنی جگہ صحیح ہیں۔

فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿34﴾ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿35﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿36﴾ فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَاۤءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ﴿37﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿38﴾ فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُسْئَلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖۤ اِنْسٌ وَّلَا جَاۤنٌّ ﴿39﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿40﴾ يُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ بِسِيْمٰهُمْ فَيُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِيْ وَالْاَقْدَامِ ﴿41﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿42﴾ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِيْ يُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿43﴾ يَطُوْفُوْنَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ حَمِيْمٍ اٰنٍ ﴿44﴾ فَبِاَيِّ اٰلَاۤءِ رَبِّكُمَا

پھر اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟(34) تم پر آگ کے شعلے اور دھواں چھوڑا جائے گا[1] پھر تم مقابلہ نہ کر سکو گے (35)[2] پھر اپنے رب کی نعمتوں میں سے کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟(36) پس جب کہ آسمان پھٹ کر سرخ ہو جائے جیسے کہ سرخ چمڑہ (37)[3] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟(38) اُس دن کسی انسان اور کسی جن سے اُس کے گناہوں کی پرسش نہ کی جائے گی (39)[4] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟(40) گناہ گار صرف حلیے ہی سے پہچان لیے جائیں گے[5] اور اُن کی پیشانیوں کے بال اور قدم پکڑ لیے جائیں گے (41)[6] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟(42) یہ ہے وہ جہنم جسے مجرم جھوٹا جانتے تھے (43) اُس کے اور کھولتے ہوئے گرم پانی کے درمیان چکر کھائیں گے (44)[7] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو

(1) مطلب یہ ہے کہ اگر تم قیامت والے دن کہیں بھاگ کر گئے بھی تو فرشتے آگ کے شعلے اور دھواں تم پر چھوڑ کر یا پگھلا ہوا تانبہ تمھارے سروں پر ڈال کر تمھیں واپس لے آئیں گے۔ ﴿نُحَاسٌ﴾ کے دوسرے معنی پگھلے ہوئے تانبے کے کیے گئے ہیں۔

(2) یعنی اللہ کے عذاب کو ٹالنے کی تم قدرت نہیں رکھو گے۔

(3) قیامت والے دن آسمان پھٹ پڑے گا، فرشتے زمین پر اتر آئیں گے، اس دن یہ نارِ جہنم کی شدت حرارت سے پگھل کر سرخ نری کے چمڑے کی طرح ہو جائے گا۔ دِهَانٌ سرخ چمڑہ۔

(4) یعنی جس وقت وہ قبروں سے باہر نکلیں گے ورنہ بعد میں موقف حساب میں ان سے باز پرس کی جائے گی۔ بعض نے اس کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ گناہوں کی بابت نہیں پوچھا جائے گا کیونکہ ان کا تو پورا ریکارڈ فرشتوں کے پاس بھی ہوگا اور اللہ کے علم ازلی میں بھی، البتہ پوچھا جائے گا کہ تم نے یہ کیوں کیے۔ یا یہ مطلب ہے، ان سے نہیں پوچھا جائے گا بلکہ انسانی اعضاء خود بول کر ہر بات بتلائیں گے۔

(5) یعنی جس طرح اہل ایمان کی علامت ہوگی کہ ان کے اعضائے وضو چمکتے ہوں گے۔ اسی طرح گناہ گاروں کے چہرے سیاہ، آنکھیں نیلگوں اور وہ دہشت زدہ ہوں گے۔

(6) فرشتے ان کی پیشانیاں ان کے قدموں کے ساتھ ملا کر پکڑیں گے اور جہنم میں ڈال دیں گے یا کبھی پیشانیوں سے اور کبھی قدموں سے انھیں پکڑیں گے۔

(7) یعنی کبھی انھیں جحیم کا عذاب دیا جائے گا اور کبھی مَآءٌ حَمِيمٌ (گرم پانی) پینے کا عذاب۔ ﴿اٰنٍ﴾ گرم، یعنی سخت کھولتا ہوا گرم پانی، جو ان کی انتڑیوں کو کاٹ دے گا۔ أَعَاذَنَا اللّٰهُ مِنْهُ۔

تُكَذِّبٰنِ ﴿45﴾ وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ﴿46﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿47﴾ ذَوَاتَآ اَفْنَانٍ ﴿48﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿49﴾ فِيْهِمَا عَيْنٰنِ تَجْرِيٰنِ ﴿50﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿51﴾ فِيْهِمَا مِنْ كُلِّ فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ﴿52﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿53﴾ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى فُرُشٍۭ بَطَآىِٕنُهَا مِنْ اِسْتَبْرَقٍ ؕ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ ﴿54﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿55﴾ فِيْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ ۙ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿56﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿57﴾ كَاَنَّهُنَّ الْيَاقُوْتُ

جھٹلاؤ گے؟﴿45﴾ اور اُس شخص کے لیے جو اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے ڈرا دو دو جنتیں ہیں﴿46﴾ [1] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿47﴾ (دونوں جنتیں) بہت سی ٹہنیوں اور شاخوں والی ہیں﴿48﴾ [2] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿49﴾ ان دونوں (جنتوں) میں دو بہتے ہوئے چشمے ہیں﴿50﴾ [3] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿51﴾ اُن دونوں جنتوں میں ہر قسم کے میووں کی دو قسمیں ہوں گی﴿52﴾ [4] پھر اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿53﴾ جنتی ایسے فرشوں پر تکیہ لگائے ہوئے ہوں گے جن کے استر دبیز ریشم کے ہوں گے، [5] اور اُن دونوں جنتوں کے میوے بالکل قریب ہوں گے﴿54﴾ [6] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿55﴾ وہاں (شرمیلی) نیچی نگاہ والی حوریں ہیں [7] جنھیں اُن سے پہلے کسی جن و انس نے ہاتھ نہیں لگایا﴿56﴾ [8] پس اپنے پالنے والے کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟﴿57﴾ وہ حوریں مثل یاقوت

① جیسے حدیث میں آتا ہے: "دو باغ چاندی کے ہیں جن میں برتن اور جو کچھ ان میں ہے، سب چاندی کے ہوں گے۔ دو باغ سونے کے ہیں اور ان کے برتن اور جو کچھ ان میں ہے، سب سونے کے ہی ہوں گے۔" (صحيح البخاري، حديث: 4878) بعض آثار میں ہے کہ سونے کے باغ خواص مومنین (مقربین) اور چاندی کے باغ عام مومنین (اصحاب الیمین) کے لیے ہوں گے۔ (ابن كثير)

② یہ اشارہ ہے اس طرف کہ اس میں سایہ گنجان اور گہرا ہوگا، نیز پھلوں کی کثرت ہوگی کیونکہ کہتے ہیں ہر شاخ اور ٹہنی پھلوں سے لدی ہوگی۔ (ابن كثير)

③ ایک کا نام تَسْنِیم اور دوسرے کا سَلْسَبِیل ہے۔

④ یعنی ذائقے اور لذت کے اعتبار سے ہر پھل دو قسم کا ہوگا، یہ مزید فضل خاص کی ایک صورت ہے۔ بعض نے کہا کہ ایک قسم خشک میوے کی اور دوسری تازہ میوے کی ہوگی۔

⑤ اَبری یعنی اوپر کا کپڑا ہمیشہ استر سے بہتر اور خوب صورت ہوتا ہے، یہاں صرف استر کا بیان ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ اوپر (اَبرا) کا کپڑا اس سے کہیں زیادہ عمدہ ہوگا۔

⑥ اتنے قریب ہوں گے کہ بیٹھے بیٹھے بلکہ لیٹے لیٹے بھی توڑ سکیں گے۔ ﴿قُطُوْفُهَا دَانِيَةٌ ۝﴾ (الحآقة 23:69)

⑦ جن کی نگاہیں اپنے خاوندوں کے علاوہ کسی پر نہیں پڑیں گی اور ان کو اپنے خاوند ہی سب سے زیادہ حسین اور اچھے معلوم ہوں گے۔

⑧ یعنی باکرہ اور نئی نویلی ہوں گی۔ اس سے قبل وہ کسی کے نکاح میں نہیں رہی ہوں گی۔ یہ آیت اور اس سے ماقبل کی بعض آیات سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ جو جن مومن ہوں گے، وہ بھی مومن انسانوں کی طرح جنت میں جائیں گے اور ان کے لیے بھی وہی

وَ الْمَرْجَانُ ﴿58﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿59﴾ هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ﴿60﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿61﴾ وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتٰنِ ﴿62﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿63﴾ مُدْهَآمَّتٰنِ ﴿64﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿65﴾ فِیْهِمَا عَیْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ﴿66﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿67﴾ فِیْهِمَا فَاكِهَةٌ وَّنَخْلٌ وَّرُمَّانٌ ﴿68﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿69﴾ فِیْهِنَّ خَیْرٰتٌ حِسَانٌ ﴿70﴾

اور مونگے کے ہوں گی ﴿58﴾ [1] پس تم اپنے پروردگار کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿59﴾ احسان کا بدلہ احسان کے سوا کیا ہے؟ ﴿60﴾ [2] پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿61﴾ اور اُن کے سوا دو جنتیں اور ہیں ﴿62﴾ [3] پھر تم (اے انسانو اور جنو!) اپنے رب کی کون کون سی نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿63﴾ جو دونوں گہری سبز سیاہی مائل ہیں ﴿64﴾ [4] بتاؤ اب اپنے پروردگار کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿65﴾ اُن میں دو (جوش سے) ابلنے والے چشمے ہیں ﴿66﴾ [5] پھر تم (اے انسانو اور جنو!) اپنے رب کی کون کون سی نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿67﴾ اُن دونوں میں میوے اور کھجور اور انار ہوں گے ﴿68﴾ [6] کیا اب بھی رب کی کسی نعمت کی تکذیب تم کرو گے؟ ﴿69﴾ اُن میں نیک سیرت خوبصورت عورتیں ہیں ﴿70﴾ [7]

---

کچھ ہوگا جو دیگر اہل ایمان کے لیے ہوگا۔

[1] یعنی صفائی میں یاقوت اور سفیدی وسرخی میں موتی یا مونگے کی طرح ہوں گی۔ جس طرح صحیح احادیث میں بھی ان کے حسن وجمال کو ان الفاظ میں بیان فرمایا گیا ہے: «يُرٰى مُخُّ سُوقِهِنَّ مِنْ وَّرَاءِ الْعَظْمِ وَاللَّحْمِ» (صحيح البخاري، حديث: 3254، و صحيح مسلم، حديث: 2834) ''ان کے حسن وجمال کی وجہ سے ان کی پنڈلی کا گودا، گوشت اور ہڈی کے پیچھے سے نظر آئے گا۔'' ایک دوسری روایت میں فرمایا کہ ''جنتیوں کی بیویاں اتنی حسین وجمیل ہوں گی کہ اگر ان میں سے ایک عورت اہل ارض کی طرف جھانک لے تو آسمان وزمین کے درمیان کا سارا حصہ چمک اٹھے اور خوشبو سے بھر جائے اور اس کے سر کا دوپٹہ اتنا قیمتی ہوگا کہ وہ دنیا ومافیہا سے بہتر ہے۔'' (صحيح البخاري، حديث: 2796)

[2] پہلے احسان سے مراد نیکی اور اطاعت الٰہی اور دوسرے احسان سے اس کا صلہ، یعنی جنت اور اس کی نعمتیں ہیں۔

[3] ﴿دُوْنِهِمَا﴾ سے یہ استدلال بھی کیا گیا ہے کہ یہ دو باغ شان اور فضیلت میں پچھلے دو باغوں سے، جن کا ذکر آیت: 46 میں گزرا، کم تر ہوں گے۔

[4] کثرت سیرابی اور سبزے کی فراوانی کی وجہ سے وہ مائل بہ سیاہی ہوں گے۔

[5] یہ صفت ﴿تَجْرِیٰنِ﴾ سے ہلکی ہے۔ اَلْجَرْيُ أَقْوٰى مِنَ النَّضْخِ ''جَرْيٌ (تیز چلنا) نَضخ (جوش سے ابلنا) سے قوی ہے۔'' (ابن كثير)

[6] جبکہ پہلی دو جنتوں (باغوں) کی صفت میں بتلایا گیا ہے کہ ہر پھل دو قسم کا ہوگا۔ ظاہر ہے اس میں شرف وفضل کی جو زیادتی ہے، وہ دوسری بات میں نہیں ہے۔

[7] ﴿خَیْرٰتٌ﴾ سے مراد اخلاق، کردار اور حسن کی خوبیاں ہیں اور ﴿حِسَانٌ﴾ کا مطلب ہے حسن وجمال میں یکتا۔

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿71﴾ حُوْرٌ مَّقْصُوْرٰتٌ فِي الْخِيَامِ ﴿72﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿73﴾ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿74﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿75﴾ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَّعَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿76﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿77﴾ تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿78﴾

ع 3 / 33 / 13

پس تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿71﴾ وہ حوریں (جنتی) خیموں میں رہنے والیاں ہیں ﴿72﴾ [1] پس (اے انسانو اور جنو!) تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿73﴾ اُن کو اہل جنت سے پہلے نہ کسی انسان نے ہاتھ لگایا نہ کسی جن نے ﴿74﴾ پس اپنے پروردگار کی کون کون سی نعمت کے ساتھ تم تکذیب کرتے ہو؟ ﴿75﴾ سبز مسندوں اور عمدہ فرشوں پر تکیہ لگائے ہوئے ہوں گے ﴿76﴾ [2] پس (اے جنو اور انسانو!) تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿77﴾ [3] تیرے پروردگار کا نام بابرکت ہے [4] جو عزت و جلال والا ہے ﴿78﴾

① حدیث میں نبی ﷺ نے فرمایا: ''جنت میں موتیوں کے خیمے ہوں گے، ان کا عرض ساٹھ میل ہوگا، اس کے ہر کونے میں جنتی کے اہل ہوں گے، جس کو دوسرے کونے والے نہیں دیکھ سکیں گے۔ مومن اس میں گھومے گا۔'' (صحيح البخاري، حديث: 4879، وصحيح مسلم، حديث: 2838)

② ﴿ رَفْرَفٍ ﴾ مسند، غالیچہ یا اس قسم کا عمدہ فرش، ﴿ عَبْقَرِيٍّ ﴾ ہر نفیس اور اعلیٰ چیز کو کہا جاتا ہے۔ نبی ﷺ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لیے یہ لفظ استعمال فرمایا: «فَلَمْ أَرَ عَبْقَرِيًّا يَفْرِي فَرِيَّهُ» (صحيح البخاري، حديث: 3682، و صحيح مسلم، حديث: 2393) ''میں نے کوئی عبقری ایسا نہیں دیکھا جو عمر کی طرح کام کرتا ہو۔'' مطلب یہ ہے کہ جنتی ایسے تختوں پر فروکش ہوں گے جس پر سبز رنگ کی مسندیں، غالیچے اور اعلیٰ قسم کے خوب صورت منقش فرش بچھے ہوں گے۔

③ یہ آیت اس سورت میں 31 مرتبہ آئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس سورت میں اپنی انواع و اقسام کی نعمتوں کا ذکر فرمایا ہے اور ہر نعمت یا چند نعمتوں کے ذکر کے بعد یہ استفسار فرمایا ہے حتیٰ کہ میدان محشر کی ہولناکیوں اور جہنم کے عذاب کے بعد بھی یہ استفسار فرمایا ہے، جس کا مطلب ہے کہ امور آخرت کی یاددہانی بھی نعمت عظیمہ ہے تاکہ بچنے والے اس سے بچنے کی سعی کر لیں۔ دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ جن بھی انسانوں کی طرح اللہ کی ایک مخلوق ہے بلکہ انسانوں کے بعد یہ دوسری مخلوق ہے جسے عقل و شعور سے نوازا گیا ہے اور اس کے بدلے میں ان سے صرف اس امر کا تقاضا کیا گیا ہے کہ وہ صرف ایک اللہ کی عبادت کریں۔ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں۔ مخلوقات میں یہی دو ہیں جو شرعی احکام و فرائض کے مُکلّف ہیں، اسی لیے انھیں ارادہ و اختیار کی آزادی دی گئی ہے تاکہ ان کی آزمائش ہو سکے، تیسری یہ کہ ان نعمتوں کے بیان سے یہ بھی ثابت ہوا کہ اللہ کی نعمتوں سے فائدہ اٹھانا جائز و مستحب ہے۔ یہ زہد و تقویٰ کے نہ خلاف ہے اور نہ تعلق باللہ میں مانع جیسا کہ بعض اہل تصوف باور کراتے ہیں۔ چوتھا یہ کہ بار بار یہ سوال کہ تم اللہ کی کون کون سی نعمتوں کی تکذیب کرو گے۔ یہ توبیخ اور تہدید کے طور پر ہے جس کا مقصد اس اللہ کی نافرمانی سے روکنا ہے جس نے یہ ساری نعمتیں پیدا اور مہیا فرمائیں۔ اسی لیے نبی ﷺ نے اس کے جواب میں یہ پڑھنا پسند فرمایا ہے۔ «لَا بِشَيْءٍ مِّنْ نِّعَمِكَ رَبَّنَا نُكَذِّبُ فَلَكَ الْحَمْدُ» (صحيح سنن الترمذي للألباني: 341/3، حديث: 3291) ''اے ہمارے رب! ہم تیری کسی بھی نعمت کی تکذیب نہیں کرتے،

اٰيَاتُهَا: 96 (56) سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ (46) رُكُوْعَاتُهَا: 3

سورۂ واقعہ مکی ہے، اس میں 96 آیات اور 3 رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ① لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ② خَافِضَةٌ رَّافِعَةٌ ③ إِذَا رُجَّتِ الْأَرْضُ رَجًّا ④ وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ⑤ فَكَانَتْ هَبَاءً مُّنْبَثًّا ⑥ وَّكُنْتُمْ أَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ⑦ فَأَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۥ مَا أَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ⑧ وَأَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ۥ مَا أَصْحٰبُ الْمَشْـَٔمَةِ ⑨ وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ⑩

جب قیامت قائم ہو جائے گی① [1] جس کے واقع ہونے میں کچھ بھی جھوٹ نہیں② وہ پست کرنے والی اور بلند کرنے والی ہوگی③ [2] جب کہ زمین زلزلے کے ساتھ ہلا دی جائے گی④ اور پہاڑ بالکل ریزہ ریزہ کر دیے جائیں⑤ [3] پھر وہ مثل پراگندہ غبار کے ہو جائیں گے⑥ اور تم تین جماعتوں میں ہو جاؤ گے⑦ [4] پس داہنے ہاتھ والے کیسے اچھے ہیں داہنے ہاتھ والے⑧ [5] اور بائیں ہاتھ والے کیا حال ہے بائیں ہاتھ والوں کا⑨ [6] اور جو آگے والے ہیں وہ تو آگے والے ہی ہیں⑩ [7]

---

پس تمام تعریفیں تیرے ہی لیے ہیں۔"

④ ﴿تَبٰرَكَ﴾ برکت سے ہے جس کے معنی دوام وثبات کے ہیں۔ مطلب ہے: اس کا نام ہمیشہ رہنے والا ہے یا اس کے پاس ہمیشہ خیر کے خزانے ہیں۔ بعض نے اس کے معنی بلندی اور علوشان کے کیے ہیں اور جب اس کا نام اتنا بابرکت، یعنی خیر اور بلندی کا حامل ہے تو اس کی ذات کتنی برکت اور عظمت ورفعت والی ہوگی۔

اس سورت کے بارے میں مشہور ہے کہ یہ سورۃ الغنی (تونگری کی سورت) ہے اور جو شخص اس کو ہر رات پڑھے گا اسے کبھی فاقہ نہیں آئے گا لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس سورت کی فضیلت میں کوئی مستند روایت نہیں ہے۔ ہر رات پڑھنے والی اور بچوں کو سکھانے والی روایتیں بھی ضعیف بلکہ موضوع ہیں۔ (دیکھیے: سلسلة الأحاديث الضعيفة للألباني: 459,458/1)

① واقعہ بھی قیامت کے ناموں میں سے ہے کیونکہ یہ لامحالہ واقع ہونے والی ہے، اس لیے اس کا یہ نام بھی ہے۔

② پستی اور بلندی سے مطلب ذلت اور عزت ہے، یعنی اللہ کے اطاعت گزار بندوں کو یہ بلند اور نافرمانوں کو پست کرے گی، چاہے دنیا میں معاملہ اس کے برعکس ہو۔ اہل ایمان وہاں معزز ومکرم ہوں گے اور اہل کفر وعصیان ذلیل وخوار۔

③ ﴿رَجًّا﴾ کے معنی حرکت واضطراب (زلزلہ) اور ﴿بَسًّا﴾ کے معنی ریزہ ریزہ ہو جانے کے ہیں۔

④ ﴿أَزْوَاجًا﴾ اَصْنَافًا کے معنی میں ہے، یعنی قسمیں۔

⑤ اس سے عام مومنین مراد ہیں جن کو ان کے اعمال نامے دائیں ہاتھوں میں دیے جائیں گے جو ان کی خوش بختی کی علامت ہوگی۔

⑥ اس سے مراد کافر ہیں جن کو ان کے اعمال نامے بائیں ہاتھوں میں پکڑائے جائیں گے۔

⑦ ان سے مراد خواص مومنین ہیں، یہ تیسری قسم ہے جو ایمان قبول کرنے میں سبقت کرنے اور نیکی کے کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے ہیں، اللہ تعالیٰ ان کو قرب خاص سے نوازے گا، یہ ترکیب ایسے ہی ہے، جیسے کہتے ہیں تو تو ہے اور زید زید، اس میں گویا زید کی اہمیت اور فضیلت کا بیان ہے۔

أُولَٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ⑪ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ⑫ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ⑬ وَقَلِيْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ⑭ عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ ⑮ مُّتَّكِـِٕيْنَ عَلَيْهَا مُتَقٰبِلِيْنَ ⑯ يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ⑰ بِاَكْوَابٍ وَّاَبَارِيْقَ ۙ وَكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ⑱ لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ⑲ وَفَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَ ⑳ وَلَحْمِ طَيْرٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ㉑ وَحُوْرٌ عِيْنٌ ㉒ كَاَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِ ㉓ جَزَآءً

وہ بالکل نزدیکی حاصل کیے ہوئے ہیں⑪ نعمتوں والی جنتوں میں ہیں⑫ (بہت بڑا) گروہ تو اگلے لوگوں میں سے ہوگا⑬ اور تھوڑے سے پچھلے لوگوں میں سے⑭ [1] یہ لوگ سونے کے تاروں سے بنے ہوئے تختوں پر⑮ ایک دوسرے کے سامنے تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے⑯ [2] اُن کے پاس ایسے لڑکے جو ہمیشہ (لڑکے ہی) [3] رہیں گے آمدورفت کریں گے⑰ آبخورے اور جگ لے کر اور ایسا جام لے کر جو بہتی ہوئی شراب سے پُر ہو⑱ جس سے نہ سر میں درد ہو نہ عقل میں فتور آئے⑲ [4] اور ایسے میوے لیے ہوئے جو اُن کی پسند کے ہوں⑳ اور پرندوں کے گوشت جو اُنھیں مرغوب ہوں㉑ اور بڑی بڑی آنکھوں والی حوریں㉒ جو چھپے ہوئے موتیوں کی طرح ہیں㉓ [5] یہ صلہ ہے

① ﴿ثُلَّةٌ﴾ اس بڑے گروہ کو کہا جاتا ہے جس کا گننا ناممکن ہو۔ کہا جاتا ہے کہ اولین سے مراد حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر نبی ﷺ تک کی امت کے لوگ ہیں اور آخرین سے امت محمدیہ کے افراد۔ مطلب یہ ہے کہ پچھلی امتوں میں سابقین کا ایک بڑا گروہ ہے کیونکہ ان کا زمانہ بہت لمبا ہے جس میں ہزاروں انبیاء کے سابقین شامل ہیں ان کے مقابلے میں امت محمدیہ کا زمانہ (قیامت تک) تھوڑا ہے، اس لیے ان میں سابقین بھی بہ نسبت گزشتہ امتوں کے تھوڑے ہوں گے۔ اور ایک حدیث میں آتا ہے جس میں نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''مجھے امید ہے کہ تم جنتیوں کا نصف ہو گے۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 221) تو یہ آیت کے مذکورہ مفہوم کے مخالف نہیں کیونکہ امت محمدیہ کے سابقین اور عام مومنین ملا کر باقی تمام امتوں سے جنت میں جانے والوں کا نصف ہو جائیں گے، اس لیے ان میں (سابقہ امتوں میں) محض سابقین کی کثرت سے حدیث میں بیان کردہ تعداد کی نفی نہیں ہو گی۔ مگر یہ قول محل نظر ہے اور بعض نے اولین و آخرین سے اسی امت محمدیہ کے افراد مراد لیے ہیں، یعنی اس کے پہلے لوگوں میں سابقین کی تعداد زیادہ اور پچھلے لوگوں میں تھوڑی ہو گی۔ امام ابن کثیر نے اسی دوسرے قول کو ترجیح دی ہے۔ اور یہی زیادہ درست معلوم ہوتا ہے۔ یہ جملہ معترضہ ہے، ﴿فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۝﴾ اور ﴿عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ ۝﴾ کے درمیان۔

② ﴿مَّوْضُوْنَةٍ﴾ بنے ہوئے، جڑے ہوئے، یعنی مذکورہ جنتی سونے کے تاروں سے بنے اور سونے جواہر سے جڑے ہوئے تختوں پر ایک دوسرے کے سامنے تکیوں پر بیٹھے ہوں گے، یعنی رو در رو ہوں گے نہ کہ پشت بہ پشت۔

③ یعنی وہ بڑے نہیں ہوں گے کہ بوڑھے ہو جائیں نہ ان کے خدوخال اور قد و قامت میں کوئی تغیر واقع ہوگا بلکہ ایک ہی عمر اور ایک ہی حالت پر رہیں گے، جیسے نوعمر لڑکے ہوتے ہیں۔

④ صُدَاعٌ ایسے سر درد کو کہتے ہیں جو شراب کے نشے اور خمار کی وجہ سے ہو اور اِنْزَافٌ کے معنی: وہ فتور عقل جو مدہوشی کی بنیاد پر ہو۔ دنیا کی شراب کے نتیجے میں یہ دونوں چیزیں ہوتی ہیں، آخرت کی شراب میں سرور اور لذت تو یقیناً ہو گی لیکن یہ خرابیاں نہیں ہوں گی۔

بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿24﴾ لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا تَاْثِيْمًا ﴿25﴾ اِلَّا قِيْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا ﴿26﴾ وَاَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ۙ مَاۤ اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ﴿27﴾ فِيْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ ﴿28﴾ وَّطَلْحٍ مَّنْضُوْدٍ ﴿29﴾ وَّظِلٍّ مَّمْدُوْدٍ ﴿30﴾ وَّمَآءٍ مَّسْكُوْبٍ ﴿31﴾ وَّفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ ﴿32﴾ لَّا مَقْطُوْعَةٍ وَّلَا مَمْنُوْعَةٍ ﴿33﴾ وَّفُرُشٍ مَّرْفُوْعَةٍ ﴿34﴾ اِنَّاۤ اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ﴿35﴾ فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا ﴿36﴾ عُرُبًا اَتْرَابًا ﴿37﴾ لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿38﴾ ثُلَّةٌ مِّنَ

78

ع 1 38 14

اُن کے اعمال کا﴿24﴾ نہ وہاں بکواس سنیں گے اور نہ گناہ کی بات﴿25﴾ صرف سلام ہی سلام کی آواز ہوگی﴿26﴾ [1] اور داہنے ہاتھ والے کیا ہی اچھے ہیں داہنے ہاتھ والے﴿27﴾ [2] وہ بغیر کانٹوں کی بیریوں میں﴿28﴾ اور تہ بہ تہ کیلوں میں﴿29﴾ اور لمبے لمبے سایوں میں﴿30﴾ [3] اور بہتے ہوئے پانیوں میں﴿31﴾ اور بکثرت پھلوں میں (ہوں گے)﴿32﴾ جو نہ ختم ہوں نہ روک لیے جائیں﴿33﴾ [4] اور اونچے اونچے فرشوں میں ہوں گے﴿34﴾ [5] ہم نے اُن (کی بیویوں کو) خاص طور پر بنایا ہے﴿35﴾ اور ہم نے اُنھیں کنواریاں کر دیا ہے﴿36﴾ [6] محبت والیاں اور ہم عمر ہیں﴿37﴾ [7] دائیں ہاتھ والوں کے لیے ہیں﴿38﴾ جمِ غفیر ہے

---

﴿ مَّعِيْنٍ ﴾ چشمۂ جاری جوخشک نہ ہو۔

⑤ ﴿ الْمَكْنُوْنِ ﴾ جسے چھپا کر رکھا گیا، اس کو کسی کے ہاتھ لگے ہوں نہ گرد وغبار اسے پہنچا ہو۔ ایسی چیز بالکل صاف ستھری اور اصلی حالت میں رہتی ہے۔

① یعنی دنیا میں تو باہم لڑائی جھگڑے ہی ہوتے ہیں حتیٰ کہ بہن بھائی بھی اس سے محفوظ نہیں، اس اختلاف ونزاع سے دلوں میں کدورتیں اور بغض وعناد پیدا ہوتا ہے جو ایک دوسرے کے خلاف بدزبانی، سب وشتم، غیبت اور چغل خوری وغیرہ پر انسان کو آمادہ کرتا ہے۔ جنت ان تمام اخلاقی گندگیوں اور بے ہودگیوں سے نہ صرف پاک ہوگی بلکہ وہاں سلام ہی سلام کی آوازیں سننے میں آئیں گی، فرشتوں کی طرف سے بھی اور آپس میں اہل جنت کی طرف سے بھی۔ جس کا مطلب ہے کہ وہاں سلام وتحیہ تو ہوگا لیکن دل اور زبان کی وہ خرابیاں نہیں ہوں گی جو دنیا میں عام ہیں حتیٰ کہ بڑے بڑے دین دار بھی ان سے محفوظ نہیں۔

② اب تک سابقین (مقربین) کا ذکر تھا، ﴿ اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ﴾ سے اب عام مومنین کا ذکر ہو رہا ہے۔

③ جیسے ایک حدیث میں ہے کہ ”جنت کے ایک درخت کے سائے تلے ایک گھوڑ سوار سو سال تک چلتا رہے گا، تب بھی، وہ سایہ ختم نہیں ہوگا۔“ (صحيح البخاري، حديث: 4881، و صحيح مسلم، حديث: 2827)

④ یعنی یہ پھل موسمی نہیں ہوں گے کہ موسم گزر گیا تو یہ پھل بھی آئندہ فصل تک ناپید ہو جائیں، یہ پھل اس طرح فصل گل ولالہ کے پابند نہیں ہوں گے بلکہ ہر وقت دستیاب ہوں گے۔ اس طرح ان کے حصول میں کوئی رکاوٹ نہیں ہوگی۔

⑤ بعض نے ﴿ فُرُشٍ ﴾ (فرشوں) سے بیویاں اور ﴿ مَّرْفُوْعَةٍ ﴾ سے بلند مرتبہ کا مفہوم مراد لیا ہے۔

⑥ ﴿ اَنْشَاْنٰهُنَّ ﴾ میں ضمیر کا مرجع اگرچہ قریب نہیں ہے لیکن سیاق کلام اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس سے مراد اہل جنت کو ملنے والی بیویاں اور حورعین ہیں۔ حوریں، ولادت کے عام طریقے سے پیدا شدہ نہیں ہوں گی بلکہ اللہ تعالیٰ خاص طور پر انھیں جنت میں اپنی قدرت خاص سے بنائے گا اور جو دنیاوی عورتیں ہوں گی تو وہ بھی حوروں کے علاوہ اہل جنت کو بیویوں کے طور پر ملیں گی، ان میں

الْاَوَّلِيْنَ ﴿39﴾ وَثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ﴿40﴾ وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ﴿41﴾ فِيْ سَمُوْمٍ وَّحَمِيْمٍ ﴿42﴾ وَّظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ﴿43﴾ لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ﴿44﴾ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُتْرَفِيْنَ ﴿45﴾ وَكَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ﴿46﴾ وَكَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَئِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿47﴾ اَوَ اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿48﴾ قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ﴿49﴾ لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ

پہلے لوگوں میں سے ﴿39﴾[1] اور بہت بڑی جماعت ہے پچھلوں میں سے ﴿40﴾[2] اور بائیں ہاتھ والے کیا ہیں بائیں ہاتھ والے ﴿41﴾[3] گرم ہوا اور گرم پانی میں (ہوں گے) ﴿42﴾ اور سیاہ دھوئیں کے سائے میں ﴿43﴾[4] جو نہ ٹھنڈا ہے نہ فرحت بخش ﴿44﴾[5] بے شک یہ لوگ اس سے پہلے بہت نازوں میں پلے ہوئے تھے ﴿45﴾[6] اور بڑے بڑے گناہوں پر اصرار کرتے تھے ﴿46﴾ اور کہتے تھے کہ کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈی ہو جائیں گے تو کیا ہم پھر دوبارہ کھڑے کیے جائیں گے؟ ﴿47﴾ اور کیا ہمارے اگلے باپ دادا بھی؟ ﴿48﴾[7] آپ کہہ دیجیے کہ یقیناً سب اگلے اور پچھلے ﴿49﴾ ضرور جمع کیے جائیں گے

بوڑھی، کالی، بدشکل، جس طرح کی بھی ہوں گی، سب کو اللہ تعالیٰ جنت میں جوانی اور حسن و جمال سے نواز دے گا، نہ کوئی بوڑھی، بوڑھی رہے گی، نہ کوئی بدشکل، بدشکل بلکہ سب حسین وجمیل باکرہ (کنواری) کی حیثیت میں ہوں گی۔

⑦ ﴿عُرُبًا﴾ عَرُوبَةٌ کی جمع ہے۔ ایسی عورت جو اپنے حسن و جمال اور دیگر محاسن کی وجہ سے خاوند کو نہایت محبوب ہو۔ ﴿اَتْرَابًا﴾ تِرْبٌ کی جمع ہے۔ ہم عمر، یعنی سب عورتیں جو اہل جنت کو ملیں گی، ایک ہی عمر کی ہوں گی جیسا کہ حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ سب جنتی 33 سال کی عمر کے ہوں گے۔ (جامع الترمذي، حديث: 2545) یا مطلب ہے کہ خاوندوں کی ہم عمر ہوں گی۔ مطلب دونوں صورتوں میں ایک ہی ہے۔

1 یعنی آدم سے لے کر نبی کریم ﷺ تک کے لوگوں میں سے یا خود امت محمدیہ کے پہلوں میں سے۔

2 یعنی نبی ﷺ کی امت میں سے یا آپ کی امت کے پچھلوں میں سے۔

3 اس سے مراد اہل جہنم ہیں جن کو ان کے اعمال نامے بائیں ہاتھ میں پکڑائے جائیں گے جو ان کی شقاوت ازلی کی علامت ہوگی۔

4 ﴿سَمُوْمٍ﴾ آگ کی حرارت یا گرم ہوا جو مسام بدن میں گھس جائے۔ ﴿حَمِيْمٍ﴾ کھولتا ہوا پانی، ﴿يَحْمُوْمٍ﴾ اَحَمُّ سے ہے، بمعنی سیاہ، بہت زیادہ سیاہ چیز ہو تو کہا جاتا ہے أَسْوَد يَحْمُوم مطلب یہ ہے کہ جہنم کے عذاب سے تنگ آ کر وہ ایک سائے کی طرف دوڑیں گے لیکن جب وہاں پہنچیں گے تو معلوم ہوگا کہ یہ سایہ نہیں ہے، جہنم ہی کی آگ کا سخت سیاہ دھواں ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ حَمّ سے ہے جو اس چربی کو کہتے ہیں جو آگ میں جل جل کر سیاہ ہو گئی ہو۔ بعض کہتے ہیں، یہ حُمَمٌ سے ہے، جو کوئلے کے معنی میں ہے۔ امام ضحاک رحمہ اللہ فرماتے ہیں: آگ بھی سیاہ ہے، اہل نار بھی سیاہ رو ہوں گے اور جہنم میں جو کچھ بھی ہوگا، سیاہ ہی ہوگا۔ اَللّٰهُمَّ أَجِرْنَا مِنَ النَّارِ "اے اللہ! ہمیں جہنم کی آگ سے بچا۔"

5 یعنی سایہ ٹھنڈا ہوتا ہے لیکن یہ جس کو سایہ سمجھ رہے ہوں گے، وہ سایہ ہی نہیں ہوگا، جو ٹھنڈا ہو، وہ تو جہنم کا دھواں ہوگا، ﴿وَّلَا كَرِيْمٍ﴾ جس میں کوئی حسن منظر یا خیر نہیں یا حلاوت نہیں۔

إِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿50﴾ ثُمَّ إِنَّكُمْ أَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ﴿51﴾ لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ﴿52﴾ فَمَالِئُوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿53﴾ فَشٰرِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ ﴿54﴾ فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ﴿55﴾ هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿56﴾ نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ﴿57﴾ أَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ﴿58﴾ ءَأَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ أَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿59﴾ نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿60﴾ عَلٰٓى أَنْ نُّبَدِّلَ أَمْثَالَكُمْ وَنُنْشِئَكُمْ فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿61﴾ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْأَةَ

ایک مقرر دن کے وقت ﴿50﴾ پھر تم اے گمرا ہو! جھٹلانے والو! ﴿51﴾ البتہ کھانے والے ہو تھوہر کا درخت ﴿52﴾ اور اُسی سے پیٹ بھرنے والے ہو ﴿53﴾ [1] پھر اُس پر گرم کھولتا پانی پینے والے ہو ﴿54﴾ پھر پینے والے بھی پیاسے اونٹوں کی طرح ﴿55﴾ [2] قیامت کے دن اُن کی مہمانی یہ ہے ﴿56﴾ [3] ہمیں نے تم سب کو پیدا کیا ہے پھر تم کیوں تصدیق نہیں کرتے؟ ﴿57﴾ [4] اچھا پھر یہ تو بتلاؤ کہ جو منی تم ٹپکاتے ہو ﴿58﴾ کیا اُس کا انسان تم بناتے ہو یا پیدا کرنے والے ہم ہی ہیں؟ ﴿59﴾ [5] ہم ہی نے تم میں موت کو متعین کر دیا ہے [6] اور ہم اس سے ہارے ہوئے نہیں ہیں ﴿60﴾ [7] کہ تمھاری جگہ تم جیسے اور پیدا کر دیں اور تمھیں نئے سرے سے اُس عالم میں پیدا کریں جس سے تم (بالکل) بے خبر ہو ﴿61﴾ [8] تمھیں یقینی طور پر پہلی دفعہ کی پیدائش

---

⑥ یعنی دنیا میں آخرت سے غافل ہو کر عیش و عشرت کی زندگی میں ڈوبے ہوئے تھے۔

⑦ اس سے معلوم ہوا کہ عقیدۂ آخرت کا انکار ہی کفر و شرک اور معاصی میں ڈوبے رہنے کا بنیادی سبب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب آخرت کا تصور اس کے ماننے والوں کے ذہنوں میں دھندلا جاتا ہے تو ان میں بھی فسق و فجور عام ہو جاتا ہے، جیسے آج کل عام مسلمانوں کا حال ہے۔

① یعنی اس کریہ المنظر اور نہایت بد ذائقہ اور تلخ درخت کا کھانا تمھیں اگرچہ سخت ناگوار ہوگا لیکن بھوک کی شدت سے تمھیں اسی سے اپنا پیٹ بھرنا ہوگا۔

② ﴿اَلْهِيْمِ﴾ أَهْيَم کی جمع ہے، ان پیاسے اونٹوں کو کہا جاتا ہے جو ایک خاص بیماری کی وجہ سے پانی پر پانی پیے جاتے ہیں لیکن ان کی پیاس نہیں بجھتی۔ مطلب یہ ہے کہ زقوم کھانے کے بعد پانی بھی اس طرح نہیں پیو گے جس طرح عام معمول ہوتا ہے بلکہ ایک تو بطور عذاب کے تمھیں پینے کے لیے کھولتا ہوا پانی ملے گا۔ دوسرا، تم اسے پیاسے اونٹوں کی طرح پیے جاؤ گے لیکن تمھاری پیاس دور نہیں ہوگی۔

③ یہ بطور استہزا اور تَهَكُّمْ کے فرمایا ورنہ مہمانی تو وہ ہوتی ہے جو مہمان کی عزت کے لیے تیار کی جاتی ہے۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے بعض مقام پر فرمایا ﴿فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ أَلِيْمٍ﴾ (آل عمران 21:3) ''ان کو دردناک عذاب کی خوش خبری سنا دیجیے۔''

④ یعنی تم جانتے ہو کہ تمھیں پیدا کرنے والا اللہ ہی ہے، پھر تم اس کو مانتے کیوں نہیں ہو۔ یا دوبارہ زندہ کرنے پر یقین کیوں نہیں کرتے۔

⑤ یعنی تمھارے بیویوں سے مباشرت کرنے کے نتیجے میں تمھارے جو قطرات منی عورتوں کے رحموں میں جاتے ہیں، ان سے انسانی شکل و صورت بنانے والے ہم ہیں یا تم۔

⑥ یعنی ہر شخص کی موت کا وقت مقرر کر دیا ہے جس سے کوئی تجاوز نہیں کر سکتا، چنانچہ کوئی بچپن میں، کوئی جوانی میں اور کوئی بڑھاپے میں فوت ہوتا ہے۔

الْاُوْلٰى فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿62﴾ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ﴿63﴾ ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ﴿64﴾
لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰهُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُوْنَ ﴿65﴾ اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ ﴿66﴾ بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ﴿67﴾
اَفَرَءَيْتُمُ الْمَآءَ الَّذِيْ تَشْرَبُوْنَ ﴿68﴾ ءَاَنْتُمْ اَنْزَلْتُمُوْهُ مِنَ الْمُزْنِ اَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُوْنَ ﴿69﴾ لَوْ نَشَآءُ
جَعَلْنٰهُ اُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُوْنَ ﴿70﴾ اَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِيْ تُوْرُوْنَ ﴿71﴾ ءَاَنْتُمْ اَنْشَاْتُمْ شَجَرَتَهَآ
اَمْ نَحْنُ الْمُنْشِـُٔوْنَ ﴿72﴾ نَحْنُ جَعَلْنٰهَا تَذْكِرَةً وَّمَتَاعًا لِّلْمُقْوِيْنَ ﴿73﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ

معلوم ہی ہے پھر کیوں عبرت حاصل نہیں کرتے؟﴿62﴾ [1] اچھا پھر یہ بھی بتلاؤ کہ تم جو کچھ بوتے ہو﴿63﴾ اُسے تم ہی اُگاتے ہو یا ہم اُگانے والے ہیں﴿64﴾ [2] اگر ہم چاہیں تو اُسے ریزہ ریزہ کر ڈالیں اور تم حیرت کے ساتھ باتیں بناتے ہی رہ جاؤ﴿65﴾ [3] کہ ہم پر تو تاوان ہی پڑ گیا﴿66﴾ [4] بلکہ ہم بالکل محروم ہی رہ گئے﴿67﴾ اچھا یہ بتاؤ کہ جس پانی کو تم پیتے ہو﴿68﴾ اُسے بادلوں سے بھی تم ہی اتارتے ہو یا ہم برساتے ہیں؟﴿69﴾ اگر ہماری منشا ہو تو ہم اُسے کڑوا زہر کر دیں پھر تم ہماری شکرگزاری کیوں نہیں کرتے؟﴿70﴾ [5] اچھا ذرا یہ بھی بتاؤ کہ جو آگ تم سلگاتے ہو﴿71﴾ اُس کے درخت کو تم نے پیدا کیا ہے یا ہم اُس کے پیدا کرنے والے ہیں؟﴿72﴾ [6] ہم نے اُسے سببِ نصیحت [7] کیا ہے اور مسافروں کے فائدے کی چیز بنایا ہے﴿73﴾ [8] پس اپنے بہت بڑے رب کے نام کی تسبیح

---

⑦ یا مغلوب اور عاجز نہیں ہیں بلکہ قادر ہیں۔

⑧ یعنی تمھاری صورتیں مسخ کر کے تمھیں بندر اور خنزیر بنا دیں اور تمھاری جگہ تمھاری شکل وصورت کی کوئی اور مخلوق پیدا کر دیں۔

① یعنی کیوں یہ نہیں سمجھتے کہ جس طرح اس نے تمھیں پہلی مرتبہ پیدا کیا (جس کا تمھیں علم ہے) وہ دوبارہ بھی پیدا کر سکتا ہے۔

② یعنی زمین میں تم جو بیج بوتے ہو، اس سے ایک درخت زمین کے اوپر نمودار ہو جاتا ہے۔ غلے کے ایک بے جان دانے کو پھاڑ کر اور زمین کے سینے کو چیر کر اس طرح درخت اگانے والا کون ہے۔ یہ بھی منی کے قطرے سے انسان بنا دینے کی طرح ہماری ہی قدرت کا شاہکار ہے یا تمھارے کسی ہنر یا چھومنتر کا نتیجہ ہے۔

③ یعنی کھیتی کو سرسبز و شاداب کرنے کے بعد جب وہ پکنے کے قریب ہو جائے تو ہم اگر چاہیں تو اسے خشک کر کے ریزہ ریزہ کر دیں اور تم حیرت سے نہ ہی تکتے رہ جاؤ۔ تَفَكُّهٌ اضداد میں سے ہے اس کے معنی نعمت وخوش حالی بھی ہیں اور حزن ویاس بھی۔ یہاں دوسرے معنی مراد ہیں، اس کے مختلف معانی کیے گئے ہیں، تَنَوَّعُونَ كَلَامَكُمْ، تَنْدَمُونَ، تَحْزَنُونَ، تَعْجَبُونَ، تَلَاوَمُونَ اور تَفْجَعُونَ وغیرہ۔ مفہوم سب کا قریب قریب ہی ہے، یعنی حیرت واستعجاب یا ندامت، ملامت اور غم کا اظہار۔ ظَلْتُمْ اصل میں ظَلِلْتُمْ بمعنی صِرْتُمْ اور تَفَكَّهُونَ، تَتَفَكَّهُونَ ہے۔

④ یعنی ہم نے پہلے زمین پر ہل چلا کر اسے ٹھیک کیا، پھر بیج ڈالا، پھر اسے پانی دیتے رہے لیکن جب فصل کے پکنے کا وقت آیا تو وہ خشک ہو گئی اور ہمیں کچھ بھی نہ ملا، یعنی یہ سارا خرچ اور محنت، ایک تاوان ہی ہوا جو ہمیں برداشت کرنا پڑا۔ تاوان کا مطلب یہی ہوتا ہے کہ انسان کو اس کے مال یا محنت کا معاوضہ نہ ملے بلکہ وہ یوں ہی ضائع ہو جائے یا زبردستی اس سے کچھ وصول کر لیا جائے اور اس کے بدلے میں اسے کچھ نہ دیا جائے۔

5 یعنی اس احسان پر ہماری اطاعت کر کے ہمارا عملی شکر ادا کیوں نہیں کرتے؟

الْعَظِيْمِ ﴿74﴾ فَلَآ اُقْسِمُ بِمَوٰقِعِ النُّجُوْمِ ﴿75﴾ وَ اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ ﴿76﴾ اِنَّهٗ لَقُرْاٰنٌ كَرِيْمٌ ﴿77﴾ فِيْ كِتٰبٍ مَّكْنُوْنٍ ﴿78﴾ لَّا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ ﴿79﴾ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿80﴾

کیا کرو ﴿74﴾ پس میں قسم کھاتا ہوں ستاروں کے گرنے کی ﴿75﴾ [1] اور اگر تمھیں علم ہو تو یہ بہت بڑی قسم ہے ﴿76﴾ کہ بے شک یہ قرآن بہت بڑی عزت والا ہے ﴿77﴾ [2] جو ایک محفوظ کتاب میں درج ہے ﴿78﴾ [3] جسے صرف پاک لوگ ہی چھو سکتے ہیں ﴿79﴾ [4] یہ رب العالمین کی طرف سے اُترا ہوا ہے ﴿80﴾

---

⑥ کہتے ہیں عرب میں دو درخت ہیں، مرخ اور عفار، ان دونوں سے ٹہنیاں لے کر ان کو آپس میں رگڑا جائے تو اس سے آگ کے شرارے نکلتے ہیں۔

⑦ کہ اس کے اثرات اور فوائد حیرت انگیز ہیں اور دنیا کی بے شمار چیزوں کی تیاری کے لیے اسے ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت حاصل ہے۔ جو ہماری قدرت عظیمہ کی نشانی ہے، پھر ہم نے جس طرح دنیا میں یہ آگ پیدا کی ہے، ہم آخرت میں بھی پیدا کرنے پر قادر ہیں۔ جو اس سے 69 گنا حرارت میں زیادہ ہوگی۔ (دیکھیے: صحیح مسلم، حدیث:30-(2843))

⑧ مُقْوِينَ ،مُقْوِي کی جمع ہے، قَوَآءٌ یعنی خالی صحرا میں داخل ہونے والا، مراد مسافر ہے، یعنی مسافر صحراؤں اور جنگلوں میں ان درختوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں، اس سے روشنی، گرمی اور ایندھن حاصل کرتے ہیں۔ بعض نے مُقْوِي سے وہ فقراء مراد لیے ہیں جو بھوک کی وجہ سے خالی پیٹ ہوں۔ بعض نے اس کے معنی مُسْتَمْتِعِينَ (فائدہ اٹھانے والے) کیے ہیں۔ اس میں امیر، غریب، مقیم اور مسافر سب آجاتے ہیں اور سب ہی آگ سے فائدہ اٹھاتے ہیں، اسی لیے حدیث میں جن تین چیزوں کو عام رکھنے کا اور ان سے کسی کو نہ روکنے کا حکم دیا گیا ہے، ان میں پانی اور گھاس کے علاوہ آگ بھی ہے۔ (سنن أبي داود، حدیث: 3477، و سنن ابن ماجه، حدیث: 2473 اور دیکھیے: إرواء الغلیل: 6/7-9)

① ﴿فَلَآ اُقْسِمُ﴾ میں لَا زائد ہے جو تاکید کے لیے ہے۔ یا یہ زائد نہیں ہے بلکہ ماقبل کی کسی چیز کی نفی کے لیے ہے، یعنی یہ قرآن کہانت یا شاعری نہیں ہے بلکہ میں ستاروں کے گرنے کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہ قرآن عزت والا ہے...... مَوَاقِعُ النُّجُومِ سے مراد ستاروں کے طلوع و غروب کی جگہیں اور ان کی منزلیں اور مدار ہیں۔ بعض نے ترجمہ کیا ہے: "قسم کھاتا ہوں آیتوں کے اترنے کی پیغمبروں کے دلوں میں!" (موضح القرآن) یعنی نجوم، قرآن کی آیات اور مواقع، قلوب انبیاء۔ بعض نے اس کا مطلب قرآن کا آہستہ آہستہ بتدریج اترنا اور بعض نے قیامت والے دن ستاروں کا جھڑنا مراد لیا ہے۔ (ابن کثیر)

② یہ جواب قسم ہے۔

③ یعنی لوح محفوظ میں۔

④ ﴿لَّا يَمَسُّهٗٓ﴾ میں ضمیر کا مرجع لوح محفوظ ہے اور پاک لوگوں سے مراد فرشتے، بعض نے اس کا مرجع، قرآن کریم کو بنایا ہے، یعنی اس قرآن کو فرشتے ہی چھوتے ہیں، یعنی آسمانوں پر فرشتوں کے علاوہ کسی کی بھی رسائی اس قرآن تک نہیں ہوتی۔ مطلب مشرکین کی تردید ہے جو کہتے تھے کہ قرآن شیاطین لے کر اترتے ہیں۔ اللہ نے فرمایا: یہ کیوں کر ممکن ہے۔ یہ قرآن تو شیطانی اثرات سے بالکل محفوظ ہے۔ بعض نے اس آیت میں نفی کو بمعنی نہی لے کر یہ کہا ہے کہ قرآن کو بے وضو چھونا جائز نہیں ہے۔ لیکن یہ استدلال صحیح

اَفَبِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَنْتُمْ مُّدْهِنُوْنَ ﴿81﴾ وَتَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ اَنَّكُمْ تُكَذِّبُوْنَ ﴿82﴾ فَلَوْلَاۤ اِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ﴿83﴾ وَاَنْتُمْ حِيْنَىٕذٍ تَنْظُرُوْنَ ﴿84﴾ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ ﴿85﴾ فَلَوْلَاۤ اِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ ﴿86﴾ تَرْجِعُوْنَهَاۤ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿87﴾ فَاَمَّاۤ اِنْ كَانَ مِنَ

پس کیا تم ایسی بات کو سرسری (اور معمولی) سمجھ رہے ہو؟﴿81﴾ [1] اور اپنے حصے میں یہی لیتے ہو کہ جھٹلاتے پھرو﴿82﴾ پس جب کہ روح نرخرے تک پہنچ جائے﴿83﴾ اور تم اُس وقت دیکھ رہے ہوتے ہو﴿84﴾ [2] ہم اُس شخص سے بہ نسبت تمھارے بہت زیادہ قریب ہوتے ہیں [3] لیکن تم نہیں دیکھ سکتے﴿85﴾ [4] پس اگر تم کسی کے زیر فرمان نہیں﴿86﴾ اور اس قول میں سچے ہو تو (ذرا) اُس روح کو تو لوٹاؤ﴿87﴾ [5] پس جو کوئی بارگاہِ الٰہی

نہیں، کیونکہ یہ نفی بمعنی نہی نہیں ہے بلکہ اس میں صرف ایک بات کی خبر دی جا رہی ہے، اس کو چھونے یا نہ چھونے کا حکم بیان نہیں کیا جا رہا ہے۔ البتہ اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ حافظ ابن قیم اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے فرمایا ہے۔(البدائع: 475) تفصیل کے لیے دیکھیے: (نيل الأوطار: 1/265-267) اسی طرح (موطأ إمام مالك: 1/191) کی روایت: «وَلَا يَمَسَّ الْقُرْآنَ إِلَّا طَاهِرٌ» ''صرف پاک شخص ہی قرآن کو چھوئے۔'' صحیح ہے۔(دیکھیے: إرواء الغليل، حديث: 122) لیکن یہ اپنے مفہوم میں واضح نہیں کیونکہ اس طہارت سے کفر و شرک کی نجاست سے پاک ہونا مراد ہو سکتا ہے جس کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے جس میں فرمایا گیا ہے کہ ''مومن ناپاک نہیں ہوتا۔'' (صحيح البخاري، حديث: 283، و صحيح مسلم، حديث: 371، و جامع الترمذي، حديث: 121، وسنن النسائي، حديث: 270، وسنن أبي داود، حديث: 230، وسنن ابن ماجه، حديث: 535) اس ناپاکی سے مراد وہی کفر و شرک کی ناپاکی ہے جس کی نفی ایک مومن سے کی گئی ہے اور اس اعتبار سے ایک جنبی مومن بھی پاک ہے۔ ورنہ جنابت وغیرہ کی ناپاکی اس کو بھی لاحق ہوتی ہے اور اس کے احکام اس کے لیے بیان کر دیے گئے ہیں۔ بہر صورت ائمہ اربع اور بہت سے فقہاء و محدثین بے وضو شخص کے لیے قرآن چھونے کو ناجائز کہتے ہیں، حائضہ اور نفاس والی کا زبانی قرآن پڑھنا درست ہے کیونکہ اس کی ممانعت کی کوئی صحیح حدیث نہیں آئی ہے، تاہم جنبی کا قرآن پڑھنا ممنوع ہے اور اس بارے میں حسن روایت موجود ہے۔(دیکھیے: سنن أبي داود، حديث: 229 و حسنه علي زئي.) البتہ باوضو ہو کر قرآن پڑھنے اور چھونے کی افضلیت پر سب کا اتفاق ہے۔

① حدیث سے مراد قرآن کریم ہے۔ مداہنت، وہ نرمی جو کفر و نفاق کے مقابلے میں اختیار کی جائے درآں حالیکہ ان کے مقابلے میں سخت تر رویے کی ضرورت ہے، یعنی اس قرآن کو اپنانے کے معاملے میں تمام کافروں کو خوش کرنے کے لیے نرمی اور اعراض کا راستہ اختیار کر رہے ہو حالانکہ یہ قرآن جو مذکورہ صفات کا حامل ہے، اس لائق ہے کہ اسے نہایت خوشی سے اپنایا جائے۔

② یعنی مرنے والے اور اس کی حالت نزاع کو دیکھتے ہو لیکن اس کی موت کو ٹال سکنے کی یا اسے کوئی فائدہ پہنچانے کی قدرت نہیں رکھتے۔

③ یعنی مرنے والے کے ہم تم سے بھی زیادہ قریب ہوتے ہیں۔ اپنے علم، قدرت اور رؤیت کے اعتبار سے۔ یا ہم سے مراد اللہ کے کارندے، یعنی موت کے فرشتے ہیں جو اس کی روح قبض کرتے ہیں۔

④ یعنی اپنی جہالت کی وجہ سے تمھیں اس بات کا ادراک نہیں کہ اللہ تو تمھاری شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے یا روح قبض کرنے والے فرشتوں کو تم دیکھ نہیں سکتے۔

⑤ دَانَ يَدِينُ کے معنی ہیں: ماتحت ہونا، دوسرے معنی ہیں: بدلہ دینا، یعنی اگر تم اس بات میں سچے ہو کہ کوئی تمھارا آقا اور مالک نہیں

الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿88﴾ فَرَوْحٌ وَّرَيْحَانٌ ۙ وَّجَنَّتُ نَعِيْمٍ ﴿89﴾ وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿90﴾ فَسَلٰمٌ لَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿91﴾ وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِيْنَ الضَّآلِّيْنَ ﴿92﴾ فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِيْمٍ ﴿93﴾ وَّتَصْلِيَةُ جَحِيْمٍ ﴿94﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ حَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿95﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿96﴾ ع 3/22/16

| اٰيَاتُهَا: 29 (57) سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ (94) رُكُوْعَاتُهَا: 4 | سورۂ حدید مدنی ہے، اس میں 29 آیات اور 4 رکوع ہیں۔ |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ — شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿1﴾ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ

ـسے قریب کیا ہوا ہوگا ﴿88﴾[1] اُسے تو راحت ہے اور غذائیں ہیں اور آرام والی جنت ہے ﴿89﴾ اور جو شخص داہنے (ہاتھ) والوں میں سے ہے ﴿90﴾[2] تو بھی سلامتی ہے تیرے لیے کہ تو داہنے والوں میں سے ہے ﴿91﴾ لیکن اگر کوئی جھٹلانے والے گمراہوں میں سے ہے ﴿92﴾[3] تو کھولتے ہوئے گرم پانی سے مہمانی ہے ﴿93﴾ اور دوزخ میں جانا ہے ﴿94﴾ یہ خبر سراسر حق اور قطعاً یقینی ہے ﴿95﴾ پس تو اپنے عظیم الشان پروردگار کے نام کی تسبیح کر ﴿96﴾[4]

آسمانوں اور زمین میں جو ہے (سب) اللہ کی تسبیح کر رہے ہیں،[5] وہ زبردست باحکمت ہے ﴿1﴾ آسمانوں اور زمین کی بادشاہت اُسی کی

جس کے تم زیر فرمان اور ماتحت ہو یا کوئی جزا سزا کا دن نہیں آئے گا تو اس قبض کی ہوئی روح کو اپنی جگہ پر واپس لوٹا کر دکھاؤ اور اگر تم ایسا نہیں کر سکتے تو اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ تمھارا گمان باطل ہے۔ یقیناً تمھارا ایک آقا ہے اور یقیناً ایک دن آئے گا جس میں وہ آقا ہر ایک کو اس کے عمل کی جزا دے گا۔

[1] سورت کے آغاز میں اعمال کے لحاظ سے انسانوں کی جو تین قسمیں بیان کی گئی تھیں، ان کا پھر ذکر کیا جا رہا ہے۔ یہ ان کی پہلی قسم ہے جنھیں مقربین کے علاوہ سابقین بھی کہا جاتا ہے کیونکہ وہ نیکی کے ہر کام میں آگے آگے ہوتے ہیں اور قبول ایمان میں بھی وہ دوسروں سے سبقت کرتے ہیں اور اپنی اسی خوبی کی وجہ سے وہ مقربین بارگاہ الٰہی قرار پاتے ہیں۔

[2] یہ دوسری قسم ہے، عام مومنین۔ یہ بھی جہنم سے بچ کر جنت میں جائیں گے، تاہم درجات میں سابقین سے کم تر ہوں گے۔ موت کے وقت فرشتے ان کو بھی سلامتی کی خوش خبری دیتے ہیں۔

[3] یہ تیسری قسم ہے جنھیں آغاز سورت میں أَصْحَابُ الْمَشْئَمَة کہا گیا تھا، بائیں ہاتھ والے یا حاملین نحوست۔ یہ اپنے کفر ونفاق کی سزا یا اس کی نحوست عذاب جہنم کی صورت میں بھگتیں گے۔

[4] حدیث میں آتا ہے کہ ''دو کلمے اللہ کو بہت محبوب ہیں، زباں پر ہلکے اور وزن میں بھاری: «سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ، سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيمِ» (صحيح البخاري، حديث: 7563، وصحيح مسلم، حديث: 2694)

[5] یہ تسبیح زبان حال سے نہیں بلکہ زبان قال سے ہے۔ اسی لیے فرمایا گیا ہے: ﴿وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ﴾ (بنی إسرآء يل 44:17) ''تم ان کی تسبیح نہیں سمجھ سکتے۔'' حضرت داود علیہ السلام کے بارے میں آتا ہے کہ ان کے ساتھ پہاڑ بھی تسبیح کرتے تھے۔ (الأنبياء 79:21) اگر یہ تسبیح حال یا تسبیح دلالت ہوتی تو حضرت داود علیہ السلام کے ساتھ اس کو خاص کرنے کی ضرورت ہی نہ ہوتی۔ (فتح القدير)

وَيُمِيتُ ۚ وَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ② هُوَ الْأَوَّلُ وَالْآخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ③ هُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ ۚ يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْأَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيهَا ۖ وَهُوَ

ہے،[1] وہی زندگی دیتا ہے اور موت بھی اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ② وہی پہلے ہے اور وہی پیچھے، وہی ظاہر ہے اور وہی مخفی،[2] اور وہ ہر چیز کو بخوبی جاننے والا ہے ③ وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر مستوی ہوگیا۔[3] وہ (خوب) جانتا ہے، اُس چیز کو جو زمین میں جائے[4] اور جو اُس سے نکلے[5] اور جو آسمان سے نیچے آئے[6] اور جو کچھ چڑھ کر اُس میں جائے،[7] اور

① اس لیے وہ ان میں جس طرح چاہتا ہے تصرف فرماتا ہے، اس کے سوا ان میں کسی کا حکم اور تصرف نہیں چلتا۔ یا مطلب ہے کہ بارش، نباتات اور روزیوں کے سارے خزانے اسی کی ملکیت میں ہیں۔

② وہی اول ہے، یعنی اس سے پہلے کچھ نہ تھا، وہی آخر ہے، اس کے بعد کوئی چیز نہیں ہوگی، وہی ظاہر ہے، یعنی وہ سب پر غالب ہے، اس پر کوئی غالب نہیں۔ وہی باطن ہے، یعنی باطن کی ساری باتوں کو صرف وہی جانتا ہے یا لوگوں کی نظروں اور عقلوں سے مخفی ہے۔ (فتح القدير) نبی ﷺ نے اپنی صاحبزادی فاطمہ ؓ کو یہ دعا پڑھنے کی تاکید فرمائی تھی: «اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوَاتِ السَّبْعِ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ وَرَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَيْءٍ، مُنْزِلَ التَّوْرَاةِ وَالْإِنْجِيلِ وَالْفُرْقَانِ، فَالِقَ الْحَبِّ وَالنَّوٰى، أَعُوذُبِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْءٍ أَنْتَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهِ، أَنْتَ الْأَوَّلُ فَلَيْسَ قَبْلَكَ شَيْءٌ وَأَنْتَ الْآخِرُ فَلَيْسَ بَعْدَكَ شَيْءٌ وَأَنْتَ الْبَاطِنُ فَلَيْسَ دُونَكَ شَيْءٌ اِقْضِ عَنَّا الدَّيْنَ وَأَغْنِنَا مِنَ الْفَقْرِ» (صحيح مسلم، حديث: 2713) ”اے ساتوں آسمانوں کے رب! عرش عظیم کے رب! ہمارے اور ہر چیز کے رب! اے تورات، انجیل اور قرآن کو نازل کرنے والے رب! دانے اور گٹھلی کو پھاڑنے والے! میں ہر چیز کے شر سے تیری پناہ میں آتا ہوں، اس کی پیشانی تیرے ہی قبضۂ قدرت میں ہے تو اول ہے تجھ سے پہلے کچھ نہ تھا۔ تو آخر میں رہنے والا ہے۔ تجھ سے بعد میں کچھ نہ ہوگا تو باطن ہے تجھ سے ماورا کوئی چیز نہیں، اے اللہ! ہمارے قرضے اتار دے اور ہمیں فقر سے نکال کر بے نیاز بنا دے۔“ اس دعا میں جو ادائیگی قرض کے لیے مسنون ہے، اول و آخر اور ظاہر و باطن کی تفسیر بیان فرما دی گئی ہے۔

③ اسی مفہوم کی آیات سورۂ اعراف 54:7، سورۂ یونس 3:10، سورۂ سجدہ 4:32 وغیرہا میں گزر چکی ہیں۔ ان کے حواشی ملاحظہ فرما لیے جائیں۔

④ یعنی زمین میں بارش کے جو قطرے اور غلہ جات و میوہ جات کے جو بیج داخل ہوتے ہیں، ان کی کمیت و کیفیت کو وہ جانتا ہے۔

⑤ جو درخت، چاہے وہ پھلوں کے ہوں یا غلوں کے یا زینت و آرائش اور خوشبو والے پھولوں کے بوٹے ہوں، یہ جتنے بھی اور جیسے بھی باہر نکلتے ہیں، سب اللہ کے علم میں ہیں، جیسے دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿وَعِنْدَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ ۚ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۚ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ الْأَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُبِينٍ﴾ (الأنعام 59:6) ”اور اللہ تعالیٰ ہی کے پاس ہیں تمام مخفی اشیاء کے خزانے، ان کو کوئی نہیں جانتا بجز اللہ کے اور وہ تمام چیزوں کو جانتا ہے جو کچھ خشکی میں اور جو کچھ دریاؤں میں ہیں۔ کوئی پتہ نہیں گرتا مگر وہ اس کو بھی جانتا ہے اور کوئی دانہ زمین کے تاریک حصوں میں نہیں پڑتا اور نہ کوئی تر اور نہ کوئی خشک چیز گرتی ہے مگر یہ سب کتاب مبین میں ہیں۔“

⑥ بارش، اولے، برف، تقدیر اور وہ احکام جو فرشتے لے کر اترتے ہیں۔

مَعَكُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ④ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ⑤ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۭ وَهُوَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ⑥ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاَنْفِقُوْا مِمَّا جَعَلَكُمْ مُّسْتَخْلَفِيْنَ فِيْهِ ۭ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَاَنْفَقُوْا لَهُمْ اَجْرٌ كَبِيْرٌ ⑦ وَمَا لَكُمْ لَا تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ۚ وَالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ لِتُؤْمِنُوْا بِرَبِّكُمْ وَقَدْ اَخَذَ مِيْثَاقَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ⑧ هُوَ الَّذِيْ يُنَزِّلُ عَلٰي عَبْدِهٖٓ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ

جہاں کہیں تم ہو وہ تمھارے ساتھ ہے [1] اور جو تم کر رہے ہو اللہ دیکھ رہا ہے ④ آسمانوں کی اور زمین کی بادشاہی اُسی کی ہے اور تمام کام اُسی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں ⑤ وہی رات کو دن میں لے جاتا ہے اور وہی دن کو رات میں داخل کر دیتا ہے [2] اور سینوں کے بھیدوں کا وہ پورا عالم ہے ⑥ اللہ پر اور اُس کے رسول پر ایمان لے آؤ اور اُس مال میں سے خرچ کرو جس میں اللہ نے تمھیں (دوسروں کا) جانشین بنایا ہے، [3] پس تم میں سے جو ایمان لائیں اور خیرات کریں اُنھیں بہت بڑا ثواب ملے گا ⑦ تم اللہ پر ایمان کیوں نہیں لاتے؟ حالانکہ خود رسول تمھیں اپنے رب پر ایمان لانے کی دعوت دے رہا ہے اور اگر تم مومن ہو تو وہ تم سے مضبوط عہد و پیمان بھی لے چکا ہے ⑧ [4] وہ (اللہ) ہی ہے جو اپنے بندے پر واضح آیتیں اتارتا ہے

⑦ فرشتے انسانوں کے عمل لے کر چڑھتے ہیں جس طرح حدیث میں آتا ہے کہ ''اللہ کی طرف رات کے عمل دن سے پہلے اور دن کے عمل رات سے پہلے چڑھتے ہیں۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 179)

① یعنی تم خشکی میں ہو یا تری میں، رات ہو یا دن، گھروں میں ہو یا صحراؤں میں، ہر جگہ ہر وقت وہ اپنے علم و بصر کے لحاظ سے تمھارے ساتھ ہے، یعنی تمھارے ایک ایک عمل کو دیکھتا ہے، تمھاری ایک ایک بات کو جانتا اور سنتا ہے۔ یہی مضمون سورۂ ہود 11:3 و سورۂ رعد 13:10 اور دیگر آیات میں بھی بیان کیا گیا ہے۔

② یعنی تمام چیزوں کا مالک وہی ہے، وہ جس طرح چاہتا ہے، ان میں تصرف فرماتا ہے، اس کے حکم و تصرف سے کبھی رات لمبی، دن چھوٹا اور کبھی اس کے برعکس دن لمبا اور رات چھوٹی ہو جاتی ہے اور کبھی دونوں برابر۔ اسی طرح کبھی سردی، کبھی گرمی، کبھی بہار اور کبھی خزاں۔ موسموں کا تغیر و تبدل بھی اسی کے حکم و مشیت سے ہوتا ہے۔

③ یعنی یہ مال اس سے پہلے کسی دوسرے کے پاس تھا۔ اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ تمھارے پاس بھی یہ مال نہیں رہے گا، دوسرے اس کے وارث بنیں گے اگر تم نے اسے اللہ کی راہ میں خرچ نہ کیا تو بعد میں اس کے وارث بننے والے اسے اللہ کی راہ میں خرچ کر کے تم سے زیادہ سعادت حاصل کر سکتے ہیں اور اگر وہ اسے نافرمانی میں خرچ کریں گے تو تم بھی معاونت کے جرم میں ماخوذ ہو سکتے ہو۔ (ابن کثیر) حدیث میں آتا ہے کہ ''انسان کہتا ہے، میرا مال، میرا مال، حالانکہ تیرا مال، ایک تو وہ ہے جو تو نے کھا پی کے فنا کر دیا، دوسرا وہ ہے جسے پہن کر بوسیدہ کر دیا اور تیسرا وہ ہے جو اللہ کی راہ میں خرچ کر کے آخرت کے لیے ذخیرہ کر لیا۔ اس کے علاوہ جو کچھ ہے، وہ سب دوسرے لوگوں کے حصے میں آئے گا۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 2958، و مسند أحمد: 24/4)

④ ابن کثیر رحمہ اللہ نے اَخَذَ کا فاعل الرَّسُول کو بنایا ہے اور مراد وہ بیعت لی ہے جو رسول اللہ ﷺ صحابۂ کرام سے لیتے تھے کہ خوشی اور

لَهُمْ ؕ اِنَّ كَیْدِیْ مَتِیْنٌ ﴿45﴾ اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ اَجْرًا فَهُمْ مِّنْ مَّغْرَمٍ مُّثْقَلُوْنَ ﴿46﴾ؕ اَمْ عِنْدَهُمُ الْغَیْبُ فَهُمْ یَكْتُبُوْنَ ﴿47﴾ فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ ۘ اِذْ نَادٰی وَهُوَ مَكْظُوْمٌ ﴿48﴾ؕ لَوْلَاۤ اَنْ تَدٰرَكَهٗ نِعْمَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَآءِ وَهُوَ مَذْمُوْمٌ ﴿49﴾ فَاجْتَبٰهُ رَبُّهٗ فَجَعَلَهٗ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ ﴿50﴾

انھیں ڈھیل دوں گا، بے شک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے﴿45﴾[1] کیا تو ان سے کوئی اجرت چاہتا ہے جس کے تاوان سے یہ دبے جاتے ہوں﴿46﴾[2] یا کیا ان کے پاس علم غیب ہے جسے وہ لکھتے ہوں﴿47﴾[3] پس تو اپنے رب کے حکم کا صبر سے انتظار کر[4] اور مچھلی والے کی طرح نہ ہو جا جب[5] کہ اس نے غم کی حالت میں دعا کی﴿48﴾[6] اگر اسے اس کے رب کی نعمت نہ پالیتی تو یقیناً وہ برے حالوں میں چٹیل زمین میں ڈال دیا جاتا﴿49﴾[7] پس اسے اس کے رب نے پھر نوازا[8] اور اسے نیکو کاروں میں کر دیا﴿50﴾[9]

---

کوئی بچانے والا نہیں ہوتا۔

① یہ گزشتہ مضمون ہی کی تاکید ہے۔ کَیْدٌ خفیہ تدبیر اور چال کو کہتے ہیں، اچھے مقصد کے لیے ہو تو اس میں کوئی برائی نہیں ہے۔ اسے اردو زبان کا کَید نہ سمجھا جائے جس میں ذم ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔

② یہ خطاب نبی ﷺ کو ہے لیکن توبیخ ان کو کی جارہی ہے جو آپ پر ایمان نہیں لا رہے تھے۔

③ یعنی کیا غیب کا علم ان کے پاس ہے، لوح محفوظ، ان کے تصرف میں ہے کہ اس میں سے جو بات چاہتے ہیں، نقل کر لیتے ہیں (وہاں سے لکھ لاتے ہیں) اس لیے یہ تیری اطاعت اختیار کرنے اور تجھ پر ایمان لانے کی ضرورت محسوس نہیں کرتے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ نہیں، ایسا نہیں ہے۔ اسی لیے آگے فرمایا۔

④ ﴿فَاصْبِرْ﴾ میں فاء تفریع کے لیے ہے، یعنی جب واقعہ ایسا نہیں ہے تو اے پیغمبر! تو فریضہ رسالت ادا کرتا رہ اور ان مکذبین کے بارے میں اللہ کے فیصلے کا انتظار کر۔

⑤ جنھوں نے اپنی قوم کی روش تکذیب کو دیکھتے ہوئے عجلت سے کام لیا اور رب کے فیصلے کے بغیر ہی از خود اپنی قوم کو چھوڑ کر چلے گئے۔

⑥ جس کے نتیجے میں انھیں مچھلی کے پیٹ میں جبکہ وہ غم و اندوہ سے بھرے ہوئے تھے، اپنے رب کو مدد کے لیے پکارنا پڑا جیسا کہ تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔ (دیکھیے سورۂ صافات 37:139-144 کے حواشی)

⑦ یعنی اللہ تعالیٰ اگر انھیں توبہ و مناجات کی توفیق نہ دیتا اور ان کی دعا قبول نہ فرماتا تو انھیں ساحل سمندر کی بجائے، جہاں ان کے سائے اور خوراک کے لیے بیل دار درخت اگا دیا گیا، کسی بنجر زمین میں پھینک دیا جاتا اور عنداللہ ان کی حیثیت بھی مذموم رہتی جبکہ قبولیت دعا کے بعد وہ محمود ہو گئے۔

⑧ اس کا مطلب ہے کہ انھیں توانا و تندرست کرنے کے بعد دوبارہ رسالت سے نواز کر انھیں اپنی قوم کی طرف بھیجا گیا جیسا کہ سورۂ صافات 37:146 سے بھی واضح ہے۔

⑨ اسی لیے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ ”کوئی شخص یہ نہ کہے کہ میں یونس بن متّٰی سے بہتر ہوں۔“ (صحیح مسلم، حدیث: 2377) مزید دیکھیے: (سورۂ بقرہ 2:253 کا حاشیہ نمبر 1)

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿51﴾ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿52﴾

اٰيَاتُهَا: 52 (69) سُوْرَةُ الْحَآقَّةِ مَكِّيَّةٌ (78) رُكُوْعَاتُهَا: 2

سورۂ حاقہ مکی ہے، اس میں 52 آیات اور 2 رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَلْحَآقَّةُ ﴿1﴾ مَا الْحَآقَّةُ ﴿2﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحَآقَّةُ ﴿3﴾ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ وَعَادٌ بِالْقَارِعَةِ ﴿4﴾ فَاَمَّا ثَمُوْدُ

اور قریب ہے کہ کافر اپنی تیز نگاہوں سے آپ کو پھسلا دیں،[1] جب کبھی قرآن سنتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں یہ تو ضرور دیوانہ ہے ﴿51﴾[2] درحقیقت یہ قرآن تو تمام جہان والوں کے لیے سراسر نصیحت ہی ہے ﴿52﴾[3]

ثابت ہونے والی ﴿1﴾[4] ثابت ہونے والی کیا ہے؟ ﴿2﴾[5] اور تجھے کیا معلوم کہ وہ ثابت شدہ کیا ہے؟ ﴿3﴾[6] اس کھڑکا دینے والی کو ثمود اور عاد نے جھٹلا دیا تھا ﴿4﴾[7] اس کے نتیجہ میں ثمود

---

① یعنی اگر تجھے اللہ کی حمایت و حفاظت نہ ہوتی تو ان کفار کی حاسدانہ نظروں سے تو نظر بد کا شکار ہو جاتا، یعنی ان کی نظر تجھے لگ جاتی۔ امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے اس کا یہی مفہوم بیان کیا ہے، مزید لکھتے ہیں: ''یہ اس بات کی دلیل ہے کہ نظر کا لگ جانا اور اس کا دوسروں پر اللہ کے حکم سے اثر انداز ہونا حق ہے۔'' جیسا کہ متعدد احادیث سے بھی ثابت ہے، چنانچہ احادیث میں اس سے بچنے کے لیے دعائیں بھی بیان کی گئی ہیں۔ اور یہ بھی تاکید کی گئی ہے کہ جب تمہیں کوئی چیز اچھی لگے تو ماشاء اللہ یا بارك الله کہا کرو تاکہ اسے نظر نہ لگے، اسی طرح کسی کو کسی کی نظر لگ جائے تو فرمایا: اسے غسل کروا کے اس کا پانی اس شخص پر ڈالا جائے جس کو اس کی نظر لگی ہے۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے تفسیر ابن کثیر اور کتب حدیث) بعض نے اس کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ یہ تجھے تبلیغ رسالت سے پھیر دیتے۔

② یعنی حسد کے طور پر بھی اور اس غرض سے بھی کہ لوگ اس قرآن سے متاثر نہ ہوں بلکہ اس سے دور ہی رہیں، یعنی آنکھوں کے ذریعے سے بھی یہ کفار نبی ﷺ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کرتے اور زبانوں سے بھی آپ کو ایذا پہنچاتے اور آپ کے دل کو مجروح کرتے۔

③ جب واقعہ یہ ہے کہ یہ قرآن جن و انس کی ہدایت و رہنمائی کے لیے آیا ہے تو پھر اس کو لانے والا اور بیان کرنے والا مجنون (دیوانہ) کس طرح ہو سکتا ہے۔

④ یہ قیامت کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔ اس میں امر الٰہی ثابت ہوگا اور خود یہ بھی بہر صورت وقوع پذیر ہونے والی ہے، اس لیے اسے ﴿اَلْحَآقَّةُ﴾ سے تعبیر فرمایا۔

⑤ یہ لفظاً استفہام ہے لیکن اس کا مقصد قیامت کی عظمت اور فَخَامَتِ شان بیان کرنا ہے۔

⑥ یعنی کس ذریعے سے تجھے اس کی پوری حقیقت سے آگاہی حاصل ہو۔ مطلب اس کے علم کی نفی ہے۔ گویا کہ تجھے اس کا علم نہیں کیونکہ تو نے ابھی اسے دیکھا ہے اور نہ اس کی ہولناکیوں کا مشاہدہ کیا ہے، گویا کہ وہ مخلوقات کے دائرۂ علم سے باہر ہے۔ (فتح القدير) بعض کہتے ہیں کہ قرآن میں جس کی بابت بھی صیغہ ماضی ﴿مَآ اَدْرٰىكَ﴾ استعمال کیا گیا ہے، اس کو بیان کر دیا گیا ہے اور جس کو مضارع کے صیغے ﴿وَمَا يُدْرِيْكَ﴾ کے ذریعے سے بیان کیا گیا ہے، اس کا علم لوگوں کو نہیں دیا گیا ہے۔ (فتح القدير و أيسر التفاسير)

فَاُهْلِكُوْا بِالطَّاغِيَةِ ⑤ وَاَمَّا عَادٌ فَاُهْلِكُوْا بِرِيْحٍ صَرْصَرٍ عَاتِيَةٍ ⑥ سَخَّرَهَا عَلَيْهِمْ سَبْعَ لَيَالٍ وَّثَمٰنِيَةَ اَيَّامٍ حُسُوْمًا فَتَرَى الْقَوْمَ فِيْهَا صَرْعٰى كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ خَاوِيَةٍ ⑦ فَهَلْ تَرٰى لَهُمْ مِّنْۢ بَاقِيَةٍ ⑧ وَجَآءَ فِرْعَوْنُ وَمَنْ قَبْلَهٗ وَالْمُؤْتَفِكٰتُ بِالْخَاطِئَةِ ⑨ فَعَصَوْا رَسُوْلَ رَبِّهِمْ فَاَخَذَهُمْ اَخْذَةً رَّابِيَةً ⑩ اِنَّا لَمَّا طَغَا الْمَآءُ حَمَلْنٰكُمْ فِي الْجَارِيَةِ ⑪ لِنَجْعَلَهَا لَكُمْ تَذْكِرَةً وَّتَعِيَهَآ اُذُنٌ وَّاعِيَةٌ ⑫ فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ نَفْخَةٌ وَّاحِدَةٌ ⑬ وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ

تو بے حد خوفناک اور اونچی آواز سے ہلاک کر دیے گئے ⑤ [1] اور عاد بے حد تیز وتند ہوا سے غارت کر دیے گئے ⑥ [2] جسے ان پر برابر لگاتار سات رات اور آٹھ دن تک مسلط رکھا [3] پس تم دیکھتے کہ یہ لوگ زمین پر اس طرح گر گئے جیسے کہ کھجور کے کھوکھلے تنے ہوں ⑦ [4] کیا ان میں سے کوئی بھی تجھے باقی نظر آ رہا ہے؟ ⑧ فرعون اور اس سے پہلے کے لوگ اور جن کی بستیاں الٹ دی گئیں، [5] انھوں نے بھی خطائیں کیں ⑨ اور اپنے رب کے رسول کی نافرمانی کی بالآخر اللہ نے انھیں (بھی) زبردست گرفت میں لے لیا ⑩ [6] جب پانی میں طغیانی آ گئی [7] تو اس وقت ہم نے تمھیں کشتی میں چڑھا لیا ⑪ [8] تا کہ اسے تمھارے لیے نصیحت اور یادگار بنا دیں، [9] اور (تاکہ) یاد رکھنے والے کان اسے یاد رکھیں ⑫ [10] پس جبکہ صور میں ایک پھونک پھونکی جائے گی ⑬ [11] اور زمین اور پہاڑ اٹھا لیے

⑦ اس میں قیامت کو کھڑکا دینے والی کہا ہے، اس لیے کہ یہ اپنی ہولناکیوں سے لوگوں کو بیدار کر دے گی۔

① طَاغِيَةٌ ایسی آواز جو حد سے تجاوز کر جانے والی ہو، یعنی نہایت خوف ناک اور اونچی آواز سے قوم ثمود کو ہلاک کیا گیا جیسا کہ پہلے متعدد جگہ گزرا۔

② ﴿صَرْصَرٍ﴾ "پالے والی ہوا" ﴿عَاتِيَةٍ﴾ "سرکش، کسی کے قابو میں نہ آنے والی" یعنی نہایت تند و تیز، پالے والی اور بے قابو ہوا کے ذریعے سے حضرت ہود کی قوم عاد کو ہلاک کیا گیا۔

③ حَسْمٌ کے معنی کاٹنے اور جدا جدا کر دینے کے ہیں اور بعض نے ﴿حُسُوْمًا﴾ کے معنی پے درپے کیے ہیں۔

④ اس سے ان کے درازئ قد کی طرف بھی اشارہ ہے، ﴿خَاوِيَةٍ﴾ کھوکھلے۔ بے روح جسم کو کھوکھلے تنے سے تشبیہ دی ہے۔

⑤ اس سے قوم لوط مراد ہے۔

⑥ ﴿رَّابِيَةً﴾ رَبَا يَرْبُو سے ہے جس کے معنی زائد کے ہیں، یعنی ان کی ایسی گرفت کی جو دوسری قوموں کی گرفت سے زائد، یعنی سب میں سخت تر تھی۔ گویا ﴿اَخْذَةً رَّابِيَةً﴾ کا مفہوم ہوا، نہایت سخت گرفت۔

⑦ یعنی پانی ارتفاع اور بلندی میں تجاوز کر گیا، یعنی پانی خوب چڑھ گیا۔

⑧ ﴿حَمَلْنٰكُمْ﴾ میں خطاب اہل زمانہ کو ہے، مطلب ہے کہ تم جن آباء کی پشتوں سے ہو، ہم نے انھیں کشتی میں سوار کر کے بپھرے ہوئے پانی سے بچایا تھا۔ ﴿الْجَارِيَةِ﴾ سے مراد سفینۂ نوح ہے۔

⑨ یعنی یہ فعل کہ کافروں کو پانی میں غرق کر دیا اور مومنوں کو کشتی میں سوار کرا کے بچا لیا، تمھارے لیے اس کو عبرت و نصیحت بنا دیں تا کہ تم اس سے نصیحت حاصل کرو اور اللہ کی نافرمانی سے بچو۔

فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ﴿۱۴﴾ فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ﴿۱۵﴾ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ﴿۱۶﴾ وَّالْمَلَكُ عَلٰٓى اَرْجَآئِهَا ؕ وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمٰنِيَةٌ ﴿۱۷﴾ يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ﴿۱۸﴾ فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ۙ فَيَقُوْلُ هَآؤُمُ اقْرَءُوْا كِتٰبِيَهْ ﴿۱۹﴾ اِنِّيْ ظَنَنْتُ اَنِّيْ مُلٰقٍ حِسَابِيَهْ ﴿۲۰﴾ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ﴿۲۱﴾ فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ﴿۲۲﴾ قُطُوْفُهَا دَانِيَةٌ ﴿۲۳﴾

جائیں گے، [1] پھر ایک ہی چوٹ میں ریزہ ریزہ کر دیے جائیں گے ﴿۱۴﴾ تو اس دن ہو پڑنے والی (قیامت) ہو پڑے گی ﴿۱۵﴾ اور آسمان پھٹ جائے گا، چنانچہ وہ اس دن بالکل کمزور ہو جائے گا ﴿۱۶﴾ [2] اس کے کناروں پر فرشتے ہوں گے، [3] اور تیرے پروردگار کا عرش اس دن آٹھ (فرشتے) اپنے اوپر اٹھائے ہوئے ہوں گے ﴿۱۷﴾ [4] اس دن تم سب سامنے پیش کیے [5] جاؤ گے، تمھارا کوئی بھید پوشیدہ نہ رہے گا ﴿۱۸﴾ سو جسے اس کا نامۂ اعمال اس کے دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا [6] تو وہ کہے گا کہ لو میرا نامۂ اعمال پڑھو ﴿۱۹﴾ [7] مجھے تو کامل یقین تھا کہ مجھے اپنا حساب ملنا ہے ﴿۲۰﴾ [8] پس وہ ایک دل پسند زندگی میں ہوگا ﴿۲۱﴾ بلند و بالا جنت میں ﴿۲۲﴾ [9] جس کے میوے جھکے پڑے ہوں گے ﴿۲۳﴾ [10]

---

(10) یعنی سننے والے اسے سن کر یاد رکھیں اور وہ بھی اس سے عبرت پکڑیں۔

(11) مُکَذِّبِین کا انجام بیان کرنے کے بعد اب بتلایا جا رہا ہے کہ یہ ﴿اَلْحَاقَّةُ﴾ کس طرح واقع ہوگی۔ اسرافیل کی ایک ہی پھونک سے یہ برپا ہو جائے گی۔

(1) یعنی اپنی جگہوں سے اٹھا لیے جائیں گے اور قدرت الٰہی سے اپنی قرار گاہوں سے ان کو اکھیڑ لیا جائے گا۔

(2) یعنی اس میں کوئی قوت اور استحکام نہیں رہے گا جو چیز پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے، اس میں استحکام کس طرح رہ سکتا ہے۔

(3) یعنی آسمان تو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے، پھر آسمانی مخلوق فرشتے کہاں ہوں گے؟ فرمایا: ''وہ آسمانوں کے کناروں پر ہوں گے۔'' اس کا ایک مطلب تو یہ ہو سکتا ہے کہ فرشتے آسمان پھٹنے سے قبل اللہ کے حکم سے زمین پر آجائیں گے تو گویا فرشتے دنیا کے کنارے پر ہوں گے یا یہ مطلب ہو سکتا ہے کہ آسمان ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو کر مختلف ٹکڑوں میں ہو گا تو ان ٹکڑوں پر جو زمین کے کناروں میں اور بجائے خود ثابت ہوں گے، ان پر ہوں گے۔ (فتح القدیر)

(4) یعنی ان مخصوص فرشتوں نے عرش الٰہی کو اپنے سروں پر اٹھایا ہوا ہو گا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس عرش سے مراد وہ عرش ہو جو فیصلوں کے لیے زمین پر رکھا جائے گا جس پر اللہ تعالیٰ نزول اجلال فرمائے گا۔ (ابن کثیر)

(5) یہ پیشی اس لیے نہیں ہوگی کہ جن کو اللہ نہیں جانتا، ان کو جان لے، وہ تو سب کو ہی جانتا ہے، یہ پیشی خود انسانوں پر حجت قائم کرنے کے لیے ہوگی۔ ورنہ اللہ سے تو کسی کی کوئی چیز پوشیدہ نہیں ہے جیسا کہ آگے بھی فرمایا۔

(6) جو اس کی سعادت، نجات اور کامیابی کی دلیل ہوگا۔

(7) یعنی وہ مارے خوشی کے ہر ایک کو کہے گا کہ لو پڑھ لو، میرا اعمال نامہ تو مجھے مل گیا ہے، اس لیے کہ اسے پتا ہو گا کہ اس میں اس کی نیکیاں ہی نیکیاں ہوں گی، کچھ برائیاں ہوں گی تو وہ اللہ تعالیٰ نے معاف فرما دی ہوں گی یا ان برائیوں کو بھی حسنات میں تبدیل کر دیا ہو گا جیسا کہ اللہ تعالیٰ اہل ایمان کے ساتھ فضل و کرم کی یہ مختلف صورتیں اختیار فرمائے گا۔

كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَآ اَسْلَفْتُمْ فِي الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ ﴿24﴾ وَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِشِمَالِهٖ ۙ فَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُوْتَ كِتٰبِيَهْ ﴿25﴾ وَلَمْ اَدْرِ مَا حِسَابِيَهْ ﴿26﴾ يٰلَيْتَهَا كَانَتِ الْقَاضِيَةَ ﴿27﴾ مَآ اَغْنٰى عَنِّيْ مَالِيَهْ ﴿28﴾ هَلَكَ عَنِّيْ سُلْطٰنِيَهْ ﴿29﴾ خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ﴿30﴾ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ ﴿31﴾ ثُمَّ فِيْ سِلْسِلَةٍ ذَرْعُهَا سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا فَاسْلُكُوْهُ ﴿32﴾ اِنَّهٗ كَانَ لَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ ﴿33﴾ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ﴿34﴾ فَلَيْسَ لَهُ الْيَوْمَ هٰهُنَا حَمِيْمٌ ﴿35﴾ وَّلَا طَعَامٌ اِلَّا مِنْ غِسْلِيْنٍ ﴿36﴾ لَّا يَاْكُلُهٗٓ اِلَّا

ان سے کہا جائے گا کہ مزے سے کھاؤ، پیو اپنے ان اعمال کے بدلے جو تم نے گزشتہ زمانے میں کیے ﴿24﴾ [1] لیکن جسے اس (کے اعمال) کی کتاب اس کے بائیں ہاتھ میں دی جائے گی، تو وہ کہے گا کہ کاش! مجھے میری کتاب دی ہی نہ جاتی ﴿25﴾ [2] اور میں جانتا ہی نہ کہ حساب کیا ہے ﴿26﴾ [3] کاش کہ موت میرا کام ہی تمام کر دیتی ﴿27﴾ [4] میرے مال نے بھی مجھے کچھ نفع نہ دیا ﴿28﴾ مجھ سے میری حکومت بھی جاتی رہی ﴿29﴾ [5] (حکم ہوگا) اسے پکڑ لو پھر اسے طوق پہنا دو ﴿30﴾ پھر اسے دوزخ میں ڈال دو ﴿31﴾ [6] پھر اسے ایسی زنجیر میں، جس کی پیمائش ستر ہاتھ کی ہے، جکڑ دو ﴿32﴾ [7] بے شک یہ اللہ عظمت والے پر ایمان نہ رکھتا تھا ﴿33﴾ [8] اور مسکین کے کھلانے پر رغبت نہ دلاتا تھا ﴿34﴾ [9] سو آج اس کا یہاں کوئی دوست نہیں ﴿35﴾ اور نہ سوائے پیپ کے اس کی کوئی غذا ہے ﴿36﴾ [10] جسے گناہ گاروں کے سوا

---

⑧ یعنی آخرت کے حساب کتاب پر میرا کامل یقین تھا۔

⑨ جنت میں مختلف درجات ہوں گے، ہر درجے کے درمیان بہت فاصلہ ہوگا، جیسے مجاہدین کے بارے میں نبی ﷺ نے فرمایا: ''جنت میں سو درجے ہیں جو اللہ نے مجاہدین فی سبیل اللہ کے لیے تیار کیے ہیں۔ دو درجوں کے درمیان زمین و آسمان جتنا فاصلہ ہوگا۔'' (صحيح البخاري، حديث: 2790، وصحيح مسلم، حديث: 1884)

⑩ یعنی بالکل قریب ہوں گے، یعنی کوئی لیٹے لیٹے بھی توڑنا چاہے گا تو ممکن ہوگا۔ قُطُوفٌ، قِطْفٌ کی جمع ہے، چنے یا توڑے ہوئے، مراد پھل ہیں۔ مَا يُقْطَفُ مِنَ الثِّمَارِ'' چنے یا توڑے ہوئے پھل۔''

① یعنی دنیا میں اعمال صالحہ کیے، یہ جنت ان کا صلہ ہے۔

② کیونکہ نامۂ اعمال کا بائیں ہاتھ میں ملنا بدبختی کی علامت ہوگا۔

③ یعنی مجھے بتلایا ہی نہ جاتا کیونکہ سارا حساب ان کے خلاف ہوگا۔

④ یعنی موت ہی فیصلہ کن ہوتی اور دوبارہ زندہ نہ کیا جاتا تاکہ یہ روز بد نہ دیکھنا پڑتا۔

⑤ یعنی جس طرح مال میرے کام نہ آیا، جاہ و مرتبہ اور سلطنت و حکومت بھی میرے کام نہ آئی۔ اور آج میں اکیلا ہی یہاں سزا بھگتنے پر مجبور ہوں۔

⑥ اللہ تعالیٰ یہ حکم ملائکہ جہنم کو دے گا۔

⑦ یہ ﴿ذِرَاعًا﴾ (ہاتھ) کس کا ذراع ہوگا؟ اور یہ کتنا ہوگا؟ اس کی تعیین نہیں کی گئی، تاہم ظاہر یہ ہے کہ انسانوں کے ہاں مفہوم اور مستعمل ذراع ہی مراد ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ زنجیر کی لمبائی ستر ذراع ہوگی۔

⑧ یہ مذکورہ سزا کی علت یا مجرم کے جرم کا بیان ہے۔

الْخَاطِـُٔوْنَ ﴿37﴾ فَلَآ اُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُوْنَ ﴿38﴾ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ ﴿39﴾ اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ﴿40﴾ وَّمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ ۭ قَلِيْلًا مَّا تُؤْمِنُوْنَ ﴿41﴾ وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿42﴾ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿43﴾ وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ الْاَقَاوِيْلِ ﴿44﴾ لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ ﴿45﴾ ثُمَّ

کوئی نہیں کھائے گا ﴿37﴾ [1] پس مجھے قسم ہے ان چیزوں کی جنھیں تم دیکھتے ہو ﴿38﴾ اور ان چیزوں کی جنھیں تم نہیں دیکھتے ﴿39﴾ [2] کہ بے شک یہ (قرآن) بزرگ رسول کا قول ہے ﴿40﴾ [3] یہ کسی شاعر کا قول نہیں [4] (افسوس!) تمھیں بہت کم یقین ہے ﴿41﴾ اور نہ ہی کسی کاہن کا قول ہے، [5] (افسوس!) بہت کم نصیحت لے رہے ہو ﴿42﴾ [6] (یہ تو) رب العالمین کا اتارا ہوا ہے ﴿43﴾ [7] اور اگر وہ ہم پر کوئی بھی بات بنا لیتا ﴿44﴾ [8] تو البتہ ہم اس کا داہنا ہاتھ پکڑ لیتے ﴿45﴾ [9] پھر

---

⑨ یعنی عبادت واطاعت کے ذریعے سے اللہ کا حق ادا کرتا تھا اور نہ وہ حقوق ادا کرتا تھا جو بندوں کے بندوں پر ہیں۔ گویا اہل ایمان میں یہ جامعیت ہوتی ہے کہ وہ حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں کی ادائیگی کا اہتمام کرتے ہیں۔

⑩ بعض کہتے ہیں کہ یہ جہنم میں کوئی درخت ہے، بعض کہتے ہیں کہ زَقُّوْمٌ ہی کو یہاں ﴿غِسْلِيْنٍ﴾ کہا گیا ہے اور بعض کہتے ہیں کہ یہ جہنمیوں کی پیپ یا ان کے جسموں سے نکلنے والا خون اور بدبودار پانی ہوگا۔ أَعَاذَنَا اللّٰهُ مِنْه.

① ﴿الْخَاطِـُٔوْنَ﴾ سے مراد اہل جہنم ہیں جو کفر وشرک کی وجہ سے جہنم میں داخل ہوں گے، اس لیے کہ یہی گناہ ایسے ہیں جو خلود في النار کا سبب ہیں۔

② یعنی اللہ کی پیدا کردہ وہ چیزیں جو اللہ تعالیٰ کی ذات اور اس کی قدرت وطاقت پر دلالت کرتی ہیں جنھیں تم دیکھتے ہو یا نہیں دیکھتے، ان سب کی قسم ہے۔ آگے جواب قسم ہے۔

③ بزرگ رسول سے مراد حضرت محمد رسول اللہ ﷺ ہیں۔ اور قول سے مراد تلاوت ہے، یعنی رسول کریم اس کی تلاوت کرتے ہیں یا قول سے مراد ایسا قول ہے جو رسول کریم اللہ کی طرف سے تمھیں پہنچاتا ہے کیونکہ قرآن، رسول یا جبرائیل کا قول نہیں ہے بلکہ اللہ کا قول ہے جو اس نے فرشتے کے ذریعے سے پیغمبر پر نازل فرمایا ہے، پھر پیغمبر اسے لوگوں تک پہنچاتا ہے۔

④ جیسا کہ تم سمجھتے اور کہتے ہو، اس لیے کہ یہ اصناف شعر سے ہے نہ اس کے مشابہ ہے، پھر یہ کسی کا کلام کس طرح ہو سکتا ہے۔

⑤ جیسا کہ بعض دفعہ تم یہ دعویٰ بھی کرتے ہو، حالانکہ کہانت بھی ایک شئے دیگر ہے۔

⑥ قِلّت دونوں جگہ نفی کے معنی میں ہے، یعنی تم بالکل قرآن پر ایمان لاتے ہو نہ اس سے نصیحت ہی حاصل کرتے ہو۔

⑦ یعنی رسول کی زبان سے ادا ہونے والا یہ قول، رب العالمین کا اتارا ہوا کلام ہے۔ اسے تم کبھی شاعری اور کبھی کہانت کہہ کر اس کی تکذیب کرتے ہو۔

⑧ یعنی اپنی طرف سے گھڑ کر ہماری طرف منسوب کر دیتا یا اس میں کمی بیشی کر دیتا تو ہم فوراً اس کا مؤاخذہ کرتے اور اسے ڈھیل نہ دیتے جیسا کہ اگلی آیات میں فرمایا۔

⑨ یا اپنے دائیں ہاتھ کے ساتھ اس کی گرفت کرتے، اس لیے کہ دائیں ہاتھ سے گرفت زیادہ سخت ہوتی ہے اور اللہ کے تو دونوں ہاتھ ہی دائیں ہیں۔ (دیکھیے: صحیح مسلم، حدیث: 1827)

لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ ﴿46﴾ فَمَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ عَنْهُ حٰجِزِيْنَ ﴿47﴾ وَاِنَّهٗ لَتَذْكِرَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿48﴾ وَاِنَّا لَنَعْلَمُ اَنَّ مِنْكُمْ مُّكَذِّبِيْنَ ﴿49﴾ وَاِنَّهٗ لَحَسْرَةٌ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿50﴾ وَاِنَّهٗ لَحَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿51﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿52﴾

اٰيَاتُهَا 44 (70) سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ (79) رُكُوْعَاتُهَا 2

سورۂ معارج مکی ہے، اس میں 44 آیات اور 2 رکوع ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ﴿1﴾ لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ ﴿2﴾ مِّنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ ﴿3﴾

اس کی شہ رگ کاٹ دیتے ﴿46﴾ [1] پھر تم میں سے کوئی بھی اس سے روکنے والا نہ ہوتا ﴿47﴾ [2] یقیناً یہ (قرآن) پرہیزگاروں کے لیے نصیحت ہے ﴿48﴾ [3] یقیناً ہمیں پوری طرح معلوم ہے کہ تم میں سے بعض اس کے جھٹلانے والے ہیں ﴿49﴾ بے شک یہ (جھٹلانا) کافروں پر حسرت ہے ﴿50﴾ [4] اور بے شک (وشبہ) یہ یقینی حق ہے ﴿51﴾ [5] پس تو اپنے رب عظیم کے نام کی پاکی بیان کر ﴿52﴾ [6]

ایک سوال کرنے والے [7] نے اس عذاب کا سوال کیا جو واقع ہونے والا ہے ﴿1﴾ کافروں پر، جسے کوئی ہٹانے والا نہیں ﴿2﴾ اس اللہ کی طرف سے جو سیڑھیوں والا ہے ﴿3﴾ [8]

---

① خیال رہے یہ سزا، خاص نبی کریم ﷺ کے ضمن میں بیان کی گئی ہے جس سے مقصد آپ کی صداقت کا اظہار ہے۔ اس میں یہ اصول بیان نہیں کیا گیا ہے کہ جو بھی نبوت کا جھوٹا دعویٰ کرے گا تو جھوٹے مدعی کو ہم فوراً سزا سے دوچار کر دیں گے، لہٰذا اس سے کسی جھوٹے نبی کو اس لیے سچا باور نہیں کرایا جا سکتا کہ دنیا میں وہ مؤاخذۂ الٰہی سے بچا رہا۔ واقعات بھی شاہد ہیں کہ متعدد لوگوں نے نبوت کے جھوٹے دعوے کیے اور اللہ نے انھیں ڈھیل دی اور دنیوی مؤاخذے سے وہ بالعموم محفوظ ہی رہے، اس لیے اگر اسے اصول مان لیا جائے تو پھر متعدد جھوٹے مدعیان نبوت کو ''سچا نبی'' ماننا پڑے گا۔

② اس سے معلوم ہوا کہ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ سچے رسول تھے، جن کو اللہ نے سزا نہیں دی بلکہ دلائل و معجزات اور اپنی خاص تائید و نصرت سے انھیں نوازا۔

③ کیونکہ وہی اس سے فائدہ اٹھاتے ہیں، ورنہ قرآن تو سارے ہی لوگوں کی نصیحت کے لیے آیا ہے۔

④ یعنی قیامت والے دن اس پر حسرت کریں گے کہ کاش! ہم نے قرآن کی تکذیب نہ کی ہوتی۔ یا یہ قرآن بجائے خود ان کے لیے حسرت کا باعث ہوگا، جب وہ اہل ایمان کو قرآن کا اجر ملتے ہوئے دیکھیں گے۔

⑤ یعنی قرآن کا اللہ کی طرف سے ہونا بالکل یقینی ہے، اس میں قطعاً شک کی کوئی گنجائش نہیں۔ یا قیامت کی بابت جو خبر دی جا رہی ہے، وہ بالکل حق اور سچ ہے۔

⑥ جس نے قرآن کریم جیسی عظیم کتاب نازل فرمائی۔

⑦ کہتے ہیں یہ نضر بن حارث تھا یا ابوجہل تھا جس نے کہا تھا: ﴿اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ الْحَقَّ مِنْ عِنْدِكَ فَاَمْطِرْ عَلَيْنَا حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ﴾ (الأنفال 8:32) ''اے اللہ! اگر قرآن واقعی تیری طرف سے ہے تو تو آسمان سے ہم پر پتھر برسا دے۔'' چنانچہ

تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ ④ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ⑤ اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا ⑥ وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا ⑦ يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ⑧ وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ⑨ وَلَا يَسْـَٔلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا ⑩ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ ۭ يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِيْ مِنْ

جس کی طرف فرشتے اور روح چڑھتے ہیں [1] ایک دن میں جس کی مقدار پچاس ہزار سال کی ہے ④ [2] پس تو اچھی طرح صبر کر⑤ بے شک یہ اس (عذاب) کو دور سمجھ رہے ہیں⑥ اور ہم اسے قریب ہی دیکھتے ہیں⑦ [3] جس دن آسمان تیل کی تلچھٹ کی مثل ہوجائے گا⑧ اور پہاڑ رنگین اون کی مثل ہوجائیں گے⑨ [4] اور کوئی دوست کسی دوست کو نہ پوچھے گا⑩ (حالانکہ) ایک دوسرے کو دکھادیے جائیں گے، [5] گناہ گار اس دن کے عذاب کے

---

یہ شخص جنگ بدر میں مارا گیا۔ بعض کہتے ہیں: اس سے مراد رسول اللہ ﷺ ہیں جنھوں نے اپنی قوم کے لیے بددعا کی تھی اور اس کے نتیجے میں اہل مکہ پر قحط سالی مسلط کی گئی تھی۔

⑧ یا درجات والا، بلندیوں والا ہے جس کی طرف فرشتے چڑھتے ہیں۔

① ﴿ الرُّوْحُ ﴾ سے مراد حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں، ان کی عظمت شان کے پیش نظر ان کا الگ خصوصی ذکر کیا گیا ہے، ورنہ فرشتوں میں وہ بھی شامل ہیں۔ یا روح سے مراد انسانی روحیں ہیں جو مرنے کے بعد آسمان پر لے جائی جاتی ہیں جیسا کہ بعض روایات میں ہے۔

② اس ﴿ يَوْمٍ ﴾ کی تعیین میں بہت اختلاف ہے جیسا کہ الم السجدہ کے آغاز میں ہم بیان کر آئے ہیں۔ یہاں امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے چار اقوال نقل فرمائے ہیں۔ پہلا قول ہے کہ اس سے وہ مسافت مراد ہے جو عرش عظیم سے اسفل سافلین (زمین کے ساتویں طبقے) تک ہے۔ یہ مسافت 50 ہزار سال میں طے ہونے والی ہے۔ دوسرا قول ہے کہ یہ دنیا کی کل مدت ہے۔ ابتدائے آفرینش سے وقوع قیامت تک، اس میں سے کتنی مدت گزر گئی اور کتنی باقی ہے، اسے صرف اللہ تعالیٰ جانتا ہے۔ تیسرا قول ہے کہ یہ دنیا و آخرت کے درمیان کا فاصلہ ہے۔ چوتھا قول یہ ہے کہ یہ قیامت کے دن کی مقدار ہے، یعنی کافروں پر یہ یوم حساب پچاس ہزار سال کی طرح بھاری ہوگا۔ لیکن مومن کے لیے دنیا میں ایک فرض نماز پڑھنے سے بھی مختصر ہوگا۔ (مسند أحمد: 75/3) امام ابن کثیر نے اسی قول کو ترجیح دی ہے کیونکہ احادیث سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، چنانچہ ایک حدیث میں زکاۃ ادا نہ کرنے والے کو قیامت والے دن جو عذاب دیا جائے گا، اس کی تفصیل بیان فرماتے ہوئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: «حَتّٰی يَحْكُمَ اللّٰهُ بَيْنَ عِبَادِهِ فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ خَمْسِينَ أَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّونَ» (صحيح مسلم، حديث: 26-(987)) ”یہاں تک کہ اللہ اپنے بندوں کے درمیان فیصلہ فرمائے گا ایسے دن میں جس کی مدت تمھاری گنتی کے مطابق پچاس ہزار سال ہوگی۔“ اس تفسیر کی رو سے ﴿ فِيْ يَوْمٍ ﴾ کا تعلق عذاب سے ہوگا، یعنی وہ واقع ہونے والا عذاب قیامت والے دن ہوگا جو کافروں پر پچاس ہزار سال کی طرح بھاری ہوگا۔

③ دور سے مراد ناممکن اور قریب سے اس کا یقینی واقع ہونا ہے، یعنی کافر قیامت کو ناممکن سمجھتے ہیں اور مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ وہ ضرور آکر رہے گی، اس لیے کہ كُلُّ مَا هُوَ آتٍ فَهُوَ قَرِيبٌ ”ہر آنے والی چیز قریب ہے۔“

④ یعنی دھنی ہوئی روئی کی طرح، جیسے سورۂ قارعہ میں ہے: ﴿ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ﴾

⑤ لیکن سب کو اپنی اپنی پڑی ہوگی، اس لیے تعارف اور شناخت کے باوجود ایک دوسرے کو نہیں پوچھیں گے۔

عَذَابِ یَوْمِىٕذٍۭ بِبَنِیْهِۙ۝۱۱ وَ صَاحِبَتِهٖ وَ اَخِیْهِۙ۝۱۲ وَ فَصِیْلَتِهِ الَّتِیْ تُـْٔوِیْهِۙ۝۱۳ وَ مَنْ فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًاۙ ثُمَّ یُنْجِیْهِۙ۝۱۴ كَلَّاؕ اِنَّهَا لَظٰىۙ۝۱۵ نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰىۚۖ۝۱۶ تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ وَ تَوَلّٰىۙ۝۱۷ وَ جَمَعَ فَاَوْعٰى۝۱۸ اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًاۙ۝۱۹ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًاۙ۝۲۰ وَّ اِذَا مَسَّهُ الْخَیْرُ مَنُوْعًاۙ۝۲۱ اِلَّا الْمُصَلِّیْنَۙ۝۲۲ الَّذِیْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَآىِٕمُوْنَۙ۝۲۳ وَ الَّذِیْنَ فِیْۤ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌۙ۝۲۴ لِّلسَّآىِٕلِ وَ الْمَحْرُوْمِۙ۝۲۵ وَ الَّذِیْنَ یُصَدِّقُوْنَ بِیَوْمِ الدِّیْنِۙ۝۲۶ وَ الَّذِیْنَ هُمْ مِّنْ عَذَابِ رَبِّهِمْ

بدلے فدیے میں اپنے بیٹوں کو⑪ اپنی بیوی کو اور اپنے بھائی کو⑫ اور اپنے کنبے کو جو اسے پناہ دیتا تھا⑬ اور روئے زمین کے سب لوگوں کو دینا چاہے گا، پھر یہ اسے نجات دلا دے⑭ [1] (مگر) ہرگز یہ نہ ہوگا، یقیناً وہ شعلے والی آگ ہے⑮ [2] جو منہ اور سر کی کھال کھینچ لانے والی ہے⑯ [3] وہ ہر اس شخص کو پکارے گی جو پیچھے ہٹتا اور منہ موڑتا ہے⑰ اور جمع کر کے سنبھال رکھتا ہے⑱ [4] بے شک انسان تو پیدا کیا گیا ہے کم حوصلہ⑲ [5] جب اسے مصیبت پہنچتی ہے تو بڑا بے صبرا ہے⑳ اور جب راحت ملتی ہے تو بخل کرنے لگتا ہے㉑ مگر وہ نمازی㉒ جو اپنی نماز پر ہمیشگی کرنے والے ہیں㉓ [6] اور جن کے مالوں میں مقررہ حصہ ہے㉔ [7] مانگنے والوں کا بھی اور سوال سے بچنے والوں کا بھی㉕ [8] اور جو انصاف کے دن پر یقین رکھتے ہیں㉖ [9] اور جو اپنے رب کے عذاب سے

---

(1) یعنی اولاد، بیوی، بھائی اور خاندان یہ ساری چیزیں انسان کو نہایت عزیز ہوتی ہیں لیکن قیامت والے دن مجرم چاہے گا کہ اس سے فدیے میں یہ عزیز چیزیں قبول کر لی جائیں اور اسے چھوڑ دیا جائے۔ فَصِیلَةٌ خاندان کو کہتے ہیں کیونکہ وہ قبیلے سے جدا ہوتا ہے۔

(2) یعنی وہ جہنم۔ یہ اس کی شدت حرارت کا بیان ہے۔

(3) یعنی گوشت اور کھال کو جلا کر رکھ دے گی۔ انسان صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ جائے گا۔

(4) یعنی جو دنیا میں حق سے پیٹھ پھیرتا اور منہ موڑتا تھا اور مال جمع کر کے خزانوں میں سینت سینت کر رکھتا تھا، اسے اللہ کی راہ میں خرچ کرتا تھا نہ اس میں سے زکاۃ نکالتا تھا۔ اللہ تعالیٰ جہنم کو قوت گویائی عطا فرمائے گا اور جہنم بزبان قال خود ایسے لوگوں کو پکارے گی جن پر ان کے عملوں کی پاداش میں جہنم واجب ہوگی۔ بعض کہتے ہیں: پکارنے والے تو فرشتے ہی ہوں گے اسے منسوب جہنم کی طرف کر دیا گیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ کوئی نہیں پکارے گا، یہ صرف تمثیل کے طور پر ایسا کہا گیا ہے۔ مطلب ہے کہ مذکورہ افراد کا ٹھکانا جہنم ہوگا۔

(5) سخت حریص اور بہت جزع فزع کرنے والے کو ﴿هَلُوْعًا﴾ کہا جاتا ہے جس کو ترجمے میں ''کم حوصلہ'' سے تعبیر کیا گیا ہے کیونکہ ایسا شخص ہی بخیل و حریص اور زیادہ جزع فزع کرنے والا ہوتا ہے، آگے اس کی صفت بیان کی گئی ہے۔

(6) مراد ہیں مومن کامل اور اہل توحید، ان کے اندر مذکورہ اخلاقی کمزوریاں نہیں ہوتیں بلکہ اس کے برعکس وہ صفات محمودہ کے پیکر ہوتے ہیں۔ ہمیشہ نماز پڑھنے کا مطلب ہے، وہ نماز میں کوتاہی نہیں کرتے، ہر نماز اپنے وقت پر نہایت پابندی اور التزام کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ کوئی مشغولیت انھیں نماز سے نہیں روکتی اور دنیا کا کوئی فائدہ انھیں نماز سے غافل نہیں کرتا۔

(7) یعنی زکاۃ مفروضہ۔ بعض کے نزدیک یہ عام ہے، صدقات واجبہ اور نافلہ دونوں اس میں شامل ہیں۔

(8) ﴿الْمَحْرُوْمِ﴾ میں وہ شخص بھی داخل ہے جو رزق سے ہی محروم ہے، وہ بھی جو کسی آفت سماوی وارضی کی زد میں آ کر اپنی پونجی سے

مُّشْفِقُوْنَ ﴿27﴾ اِنَّ عَذَابَ رَبِّهِمْ غَيْرُ مَاْمُوْنٍ ﴿28﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ﴿29﴾ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ﴿30﴾ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ﴿31﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ﴿32﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِشَهٰدٰتِهِمْ قَآئِمُوْنَ ﴿33﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿34﴾ اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ ﴿35﴾ فَمَالِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا قِبَلَكَ مُهْطِعِيْنَ ﴿36﴾ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ عِزِيْنَ ﴿37﴾ اَيَطْمَعُ كُلُّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ

ڈرتے رہتے ہیں﴿27﴾ [1] بے شک ان کے رب کا عذاب بے خوف ہونے کی چیز نہیں﴿28﴾ [2] اور جو لوگ اپنی شرمگاہوں کی (حرام سے) حفاظت کرتے ہیں﴿29﴾ ہاں ان کی بیویوں اور لونڈیوں کے بارے میں جن کے وہ مالک ہیں انھیں کوئی ملامت نہیں﴿30﴾ [3] اب جو کوئی اس کے علاوہ (راہ) ڈھونڈے گا تو ایسے لوگ حد سے گزر جانے والے ہوں گے﴿31﴾ اور جو اپنی امانتوں کا اور اپنے قول و قرار کا پاس رکھتے ہیں﴿32﴾ [4] اور جو اپنی گواہیوں پر سیدھے اور قائم رہتے ہیں﴿33﴾ [5] اور جو اپنی نمازوں کی حفاظت کرتے ہیں﴿34﴾ یہی لوگ جنتوں میں عزت والے ہوں گے﴿35﴾ پس کافروں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ تیری طرف دوڑتے آتے ہیں﴿36﴾ دائیں اور بائیں سے گروہ کے گروہ﴿37﴾ [6] کیا ان میں سے ہر ایک کی توقع یہ ہے کہ

---

محروم ہو گیا اور وہ بھی جو ضرورت مند ہونے کے باوجود اپنی صفت تَعَفُّف کی وجہ سے لوگوں کی عطا اور صدقات سے محروم رہتا ہے۔

﴿9﴾ یعنی وہ اس کا انکار کرتے ہیں نہ اس میں شک و شبہ کا اظہار۔

﴿1﴾ یعنی اطاعت اور اعمال صالحہ کے باوجود اللہ کی عظمت وجلالت کے پیش نظر اس کی گرفت سے لرزاں و ترساں رہتے ہیں اور یقین رکھتے ہیں کہ جب تک اللہ کی رحمت ہمیں اپنے دامن میں نہیں ڈھانپ لے گی، ہمارے یہ اعمال نجات کے لیے کافی نہیں ہوں گے جیسا کہ اس مفہوم کی حدیث پہلے گزر چکی ہے۔

﴿2﴾ یہ سابقہ مضمون ہی کی تاکید ہے کہ اللہ کے عذاب سے کسی کو بھی بے خوف نہیں ہونا چاہیے بلکہ ہر وقت اس سے ڈرتے رہنا اور اس سے بچاؤ کی ممکنہ تدابیر اختیار کرتے رہنا چاہیے۔

﴿3﴾ یعنی انسان کی جنسی تسکین کے لیے اللہ نے دو جائز ذرائع رکھے ہیں: ایک بیوی اور دوسری مِلْکِ یمین (لونڈی)۔ عصر حاضر میں لونڈیوں کا وجود تقریباً ناپید ہے لیکن شرعی جہاد کے نتیجے میں جب کبھی لونڈیاں حاصل کی جائیں گی تو ان کا رکھنا اور ان سے فائدہ اٹھانا شرعاً درست ہے۔ بہر حال اہل ایمان کی ایک صفت یہ بھی ہے کہ جنسی خواہش کی تکمیل و تسکین کے لیے ناجائز ذریعہ اختیار نہیں کرتے۔

﴿4﴾ یعنی ان کے پاس لوگوں کی جو امانتیں ہوتی ہیں، اس میں وہ خیانت نہیں کرتے اور لوگوں سے جو عہد کرتے ہیں، انھیں توڑتے نہیں بلکہ ان کی پاسداری کرتے ہیں۔

﴿5﴾ یعنی اسے صحیح صحیح ادا کرتے ہیں، چاہے اس کی زد میں ان کے قریبی عزیز ہی آ جائیں۔ علاوہ ازیں اسے چھپاتے بھی نہیں نہ اس میں تبدیلی ہی کرتے ہیں۔

﴿6﴾ یہ نبی ﷺ کے زمانے کے کفار کا ذکر ہے کہ وہ آپ کی مجلس میں دوڑے دوڑے آتے لیکن آپ کی باتیں سن کر عمل کرنے کی بجائے

اَنْ یُّدْخَلَ جَنَّةَ نَعِیْمٍ ﴿38﴾ كَلَّا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّمَّا یَعْلَمُوْنَ ﴿39﴾ فَلَاۤ اُقْسِمُ بِرَبِّ الْمَشٰرِقِ

وَالْمَغٰرِبِ اِنَّا لَقٰدِرُوْنَ ﴿40﴾ عَلٰۤى اَنْ نُّبَدِّلَ خَیْرًا مِّنْهُمْ ۙ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِیْنَ ﴿41﴾ فَذَرْهُمْ

یَخُوْضُوْا وَیَلْعَبُوْا حَتّٰى یُلٰقُوْا یَوْمَهُمُ الَّذِیْ یُوْعَدُوْنَ ﴿42﴾ یَوْمَ یَخْرُجُوْنَ مِنَ الْاَجْدَاثِ سِرَاعًا

كَاَنَّهُمْ اِلٰى نُصُبٍ یُّوْفِضُوْنَ ﴿43﴾ خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ؕ ذٰلِكَ الْیَوْمُ الَّذِیْ كَانُوْا

وہ نعمتوں والی جنت میں داخل کیا جائے گا؟﴿38﴾ (ایسا) ہرگز نہ ہوگا۔[1] ہم نے انھیں اس (چیز) سے پیدا کیا ہے جسے وہ جانتے ہیں﴿39﴾[2] پس مجھے قسم ہے مشرقوں اور مغربوں[3] کے رب کی! ہم یقیناً قادر ہیں﴿40﴾ اس پر کہ ان کے عوض ان سے اچھے لوگ لے آئیں[4] اور ہم عاجز نہیں ہیں﴿41﴾[5] پس تو انھیں جھگڑتا کھیلتا چھوڑ دے[6] یہاں تک کہ وہ اپنے اس دن سے جاملیں جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے﴿42﴾ جس دن وہ قبروں سے دوڑتے ہوئے نکلیں گے، گویا کہ وہ ہدف کی طرف تیز تیز جارہے ہیں﴿43﴾[7] ان کی آنکھیں جھکی ہوئی ہوں گی،[8] ان پر ذلت چھا رہی ہوگی،[9] یہ ہے وہ دن جس کا

ان کا مذاق اڑاتے اور ٹولیوں میں بٹ جاتے۔ اور دعویٰ یہ کرتے کہ اگر مسلمان جنت میں گئے تو ہم ان سے پہلے جنت میں جائیں گے۔ اللہ نے اگلی آیت میں ان کے اس زعم باطل کی تردید فرمائی۔

① یعنی یہ کس طرح ممکن ہے کہ مومن اور کافر دونوں جنت میں جائیں، رسول کو ماننے والے اور اس کی تکذیب کرنے والے دونوں کو اخروی نعمتیں ملیں۔ ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔

② یعنی ﴿مَّآءٍ مَّهِیْنٍ﴾ (حقیر قطرے) سے۔ جب یہ بات ہے تو کیا تکبر اس انسان کو زیب دیتا ہے جس تکبر کی وجہ سے ہی یہ اللہ اور اس کے رسول کی تکذیب بھی کرتا ہے۔

③ ہر روز سورج ایک الگ جگہ سے نکلتا اور الگ مغرب میں غروب ہوتا ہے۔ اس لحاظ سے مشرق بھی بہت ہیں اور مغرب بھی۔ (مزید تفصیل کے لیے سورۂ صافات 5:37 کا حاشیہ دیکھیے۔)

④ یعنی ان کو ختم کرکے ایک نئی مخلوق آباد کردینے پر ہم پوری طرح قادر ہیں۔

⑤ جب ایسا ہے تو کیا ہم قیامت والے دن ان کو دوبارہ زندہ نہیں اٹھا سکیں گے۔

⑥ یعنی فضول بحثوں میں پھنسے اور اپنی دنیا میں مگن رہیں، تاہم آپ اپنی تبلیغ کا کام جاری رکھیں، ان کا رویہ آپ کو اپنے منصب سے غافل یا بددل نہ کردے۔

⑦ ﴿الْاَجْدَاثِ﴾ جَدَثٌ "قبر" کی جمع ہے۔ نُصُبٌ تھان، جہاں بتوں کے نام پر جانور ذبح کیے جاتے ہیں اور بتوں کے معنی میں بھی ہے۔ بتوں کے پجاری، جب سورج طلوع ہوتا تو نہایت تیزی سے اپنے بتوں کی طرف دوڑتے کہ کون پہلے اسے بوسہ دیتا ہے۔ بعض اسے یہاں عَلَم کے معنی میں لیتے ہیں کہ جس طرح میدان جنگ میں فوجی اپنے عَلَم (جھنڈے) کی طرف دوڑتے ہیں۔ اسی طرح قیامت والے دن قبروں سے نہایت برق رفتاری سے نکلیں گے۔ ﴿یُّوْفِضُوْنَ﴾ یُسْرِعُوْنَ کے معنی میں ہے۔

⑧ جس طرح مجرموں کی آنکھیں جھکی ہوتی ہیں کیونکہ انھیں اپنے کرتوتوں کا علم ہوتا ہے۔

يُوْعَدُوْنَ ﴿44﴾ ع

| اٰيَاتُهَا 28　(71) سُوْرَةُ نُوْحٍ مَّكِّيَّةٌ (71)　رُكُوْعَاتُهَا 2 | سورۂ نوح مکی ہے،اس میں 28 آیات اور 2 رکوع ہیں۔ |
| --- | --- |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ　　شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اِنَّآ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖٓ اَنْ اَنْذِرْ قَوْمَكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿1﴾ قَالَ يٰقَوْمِ اِنِّيْ لَكُمْ نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿2﴾ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوْهُ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿3﴾ يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُؤَخِّرْكُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ اِذَا جَآءَ لَا يُؤَخَّرُ ۘ لَوْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿4﴾ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ

ان سے وعدہ کیا جاتا تھا﴿44﴾[1]

یقیناً ہم نے نوح کو ان کی قوم کی طرف بھیجا[2] کہ اپنی قوم کو ڈرا دو اور خبردار کردو اس سے پہلے کہ ان کے پاس دردناک عذاب آجائے ﴿1﴾[3] نوح نے کہا: اے میری قوم! میں تمھیں صاف صاف ڈرانے والا ہوں ﴿2﴾[4] کہ تم اللہ کی عبادت کرو[5] اور اسی سے ڈرو[6] اور میرا کہنا مانو ﴿3﴾[7] تو وہ تمھارے گناہ بخش دے گا اور تمھیں ایک وقتِ مقررہ تک چھوڑ دے گا۔[8] یقیناً اللہ کا وعدہ جب آجاتا ہے تو مؤخر نہیں ہوتا[9] کاش! تم جانتے ہوتے ﴿4﴾[10] (نوح نے) کہا: اے میرے پروردگار!

⑨ یعنی سخت ذلت انھیں اپنی لپیٹ میں لے رہی ہوگی اور ان کے چہرے مارے خوف کے سیاہ ہوں گے۔ اسی سے غُلَامٌ مُرَاهِقٌ کی ترکیب ہے جو قریب البلوغت ہو، یعنی غَشِيَهُ الْاِحْتِلَامُ. (فتح القدير)

① یعنی رسولوں کی زبانی اور آسمانی کتابوں کے ذریعے سے۔

② حضرت نوح علیہ السلام جلیل القدر پیغمبروں میں سے ہیں، صحیح مسلم وغیرہ کی حدیث شفاعت میں ہے کہ یہ پہلے رسول ہیں، نیز کہا جاتا ہے کہ انھی کی قوم سے شرک کا آغاز ہوا، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے انھیں اپنی قوم کی ہدایت کے لیے مبعوث فرمایا۔

③ قیامت کے دن عذاب یا دنیا میں عذاب آنے سے قبل، جیسے اس قوم پر طوفان آیا۔

④ اللہ کے عذاب سے، اگر تم ایمان نہ لائے۔ اسی لیے عذاب سے نجات کا نسخہ تمھیں بتلانے آیا ہوں۔ جو آگے بیان ہو رہا ہے۔

⑤ اور شرک چھوڑ دو، صرف اسی ایک کی عبادت کرو۔

⑥ اللہ کی نافرمانیوں سے اجتناب کرو جن سے تم عذابِ الٰہی کے مستحق قرار پا سکتے ہو۔

⑦ یعنی میں تمھیں جن باتوں کا حکم دوں، اس میں میری اطاعت کرو، اس لیے کہ میں تمھاری طرف اللہ کا رسول اور اس کا نمائندہ بن کر آیا ہوں۔

⑧ اس کے معنی یہ کیے گئے ہیں کہ ایمان لانے کی صورت میں تمھاری موت کی جو مدت مقرر ہے، اس کو مؤخر کر کے تمھیں مزید مہلت عمر عطا فرمائے گا اور وہ عذاب تم سے دور کر دے گا جو عدمِ ایمان کی صورت میں تمھارے لیے مقدر تھا، چنانچہ اس آیت سے استدلال کرتے ہوئے کہا گیا ہے کہ اطاعت، نیکی اور صلۂ رحمی سے عمر میں حقیقتاً اضافہ ہوتا ہے۔ حدیث میں بھی ہے: «صِلَةُ الرَّحِمِ تَزِيْدُ

دَعَوْتُ قَوْمِيْ لَيْلًا وَّنَهَارًا ۙ⑤ فَلَمْ يَزِدْهُمْ دُعَآءِيْٓ اِلَّا فِرَارًا ⑥ وَاِنِّيْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ لِتَغْفِرَ لَهُمْ جَعَلُوْٓا اَصَابِعَهُمْ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَاسْتَغْشَوْا ثِيَابَهُمْ وَاَصَرُّوْا وَاسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا ۚ⑦ ثُمَّ اِنِّيْ دَعَوْتُهُمْ جِهَارًا ۙ⑧ ثُمَّ اِنِّيْٓ اَعْلَنْتُ لَهُمْ وَاَسْرَرْتُ لَهُمْ اِسْرَارًا ۙ⑨ فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ

میں نے اپنی قوم کو رات اور دن تیری طرف بلایا ہے⑤ [1] مگر میرے بلانے سے اور زیادہ بھاگنے لگے⑥ [2] میں نے جب کبھی انھیں تیری بخشش کے لیے بلایا [3] تو انھوں نے اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں ڈال لیں [4] اور اپنے کپڑوں کو اوڑھ لیا [5] اور اڑ گئے [6] اور بڑا تکبر کیا⑦ [7] پھر بے شک میں نے انھیں آواز بلند بلایا⑧ اور بے شک میں نے ان سے اعلانیہ بھی کہا اور چپکے چپکے بھی⑨ [8] اور میں نے کہا کہ اپنے رب سے اپنے گناہ بخشواؤ [9] اور معافی مانگو وہ یقیناً

---

فِي الْعُمُرِ»(صحیح الجامع الصغیر: 703/2، والسلسلة الصحيحة: 537/4) ''صلہ رحمی اضافۂ عمر کا باعث ہے۔'' بعض کہتے ہیں: تاخیر کا مطلب برکت ہے، ایمان سے عمر میں برکت ہوگی۔ ایمان نہیں لاؤ گے تو اس برکت سے محروم رہو گے۔

⑨ بلکہ لامحالہ واقع ہو کر رہتا ہے، اس لیے تمھاری بہتری اسی میں ہے کہ ایمان واطاعت کا راستہ فوراً اپنا لو، تاخیر میں خطرہ ہے کہ وعدۂ عذاب الٰہی کی لپیٹ میں نہ آ جاؤ۔

⑩ یعنی اگر تمھیں علم ہوتا تو تم اسے اپنانے میں جلدی کرتے جس کا میں تمھیں حکم دے رہا ہوں یا اگر تم یہ بات جانتے ہوتے کہ اللہ کا عذاب جب آ جاتا ہے تو ٹلتا نہیں ہے۔

① یعنی تیرے حکم کی تعمیل میں، بغیر کسی کوتاہی کے رات دن میں نے تیرا پیغام اپنی قوم کو پہنچایا ہے۔

② یعنی میری پکار سے یہ ایمان سے اور زیادہ دور ہو گئے ہیں۔ جب کوئی قوم گمراہی کے آخری کنارے پر پہنچ جائے تو پھر اس کا یہی حال ہوتا ہے، اسے جتنا اللہ کی طرف بلاؤ، وہ اتنا ہی دور بھاگتی ہے۔

③ یعنی ایمان اور اطاعت کی طرف جو سبب مغفرت ہیں۔

④ تاکہ میری آواز نہ سن سکیں۔

⑤ تاکہ میرا چہرہ نہ دیکھ سکیں یا اپنے سروں پر کپڑے ڈال لیے تاکہ میرا کلام نہ سن سکیں۔ یہ ان کی طرف سے شدت عداوت کا اور وعظ ونصیحت سے بے نیازی کا اظہار ہے۔ بعض کہتے ہیں: اپنے آپ کو کپڑوں سے ڈھانپ لینے کا مقصد یہ تھا کہ پیغمبران کو پہچان نہ سکے اور انھیں قبولیت دعوت کے لیے مجبور نہ کرے۔

⑥ یعنی کفر پر مصر رہے، اس سے باز نہیں آئے اور توبہ نہیں کی۔

⑦ قبول حق اور اِمتِثالِ امر سے انھوں نے سخت تکبر کیا۔

⑧ یعنی مختلف انداز اور طریقوں سے انھیں دعوت دی۔ بعض کہتے ہیں کہ اجتماعات اور مجلسوں میں بھی انھیں دعوت دی اور گھروں میں فرداً فرداً بھی تیرا پیغام پہنچایا۔

⑨ یعنی ایمان اور اطاعت کا راستہ اپنا لو اور اپنے رب سے گزشتہ گناہوں کی معافی مانگ لو۔

غَفَّارًا ﴿10﴾ يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا ﴿11﴾ وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا ﴿12﴾ مَا لَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا ﴿13﴾ وَقَدْ خَلَقَكُمْ اَطْوَارًا ﴿14﴾ اَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ﴿15﴾ وَّجَعَلَ الْقَمَرَ فِيْهِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ﴿16﴾ وَاللّٰهُ

بڑا بخشنے والا ہے⑩[1] وہ تم پر آسمان کو خوب برستا ہوا چھوڑ دے گا⑪[2] اور تمھیں خوب پے در پے مال اور اولاد میں ترقی دے گا اور تمھیں باغات دے گا اور تمھارے لیے نہریں نکال دے گا⑫[3] تمھیں کیا ہوگیا ہے کہ تم اللہ کی برتری کا عقیدہ نہیں رکھتے⑬[4] حالانکہ اس نے تمھیں کئی طرح سے[5] پیدا کیا ہے⑭ کیا تم نہیں دیکھتے کہ اللہ نے اوپر تلے کس طرح سات آسمان پیدا کردیے ہیں⑮[6] اور ان میں چاند کو خوب جگمگاتا بنایا ہے[7] اور سورج کو روشن چراغ بنایا ہے⑯[8] اور اللہ نے

① وہ توبہ کرنے والوں کے لیے بڑا رحیم وغفار ہے۔

② ﴿يُرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ﴾ کا مطلب ہے: يُرْسِلُ مَاءَ السَّمَاءِ عَلَيْكُمْ (تم پر آسمان کا پانی چھوڑ دے گا)، یعنی اس میں لفظ مَاءٌ مضمر (پوشیدہ) ہے یا اَلسَّمَاءُ خود مَطَرٌ (بارش) کے معنی میں ہے۔

③ یعنی ایمان وطاعت سے تمھیں اخروی نعمتیں ہی نہیں ملیں گی بلکہ دنیاوی مال ودولت اور بیٹوں کی کثرت سے بھی نوازے جاؤ گے۔ بعض علماء اسی آیت کی وجہ سے نماز استسقا میں سورۂ نوح کے پڑھنے کو مستحب سمجھتے ہیں۔ مروی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی ایک مرتبہ نماز استسقا کے لیے منبر پر چڑھے تو صرف آیات استغفار (جن میں یہ آیت بھی تھی) پڑھ کر منبر سے اتر آئے۔ اور فرمایا کہ میں نے بارش کو، بارش کے ان راستوں سے طلب کیا ہے جو آسمانوں میں ہیں جن سے بارش زمین پر اترتی ہے۔ (ابن کثیر) حضرت حسن بصری کے متعلق مروی ہے کہ ان سے آکر کسی نے قحط سالی کی شکایت کی تو انھوں نے اسے استغفار کی تلقین کی، کسی دوسرے شخص نے فقر وفاقہ کی شکایت کی، اسے بھی انھوں نے یہی نسخہ بتلایا۔ ایک اور شخص نے اپنے باغ کے خشک ہونے کا شکوہ کیا، اسے بھی فرمایا: استغفار کر۔ ایک شخص نے کہا: میرے گھر اولاد نہیں ہوتی، اسے بھی کہا: اپنے رب سے استغفار کر۔ کسی نے جب ان سے کہا کہ سب کو آپ نے استغفار ہی کی تلقین کیوں کی؟ تو آپ نے یہی آیت تلاوت کرکے فرمایا کہ میں نے اپنے پاس سے یہ بات نہیں کی، یہ وہ نسخہ ہے جو ان سب باتوں کے لیے اللہ نے بتلایا ہے۔ (أیسر التفاسیر)

④ ﴿وَقَارًا﴾ توقیر سے ہے بمعنی عظمت اور رجا خوف کے معنی میں ہے، یعنی جس طرح اس کی عظمت کا حق ہے، تم اس سے ڈرتے کیوں نہیں ہو؟ اور اس کو ایک کیوں نہیں مانتے اور اس کی اطاعت کیوں نہیں کرتے؟

⑤ پہلے نطفہ، پھر علقہ، پھر مُضغہ، پھر عظام اور لحم اور پھر خلق تام، جیسا کہ سورۂ انبیاء 21:5، سورۂ مومنون 23:14، سورۂ مومن 40:67 وغیرہا میں تفصیل گزری۔

⑥ جو اس کی قدرت اور کمال صناعت پر دلالت کرتے اور اس بات کی نشاندہی کرتے ہیں کہ عبادت کے لائق صرف وہی ایک اللہ ہے۔

⑦ جو روئے زمین کو منور کرنے والا اور اس کے ماتھے کا جھومر ہے۔

⑧ تاکہ اس کی روشنی میں انسان معاش کے لیے جو انسانوں کی انتہائی ناگزیر ضرورت ہے، کسب ومحنت کرسکے۔

اَنْۢبَتَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ نَبَاتًا ﴿17﴾ ثُمَّ يُعِيْدُكُمْ فِيْهَا وَ يُخْرِجُكُمْ اِخْرَاجًا ﴿18﴾ وَ اللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ بِسَاطًا ﴿19﴾ لِّتَسْلُكُوْا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا ﴿20﴾ قَالَ نُوْحٌ رَّبِّ اِنَّهُمْ عَصَوْنِيْ وَ اتَّبَعُوْا مَنْ لَّمْ يَزِدْهُ مَالُهٗ وَ وَلَدُهٗۤ اِلَّا خَسَارًا ﴿21﴾ وَ مَكَرُوْا مَكْرًا كُبَّارًا ﴿22﴾ وَ قَالُوْا لَا تَذَرُنَّ اٰلِهَتَكُمْ وَ لَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّ لَا سُوَاعًا ۙ۬ وَّ لَا يَغُوْثَ وَ يَعُوْقَ وَ نَسْرًا ﴿23﴾ وَ قَدْ اَضَلُّوْا كَثِيْرًا ۚ۬

تم کو زمین سے (ایک خاص اہتمام سے) اگایا (پیدا کیا) ہے ﴿17﴾[1] پھر تمھیں اسی میں لوٹائے گا اور ایک خاص طریقے سے پھر نکالے گا ﴿18﴾[2] اور تمھارے لیے زمین کو اللہ نے فرش بنا دیا ہے ﴿19﴾[3] تاکہ تم اس کی کشادہ راہوں میں چلو پھرو ﴿20﴾[4] نوح نے کہا: اے میرے پروردگار! ان لوگوں نے میری تو نافرمانی کی[5] اور ایسے لوگوں کی فرمانبرداری کی جن کے مال و اولاد نے ان کو (یقیناً) نقصان ہی میں بڑھایا ہے ﴿21﴾[6] اور ان لوگوں نے بڑا سخت فریب کیا ﴿22﴾[7] اور انھوں نے کہا کہ ہرگز اپنے معبودوں کو نہ چھوڑنا اور نہ ہی ودّ، سواع، یغوث، یعوق اور نسر کو چھوڑنا ﴿23﴾[8] اور انھوں نے بہت سے لوگوں کو گمراہ

---

① یعنی تمھارے باپ آدم علیہ السلام کو، جنھیں مٹی سے بنایا گیا اور پھر اس میں اللہ نے روح پھونکی۔ یا اگر تمام انسانوں کو مخاطب سمجھا جائے تو مطلب ہوگا کہ تم جس نطفے سے پیدا ہوتے ہو وہ اسی خوراک سے بنتا ہے جو زمین سے حاصل ہوتی ہے، اس اعتبار سے سب کی پیدائش کی اصل زمین ہی قرار پاتی ہے۔

② یعنی مر کر، پھر اسی مٹی میں دفن ہونا ہے اور پھر قیامت والے دن اسی زمین سے تمھیں زندہ کر کے نکالا جائے گا۔

③ یعنی اسے فرش کی طرح بچھا دیا ہے، تم اس پر اسی طرح چلتے پھرتے ہو، جیسے اپنے گھر میں بچھے ہوئے فرش پر چلتے اور اٹھتے بیٹھتے ہو۔

④ ﴿سُبُلًا﴾ سَبِیْلٌ کی جمع اور ﴿فِجَاجًا﴾ فَجٌّ (کشادہ راستہ) کی جمع ہے، یعنی اس زمین پر اللہ تعالیٰ نے بڑے بڑے کشادہ راستے بنا دیے ہیں تاکہ انسان آسانی کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ، ایک شہر سے دوسرے شہر یا ایک ملک سے دوسرے ملک میں جا سکے، اس لیے یہ راستے بھی انسان کی کاروباری اور تمدنی ضرورت ہیں جس کا انتظام کر کے اللہ نے انسانوں پر ایک احسان عظیم کیا ہے۔

⑤ یعنی میری نافرمانی پر اڑے ہوئے ہیں اور میری دعوت پر لبیک نہیں کہہ رہے ہیں۔

⑥ یعنی ان کے اصاغر نے اپنے بڑوں اور اصحاب ثروت ہی کی پیروی کی جن کے مال و اولاد نے انھیں دنیا اور آخرت کے خسارے میں ہی بڑھایا ہے۔

⑦ یہ مکر یا فریب کیا تھا؟ بعض کہتے ہیں: ان کا بعض لوگوں کو حضرت نوح علیہ السلام کے قتل کرنے پر ابھارنا تھا، بعض کہتے ہیں: مال و اولاد کی وجہ سے جس فریب نفس کا وہ شکار ہوئے حتیٰ کہ بعض نے کہا: اگر یہ حق پر نہ ہوتے تو ان کو یہ نعمتیں کیوں میسر آتیں؟ اور بعض کے نزدیک ان کے بڑوں کا یہ کہنا تھا کہ تم اپنے معبودوں کی عبادت مت چھوڑنا، بعض کے نزدیک ان کا کفر ہی بڑا مکر تھا۔

⑧ یہ نوح علیہ السلام کی قوم کے وہ بت تھے جن کی وہ عبادت کرتے تھے اور ان کی اتنی شہرت ہوئی کہ عرب میں بھی ان کی پوجا پاٹ ہوتی رہی، چنانچہ ''وَدّ'' دُومۃ الجندل میں قبیلۂ کلب کا ''سُواع'' ساحل بحر کے قبیلۂ ہذیل کا ''یَغُوث'' سبا کے قریب جرف جگہ میں مراد اور بنی غطیف کا۔ ''یعوق'' ہمدان قبیلے کا اور ''نسر'' حمیر قوم کے قبیلہ ذوالکلاع کا معبود رہا۔ (ابن کثیر و فتح القدیر) یہ پانچوں قوم نوح

وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا ضَلٰلًا ﴿24﴾ مِمَّا خَطِيْٓـٰٔتِهِمْ اُغْرِقُوْا فَاُدْخِلُوْا نَارًا ۙ فَلَمْ يَجِدُوْا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْصَارًا ﴿25﴾ وَقَالَ نُوْحٌ رَّبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ دَيَّارًا ﴿26﴾ اِنَّكَ اِنْ تَذَرْهُمْ يُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَلَا يَلِدُوْٓا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ﴿27﴾ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَيْتِيَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ؕ وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا تَبَارًا ﴿28﴾

| اٰيَاتُهَا 28 (72) سُوْرَةُ الْجِنِّ مَكِّيَّةٌ (40) رُكُوْعَاتُهَا 2 | سورۂ جن مکی ہے، اس میں 28 آیات اور 2 رکوع ہیں۔ |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ﴿1﴾ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ

کیا[1] الٰہی! تو ان ظالموں کی گمراہی اور بڑھا ﴿24﴾ یہ لوگ اپنے گناہوں کی وجہ[2] سے غرق کر دیے گئے اور جہنم میں پہنچا دیے گئے اور اللہ کے سوا انھوں نے اپنا کوئی مددگار نہ پایا ﴿25﴾ اور نوح نے کہا کہ اے میرے پروردگار! تو روئے زمین پر کسی کافر کو رہنے سہنے والا نہ چھوڑ ﴿26﴾[3] اگر تو انھیں چھوڑ دے گا تو یقیناً یہ تیرے اور بندوں کو بھی گمراہ کر دیں گے اور یہ فاجروں اور ڈھیٹ کافروں ہی کو جنم دیں گے ﴿27﴾ اے میرے پروردگار! تو مجھے اور میرے ماں باپ اور جو بھی ایماندار ہو کر میرے گھر میں آئے اور مومن مردوں اور ایماندار عورتوں کو بخش دے[4] اور کافروں کو سوائے بربادی کے اور کسی بات میں نہ بڑھا ﴿28﴾[5]

(اے محمد!) آپ کہہ دیں کہ مجھے وحی کی گئی ہے کہ جنوں کی ایک جماعت[6] نے (قرآن) سنا اور کہا کہ ہم نے عجیب قرآن سنا ہے ﴿1﴾[7] جو

---

کے نیک آدمیوں کے نام تھے، جب یہ مر گئے تو شیطان نے ان کے عقیدت مندوں کو کہا کہ ان کی تصویریں بنا کر تم اپنے گھروں اور دکانوں میں رکھ لو تاکہ ان کی یاد تازہ رہے اور ان کے تصور سے تم بھی ان کی طرح نیکیاں کرتے رہو۔ جب یہ تصویریں بنا کر رکھنے والے فوت ہو گئے تو شیطان نے ان کی نسلوں کو یہ کہہ کر شرک میں ملوث کر دیا کہ تمھارے آباء تو ان کی عبادت کرتے تھے جن کی تصویریں تمھارے گھروں میں لٹک رہی ہیں، چنانچہ انھوں نے ان کی پوجا شروع کر دی۔ (صحيحَ البخاري، حديث: 4920)

① ﴿ اَضَلُّوْا ﴾ کا فاعل (مرجع) قوم نوح کے رؤساء ہیں، یعنی انھوں نے بہت سے لوگوں کو گمراہ کیا یا اس کا مرجع یہی مذکورہ پانچ بت ہیں، اس کا مطلب ہوگا کہ ان کے سبب بہت سے لوگ گمراہی میں مبتلا ہوئے، جیسے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بھی کہا تھا: ﴿ رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ﴾ (إبراهيم 36:14) ''اے میرے رب! ان بتوں نے بہت سے لوگوں کو گمراہ کر دیا۔'' یعنی ان کے باعث گمراہ ہوئے۔

② ﴿ مِمَّا ﴾ میں مَا زائدہ برائے تاکید ہے، مِنْ خَطِيئَاتِهِمْ أَي مِنْ أَجْلِهَا وَبِسَبَبِهَا أُغْرِقُوا بِالطُّوفَانِ (فتح القدير)

③ یہ بددعا اس وقت کی جب حضرت نوح علیہ السلام ان کے ایمان لانے سے بالکل مایوس ہو گئے اور اللہ نے بھی اطلاع کر دی کہ اب ان میں سے کوئی ایمان نہیں لائے گا۔ (هود 36:11) ﴿ دَيَّارًا ﴾ فَيْعَال کے وزن پر دَيْوَار ہے۔ واؤ کو یاء سے بدل کر ادغام کر دیا گیا، یعنی مَنْ يَسْكُنِ الدِّيَارَ ''جو شہروں میں رہائش پذیر ہیں۔'' مطلب ہے، کسی کو باقی نہ چھوڑ۔

④ کافروں کے لیے بددعا کی تو اپنے لیے اور مومنین کے لیے دعائے مغفرت فرمائی۔

فَاٰمَنَّا بِهٖ ؕ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا ۙ﴿۲﴾ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ﴿۳﴾
وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ﴿۴﴾ وَّاَنَّا ظَنَنَّاۤ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ
كَذِبًا ۙ﴿۵﴾ وَّاَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ۙ﴿۶﴾

راہ راست کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔[1] ہم اس پر ایمان لاچکے[2] (اب) ہم ہرگز کسی کو بھی اپنے رب[3] کا شریک نہ بنائیں گے ② اور بے شک ہمارے رب کی شان بڑی بلند ہے نہ اس نے کسی کو (اپنی) بیوی بنایا ہے نہ بیٹا ③[4] اور یہ کہ ہمارا بے وقوف، اللہ کے بارے میں خلافِ حق باتیں کہا کرتا تھا ④[5] اور ہم تو یہی سمجھتے رہے کہ ناممکن ہے کہ انسان اور جنات اللہ پر جھوٹی باتیں لگائیں ⑤[6] بات یہ ہے کہ چند انسان بعض جنات سے پناہ طلب کیا کرتے تھے[7] جس سے جنات اپنی سرکشی میں اور بڑھ گئے ⑥[8]

---

⑤ یہ بددعا قیامت تک آنے والے ظالموں کے لیے ہے جس طرح مذکورہ دعا تمام مردوں اور تمام عورتوں کے لیے ہے۔

⑥ یہ واقعہ سورۂ احقاف 29:46 کے حاشیے میں گزر چکا ہے کہ نبی ﷺ وادئ نخلہ میں صحابۂ کرام کو فجر کی نماز پڑھا رہے تھے کہ کچھ جنوں کا وہاں سے گزر ہوا تو انھوں نے آپ ﷺ کا قرآن سنا۔ جس سے وہ متاثر ہوئے۔ یہاں بتلایا جا رہا ہے کہ اس وقت جنوں کا قرآن سننا، آپ کے علم میں نہیں آیا بلکہ وحی کے ذریعے سے آپ کو اس سے آگاہ فرمایا گیا۔

⑦ ﴿عَجَبًا﴾ مصدر ہے بطور مبالغہ۔ یا مضاف محذوف ہے۔ ذَا عَجَبٍ یا مصدر، اسم فاعل کے معنی میں ہے مُعْجِبًا مطلب ہے کہ ہم نے ایسا قرآن سنا ہے جو فصاحت و بلاغت میں بڑا عجیب ہے یا مواعظ کے اعتبار سے عجیب ہے یا برکت کے لحاظ سے نہایت تعجب انگیز ہے۔ (فتح القدیر)

① یہ قرآن کی دوسری صفت ہے کہ وہ راہ راست، یعنی حق وصواب کو واضح کرتا یا اللہ کی معرفت عطا کرتا ہے۔

② یعنی ہم نے تو اس کو سن کر اس بات کی تصدیق کر دی کہ واقعی یہ اللہ کا کلام ہے، کسی انسان کا نہیں، اس میں کفار کو توبیخ وتنبیہ ہے کہ جن تو ایک مرتبہ سن کر ہی اس قرآن پر ایمان لے آئے، تھوڑی سی آیات سن کر ہی ان کی کایا پلٹ گئی اور وہ یہ بھی سمجھ گئے کہ یہ کسی انسان کا بنایا ہوا کلام نہیں ہے لیکن انسانوں کو، خاص طور پر ان کے سرداروں کو اس قرآن سے فائدہ نہیں ہوا، درآں حالیکہ نبی ﷺ کی زبان مبارک سے انھوں نے متعدد مرتبہ قرآن سنا۔ علاوہ ازیں خود آپ ﷺ بھی ان ہی میں سے تھے اور ان ہی کی زبان میں آپ ان کو قرآن سناتے تھے۔

③ نہ اس کی مخلوق میں سے نہ کسی اور معبود کو، اس لیے کہ وہ اپنی ربوبیت میں متفرد ہے۔

④ ﴿جَدُّ﴾ کے معنی عظمت وجلال کے ہیں، یعنی ہمارے رب کی شان اس سے بہت بلند ہے کہ اس کی اولاد یا بیوی ہو۔ گویا جنوں نے ان مشرکوں کی غلطی کو واضح کیا جو اللہ کی طرف بیوی یا اولاد کی نسبت کرتے تھے، انھوں نے ان دونوں کمزوریوں سے رب کی تنزیہ وتقدیس کی۔

⑤ ﴿سَفِيْهُنَا﴾ (ہمارے بیوقوف) سے بعض نے شیطان مراد لیا ہے اور بعض نے ان کے ساتھی جن اور بعض نے بطور جنس، یعنی ہر وہ شخص جو یہ گمان باطل رکھتا ہے کہ اللہ کی اولاد ہے۔ ﴿شَطَطًا﴾ کے کئی معنی کیے گئے ہیں: ظلم، جھوٹ، باطل، کفر میں مبالغہ وغیرہ۔ مقصد، راہ اعتدال سے دوری اور حد سے تجاوز ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہ بات کہ اللہ کی اولاد ہے ان بے وقوفوں کی بات ہے جو راہ اعتدال وصواب سے دور، حد سے متجاوز اور کاذب وافترا پرداز ہیں۔

⑥ اسی لیے ہم ان کی تصدیق کرتے رہے اور اللہ کے بارے میں یہ عقیدہ رکھے رہے حتیٰ کہ ہم نے قرآن سنا تو پھر ہم پر اس عقیدے

وَّاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ اَحَدًا ⑦ وَّاَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ فَوَجَدْنٰهَا مُلِئَتْ حَرَسًا شَدِيْدًا وَّشُهُبًا ⑧ وَّاَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ ؕ فَمَنْ يَّسْتَمِعِ الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا رَّصَدًا ⑨ وَّاَنَّا لَا نَدْرِيْٓ اَشَرٌّ اُرِيْدَ بِمَنْ فِي الْاَرْضِ اَمْ اَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا ⑩ وَّاَنَّا مِنَّا الصّٰلِحُوْنَ وَمِنَّا دُوْنَ ذٰلِكَ ؕ كُنَّا طَرَآئِقَ قِدَدًا ⑪ وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ نُّعْجِزَ اللّٰهَ

اور انسانوں نے بھی تم جنوں کی طرح گمان کر لیا تھا کہ اللہ کسی کو نہ بھیجے گا (یا دوبارہ زندہ نہیں کرے گا)[1] ⑦ اور ہم نے آسمان کو ٹٹول کر دیکھا تو اسے سخت چوکیداروں، اور سخت شعلوں سے پُر پایا[2] ⑧ اس سے پہلے ہم باتیں سننے کے لیے آسمان میں جگہ جگہ بیٹھ جایا کرتے تھے۔[3] اب جو بھی کان لگاتا ہے وہ ایک شعلے کو اپنی تاک میں پاتا ہے[4] ⑨ ہم نہیں جانتے کہ زمین والوں کے ساتھ کسی برائی کا ارادہ کیا گیا ہے یا ان کے رب کا ارادہ ان کے ساتھ بھلائی کا ہے[5] ⑩ اور یہ کہ (بے شک) بعض تو ہم میں نیکوکار ہیں اور بعض اس کے برعکس بھی ہیں۔ ہم مختلف طریقوں سے بٹے ہوئے تھے[6] ⑪ اور ہم نے سمجھ لیا[7] کہ ہم اللہ کو زمین میں

کا بطلان واضح ہوا۔

⑦ زمانۂ جاہلیت میں ایک رواج یہ بھی تھا کہ وہ سفر پر کہیں جاتے تو جس وادی میں قیام کرتے، وہاں جنات سے پناہ طلب کرتے، جیسے علاقے کے بڑے آدمی اور رئیس سے پناہ طلب کی جاتی ہے۔ اسلام نے اس کو ختم کیا اور صرف ایک اللہ سے پناہ طلب کرنے کی تاکید کی۔

⑧ یعنی جب جنات نے یہ دیکھا کہ انسان ہم سے ڈرتے ہیں اور ہماری پناہ طلب کرتے ہیں تو ان کی سرکشی اور تکبر میں اضافہ ہو گیا۔ ﴿رَهَقًا﴾ یہاں سرکشی، طغیانی اور تکبر کے مفہوم میں ہے۔ اس کے اصل معنی ہیں گناہ اور حرام کاموں کا ارتکاب کرنا۔

① بعث کے دونوں مفہوم ہو سکتے ہیں، جیسا کہ ترجمے سے واضح ہے۔

② ﴿حَرَسًا﴾ حَارِسٌ (چوکیدار، نگران) کی اور ﴿وَّشُهُبًا﴾ شِهَابٌ (شعلہ) کی جمع ہے، یعنی آسمانوں پر فرشتے چوکیداری کرتے ہیں کہ آسمانوں کی کوئی بات کوئی اور نہ سن لے اور یہ ستارے آسمان پر جانے والے شیاطین پر شعلہ بن کر گرتے ہیں۔

③ اور آسمانی باتوں کی کچھ سن گن پا کر کاہنوں کو بتلا دیا کرتے تھے جس میں وہ اپنی طرف سے سو جھوٹ ملا دیا کرتے تھے۔

④ لیکن بعثت محمدیہ کے بعد یہ سلسلہ بند کر دیا گیا، اب جو بھی اس نیت سے اوپر جاتا ہے، شعلہ اس کی تاک میں ہوتا ہے اور ٹوٹ کر اس پر گرتا ہے۔

⑤ یعنی اس حراست آسمانی سے مقصد اہل زمین کے لیے کسی شر کے منصوبے کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا، یعنی ان پر عذاب نازل کرنا ہے یا بھلائی کا ارادہ، یعنی رسول بھیجنا ہے۔

⑥ ﴿قِدَدًا﴾ چیز کا ٹکڑا، صَارَ الْقَوْمُ قِدَدًا اس وقت بولتے ہیں جب ان کے احوال ایک دوسرے سے مختلف ہوں، یعنی ہم متفرق جماعتوں اور مختلف اصناف میں بٹے ہوئے ہیں۔ مطلب ہے کہ جنات میں بھی مسلمان، کافر، یہودی، عیسائی اور مجوسی وغیرہ ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ ان میں بھی مسلمانوں کی طرح قدریہ، مُرجئہ اور رافضہ وغیرہ ہیں۔ (فتح القدیر)

⑦ ظَنٌّ یہاں علم اور یقین کے معنی میں ہے، جیسے اور بھی بعض مقامات پر ہے۔

خَلَقَهٗ ⑱ مِنْ نُّطْفَةٍ ط خَلَقَهٗ فَقَدَّرَهٗ ⑲ ثُمَّ السَّبِيْلَ يَسَّرَهٗ ⑳ ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ㉑ ثُمَّ اِذَا شَآءَ اَنْشَرَهٗ ㉒ كَلَّا لَمَّا يَقْضِ مَآ اَمَرَهٗ ㉓ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ اِلٰى طَعَامِهٖٓ ㉔ اَنَّا صَبَبْنَا الْمَآءَ صَبًّا ㉕ ثُمَّ شَقَقْنَا الْاَرْضَ شَقًّا ㉖ فَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا حَبًّا ㉗ وَّعِنَبًا وَّقَضْبًا ㉘ وَّزَيْتُوْنًا وَّنَخْلًا ㉙ وَّحَدَآئِقَ غُلْبًا ㉚ وَّفَاكِهَةً وَّاَبًّا ㉛ مَّتَاعًا لَّكُمْ وَلِاَنْعَامِكُمْ ㉜ فَاِذَا جَآءَتِ

پیدا کیا⑱ ایک نطفے سے پیدا کیا، [1] پھر اس کا اندازہ مقرر کیا⑲ [2] پھر اس کے لیے راستہ آسان کیا⑳ [3] پھر اسے موت دی اور پھر قبر میں دفن کیا㉑ [4] پھر جب چاہے گا اسے زندہ کر دے گا㉒ ہرگز نہیں، [5] اُس نے اب تک اللہ کے حکم کی بجا آوری نہیں کی㉓ انسان کو چاہیے کہ اپنے کھانے کی طرف دیکھ لے㉔ [6] کہ ہم نے خوب پانی برسایا㉕ پھر زمین کو اچھی طرح پھاڑا㉖ پھر اس میں سے اناج اُگائے㉗ اور انگور اور ترکاری㉘ اور زیتون اور کھجور㉙ اور گنجان باغات㉚ اور میوہ اور (گھاس) چارہ (بھی)㉛ [7] (یہ سب کچھ) تمھارے استعمال و فائدے کے لیے اور تمھارے چوپایوں کے لیے㉜ پس جب کہ کان بہرے کر

---

معلوم ہوئی کہ حامل قرآن (حافظ اور عالم) کو بھی اخلاق و کردار اور افعال واطوار میں ﴿كِرَامٍ بَرَرَةٍ﴾ کا مصداق ہونا چاہیے۔(ابن کثیر) حدیث میں بھی ﴿سَفَرَةٍ﴾ کا لفظ فرشتوں کے لیے استعمال ہوا ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ”جو قرآن پڑھتا ہے اور وہ اس کا ماہر ہے، وہ «مَعَ السَّفَرَةِ الْكِرَامِ الْبَرَرَةِ» (فرشتوں) کے ساتھ ہوگا اور جو قرآن پڑھتا ہے لیکن مشقت کے ساتھ (ماہرین کی طرح سہولت اور روانی سے نہیں پڑھ سکتا) اس کے لیے دوگنا اجر ہے۔“ (صحيح البخاري، حديث: 4937، و صحيح مسلم، حديث: 798)

⑬ اس سے وہ انسان مراد ہے جو بغیر کسی سند اور دلیل کے قیامت کی تکذیب کرتا ہے، ﴿قُتِلَ﴾ بمعنی لُعِنَ اور ﴿مَآ اَكْفَرَهٗ﴾ فعل تعجب ہے، کس قدر ناشکرا ہے۔ آگے اس کَفُور (ناشکرے) انسان کو غور وفکر کی دعوت دی جا رہی ہے کہ شاید وہ اپنے کفر سے باز آ جائے۔

① یعنی جس کی پیدائش ایسے حقیر قطرۂ آب سے ہوئی ہے، کیا اسے تکبر زیب دیتا ہے؟

② اس کا مطلب ہے کہ اس کے مصالح نفس اسے مہیا کیے، اس کو دو ہاتھ، دو پیر اور دو آنکھیں اور دیگر آلات وحواس عطا کیے۔

③ یعنی خیر اور شر کے راستے اس کے لیے واضح کر دیے۔ بعض کہتے ہیں اس سے مراد ماں کے پیٹ سے نکلنے کا راستہ ہے۔ لیکن پہلا مفہوم زیادہ صحیح ہے۔

④ یعنی موت کے بعد اسے قبر میں دفنانے کا حکم دیا تاکہ اس کا احترام برقرار رہے ورنہ درندے اور پرندے اس کی لاش کو نوچ نوچ کر کھاتے جس سے اس کی بے توقیری ہوتی۔ یا یہ کہ مرنے کے بعد وہ قبر میں پہنچ جاتا ہے، جو جہاں ہوتا ہے وہی جگہ اس کی قبر بن جاتی ہے۔

⑤ یعنی معاملہ اس طرح نہیں ہے جس طرح یہ کافر کہتا ہے۔

⑥ کہ اسے اللہ نے کس طرح پیدا کیا، جو اس کی زندگی کا سبب ہے اور کس طرح اس کے لیے اسباب معاش مہیا کیے تاکہ وہ ان کے ذریعے سے سعادت اخروی حاصل کر سکے۔

⑦ ﴿اَبًّا﴾ وہ گھاس، چارہ جو خود رو ہو اور جسے جانور کھاتے ہیں۔

الصَّآخَّةُ ﴿33﴾ يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِيْهِ ﴿34﴾ وَاُمِّهٖ وَاَبِيْهِ ﴿35﴾ وَصَاحِبَتِهٖ وَبَنِيْهِ ﴿36﴾ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ ﴿37﴾ وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ﴿38﴾ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ﴿39﴾ وَوُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ﴿40﴾ تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ﴿41﴾ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ ﴿42﴾

ع 1 42 5

اٰيَاتُهَا: 29 (81) سُوْرَةُ التَّكْوِيْرِ مَكِّيَّةٌ (7) رُكُوْعُهَا: 1

سورۂ تکویر ﷺ مکی ہے، اس میں 29 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ﴿1﴾ وَاِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ﴿2﴾ وَاِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ﴿3﴾ وَاِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ﴿4﴾

دینے والی (قیامت) آجائے گی ﴿33﴾[1] اُس دن آدمی بھاگے گا اپنے بھائی سے ﴿34﴾ اور اپنی ماں اور اپنے باپ سے ﴿35﴾ اور اپنی بیوی اور اپنی اولاد سے ﴿36﴾ اُن میں سے ہر ایک کو اُس دن ایسی فکر (دامن گیر) ہوگی جو اُسے بے پروا بنا دے گی ﴿37﴾[2] اُس دن بہت سے چہرے روشن ہوں گے ﴿38﴾ (جو) ہنستے ہوئے اور ہشاش بشاش ہوں گے ﴿39﴾[3] اور بہت سے چہرے اُس دن غبار آلود ہوں گے ﴿40﴾ جن پر سیاہی چڑھی ہوئی ہوگی ﴿41﴾[4] وہ یہی کافر بدکردار لوگ ہوں گے ﴿42﴾[5]

جب سورج لپیٹ لیا جائے گا ﴿1﴾[6] اور جب ستارے بے نور ہو جائیں گے ﴿2﴾[7] اور جب پہاڑ چلائے جائیں گے ﴿3﴾[8] اور جب دس ماہ کی حاملہ اونٹنیاں بیکار چھوڑ دی جائیں گی ﴿4﴾[9]

① قیامت کو ﴿الصَّآخَّةُ﴾ (بہرا کر دینے والی) اس لیے کہا کہ وہ ایک نہایت سخت چیخ کے ساتھ واقع ہوگی جو کانوں کو بہرا کر دے گی۔

② یا اپنے اقرباء اور احباب سے بے نیاز اور بے پروا کر دے گی۔ حدیث میں آتا ہے، نبی ﷺ نے فرمایا کہ سب لوگ میدان محشر میں ننگے بدن، ننگے پیر، پیدل اور غیر مختون ہوں گے۔ حضرت عائشہ ؓ نے پوچھا: اس طرح سے تو اعضائے مستورہ ظاہر ہوں گے؟ نبی ﷺ نے اس کے جواب میں یہی آیت تلاوت فرمائی، یعنی ﴿لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَاْنٌ يُّغْنِيْهِ﴾ (جامع الترمذي، حدیث: 3332) تاکہ ایسا نہ ہو کہ وہ اس سے کچھ نیکیاں مانگیں الغرض نفسانفسی کا عالم ہوگا۔ صحیح بخاری میں ہے کہ قیامت کے دن اولوالعزم پیغمبروں میں سے ایک ایک کے پاس لوگ جائیں گے کہ ان کی شفاعت کریں لیکن وہ کہیں گے کہ ہم تو آج اللہ تعالیٰ سے اپنی سلامتی کے طلب گار ہیں۔ (ابن کثیر)

③ یہ اہل ایمان کے چہرے ہوں گے جنھیں ان کے اعمال نامے ان کے دائیں ہاتھ میں ملیں گے جس سے انھیں اپنی اخروی سعادت و کامیابی کا یقین ہو جائے گا اور ان کے چہرے خوشی سے تمتمار ہے ہوں گے۔

④ یعنی ذلت اور معائنۂ عذاب سے ان کے چہرے غبار آلود، کدورت زدہ اور سیاہ ہوں گے، جیسے محزون اور نہایت غمگین آدمی کا چہرہ ہوتا ہے۔

⑤ یعنی اللہ کا، رسولوں کا اور قیامت کا انکار کرنے والے بھی تھے اور بدکردار و بد اطوار بھی۔ اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْنَا مِنْهُمْ.

▩ اس سورت میں بطور خاص قیامت کی منظر کشی کی گئی ہے۔ اسی لیے رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے: ''جس کو یہ بات پسند ہے کہ وہ قیامت کو اس طرح دیکھے جیسے آنکھ سے دیکھنا ہوتا ہے تو اسے چاہیے کہ وہ ﴿اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ﴾، ﴿اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ﴾ اور

وَإِذَا الْوُحُوشُ حُشِرَتْ ⑤ وَإِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ⑥ وَإِذَا النُّفُوسُ زُوِّجَتْ ⑦ وَإِذَا الْمَوْءُدَةُ سُئِلَتْ ⑧ بِأَيِّ ذَنْبٍ قُتِلَتْ ⑨ وَإِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ ⑩ وَإِذَا السَّمَاءُ كُشِطَتْ ⑪ وَإِذَا الْجَحِيمُ سُعِّرَتْ ⑫ وَإِذَا الْجَنَّةُ أُزْلِفَتْ ⑬ عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّا أَحْضَرَتْ ⑭ فَلَا أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ⑮ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ ⑯ وَالَّيْلِ إِذَا

اور جب وحشی جانور اکٹھے کیے جائیں گے⑤ [1] اور جب سمندر بھڑکائے جائیں گے⑥ [2] اور جب جانیں (جسموں سے) ملا دی جائیں گی⑦ [3] اور جب زندہ گاڑی ہوئی لڑکی سے سوال کیا جائے گا⑧ کہ کس گناہ کی وجہ سے وہ قتل کی گئی؟⑨ [4] اور جب نامۂ اعمال کھول دیے جائیں گے⑩ [5] اور جب آسمان کی کھال اتار لی جائے گی⑪ [6] اور جب جہنم بھڑکائی جائے گی⑫ اور جب جنت نزدیک کر دی جائے گی⑬ تو اُس دن ہر شخص جان لے گا جو کچھ وہ لے کر آیا ہوگا⑭ [7] پس میں قسم کھاتا ہوں پیچھے ہٹنے والے⑮ چلنے پھرنے والے، چھپنے والے ستاروں کی⑯ [8] اور رات کی جب

﴿إِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ﴾ (غور اور توجہ سے) پڑھے۔ (جامع الترمذي، حديث: 3333، ومسند أحمد: 27/2 و 36 و 100، و ذكره الألباني في الصحيحة: 69/3)

[6] یعنی جس طرح سر پر عمامہ لپیٹا جاتا ہے، اس طرح سورج کے وجود کو لپیٹ کر پھینک دیا جائے گا۔ جس سے اس کی روشنی از خود ختم ہو جائے گی۔ حدیث میں ہے: «اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ مُكَوَّرَانِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ»(صحيح البخاري، حديث: 3200) ''قیامت والے دن چاند اور سورج لپیٹ دیے جائیں گے۔'' بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ لپیٹ کر ان دونوں کو جہنم میں پھینک دیا جائے گا تاکہ مشرکین مزید ذلیل وخوار ہوں جو ان کی عبادت کرتے تھے۔ (فتح الباري: 360/6)

[7] دوسرا ترجمہ ہے جھڑ کر گر جائیں گے، یعنی آسمان پر ان کا وجود ہی نہیں رہے گا۔

[8] یعنی انھیں زمین سے اکھیڑ کر ہواؤں میں چلا دیا جائے گا اور وہ دھنی ہوئی روئی کی طرح اڑیں گے۔

[9] ﴿الْعِشَارُ﴾ عُشَرَاءُ کی جمع ہے، حمل والیاں، یعنی گابھن اونٹنیاں۔ گابھن اونٹنیاں، جب ان کا حمل دس مہینوں کا ہو جاتا تو عربوں میں یہ بہت نفیس اور قیمتی سمجھی جاتی تھیں۔ جب قیامت برپا ہوگی تو ایسا ہولناک منظر ہوگا کہ اگر کسی کے پاس اس قسم کی قیمتی اونٹنیاں بھی ہوں گی تو وہ ان کی بھی پروا نہیں کرے گا۔

[1] یعنی انھیں بھی قیامت والے دن جمع کیا جائے گا۔

[2] یعنی ان میں اللہ کے حکم سے آگ بھڑک اٹھے گی۔

[3] اس کے کئی مفہوم بیان کیے گئے ہیں۔ زیادہ قرین قیاس یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر انسان کو اس کے ہم مذہب وہم مشرب کے ساتھ ملا دیا جائے گا۔ مومن کو مومنوں کے ساتھ اور بد کو بدوں کے ساتھ، یہودی کو یہودیوں کے ساتھ اور عیسائی کو عیسائیوں کے ساتھ۔ وَعَلٰى هٰذَا الْقِيَاسِ۔

[4] اس طرح دراصل قاتل کو سرزنش کی جائے گی کیونکہ اصل مجرم تو وہی ہوگا نہ کہ مَوْءُودَة جس سے بظاہر سوال ہوگا۔

[5] موت کے وقت یہ صحیفے لپیٹ دیے جاتے ہیں، پھر قیامت والے دن حساب کے لیے کھول دیے جائیں گے جنھیں ہر شخص دیکھ لے گا بلکہ ہاتھوں میں پکڑا دیے جائیں گے۔

[6] یعنی وہ اس طرح ادھیڑ دیے جائیں گے جس طرح چھت ادھیڑ دی جاتی ہے۔

عَسْعَسَ ﴿17﴾ وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ ﴿18﴾ اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ﴿19﴾ ذِيْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِي الْعَرْشِ مَكِيْنٍ ﴿20﴾
مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيْنٍ ﴿21﴾ وَمَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ﴿22﴾ وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِيْنِ ﴿23﴾ وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ
بِضَنِيْنٍ ﴿24﴾ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿25﴾ فَاَيْنَ تَذْهَبُوْنَ ﴿26﴾ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿27﴾ لِمَنْ شَآءَ

جانے لگے ﴿17﴾ [1] اور صبح کی جب چمکنے لگے ﴿18﴾ [2] یقیناً یہ (قرآن) ایک بزرگ رسول کا کہا ہوا ہے ﴿19﴾ [3] جو قوت والا ہے، [4] عرش والے کے نزدیک بلند مرتبہ ﴿20﴾ جس کی (آسمانوں میں) اطاعت کی جاتی ہے اور امین [5] ہے ﴿21﴾ اور تمھارا ساتھی دیوانہ نہیں ہے ﴿22﴾ [6] اُس نے اُس (فرشتے) کو آسمان کے کھلے کنارے پر دیکھا بھی ہے ﴿23﴾ [7] اور یہ غیب کی باتوں کو بتلانے پر بخیل بھی نہیں ﴿24﴾ [8] اور یہ (قرآن) شیطان مردود کا کلام نہیں ﴿25﴾ [9] پھر تم کہاں جا رہے ہو؟ ﴿26﴾ [10] یہ تو تمام جہان والوں کے لیے نصیحت نامہ ہے ﴿27﴾ (بالخصوص) اُس کے

---

⑦ یہ جواب ہے، یعنی جب مذکورہ امور ظہور پذیر ہوں گے جن میں سے پہلے چھ امور کا تعلق دنیا سے ہے اور دوسرے چھ امور کا آخرت سے۔ اس وقت ہر ایک کے سامنے اس کی حقیقت آ جائے گی۔

⑧ اس سے مراد ستارے ہیں خُنَّسٌ خَنَسَ سے ہے جس کے معنی پیچھے ہٹنے کے ہیں۔ یہ ستارے دن کے وقت اپنے منظر سے پیچھے ہٹ جاتے ہیں اور نظر نہیں آتے۔ اور یہ زحل، مشتری، مریخ، زہرہ، عطارد ہیں، یہ خاص طور پر سورج کے رخ پر ہوتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ سارے ہی ستارے مراد ہیں کیونکہ سب ہی اپنے غائب ہونے کی جگہ پر غائب ہو جاتے ہیں یا دن کو چھپے رہتے ہیں۔ ﴿الْجَوَارِ﴾ چلنے والے، ﴿الْكُنَّسِ﴾ چھپ جانے والے، جیسے ہرن اپنے مکان اور مسکن میں چھپ جاتا ہے۔

① ﴿عَسْعَسَ﴾ اضداد میں سے ہے، یعنی آنے اور جانے دونوں معنوں میں اس کا استعمال ہوتا ہے، تاہم یہاں جانے کے معنی میں ہے۔

② یعنی جب اس کا ظہور وطلوع ہو جائے یا وہ پھٹ اور نکل آئے۔

③ اس لیے کہ وہ اسے اللہ کی طرف سے لے کر آیا ہے۔ مراد حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں۔

④ یعنی جو کام اس کے سپرد کیا جائے، اسے پوری قوت سے کرتا ہے۔

⑤ یعنی فرشتوں کے درمیان اس کی اطاعت کی جاتی ہے۔ وہ فرشتوں کا مرجع اور مطاع ہے، نیز وحی کے سلسلے میں امین ہے۔

⑥ یہ خطاب اہل مکہ سے ہے اور صاحب سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، یعنی تم جو گمان رکھتے ہو کہ تمھارا ہم نسب اور ہم وطن ساتھی، (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) دیوانہ ہے۔ نعوذ باللہ۔ ایسا نہیں ہے، ذرا قرآن پڑھ کر تو دیکھو کہ کیا کوئی دیوانہ ایسے معارف وحقائق بیان کر سکتا ہے اور گزشتہ قوموں کے صحیح صحیح حالات بتلا سکتا ہے جو اس قرآن میں بیان کیے گئے ہیں۔

⑦ یہ پہلے گزر چکا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو دو مرتبہ ان کی اصلی حالت میں دیکھا ہے جن میں سے ایک کا یہاں ذکر ہے۔ یہ ابتدائے نبوت کا واقعہ ہے، اس وقت حضرت جبرائیل علیہ السلام کے چھ سو پر تھے جنھوں نے آسمان کے کناروں کو بھر دیا تھا۔ دوسری مرتبہ معراج کے موقع پر دیکھا جیسا کہ سورۂ نجم میں تفصیل گزر چکی ہے۔

⑧ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بابت وضاحت کی جا رہی ہے کہ آپ کو جن باتوں کی اطلاع دی جاتی ہے اور جو احکام وفرائض آپ کو بتلائے جاتے ہیں، ان میں سے کوئی بات آپ اپنے پاس نہیں رکھتے بلکہ فریضۂ رسالت کی ذمے داریوں کا احساس کرتے ہوئے ہر بات اور ہر حکم لوگوں تک پہنچا دیتے ہیں۔

مِنۡكُمۡ اَنۡ يَّسۡتَقِيۡمَ ﴿28﴾ وَمَا تَشَآءُوۡنَ اِلَّاۤ اَنۡ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿29﴾

| سورۂ انفطار مکی ہے، اس میں 19 آیات ہیں۔ | اٰیاتُھَا 19 (82) سُوۡرَةُ الۡاِنۡفِطَارِ مَكِّيَّةٌ (82) رُکُوۡعُھَا 1 |
|---|---|

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔ — بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِذَا السَّمَآءُ انۡفَطَرَتۡ ﴿1﴾ وَاِذَا الۡكَوَاكِبُ انۡتَثَرَتۡ ﴿2﴾ وَاِذَا الۡبِحَارُ فُجِّرَتۡ ﴿3﴾ وَاِذَا الۡقُبُوۡرُ بُعۡثِرَتۡ ﴿4﴾ عَلِمَتۡ نَفۡسٌ مَّا قَدَّمَتۡ وَاَخَّرَتۡ ﴿5﴾ يٰۤاَيُّهَا الۡاِنۡسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الۡكَرِيۡمِ ﴿6﴾ الَّذِىۡ خَلَقَكَ

لیے جو تم میں سے سیدھی راہ پر چلنا چاہے ﴿28﴾ اور تم کچھ بھی نہیں چاہ سکتے مگر وہی جو رب العالمین چاہے ﴿29﴾[1]

جب آسمان پھٹ جائے گا ﴿1﴾[2] اور جب ستارے جھڑ جائیں گے ﴿2﴾ اور جب سمندر بہہ نکلیں گے ﴿3﴾[3] اور جب قبریں اکھاڑ دی جائیں گی ﴿4﴾[4] (اُس وقت) ہر شخص اپنے آگے بھیجے ہوئے اور پیچھے چھوڑے ہوئے (اگلے پچھلے اعمال) کو معلوم کر لے گا ﴿5﴾[5] اے انسان! تجھے اپنے رب کریم سے کس چیز نے بہکایا؟ ﴿6﴾[6] جس (رب) نے تجھے پیدا کیا،[7]

---

(9) جس طرح نجومیوں کے پاس شیطان آتے ہیں اور آسمانوں کی بعض چوری چھپی باتیں ادھوری شکل میں انھیں بتلا دیتے ہیں۔ قرآن ایسا نہیں ہے۔

(10) یعنی کیوں اس سے اعراض کرتے ہو۔ اور اس کی اطاعت نہیں کرتے۔

(1) یعنی تمھاری چاہت، اللہ کی توفیق پر منحصر ہے، جب تک تمھاری چاہت کے ساتھ اللہ کی مشیت اور اس کی توفیق بھی شامل نہیں ہوگی، اس وقت تک تم سیدھا راستہ بھی اختیار نہیں کر سکتے۔ یہ وہی مضمون ہے جو ﴿ اِنَّكَ لَا تَهۡدِىۡ مَنۡ اَحۡبَبۡتَ ﴾ (القصص 56:28) وغیرہ آیات میں بیان ہوا ہے، یعنی ہدایت صرف اللہ کے اختیار میں ہے، پیغمبر بھی جس کو چاہے، ہدایت نہیں دے سکتا۔

(2) یعنی اللہ کے حکم اور اس کی ہیبت سے پھٹ جائے گا اور فرشتے نیچے اتر آئیں گے۔

(3) سب کا پانی ایک ہی سمندر میں جمع ہو جائے گا، پھر اللہ تعالیٰ پچھمی ہوا بھیجے گا جو اس میں آگ بھڑکا دے گی جس سے فلک شگاف شعلے بلند ہوں گے۔

(4) یعنی قبروں سے مردے زندہ ہو کر باہر نکل آئیں گے۔ ﴿ بُعۡثِرَتۡ ﴾ اکھیڑ دی جائیں گی یا ان کی مٹی پلٹ دی جائے گی۔

(5) یعنی جب مذکورہ امور واقع ہوں گے تو انسان کو اپنے تمام کیے دھرے کا علم ہو جائے گا۔ جو بھی اچھا یا برا عمل اس نے کیا ہوگا، وہ سامنے آ جائے گا۔ پیچھے چھوڑے ہوئے عمل سے مراد اپنے پیچھے اپنے کردار و عمل کے اچھے یا برے نمونے ہیں جو دنیا میں وہ چھوڑ آیا اور لوگ ان نمونوں پر عمل کرتے ہیں۔ یہ نمونے اگر اچھے ہیں تو اس کے مرنے کے بعد ان نمونوں پر جو لوگ بھی عمل کریں گے، اس کا ثواب اسے بھی پہنچتا رہے گا اور اگر برے نمونے اپنے پیچھے چھوڑ گیا ہے تو جو جو بھی اسے اپنائے گا، ان کا گناہ بھی اس شخص کو پہنچتا رہے گا جسکی مساعی سے وہ برا طریقہ یا کام رائج ہوا۔

(6) یعنی کس چیز نے تجھے دھوکے اور فریب میں مبتلا کر دیا کہ تو نے اس رب کے ساتھ کفر کیا جس نے تجھ پر احسان کیا اور تجھے وجود بخشا، تجھے عقل و فہم عطا کی اور اسباب حیات تیرے لیے مہیا کیے۔

(7) یعنی حقیر نطفے سے جبکہ اس سے پہلے تیرا وجود نہیں تھا۔

فَسَوّٰىكَ فَعَدَلَكَ ⑦ فِيْٓ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ⑧ كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّيْنِ ⑨ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ ⑩ كِرَامًا كَاتِبِيْنَ ⑪ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ⑫ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ ⑬ وَّاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِيْ جَحِيْمٍ ⑭ يَّصْلَوْنَهَا يَوْمَ الدِّيْنِ ⑮ وَمَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِيْنَ ⑯ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ⑰

پھر ٹھیک ٹھاک کیا، [1] پھر (درست اور) برابر بنایا⑦ [2] جس صورت میں چاہا تجھے جوڑ دیا⑧ [3] ہرگز نہیں بلکہ تم تو جزا سزا کے دن کو جھٹلاتے ہو⑨ [4] حالانکہ تم پر نگہبان مقرر ہیں⑩ باعزت لکھنے والے⑪ جو کچھ تم کرتے ہو وہ جانتے ہیں⑫ [5] یقیناً نیک لوگ (جنت کے عیش و آرام اور) نعمتوں میں ہوں گے⑬ اور یقیناً بدکار لوگ دوزخ میں ہوں گے⑭ [6] جزا کے دن اس میں داخل ہوں گے⑮ [7] وہ اُس سے کبھی غائب نہ ہونے پائیں گے⑯ [8] تجھے کچھ خبر بھی ہے کہ بدلے کا دن کیا ہے؟⑰

[1] یعنی تجھے ایک کامل انسان بنا دیا تو سنتا ہے، دیکھتا ہے اور عقل و فہم رکھتا ہے۔

[2] تجھے معتدل، کھڑا اور حسن صورت والا بنایا یا تیری دونوں آنکھوں، دونوں کانوں، دونوں ہاتھوں اور دونوں پیروں کو برابر برابر بنایا۔ اگر تیرے اعضاء میں یہ برابری اور مناسبت نہ ہوتی تو تیرے وجود میں حسن کی بجائے بے ڈھبا پن ہوتا۔ اسی تخلیق کو دوسرے مقام پر أَحْسَنِ تَقْوِيم سے تعبیر فرمایا: ﴿ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ﴾ (التین 4:95) ''یقیناً ہم نے انسان کو بہترین شکل و صورت میں پیدا کیا۔''

[3] اس کا ایک مفہوم تو یہ ہے کہ اللہ بچے کو جس کے چاہے مشابہ بنا دے۔ باپ کے، ماں کے یا ماموں اور چچا کے۔ دوسرا مطلب ہے کہ وہ جس شکل میں چاہے، ڈھال دے حتیٰ کہ قبیح ترین جانور کی شکل میں بھی پیدا کر سکتا ہے لیکن یہ اس کا لطف و کرم اور مہربانی ہے کہ وہ ایسا نہیں کرتا اور بہترین انسانی شکل میں ہی پیدا فرماتا ہے۔

[4] ﴿ كَلَّا ﴾ حَقًّا کے معنی میں بھی ہو سکتا ہے۔ اور کافروں کے اس طرز عمل کی نفی بھی جو اللہ کریم کی رأفت و رحمت سے دھوکے میں مبتلا ہونے پر مبنی ہے، یعنی اس فریب نفس میں مبتلا ہونے کا کوئی جواز نہیں بلکہ اصل بات یہ ہے کہ تمھارے دلوں میں اس بات پر یقین نہیں ہے کہ قیامت ہوگی اور وہاں جزا و سزا ہوگی۔

[5] یعنی تم تو جزا و سزا کے منکر ہو لیکن تمھیں معلوم ہونا چاہیے کہ تمھارا ہر قول اور ہر فعل نوٹ ہو رہا ہے۔ اللہ کی طرف سے فرشتے تم پر بطور نگران مقرر ہیں جو تمھاری ہر اس بات کو جانتے ہیں جو تم کرتے ہو۔ یہ گویا انسانوں کو تنبیہ ہے کہ ہر عمل اور بات سے پہلے سوچ لو کہ وہ غلط تو نہیں۔ یہ وہی بات ہے جو پہلے گزر چکی ہے، مثلاً: ﴿ اِذْ يَتَلَقَّى الْمُتَلَقِّيٰنِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ قَعِيْدٌ ○ مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ ○ ﴾ (ق 18,17:50) ''ایک فرشتہ اس کے دائیں اور دوسرا اس کے بائیں جانب بیٹھا ہوا ہے، انسان جو بولتا ہے، اس کے پاس نگران تیار اور حاضر ہے۔'' یعنی لکھنے کے لیے۔ کہتے ہیں ایک فرشتہ نیکی اور دوسرا بدی لکھتا ہے۔ اور احادیث و آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ دن کے دو فرشتے الگ اور رات کے دو فرشتے الگ ہیں۔ آگے نیکوں اور بدوں، دونوں کا ذکر کیا جا رہا ہے۔

[6] جس طرح دوسرے مقام پر فرمایا: ﴿ فَرِيْقٌ فِي الْجَنَّةِ وَفَرِيْقٌ فِي السَّعِيْرِ ○ ﴾ (الشوریٰ 7:42) ''ایک گروہ جنت میں اور ایک گروہ جہنم میں۔''

[7] یعنی جس جزا و سزا کے دن کا وہ انکار کرتے تھے، اسی دن جہنم میں اپنے اعمال کی پاداش میں داخل ہوں گے۔

ثُمَّ مَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿18﴾ يَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْـًٔا ؕ وَ الْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ﴿19﴾ ع

اٰيَاتُهَا 36 (83) سُوْرَةُ الْمُطَفِّفِيْنَ مَكِّيَّةٌ (86) رُكُوْعُهَا 1

سورۂ مطففین کی ہے، اس میں 36 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ ﴿1﴾ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ ﴿2﴾ وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ ﴿3﴾ اَلَا يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ﴿4﴾ لِيَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿5﴾ يَّوْمَ يَقُوْمُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿6﴾

میں پھر کہتا ہوں کہ تجھے کیا معلوم کہ جزا (اور سزا) کا دن کیا ہے؟﴿18﴾[1] جس دن کوئی شخص کسی شخص کے لیے کسی چیز کا مختار نہ ہوگا اور (تمام تر) احکام اُس روز اللہ ہی کے ہوں گے ﴿19﴾[2]

بڑی خرابی ہے ناپ تول میں کمی کرنے والوں کی ﴿1﴾ کہ جب لوگوں سے ناپ کر لیتے ہیں تو پورا پورا لیتے ہیں ﴿2﴾ اور جب اُنھیں ناپ کر یا تول کر دیتے ہیں تو کم دیتے ہیں ﴿3﴾[3] کیا اُنھیں اپنے مرنے کے بعد جی اٹھنے کا خیال ﴿4﴾ اُس عظیم دن کے لیے ﴿5﴾ جس دن سب لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے ﴿6﴾[4]

---

(8) یعنی کبھی اس سے جدا نہیں ہوں گے اور اس سے غائب نہیں ہوں گے بلکہ ہمیشہ اسی میں رہیں گے۔

(1) تکرار، اس کی عظمت وفَخامت اور اس دن کی ہولناکیوں کی وضاحت کے لیے ہے۔

(2) یعنی دنیا میں تو اللہ نے عارضی طور پر، آزمانے کے لیے، انسانوں کو کم وبیش کے کچھ فرق کے ساتھ اختیارات دے رکھے ہیں۔ لیکن قیامت والے دن تمام اختیارات کُلِّیَۃً صرف اور صرف اللہ کے پاس ہوں گے، جیسے فرمایا: ﴿لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ ؕ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ﴾ (المؤمن 16:40) چنانچہ نبی ﷺ نے اپنی پھوپھی حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا اور اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو فرمادیا تھا: «لَا أَمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا» (صحيح مسلم، حديث: 205) اور بنی ہاشم اور بنی عبدالمطلب کو بھی متنبہ فرمادیا: «أَنْقِذُوا أَنْفُسَكُمْ مِّنَ النَّارِ، فَإِنِّي لَا أَمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا» (صحيح البخاري، حديث: 4771، و صحيح مسلم، حديث: 204) "تم اپنے نفسوں کو آگ سے بچاؤ، پس بے شک میں تمھیں اللہ سے بچانے کا کوئی اختیار نہیں رکھتا۔"

بعض اسے مکی اور بعض مدنی قرار دیتے ہیں، بعض کے نزدیک مکے اور مدینے کے درمیان نازل ہوئی۔ اس کی شان نزول میں یہ روایت ہے کہ جب نبی ﷺ مدینہ تشریف لائے تو اہل مدینہ ناپ تول کے لحاظ سے گھٹیا ترین لوگ تھے، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ سورت نازل فرمائی، جس کے بعد انھوں نے اپنی ناپ تول صحیح کرلی۔ (سنن ابن ماجه، حديث: 2223)

(3) یعنی لینے اور دینے کے الگ الگ پیمانے رکھنا اور اس طرح ڈنڈی مار کر ناپ تول میں کمی کرنا، بہت بڑی اخلاقی بیماری ہے جس کا نتیجہ دنیا وآخرت میں تباہی ہے۔ ایک حدیث میں ہے: "جو قوم ناپ تول میں کمی کرتی ہے تو اس پر قحط سالی، سخت محنت اور حکمرانوں کا ظلم مسلط کردیا جاتا ہے۔" (سنن ابن ماجه، حديث: 4019 ذكره الألباني في الصحيحة: 216/1 من عدة طرق و له شواهد)

(4) یعنی یہ ڈنڈی مارنے والے اس بات سے نہیں ڈرتے کہ ایک بڑا ہولناک دن آنے والا ہے جس میں سب لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے جو تمام پوشیدہ باتوں کو جانتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہ کام وہی لوگ کرتے ہیں جن کے دلوں میں اللہ کا

كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْفُجَّارِ لَفِيْ سِجِّيْنٍ ۝7 وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سِجِّيْنٌ ۝8 كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ۝9 وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝10

الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ۝11 وَمَا يُكَذِّبُ بِهٖٓ اِلَّا كُلُّ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ۝12 اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا قَالَ

اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝13 كَلَّا بَلْ سكتة رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝14 كَلَّآ اِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ

یقیناً بدکاروں کا نامۂ اعمال سجین میں ہے⑦ [1] تجھے کیا معلوم سجین کیا ہے؟⑧ (یہ تو) لکھی ہوئی کتاب ہے⑨ اُس دن جھٹلانے والوں کے لیے بڑی خرابی ہے⑩ جو جزا سزا کے دن کو جھٹلاتے رہے⑪ اسے صرف وہی جھٹلاتا ہے جو حد سے آگے نکل جانے والا (اور) گناہ گار ہوتا ہے⑫ جب اُس کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو کہہ دیتا ہے کہ یہ پہلوں کے افسانے ہیں⑬ [2] یوں نہیں [3] بلکہ اُن کے دلوں پر ان کے اعمال کی وجہ سے زنگ (چڑھ گیا) ہے⑭ [4] ہرگز نہیں یہ لوگ اُس دن اپنے رب سے

خوف اور قیامت کا ڈر نہیں ہے۔ احادیث میں آتا ہے کہ جس وقت رب العالمین کے لیے کھڑے ہوں گے تو پسینہ انسانوں کے آدھے آدھے کانوں تک پہنچا ہوگا۔ (صحيح البخاري، حديث: 4938) ایک اور روایت میں ہے کہ قیامت والے دن سورج مخلوق کے اتنا قریب ہوگا کہ ایک میل کی مقدار کے قریب فاصلہ ہوگا۔ (حدیث کے راوی حضرت سلیم بن عامر رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نہیں جانتا کہ نبی ﷺ نے میل سے زمین کی مسافت والا میل مراد لیا ہے یا وہ سلائی جس سے سرمہ آنکھوں میں ڈالا جاتا ہے) پس لوگ اپنے اعمال کے مطابق پسینے میں ہوں گے، یہ پسینہ کسی کے ٹخنوں تک، کسی کے گھٹنوں تک، کسی کی کمر تک ہوگا اور کسی کے لیے یہ لگام بنا ہوا ہوگا، یعنی اس کے منہ تک پسینہ ہوگا۔ (صحيح مسلم، حديث: 2864)

① ﴿سِجِّيْنٍ﴾ بعض کہتے ہیں سِجْنٌ ''قیدخانہ'' سے ہے، مطلب ہے کہ قیدخانے کی طرح ایک نہایت تنگ مقام ہے اور بعض کہتے ہیں کہ یہ زمین کے سب سے نچلے حصے میں ایک جگہ ہے، جہاں کافروں، ظالموں اور مشرکوں کی روحیں اور ان کے اعمال نامے جمع اور محفوظ ہوتے ہیں۔ اسی لیے آگے اسے ''لکھی ہوئی کتاب'' قرار دیا ہے۔

② یعنی اس کا گناہوں میں انہماک اور حد سے تجاوز اتنا بڑھ گیا ہے کہ اللہ کی آیات سن کر ان پر غور وفکر کرنے کی بجائے انھیں پہلوں کی کہانیاں بتلاتا ہے۔

③ یعنی یہ قرآن کہانیاں نہیں جیسا کہ کافر کہتے اور سمجھتے ہیں بلکہ یہ اللہ کا کلام اور اس کی وحی ہے جو اس کے رسول پر جبرائیل امین علیہ السلام کے ذریعے سے نازل ہوئی ہے۔

④ یعنی ان کے دل اس قرآن اور وحی الٰہی پر ایمان اس لیے نہیں لاتے کہ ان کے دلوں پر گناہوں کی کثرت کی وجہ سے پردے پڑ گئے ہیں اور وہ زنگ آلود ہو گئے ہیں۔ الرَّانُ، گناہوں کی وہ سیاہی ہے جو مسلسل ارتکاب گناہ کی وجہ سے اس کے دل پر چھا جاتی ہے۔ حدیث میں ہے: ''بندہ جب گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ نقطہ پڑ جاتا ہے، اگر وہ توبہ کر لیتا ہے تو وہ سیاہی دور کر دی جاتی ہے اور اگر توبہ کی بجائے، گناہ پر گناہ کیے جاتا ہے تو وہ سیاہی بڑھتی جاتی ہے حتیٰ کہ اس کے پورے دل پر چھا جاتی ہے۔ یہی وہ الرَّانُ ہے جس کا ذکر قرآن مجید میں ہے۔'' (جامع الترمذي، حديث: 3334، وسنن ابن ماجه، حديث: 4244، و مسند أحمد: 297/2)

يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوبُونَ ⑮ ثُمَّ إِنَّهُمْ لَصَالُوا الْجَحِيمِ ⑯ ثُمَّ يُقَالُ هَٰذَا الَّذِي كُنتُم بِهِ تُكَذِّبُونَ ⑰ كَلَّا إِنَّ كِتَابَ الْأَبْرَارِ لَفِي عِلِّيِّينَ ⑱ وَمَا أَدْرَاكَ مَا عِلِّيُّونَ ⑲ كِتَابٌ مَّرْقُومٌ ⑳ يَشْهَدُهُ الْمُقَرَّبُونَ ㉑ إِنَّ الْأَبْرَارَ لَفِي نَعِيمٍ ㉒ عَلَى الْأَرَائِكِ يَنظُرُونَ ㉓ تَعْرِفُ فِي وُجُوهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِيمِ ㉔ يُسْقَوْنَ مِن رَّحِيقٍ مَّخْتُومٍ ㉕ خِتَامُهُ مِسْكٌ ۚ وَفِي ذَٰلِكَ فَلْيَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُونَ ㉖ وَمِزَاجُهُ مِن تَسْنِيمٍ ㉗ عَيْنًا يَشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُونَ ㉘ إِنَّ الَّذِينَ أَجْرَمُوا كَانُوا مِنَ الَّذِينَ آمَنُوا يَضْحَكُونَ ㉙

اوٹ میں رکھے جائیں گے ⑮ [1] پھر یہ لوگ بالیقین جہنم میں جھونکے جائیں گے ⑯ پھر کہہ دیا جائے گا کہ یہی ہے وہ جسے تم جھٹلاتے رہے ⑰ یقیناً یقیناً نیکوکاروں کا نامۂ اعمال علیین میں ہے ⑱ [2] تجھے کیا پتا کہ علیین کیا ہے؟ ⑲ (وہ تو) لکھی ہوئی کتاب ہے ⑳ مقرب (فرشتے) اس کا مشاہدہ کرتے ہیں ㉑ یقیناً نیک لوگ (بڑی) نعمتوں میں ہوں ㉒ مسہریوں پر بیٹھے دیکھ رہے ہوں گے ㉓ تُو ان کے چہروں سے ہی نعمتوں کی تروتازگی پہچان لے گا ㉔ [3] یہ لوگ سربمہر خالص شراب پلائے جائیں گے ㉕ [4] جس پر مشک کی مُہر ہوگی، رغبت کرنے والوں کو اسی کی رغبت کرنی چاہیے ㉖ [5] اور اِس کی آمیزش تسنیم کی ہوگی ㉗ [6] (یعنی) وہ چشمہ جس کا پانی مقرب لوگ پئیں گے ㉘ گناہ گار لوگ ایمان داروں کی ہنسی اڑایا کرتے تھے ㉙ [7]

---

① ان کے برعکس اہل ایمان رؤیت باری تعالیٰ سے مشرف ہوں گے۔

② ﴿عِلِّيِّينَ﴾ عُلُوٌّ (بلندی) سے ہے۔ یہ سِجِّینٌ کے برعکس، آسمانوں میں یا جنت میں یا سدرۃ المنتہیٰ یا عرش کے پاس جگہ ہے جہاں نیک لوگوں کی روحیں اور ان کے اعمال نامے محفوظ ہوتے ہیں جس کے پاس مقرب فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔

③ جس طرح دنیا میں خوش حال لوگوں کے چہروں پر بالعموم تازگی اور شادابی ہوتی ہے جو ان آسائشوں، سہولتوں اور دنیوی نعمتوں کی مظہر ہوتی ہے جو انھیں فراوانی سے حاصل ہوتی ہیں۔ اسی طرح اہل جنت پر اعزاز و تکریم اور نعمتوں کی جو ارزانی ہوگی، اس کے اثرات ان کے چہروں پر بھی ظاہر ہوں گے، وہ اپنے حسن و جمال اور رونق و بہجت سے پہچان لیے جائیں گے کہ یہ جنتی ہیں۔

④ ﴿رَحِيقٍ﴾ صاف، شفاف اور خالص شراب کو کہتے ہیں جس میں کسی چیز کی آمیزش نہ ہو۔ ﴿مَّخْتُومٍ﴾ "سربمہر" اس کے خالص پن کی مزید وضاحت کے لیے ہے، بعض کے نزدیک یہ مخلوط کے معنی میں ہے، یعنی شراب میں کستوری کی آمیزش ہوگی جس سے اس کا ذائقہ دوبالا اور خوشبو مزید خوش کن اور راحت افزا ہو جائے گی۔ بعض کہتے ہیں: یہ ختم سے ہے، یعنی اس کا آخری گھونٹ کستوری کا ہوگا۔ بعض ﴿خِتَامُهُ﴾ کے معنی خوشبو کرتے ہیں، ایسی شراب جس کی خوشبو کستوری کی طرح ہوگی۔ (ابن کثیر) حدیث میں بھی یہ لفظ آیا ہے، نبی ﷺ نے فرمایا ہے: "جس مومن نے کسی پیاسے مومن کو ایک گھونٹ پانی پلایا، اللہ تعالیٰ اسے قیامت والے دن اَلرَّحِيقُ الْمَخْتُومُ پلائے گا، جس نے کسی بھوکے مومن کو کھانا کھلایا، اللہ تعالیٰ اسے جنت کے پھل کھلائے گا، جس نے کسی ننگے مومن کو لباس پہنایا، اللہ تعالیٰ اسے جنت کا سبز لباس پہنائے گا۔" (مسند أحمد: 14,13/3 وإسناده ضعيف)

⑤ یعنی عمل کرنے والوں کو ایسے عملوں میں سبقت کرنی چاہیے جس کے صلے میں جنت اور اس کی یہ نعمتیں حاصل ہوں، جیسے فرمایا: ﴿لِمِثْلِ هَٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعَامِلُونَ﴾ (الصّٰفّٰت 61:37) "اس جیسی چیز کے لیے ہی عمل کرنے والوں کو عمل کرنا چاہیے۔"

وَاِذَا مَرُّوۡا بِهِمۡ يَتَغَامَزُوۡنَ ﴿30﴾ وَاِذَا انۡقَلَبُوۡۤا اِلٰٓى اَهۡلِهِمُ انۡقَلَبُوۡا فَكِهِيۡنَ ﴿31﴾ وَاِذَا رَاَوۡهُمۡ قَالُوۡۤا اِنَّ هٰٓؤُلَاۤءِ لَضَآلُّوۡنَ ﴿32﴾ وَمَاۤ اُرۡسِلُوۡا عَلَيۡهِمۡ حٰفِظِيۡنَ ﴿33﴾ فَالۡيَوۡمَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مِنَ الۡكُفَّارِ يَضۡحَكُوۡنَ ﴿34﴾ عَلَى الۡاَرَآئِكِ يَنۡظُرُوۡنَ ﴿35﴾ هَلۡ ثُوِّبَ الۡكُفَّارُ مَا كَانُوۡا يَفۡعَلُوۡنَ ﴿36﴾

ع 1 36/8

| اٰيَاتُهَا: 25 (84) سُوۡرَةُ الۡاِنۡشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ (83) رُكُوۡعُهَا: 1 | سورۂ انشقاق مکی ہے، اس میں 25 آیات ہیں۔ |
|---|---|

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ — شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اور اِن کے پاس سے گزرتے ہوئے آپس میں آنکھ کے اشارے کرتے تھے ﴿30﴾[1] اور جب اپنے گھر والوں کی طرف لوٹتے تو دل لگیاں کرتے تھے ﴿31﴾[2] اور جب اُنھیں دیکھتے تو کہتے یقیناً یہ لوگ گمراہ ہیں ﴿32﴾[3] یہ اُن پر پاسبان بنا کر تو نہیں بھیجے گئے ﴿33﴾[4] پس آج ایمان دار اُن کافروں پر ہنسیں گے ﴿34﴾[5] تختوں پر بیٹھے دیکھ رہے ہوں ﴿35﴾ کہ اب ان منکروں نے جیسا یہ کرتے تھے پورا پورا بدلہ پالیا ﴿36﴾[6]

---

﴿تَسۡنِيۡمٍ﴾ کے معنی، بلندی کے ہیں۔ اونٹ کی کوہان جو اس کے جسم سے بلند ہوتی ہے، اسے سَنَامٌ کہتے ہیں۔ قبر کے اونچا کرنے کو بھی تَسْنِيمُ الْقُبُورِ کہا جاتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اس میں تسنیم شراب کی آمیزش ہوگی جو جنت کے بالائی علاقوں سے ایک چشمے کے ذریعے سے آئے گی۔ یہ جنت کی بہترین اور اعلیٰ شراب ہوگی۔

یعنی انھیں حقیر جانتے ہوئے ان کا استہزا کرتے اور مذاق اڑاتے تھے۔

[1] غَمْزٌ کے معنی ہوتے ہیں: پلکوں اور ابروؤں سے اشارہ کرنا، یعنی ایک دوسرے کو اپنی پلکوں اور ابروؤں سے اشارہ کر کے ان کی تحقیر اور ان کے مذہب پر طعن کرتے۔

[2] یعنی اہل ایمان کا ذکر کر کے خوش ہوتے اور دل لگیاں کرتے۔ دوسرا مطلب اس کا یہ ہے کہ جب اپنے گھروں میں لوٹتے تو وہاں خوشحالی اور فراغت ان کا استقبال کرتی اور جو چاہتے وہ انھیں مل جاتا۔ اس کے باوجود انھوں نے اللہ کا شکر ادا نہیں کیا بلکہ اہل ایمان کی تحقیر اور ان پر حسد کرنے میں ہی مشغول رہے۔ (ابن کثیر)

[3] یعنی اہل توحید، اہل شرک کی نظر میں اور اہل ایمان اہل کفر کے نزدیک گمراہ ہوتے ہیں۔ یہی صورت حال آج بھی ہے۔ گمراہ اپنے کو اہل حق اور اہل حق کو گمراہ باور کراتے ہیں حتیٰ کہ ایک سراسر باطل فرقہ اپنے سوا کسی کو مومن کہتا ہے اور نہ سمجھتا ہے۔ هَدَاهَا اللّٰهُ تَعَالٰى۔

[4] یعنی یہ کافر مسلمانوں پر نگران بنا کر تو نہیں بھیجے گئے ہیں کہ یہ ہر وقت مسلمانوں کے اعمال و احوال ہی دیکھتے اور ان پر تبصرے کرتے رہیں، یعنی جب یہ ان کے مُکلّف ہی نہیں ہیں تو پھر کیوں ایسا کرتے ہیں۔

[5] یعنی جس طرح دنیا میں کافر اہل ایمان پر ہنستے تھے، قیامت والے دن یہ کافر اللہ کی گرفت میں ہوں گے اور اہل ایمان ان پر ہنسیں گے۔ ان کو ہنسی اسی بات پر آئے گی کہ یہ گمراہ ہونے کے باوجود ہمیں گمراہ کہتے اور ہم پر ہنستے تھے۔ آج ان کو پتا چل گیا کہ گمراہ کون تھا؟ اور کون اس قابل تھا کہ اس کا استہزا کیا جائے؟

[6] ﴿ثُوِّبَ﴾ بمعنی أُثِيبَ، بدلہ دے دیے گئے، یعنی کیا کافروں کو، جو کچھ وہ کرتے تھے، اس کا بدلہ دے دیا گیا ہے؟

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۙ﴿۱﴾ وَ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَ حُقَّتْ ۙ﴿۲﴾ وَ اِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۙ﴿۳﴾ وَ اَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَ تَخَلَّتْ ۙ﴿۴﴾ وَ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَ حُقَّتْ ؕ﴿۵﴾ يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ اِنَّكَ كَادِحٌ اِلٰى رَبِّكَ كَدْحًا فَمُلٰقِيْهِ ۚ﴿۶﴾ فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ۙ﴿۷﴾ فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا ۙ﴿۸﴾ وَّ يَنْقَلِبُ اِلٰۤى اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ؕ﴿۹﴾ وَ اَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ وَرَآءَ

جب آسمان پھٹ جائے گا① اور اپنے رب کے حکم پر کان لگائے گا[2] اور یہی اس کے لائق ہے②[3] اور جب زمین (کھینچ کر) پھیلا دی جائے گی③[4] اور اُس میں جو ہے اُسے وہ اُگل دے گی اور خالی ہو جائے گی④[5] اور اپنے رب کے حکم پر کان لگائے گی[6] اور یہی اس کے لائق ہے⑤ اے انسان! تو اپنے رب سے ملنے تک یہ کوشش اور تمام کام اور محنتیں کر کے اُس سے ملاقات کرنے والا ہے⑥[7] تو (اُس وقت) جس شخص کے داہنے ہاتھ میں اعمال نامہ دیا جائے گا⑦ تو اُس کا حساب تو بڑی آسانی سے لیا جائے گا⑧[8] اور وہ اپنے اہل کی طرف ہنسی خوشی لوٹ آئے گا⑨[9] ہاں جس شخص کا اعمال نامہ اُس کی پیٹھ کے پیچھے

---

[1] یعنی جب قیامت برپا ہوگی۔

[2] یعنی اللہ اس کو پھٹنے کا جو حکم دے گا، اسے سنے گا اور اطاعت کرے گا۔

[3] یعنی اس کے یہی لائق ہے کہ سنے اور اطاعت کرے، اس لیے کہ وہ سب پر غالب ہے اور سب اس کے ماتحت ہیں۔ اس کے حکم سے سرتابی کرنے کی کس کو مجال ہو سکتی ہے؟

[4] یعنی اس کے طول و عرض میں مزید وسعت کر دی جائے گی۔ یا یہ مطلب ہے کہ اس پر جو پہاڑ وغیرہ ہیں، سب کو ریزہ ریزہ کر کے زمین کو صاف اور ہموار کر کے بچھا دیا جائے گا۔ اس میں کوئی اونچ نیچ نہیں رہے گی۔

[5] یعنی اس میں جو مردے دفن ہیں، سب زندہ ہو کر باہر نکل آئیں گے جو خزانے اس کے بطن میں موجود ہیں، وہ انھیں ظاہر کر دے گی اور خود بالکل خالی ہو جائے گی۔

[6] یعنی اِلْقَاء اور تَخَلِّي کا جو حکم اسے دیا جائے گا، وہ اس کے مطابق عمل کرے گی۔

[7] یہاں انسان بطور جنس کے ہے جس میں مومن اور کافر دونوں شامل ہیں۔ ﴿ كَدْحًا ﴾ سخت محنت کو کہتے ہیں، وہ محنت خیر کے کاموں کے لیے ہو یا شر کے لیے۔ مطلب یہ ہے کہ جب مذکورہ چیزیں ظہور پذیر ہوں گی، یعنی قیامت آ جائے گی تو اے انسان! تو نے جو بھی، اچھا یا برا، عمل کیا ہو گا وہ تو اپنے سامنے پا لے گا اور اسی کے مطابق تجھے اچھی یا بری جزا بھی ملے گی۔ آگے اس کی مزید تفصیل و وضاحت ہے۔

[8] آسان حساب یہ ہے کہ مومن کا اعمال نامہ پیش ہو گا۔ اس کی غلطیاں بھی اس کے سامنے لائی جائیں گی، پھر اللہ تعالیٰ اپنی رحمت اور فضل و کرم سے انھیں معاف فرما دے گا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس کا حساب لیا گیا وہ ہلاک ہو گیا۔'' میں نے کہا: اے اللہ کے رسول! اللہ مجھے آپ پر قربان کرے، کیا اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا: ''جس کے دائیں ہاتھ میں نامہ اعمال دیا گیا، اس کا حساب آسان ہو گا۔'' (مطلب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ تھا کہ اس آیت کی رو سے حساب تو مومن کا بھی ہو گا لیکن وہ ہلاکت سے دوچار نہیں ہو گا) آپ ﷺ نے وضاحت فرمائی: ''یہ تو پیشی ہے۔ (مومن کے ساتھ معاملہ شدید حساب کا نہیں ہو گا، ایک سرسری سی پیشی ہو گی) مومن رب کے سامنے پیش کیے جائیں گے، جس کا مناقشہ ہوا، یعنی پوچھ گچھ ہوئی وہ مارا گیا۔'' (صحیح البخاري، حدیث: 4939) ایک اور روایت میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ''نبی ﷺ اپنی بعض نمازوں میں یہ دعا پڑھتے تھے:

ظَهْرِهٖ ⑩ فَسَوْفَ يَدْعُوْا ثُبُوْرًا ⑪ وَّيَصْلٰى سَعِيْرًا ⑫ اِنَّهٗ كَانَ فِيْٓ اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ⑬ اِنَّهٗ ظَنَّ اَنْ لَّنْ يَّحُوْرَ ⑭ بَلٰٓى ۚ اِنَّ رَبَّهٗ كَانَ بِهٖ بَصِيْرًا ⑮ فَلَآ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ⑯ وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ ⑰ وَالْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ ⑱ لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ طَبَقٍ ⑲ فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ⑳ وَاِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنُ لَا يَسْجُدُوْنَ ۩ ㉑ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُكَذِّبُوْنَ ㉒ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُوْعُوْنَ ㉓ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ㉔ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

سے دیا جائے گا⑩ تو وہ موت کو بلانے لگے گا⑪ [1] اور بھڑکتی ہوئی جہنم میں داخل ہوگا⑫ یہ شخص اپنے گھر والوں میں بڑا خوش تھا⑬ [2] اس کا خیال تھا کہ اللہ کی طرف لوٹ کر ہی نہ جائے گا⑭ [3] کیوں نہیں، [4] حالانکہ اس کا رب اسے بخوبی دیکھ رہا تھا⑮ [5] مجھے شفق کی قسم!⑯ [6] اور رات کی! اور اس کی جمع کردہ [7] چیزوں کی قسم!⑰ اور چاند کی جب کہ وہ بھر جاتا ہے⑱ [8] یقیناً تم ایک حالت سے دوسری حالت پر پہنچو گے⑲ [9] اُنھیں کیا ہوگیا کہ ایمان نہیں لاتے⑳ اور جب اُن کے پاس قرآن پڑھا جاتا ہے تو سجدہ نہیں کرتے㉑ [10] بلکہ جنھوں نے کفر کیا وہ جھٹلا رہے ہیں㉒ [11] اور اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ یہ دلوں میں رکھتے ہیں㉓ [12] اُنھیں المناک عذابوں کی خوشخبری سنا دو㉔ ہاں، جو لوگ ایمان لائے

---

«اَللّٰهُمَّ! حَاسِبْنِي حِسَابًا يَّسِيرًا» ''اے اللہ! میرا حساب آسان فرمانا۔'' نماز سے فراغت کے بعد میں نے پوچھا: حسابِ یسیر ''آسان حساب'' کا کیا مطلب ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ اس کا اعمال نامہ دیکھے گا اور پھر اسے معاف فرما دے گا......'' (مسند أحمد: 48/6)

⑨ یعنی جو اس کے گھر والوں میں سے جنتی ہوں گے۔ یا اس سے مراد وہ حورعین اور ولدان (نوعمر خادم) ہیں جو جنتیوں کو ملیں گے۔

① ﴿ثُبُوْرًا﴾ ہلاکت، خسارا، یعنی وہ چیخے گا، پکارے گا اور واویلا کرے گا کہ میں تو مارا گیا، ہلاک ہوگیا۔

② یعنی دنیا میں اپنی خواہشات میں مگن اور اپنے گھر والوں کے درمیان بڑا خوش تھا۔

③ یہ اس کے خوش ہونے کی علت ہے، یعنی آخرت پر اس کا عقیدہ ہی نہیں تھا۔ حَوْرٌ کے معنی ہیں: لوٹنا۔ جس طرح نبی ﷺ کی دعا ہے: «اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُبِكَ مِنَ الْحَوْرِ بَعْدَ الْكَوْرِ» (صحیح مسلم، حدیث: 1343، وجامع الترمذي، حدیث: 3439، وسنن ابن ماجه، حدیث: 3888) مطلب ہے: ''اس بات سے میں پناہ مانگتا ہوں کہ ایمان کے بعد کفر، اطاعت کے بعد معصیت یا خیر کے بعد شر کی طرف لوٹوں۔''

④ کہ یہ نہ لوٹے اور دوبارہ زندہ نہ ہو یا بَلٰی، کیوں نہیں، یہ ضرور اپنے رب کی طرف لوٹے گا۔

⑤ یعنی اس سے اس کا کوئی عمل مخفی نہیں تھا۔

⑥ شَفَق اُس سرخی کو کہتے ہیں جو سورج غروب ہونے کے بعد آسمان پر ظاہر ہوتی ہے اور عشاء کا وقت شروع ہونے تک رہتی ہے۔

⑦ اندھیرا ہوتے ہی ہر چیز اپنے ماویٰ اور مسکن کی طرف سمٹ آتی ہے، یعنی رات کا اندھیرا جن چیزوں کو اپنے دامن میں سمیٹ لیتا ہے۔

⑧ ﴿اِذَا اتَّسَقَ﴾ کے معنی ہیں: جب وہ مکمل ہو جائے، جیسے وہ تیرھویں کی رات سے سولھویں تاریخ کی رات تک رہتا ہے۔

⑨ ﴿طَبَقٍ﴾ کے اصل معنی شدت کے ہیں۔ یہاں مراد وہ شدائد ہیں جو قیامت والے دن واقع ہوں گے، یعنی اس روز ایک سے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ﴿25﴾

ع 1 / 25 / 9

| اٰيَاتُهَا: 22 (85) سُوْرَةُ الْبُرُوْجِ مَكِّيَّةٌ (27) رُكُوْعُهَا: 1 | سورۂ بروج ■ مکی ہے، اس میں 22 آیات ہیں۔ |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ﴿1﴾ وَالْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ ﴿2﴾ وَشَاهِدٍ وَّ مَشْهُوْدٍ ﴿3﴾ قُتِلَ اَصْحٰبُ الْاُخْدُوْدِ ﴿4﴾ النَّارِ ذَاتِ الْوَقُوْدِ ﴿5﴾ اِذْ هُمْ عَلَيْهَا قُعُوْدٌ ﴿6﴾ وَّهُمْ عَلٰى مَا يَفْعَلُوْنَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ شُهُوْدٌ ﴿7﴾ وَمَا نَقَمُوْا مِنْهُمْ اِلَّآ اَنْ يُّؤْمِنُوْا

اور نیک عمل کرتے رہے ان کے لیے بے شمار اور نہ ختم ہونے والا اجر ہے ﴿25﴾

بُرجوں والے آسمان کی قسم! ﴿1﴾ [1] وعدہ کیے ہوئے دن کی قسم! ﴿2﴾ [2] حاضر ہونے والے اور حاضر کیے گئے کی قسم! ﴿3﴾ [3] (کہ) خندقوں والے ہلاک کیے گئے ﴿4﴾ [4] وہ ایک آگ تھی ایندھن والی ﴿5﴾ [5] جب کہ وہ لوگ اُس کے آس پاس بیٹھے تھے ﴿6﴾ [6] اور مسلمانوں کے ساتھ جو وہ کر رہے تھے اس پر خود شاہد تھے ﴿7﴾ یہ لوگ اُن مسلمانوں سے (کسی اور گناہ کا) بدلہ نہیں لے رہے تھے،

---

بڑھ کر ایک حالت طاری ہوگی۔ (فتح الباري: 891/8) یہ جواب قسم ہے۔

⑩ احادیث سے یہاں نبی ﷺ اور صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کا سجدہ کرنا ثابت ہے۔

⑪ یعنی ایمان لانے کی بجائے جھٹلاتے ہیں۔

⑫ یعنی تکذیب یا جو افعال وہ چھپ کر کرتے ہیں۔

■ نبی ﷺ ظہر اور عصر کی نماز میں سورۂ بروج اور سورۂ طارق پڑھتے تھے۔ (جامع الترمذي، حديث: 307)

① ﴿الْبُرُوْجِ﴾ بُرْجٌ، محل کی جمع ہے۔ بُرْجٌ کے اصل معنی ہیں: ظہور۔ یہ کواکب کی منزلیں ہیں جنھیں ان کے محل اور قصور کی حیثیت حاصل ہے۔ ظاہر اور نمایاں ہونے کی وجہ سے انھیں بروج کہا جاتا ہے۔ تفصیل کے لیے دیکھیے: سورۂ فرقان 61:25 کا حاشیہ۔ بعض نے بروج سے مراد ستارے لیے ہیں، یعنی ستاروں والے آسمان کی قسم! بعض کے نزدیک اس سے آسمان کے دروازے یا چاند کی منزلیں مراد ہیں۔ (فتح القدير)

② اس سے مراد بالاتفاق قیامت کا دن ہے۔

③ شاہد اور مشہود کی تفسیر میں بہت اختلاف ہے۔ امام شوکانی رحمہ اللہ نے احادیث و آثار کی بنیاد پر کہا ہے کہ شاہد سے مراد جمعے کا دن ہے، اس دن جس نے جو بھی عمل کیا ہوگا یہ قیامت کے دن اس کی گواہی دے گا۔ اور مشہود سے عرفے (9 ذوالحجہ) کا دن ہے جہاں لوگ حج کے لیے جمع اور حاضر ہوتے ہیں۔

④ یعنی جن لوگوں نے خندقیں کھود کر اس میں رب کے ماننے والوں کو ہلاک کیا، ان کے لیے ہلاکت اور بربادی ہے، ﴿قُتِلَ﴾ بمعنی لُعِنَ۔ اللہ کی رحمت سے دوری اور بربادی۔

⑤ ﴿النَّارِ﴾ الاُخْدُود سے بدل اشتمال ہے۔ ذَاتِ الْوَقُوْدِ، النَّار کی صفت ہے، یعنی یہ خندقیں کیا تھیں۔ ایندھن والی آگ تھی جو اہل ایمان کو اس میں جھونکنے کے لیے دہکائی گئی تھی۔

⑥ کافر بادشاہ یا اس کے کارندے، آگ کے کنارے بیٹھے اہل ایمان کے جلنے کا تماشا دیکھ رہے تھے جیسا کہ اگلی آیت میں ہے۔

بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ ⑧ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ⑨ اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ ⑩ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

سوائے اس کے کہ وہ اللہ غالب قابلِ ستائش ذات پر ایمان لائے تھے⑧ [1] وہی جس کے لیے آسمان و زمین کی بادشاہت ہے۔ اور اللہ ہر چیز پر شاہد ہے⑨ بے شک جن لوگوں نے مسلمان مردوں اور عورتوں کو ستایا، پھر توبہ (بھی) نہ کی تو ان کے لیے جہنم کا عذاب ہے اور جلنے کا عذاب ہے ⑩ بے شک ایمان قبول کرنے والوں

[1] یعنی ان لوگوں کا جرم جنھیں آگ میں جھونکا جا رہا تھا، یہ تھا کہ وہ اللہ غالب پر ایمان لے آئے تھے۔ اس واقعے کی تفصیل جو صحیح احادیث سے ثابت ہے مختصرًا حسب ذیل ہے:

واقعۂ اصحاب الاخدود: ”گزشتہ زمانے میں ایک بادشاہ کا جادوگر تھا، جب وہ جادوگر بوڑھا ہو گیا تو اس نے بادشاہ سے کہا کہ مجھے ایک ذہین لڑکا دو جسے میں یہ علم سکھا دوں، چنانچہ بادشاہ نے ایک سمجھدار لڑکا تلاش کر کے اس کے سپرد کر دیا۔ لڑکے کے راستے میں ایک راہب بھی رہتا تھا، یہ لڑکا اس کے پاس جا کر بیٹھا اور اس کی باتیں سنیں اور پسند آ گئیں، اس کے بعد یہ لڑکا آتے جاتے اس کے پاس بھی بیٹھتا اور اس کی باتیں سنتا۔ اسی طرح سلسلہ چلتا رہا۔ ایک مرتبہ یہ لڑکا جا رہا تھا کہ راستے میں ایک بہت بڑے جانور (شیر یا سانپ وغیرہ) نے لوگوں کا راستہ روکا ہوا تھا۔ لڑکے نے سوچا کہ آج میں پتا کرتا ہوں کہ جادوگر صحیح ہے یا راہب۔ اس نے ایک پتھر پکڑا اور کہا: ”اے اللہ! اگر راہب کا معاملہ تیرے نزدیک جادوگر کے معاملے سے بہتر اور پسندیدہ ہے تو اس جانور کو مار دے تاکہ لوگوں کی آمدورفت جاری ہو جائے۔“ یہ کہہ کر اس نے پتھر مارا اور وہ جانور مر گیا۔ لڑکے نے جا کر یہ واقعہ راہب کو بتلایا۔ راہب نے کہا کہ بیٹے! اب تم فضل و کمال کو پہنچ گئے ہو اور تمھاری آزمائش شروع ہونے والی ہے لیکن اس دورِ ابتلا میں میرا نام ظاہر نہ کرنا۔ یہ لڑکا مادرزاد اندھے، اَبرَص اور دیگر بعض بیماریوں کا علاج بھی کرتا تھا لیکن ایمان باللہ کی شرط پر، اسی شرط پر اس نے بادشاہ کے ایک نابینا مصاحب کی آنکھیں بھی اللہ سے دعا کر کے صحیح کر دیں۔ یہ لڑکا یہی کہتا تھا کہ اگر تم ایمان لے آؤ گے تو میں اللہ سے دعا کروں گا، وہ شفا عطا فرما دے گا، چنانچہ اس کی دعا سے اللہ شفایاب فرما دیتا۔ یہ خبر بادشاہ تک بھی پہنچی تو وہ بہت پریشان ہوا، بعض اہلِ ایمان کو تو اس نے قتل کروا دیا۔ اس لڑکے کے بارے میں اس نے چند آدمیوں کو کہا کہ اسے پہاڑ کی چوٹی پر لے جا کر نیچے پھینک دو، اس نے اللہ سے دعا کی، پہاڑ میں لرزش پیدا ہوئی، جس سے وہ سب گر کر مر گئے اور اللہ نے اسے بچا لیا۔ بادشاہ نے اسے دوسرے آدمیوں کے سپرد کر کے کہا کہ ایک کشتی میں بٹھا کر سمندر کے بیچ میں لے جا کر اسے پھینک دو، وہاں بھی اس کی دعا سے کشتی الٹ گئی، جس سے وہ سب غرق ہو گئے اور یہ بچ گیا۔ اس لڑکے نے بادشاہ سے کہا کہ اگر تو مجھے ہلاک کرنا چاہتا ہے تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ ایک کھلے میدان میں لوگوں کو جمع کر اور بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْغُلَامِ ”لڑکے کے رب، اللہ کے نام سے۔“ کہہ کر مجھے تیر مار۔ بادشاہ نے ایسا ہی کیا، جس سے وہ لڑکا مر گیا لیکن سارے لوگ پکار اٹھے کہ ہم اس لڑکے کے رب پر ایمان لائے۔ بادشاہ اور زیادہ پریشان ہو گیا، چنانچہ اس نے خندقیں کھدوائیں اور اس میں آگ جلوائی اور حکم دیا کہ جو ایمان سے انحراف نہ کرے، اس کو آگ میں پھینک دو۔ اس طرح ایمان دار آتے رہے اور آگ کے حوالے ہوتے رہے حتیٰ کہ ایک عورت آئی جس کے ساتھ ایک بچہ تھا، وہ ذرا ٹھٹھکی تو بچہ بول پڑا کہ اماں! صبر کر تو حق پر ہے۔“ (صحیح مسلم، حدیث: 3005 ملخصًا) امام ابن کثیر نے اور بھی بعض واقعات نقل کیے ہیں جو اس سے مختلف ہیں

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۬ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِيْرُ ⑪ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ ⑫

اِنَّهٗ هُوَ يُبْدِئُ وَيُعِيْدُ ⑬ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ ⑭ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ ⑮ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ ⑯ هَلْ اَتٰىكَ

حَدِيْثُ الْجُنُوْدِ ⑰ فِرْعَوْنَ وَثَمُوْدَ ⑱ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ تَكْذِيْبٍ ⑲ وَّاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ⑳ بَلْ

هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ ㉑ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ㉒

ع 1 / 22 / 10

اور نیک کام کرنے والوں کے لیے وہ باغات ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں۔ یہی بڑی کامیابی ⑪ یقیناً تیرے رب کی پکڑ بڑی سخت ہے ⑫[1] وہی پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے اور وہی دوبارہ پیدا کرے گا ⑬[2] وہ بڑا بخشش کرنے والا اور بہت محبت کرنے والا ہے ⑭ عرش کا مالک، عظمت والا ہے ⑮[3] جو چاہے اُسے کر گزرنے والا ہے ⑯[4] تجھے لشکروں کی خبر بھی ملی ⑰[5] (یعنی) فرعون اور ثمود کی ⑱ بلکہ کافر تو جھٹلانے میں پڑے ہوئے ہیں ⑲ اور اللہ بھی اُنھیں ہر طرف سے گھیرے ہوئے ہے ⑳[6] بلکہ یہ قرآن ہے ہی بڑی شان والا ㉑ لوحِ محفوظ میں (لکھا ہوا) ㉒[7]

---

اور کہا ہے: ممکن ہے اس قسم کے متعدد واقعات مختلف جگہوں پر ہوئے ہوں۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے: تفسیر ابن کثیر)

① یعنی جب وہ اپنے ان دشمنوں کی گرفت کرنے پر آئے جو اس کے رسولوں کی تکذیب کرتے اور اس کے حکموں کی مخالفت کرتے ہیں۔ تو پھر اس کی گرفت سے انھیں کوئی نہیں بچا سکتا۔

② یعنی وہی اپنی قوت اور قدرت کاملہ سے پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے اور پھر قیامت والے دن دوبارہ انھیں اسی طرح پیدا فرمائے گا جس طرح اس نے پہلی مرتبہ پیدا کیا تھا۔

③ یعنی تمام مخلوقات سے معظم اور بلند ہے اور عرش جو سب سے اوپر ہے، وہ اس کا مستقر ہے جیسا کہ صحابہ و تابعین اور محدثین کا عقیدہ ہے۔ ﴿الْمَجِيْدُ﴾ ''اونچی شان و بزرگی والا'' اس میں دو قراءتیں ہیں، ایک میں یہ مرفوع ہے، اس صورت میں یہ اللہ تعالیٰ کی ایک صفت ہے۔ دوسری قراءت میں یہ مجرور ہے، اس صورت میں یہ عرش کی صفت بنے گی۔ دونوں معنی صحیح ہیں۔ (ابن کثیر)

④ یعنی وہ جو چاہے کر گزرتا ہے، اس کے حکم اور مشیت کو ٹالنے والا کوئی نہیں ہے نہ اس سے کوئی پوچھنے والا ہی ہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ان کے مرض الموت میں کسی نے پوچھا: کیا کسی طبیب نے آپ کو دیکھا۔ انھوں نے فرمایا: ہاں۔ پوچھا: اس نے کیا کہا؟ فرمایا: اس نے کہا ہے: إِنِّي فَعَّالٌ لِّمَا أُرِيدُ میں جو چاہوں کروں، میرے معاملے میں کوئی دخل دینے والا نہیں۔ (ابن کثیر) مطلب یہ تھا کہ معاملہ اب طبیبوں کے ہاتھوں میں نہیں رہا، میرا آخری وقت آ گیا ہے اور اللہ ہی اب میرا طبیب ہے جس کی مشیت کو ٹالنے کی کسی کے اندر طاقت نہیں ہے۔

⑤ یعنی ان پر جب میرا عذاب آیا اور میں نے انھیں اپنی گرفت میں لیا جسے کوئی ٹال نہیں سکا۔

⑥ یہ ﴿اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِيْدٌ﴾ ہی کا اثبات اور اس کی تاکید ہے۔

⑦ یعنی لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے، جہاں فرشتے اس کی حفاظت پر مامور ہیں، اللہ تعالیٰ حسب ضرورت و اقتضا اسے نازل فرماتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 17 (86) سُوْرَةُ الطَّارِقِ مَكِّيَّةٌ (36) رُكُوْعُهَا 1

سورۂ طارق مکی ہے، اس میں 17 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ① وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ② النَّجْمُ الثَّاقِبُ ③ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ④ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ⑤ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ⑥ يَّخْرُجُ مِنْۢ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ⑦ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ⑧ يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ ⑨ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ⑩ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ⑪ وَالْاَرْضِ ذَاتِ

قسم ہے آسمان کی اور اندھیرے میں روشن ہونے والے کی! ① تجھے معلوم بھی ہے کہ وہ رات کو نمودار ہونے والی چیز کیا ہے؟ ② وہ روشن ستارہ ہے ③ [1] کوئی ایسا نہیں جس پر نگہبان فرشتہ نہ ہو ④ [2] انسان کو دیکھنا چاہیے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے ⑤ وہ ایک اُچھلتے پانی سے پیدا کیا گیا ہے ⑥ [3] جو پیٹھ اور سینے کے درمیان سے نکلتا ہے ⑦ [4] بے شک وہ اُسے پھیر لانے پر یقیناً قدرت رکھنے والا ہے ⑧ [5] جس دن پوشیدہ بھیدوں کی جانچ پڑتال ہوگی ⑨ [6] تو نہ ہوگا اُس کے پاس کچھ زور نہ مددگار ⑩ [7] بارش والے آسمان کی قسم! ⑪ [8] اور پھٹنے والی زمین

حضرت خالد عدوانی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو بازار ثقیف میں کمان یا لاٹھی کے سہارے پر کھڑے دیکھا، آپ ان کے پاس ان سے مدد حاصل کرنے آئے تھے، میں نے وہاں آپ سے سورۂ طارق سنی، میں نے اسے یاد کر لیا، درآں حالیکہ میں ابھی مسلمان نہیں ہوا تھا، پھر مجھے اللہ نے اسلام سے نواز دیا اور اسلام کی حالت میں میں نے اسے پڑھا۔ (مسند أحمد: 335/4، و مجمع الزوائد: 287/7، ضعیف) حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ مغرب (اور ایک روایت کے مطابق عشاء) کی نماز میں سورۂ بقرہ پڑھی، نبی ﷺ کو اطلاع ملی تو فرمایا: ''لوگوں کو فتنے میں ڈالتا ہے۔ تو نے ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى﴾، ﴿وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا﴾ اور اس جیسی سورتیں ﴿وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ﴾ وغیرہ کیوں نہ پڑھیں؟'' (سنن النسائي مع التعليقات السلفية: 87/2 السلفيه برقم 985)

① طارق سے کیا مراد ہے۔ خود قرآن نے واضح کر دیا: روشن ستارہ۔ ﴿الطَّارِقُ﴾ طُرُوقٌ سے ہے، جس کے لغوی معنی کھٹکھٹانے کے ہیں لیکن طارق رات کو آنے والے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ستاروں کو بھی طارق اسی لیے کہا ہے کہ یہ دن کو چھپ جاتے اور رات کو نمودار ہوتے ہیں۔

② یعنی ہر نفس پر اللہ کی طرف سے فرشتے مقرر ہیں جو اس کے اچھے یا برے سارے عمل لکھتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں: یہ انسانوں کی حفاظت کرنے والے فرشتے ہیں جیسا کہ سورۂ رعد کی آیت: 11 سے معلوم ہوتا ہے کہ انسان کی حفاظت کے لیے بھی انسان کے آگے پیچھے فرشتے ہوتے ہیں جس طرح قول و فعل لکھنے والے ہوتے ہیں۔

③ یعنی منی سے جو قضائے شہوت کے وقت زور سے نکلتی ہے۔ یہی قطرۂ آب (منی) رحم عورت میں جا کر، اگر اللہ کا حکم ہوتا ہے تو، حمل کا باعث بنتا ہے۔

④ کہا جاتا ہے کہ پیٹھ مرد کی اور سینہ عورت کا، ان دونوں کے پانی سے انسان کی تخلیق ہوتی ہے۔ لیکن اسے ایک ہی پانی اس لیے کہا کہ یہ دونوں مل کر ایک ہی بن جاتا ہے۔ ﴿التَّرَآئِبِ﴾ تَرِيبَةٌ کی جمع ہے، سینے کا وہ حصہ جو ہار پہننے کی جگہ ہے۔

⑤ یعنی انسان کے مرنے کے بعد اسے دوبارہ زندہ کرنے پر وہ قادر ہے۔ بعض کے نزدیک اس کا مطلب ہے کہ وہ اس قطرۂ آب کو دوبارہ

الصَّدۡعِ ﴿12﴾ اِنَّهٗ لَقَوۡلٌ فَصۡلٌ ﴿13﴾ وَّمَا هُوَ بِالۡهَزۡلِ ﴿14﴾ اِنَّهُمۡ یَكِیۡدُوۡنَ كَیۡدًا ﴿15﴾ وَّاَكِیۡدُ كَیۡدًا ﴿16﴾ فَمَهِّلِ الۡكٰفِرِیۡنَ اَمۡهِلۡهُمۡ رُوَیۡدًا ﴿17﴾

ع 1/17/11

کی قسم! ﴿12﴾ ① بے شک یہ (قرآن) البتہ دوٹوک فیصلہ کرنے والا کلام ہے ﴿13﴾ ② یہ ہنسی کی (اور بے فائدہ) بات نہیں ﴿14﴾ ③ البتہ کافر داؤ گھات میں ہیں ﴿15﴾ ④ اور میں بھی ایک چال چل رہا ہوں ﴿16﴾ ⑤ تُو کافروں کو مہلت دے، ⑥ اُنھیں چند دنوں تک چھوڑ دے ﴿17﴾

---

شرمگاہ کے اندر لوٹانے کی قدرت رکھتا ہے جہاں سے وہ نکلا تھا۔ پہلے مفہوم کو امام شوکانی اور امام ابن جریر طبری نے زیادہ صحیح قرار دیا ہے۔

⑥ یعنی ظاہر ہو جائیں گے کیونکہ ان پر جزا و سزا ہوگی۔ بلکہ حدیث میں آتا ہے: ''ہر غدر (بدعہدی) کرنے والے کے سرین کے پاس جھنڈا گاڑ دیا جائے گا اور اعلان کر دیا جائے گا کہ یہ فلاں بن فلاں کی غداری ہے۔'' (صحیح البخاري، حدیث: 3188، وصحیح مسلم، حدیث: 1736) مطلب یہ ہے کہ وہاں کسی کا کوئی عمل مخفی نہیں رہے گا۔

⑦ یعنی خود انسان کے پاس اتنی قوت ہوگی کہ وہ اللہ کے عذاب سے بچ جائے نہ کسی اور طرف سے اس کو کوئی ایسا مددگار مل سکے گا جو اسے اللہ کے عذاب سے بچا سکے۔

⑧ ﴿الرَّجۡعِ﴾ کے لغوی معنی ہیں: لوٹنا پلٹنا۔ بارش بھی بار بار اور پلٹ پلٹ کر ہوتی ہے، اس لیے بارش کو رَجْعٌ کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ بادل، سمندروں سے ہی پانی لیتا ہے اور پھر وہی پانی زمین پر لوٹا دیتا ہے، اس لیے بارش کو رَجْعٌ کہا۔ بعض کہتے ہیں بطور تفاؤل عرب بارش کو رَجْعٌ کہتے تھے تاکہ وہ بار بار ہوتی رہے۔ (فتح القدیر)

① یعنی زمین پھٹتی ہے تو اس سے پودا باہر نکلتا ہے، زمین پھٹتی ہے تو چشمہ جاری ہو جاتا ہے اور اسی طرح ایک دن آئے گا کہ زمین پھٹے گی، سارے مردے زندہ ہو کر باہر نکل آئیں گے، اس لیے زمین کو پھٹنے والی اور شگاف والی کہا۔

② یہ جواب قسم ہے، یعنی کھول کر بیان کرنے والا ہے جس سے حق اور باطل دونوں واضح ہو جاتے ہیں۔

③ یعنی کھیل کود اور مذاق والی چیز نہیں ہے، هَزْلٌ، جِدٌّ (سنجیدگی و حقیقت) کی ضد ہے، یعنی ایک واضح سنجیدہ مقصد کی حامل کتاب ہے، لہو و لعب کی طرح بے مقصد نہیں ہے۔

④ یعنی نبی ﷺ جو دین حق لے کر آئے ہیں، اس کو ناکام کرنے کے لیے سازشیں کرتے ہیں یا نبی ﷺ کو دھوکا اور فریب دیتے ہیں اور منہ پر ایسی باتیں کرتے ہیں کہ دل میں اس کے برعکس ہوتا ہے۔

⑤ یعنی میں ان کی چالوں اور سازشوں سے غافل نہیں ہوں، میں بھی ان کے خلاف تدبیر کر رہا ہوں یا ان کی چالوں کا توڑ کر رہا ہوں۔ ﴿كَیۡدًا﴾ خفیہ تدبیر کو کہتے ہیں جو برے مقصد کے لیے ہو تو بری ہے اور مقصد نیک ہو تو بری نہیں۔

⑥ یعنی ان کے لیے تعجیل عذاب کا سوال نہ کر بلکہ انھیں کچھ مہلت دے دے۔ رُوَیْدًا قَلِیلًا یا قَرِیبًا یہ اِمْهَال و اِسْتِدْراج بھی کافروں کے حق میں اللہ کی طرف سے ایک کَیْد کی صورت ہے، جیسے فرمایا: ﴿سَنَسۡتَدۡرِجُهُمۡ مِّنۡ حَیۡثُ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ○ وَاُمۡلِیۡ لَهُمۡ ؕ اِنَّ كَیۡدِیۡ مَتِیۡنٌ ○﴾ (الأعراف 7:182،183) ''ہم ان کو بتدریج لیے جا رہے ہیں، اس طور پر کہ ان کو خبر بھی نہیں اور میں ان کو مہلت دیتا ہوں، بے شک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے۔''

اٰیَاتُهَا 19 (87) سُوْرَةُ الْاَعْلٰى مَكِّيَّةٌ (8) رُكُوْعُهَا 1

سورۂ اعلیٰ مکی ہے، اس میں 19 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ① الَّذِيْ خَلَقَ فَسَوّٰى ② وَالَّذِيْ قَدَّرَ فَهَدٰى ③ وَالَّذِيْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ④ فَجَعَلَهٗ غُثَآءً اَحْوٰى ⑤ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ⑥ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى ⑦ وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ⑧ فَذَكِّرْ اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى ⑨ سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ⑩ وَيَتَجَنَّبُهَا

اپنے بہت ہی بلند اللہ کے نام کی پاکیزگی بیان کر① [1] جس نے پیدا کیا اور صحیح سالم بنایا② [2] اور جس نے (ٹھیک ٹھاک) اندازہ کیا اور پھر راہ دکھائی③ [3] اور جس نے تازہ گھاس پیدا کی④ [4] پھر اس نے اس کو سیاہ کوڑا کر دیا⑤ [5] ہم تجھے پڑھائیں گے پھر تو نہ بھولے گا⑥ [6] مگر جو کچھ اللہ چاہے۔ وہ ظاہر اور پوشیدہ کو جانتا ہے⑦ [7] ہم آپ کے لیے آسانی پیدا کر دیں گے⑧ [8] تو آپ نصیحت کرتے رہیں اگر نصیحت کچھ فائدہ دے⑨ [9] ڈرنے والا تو نصیحت لے گا⑩ [10] (ہاں) بدبخت اس

---

رسول اللہ ﷺ یہ سورت اور سورۂ غاشیہ عیدین اور جمعہ کی نماز میں پڑھا کرتے تھے۔ اسی طرح وتر کی پہلی رکعت میں سورۂ اعلیٰ، دوسری میں سورۂ کافرون اور تیسری میں سورۂ اخلاص پڑھتے تھے۔ نبی ﷺ نے ایک موقعے پر حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جن سورتوں کے پڑھنے کی تلقین کی تھی، ان میں ایک یہ بھی تھی۔ (سنن النسائي، حديث: 985)

[1] یعنی ایسی چیزوں سے اللہ کی پاکیزگی جو اس کے لائق نہیں ہیں۔ حدیث میں آتا ہے کہ نبی ﷺ جب ﴿سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى﴾ پڑھتے تو اس کے جواب میں پھر کہتے: «سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلَى» (مسند أحمد: 232/1، و سنن أبي داود، حديث: 883 وقال الألباني صحيح) جواب کون دے؟ صرف پڑھنے والا یا سننے والا بھی۔ بظاہر تو یہ حکم صرف پڑھنے والے کے لیے ہی معلوم ہوتا ہے کیونکہ اس میں سامع کا ذکر نہیں ہے، اس لیے راجح قول یہی ہے۔

[2] دیکھیے سورۂ انفطار کا حاشیہ: 6

[3] یعنی نیکی اور بدی کی۔ اسی طرح ضروریات زندگی کی یہ ہدایت حیوانات کو بھی عطا فرمائی۔ ﴿قَدَّرَ﴾ کا مفہوم ہے: اشیاء کی جنسوں، ان کی انواع وصفات اور خصوصیات کا اندازہ فرما کر انسان کی بھی ان کی طرف رہنمائی فرما دی تاکہ انسان ان سے استفادہ کر سکے۔

[4] جسے جانور چرتے ہیں۔

[5] گھاس خشک ہو جائے تو اسے ﴿غُثَآءً﴾ کہتے ہیں، ﴿اَحْوٰى﴾ سیاہ کر دیا، یعنی تازہ اور شاداب گھاس کو ہم سکھا کر سیاہ کوڑا بھی کر دیتے ہیں۔

[6] حضرت جبرائیل علیہ السلام وحی لے کر آتے تو آپ اسے جلدی جلدی پڑھتے تاکہ بھول نہ جائے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اس طرح جلدی نہ کریں۔ نازل شدہ وحی ہم آپ کو پڑھوائیں گے، یعنی آپ کی زبان پر جاری کر دیں گے، پس آپ اسے بھولیں گے نہیں۔ مگر جسے اللہ چاہے گا لیکن اللہ نے ایسا نہیں چاہا، اس لیے آپ کو سب کچھ یاد ہی رہا۔ بعض نے کہا کہ اس کا مفہوم ہے کہ جن کو اللہ منسوخ کرنا چاہے گا وہ آپ کو بھلوا دے گا۔ (فتح القدير)

[7] یہ عام ہے، جہر قرآن کا وہ حصہ بھی ہے جسے رسول اللہ ﷺ یاد کر لیں اور جو آپ کے سینے سے محو کر دیا جائے، وہ مخفی ہے۔ اس

الْاَشْقَى ﴿11﴾ الَّذِيْ يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرٰى ﴿12﴾ ثُمَّ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ﴿13﴾ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ﴿14﴾ وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى ﴿15﴾ بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ﴿16﴾ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ﴿17﴾ اِنَّ هٰذَا لَفِي الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ﴿18﴾ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى ﴿19﴾

ع 1 · 19 · 12

اٰيَاتُهَا 26 (88) سُوْرَةُ الْغَاشِيَةِ مَكِّيَّةٌ (68) رُكُوْعُهَا 1

سورۂ غاشیہ مکی ہے، اس میں 26 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

سے گریز کرے گا ﴿11﴾ جو بڑی آگ میں جائے گا ﴿12﴾ جہاں پھر نہ وہ مرے گا نہ جیے گا، (بلکہ حالتِ نزع میں پڑا رہے گا) ﴿13﴾ بے شک اس نے فلاح پالی جو پاک ہو گیا ﴿14﴾ اور جس نے اپنے رب کا نام یاد رکھا اور نماز پڑھتا رہا ﴿15﴾ لیکن تم تو دنیا کی زندگی کو ترجیح دیتے ہو ﴿16﴾ اور آخرت بہت بہتر اور بہت بقا والی ہے ﴿17﴾ یہ باتیں پہلی کتابوں میں بھی ہیں ﴿18﴾ (یعنی) ابراہیم اور موسیٰ کی کتابوں میں ﴿19﴾

---

طرح جہراونچی آواز سے پڑھے، خفی پست آواز سے پڑھے۔ خفی، چھپ کر عمل کرے اور جہر ظاہری عمل، ان سب کو اللہ جانتا ہے۔

● یہ بھی عام ہے، مثلاً: ہم آپ پر وحی آسان کر دیں گے تاکہ اس کو یاد کرنا اور اس پر عمل کرنا آسان ہو جائے۔ ہم آپ کی اس طریقے کی طرف رہنمائی کریں گے جو آسان ہوگا۔ ہم جنت والا عمل آپ کے لیے آسان کر دیں گے، ہم آپ کے لیے ایسے افعال واقوال آسان کر دیں گے جن میں خیر ہو اور ہم آپ کے لیے ایسی شریعت مقرر کریں گے جو سہل، مستقیم اور معتدل ہوگی جس میں کوئی کجی، عسر اور تنگی نہیں ہوگی۔

● یعنی وعظ ونصیحت وہاں کریں جہاں محسوس ہو کہ فائدہ مند ہوگی۔ یہ وعظ ونصیحت اور تعلیم کے لیے ایک اصول اور ادب بیان فرما دیا۔ (ابن کثیر) امام شوکانی کے نزدیک مفہوم یہ ہے کہ آپ نصیحت کرتے رہیں، چاہے فائدہ دے یا نہ دے کیونکہ انذار وتبلیغ دونوں صورتوں میں آپ کے لیے ضروری تھی، یعنی اَوْلَمْ تَنْفَعْ یہاں محذوف ہے۔ (یا فائدہ نہ دے۔)

● یعنی آپ کی نصیحت سے وہ یقیناً عبرت حاصل کریں گے جن کے دلوں میں اللہ کا خوف ہوگا، ان میں خشیت الٰہی اور اپنی اصلاح کا جذبہ مزید قوی ہو جائے گا۔

● یعنی اس نصیحت سے فائدہ نہیں اٹھا سکیں گے کیونکہ ان کا کفر پر اصرار اور اللہ کی معصیتوں میں انہماک جاری رہتا ہے۔

● ان کے برعکس جو لوگ صرف اپنے گناہوں کی سزا بھگتنے کے لیے عارضی طور پر جہنم میں رہ گئے ہوں گے انھیں اللہ تعالیٰ ایک طرح کی موت دے دے گا حتی کہ وہ آگ میں جل کر کوئلہ ہو جائیں گے، پھر اللہ تعالیٰ انبیاء وغیرہ کی سفارش سے ان کو گروہوں کی شکل میں نکالے گا، ان کو جنت کی نہر میں ڈالا جائے گا، جنتی بھی ان پر پانی ڈالیں گے، جس سے وہ اس طرح جی اٹھیں گے، جیسے سیلاب کے کوڑے پر دانہ اگ آتا ہے۔ (صحيح مسلم، حديث: 185)

● جنھوں نے اپنے نفس کو اخلاق رذیلہ سے اور دلوں کو شرک ومعصیت کی آلودگیوں سے پاک کر لیا۔

● کیونکہ دنیا اور اس کی ہر چیز فانی ہے جبکہ آخرت کی زندگی دائمی اور ابدی ہے، اس لیے عاقل فانی چیز کو باقی رہنے والی پر ترجیح نہیں دیتا۔

● بعض روایات میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ جمعہ کی نماز میں سورۂ کے ساتھ سورۂ غاشیہ بھی پڑھتے تھے۔ (موطأ إمام مالك: 117/1)

هَلْ اَتٰىكَ حَدِيْثُ الْغَاشِيَةِ ۟ۚ وُجُوْهٌ يَّوْمَىِٕذٍ خَاشِعَةٌ ۟ۙ عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ ۟ۙ تَصْلٰى نَارًا حَامِيَةً ۟ۙ تُسْقٰى مِنْ عَيْنٍ اٰنِيَةٍ ۟ؕ لَيْسَ لَهُمْ طَعَامٌ اِلَّا مِنْ ضَرِيْعٍ ۟ۙ لَّا يُسْمِنُ وَلَا يُغْنِيْ مِنْ جُوْعٍ ۟ؕ وُجُوْهٌ يَّوْمَىِٕذٍ نَّاعِمَةٌ ۟ۙ لِّسَعْيِهَا رَاضِيَةٌ ۟ۙ فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ۟ۙ لَّا تَسْمَعُ فِيْهَا لَاغِيَةً ۟ؕ فِيْهَا عَيْنٌ جَارِيَةٌ ۟ۘ فِيْهَا سُرُرٌ مَّرْفُوْعَةٌ ۟ۙ وَّاَكْوَابٌ مَّوْضُوْعَةٌ ۟ۙ وَّنَمَارِقُ مَصْفُوْفَةٌ ۟ۙ وَّزَرَابِيُّ مَبْثُوْثَةٌ ۟ؕ اَفَلَا يَنْظُرُوْنَ اِلَى الْاِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ ۟ٚ وَاِلَى السَّمَآءِ كَيْفَ

کیا تجھے بھی چھپا لینے والی (قیامت) کی خبر پہنچی ہے[1] (1) اُس دن بہت سے چہرے ذلیل ہوں گے (2) [2] محنت کرنے والے تھکے ہوئے (3) [3] وہ دہکتی ہوئی آگ میں جائیں گے (4) اور انھیں نہایت گرم چشمے کا پانی پلایا جائے گا (5) [4] اُن کے لیے سوائے کانٹے دار درختوں کے اور کچھ کھانا نہ ہوگا (6) [5] جو نہ موٹا کرے گا نہ بھوک مٹائے (7) بہت سے چہرے اُس دن تروتازہ (اور آسودہ حال) ہوں گے (8) اپنی کوشش پر خوش ہوں گے (9) بلند و بالا جنتوں میں ہوں گے (10) جہاں کوئی بیہودہ بات نہیں سنیں گے (11) جہاں بہتا ہوا چشمہ ہوگا (12) (اور) اس میں اونچے اونچے تخت ہوں گے (13) اور آبخورے رکھے ہوئے (ہوں گے) (14) اور ایک قطار میں لگے ہوئے تکیے ہوں گے (15) اور مخملی مسندیں پھیلی پڑی ہوں گی (16) [6] کیا یہ اونٹوں کو نہیں دیکھتے کہ وہ کس طرح پیدا کیے گئے ہیں؟ (17) [7] اور آسمان کو کہ کس

---

[1] ﴿ هَلْ ﴾ بمعنی قَدْ ہے۔ ﴿ الْغَاشِيَةِ ﴾ سے مراد قیامت ہے، اس لیے کہ اس کی ہولناکیاں تمام مخلوق کو ڈھانپ لیں گی۔

[2] یعنی کافروں کے چہرے۔ ﴿ خَاشِعَةٌ ﴾ کے معنی ہیں: جھکے ہوئے، پست اور ذلیل۔

[3] ﴿ نَّاصِبَةٌ ﴾ کے معنی ہیں: تھک کر چور ہو جانے والے، یعنی انھیں اتنا پرمشقت عذاب ہوگا کہ اس سے ان کا سخت برا حال ہوگا۔ اس کا ایک دوسرا مفہوم یہ ہے کہ دنیا میں عمل کر کر کے تھکے ہوئے ہوں گے، یعنی بہت عمل کرتے رہے ہوں گے۔ لیکن وہ عمل باطل مذہب کے مطابق یا بدعات پر مبنی ہوں گے، اس لیے ''عبادات'' اور ''اعمال شاقہ'' کے باوجود جہنم میں جائیں گے، چنانچہ اسی مفہوم کی رو سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ﴿ عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ ﴾ سے نصاریٰ مراد لیے ہیں۔ (صحيح البخاري، بعد حديث: 4941)

[4] یہاں وہ سخت کھولتا ہوا پانی مراد ہے جس کی گرمی انتہا کو پہنچی ہوئی ہو۔ (فتح القدير)

[5] یہ ایک کانٹے دار درخت ہوتا ہے جسے خشک ہونے پر جانور بھی کھانا پسند نہیں کرتے۔ بہر حال یہ بھی زَقُّوم کی طرح ایک نہایت تلخ، بدمزہ اور ناپاک ترین کھانا ہوگا جو جزو بدن بنے گا نہ اس سے بھوک ہی مٹے گی۔

[6] یہ اہل جنت کا تذکرہ ہے جو جہنمیوں کے برعکس نہایت آسودہ حال اور ہر قسم کی آسائشوں سے بہرہ ور ہوں گے۔ ﴿ عَيْنٌ ﴾ بطور جنس کے ہے، یعنی متعدد چشمے ہوں گے۔ ﴿ نَمَارِقُ ﴾ بمعنی وَسَائِد (تکیے) ہے۔ ﴿ زَرَابِيُّ ﴾ مسندیں، قالین اور گدے بستر ﴿ مَبْثُوْثَةٌ ﴾ پھیلی ہوئی، یعنی یہ مسندیں جگہ جگہ بچھی ہوں گی۔ اہل جنت جہاں آرام کرنا چاہیں گے کر سکیں گے۔

[7] اونٹ عرب میں عام تھے اور ان عربوں کی غالب سواری یہی تھی، اس لیے اللہ نے اسی کا ذکر کر کے فرمایا کہ اس کی خلقت پر غور کرو، اللہ نے اسے کتنا بڑا وجود عطا کیا ہے اور کتنی قوت و طاقت اس کے اندر رکھی ہے۔ اس کے باوجود وہ تمھارے لیے نرم اور تابع ہے، تم اس پر جتنا چاہو بوجھ لاددو، وہ انکار نہیں کرے گا، تمھارا ماتحت ہوکر رہے گا۔ علاوہ ازیں اُس کا گوشت تمھارے کھانے کے، اس

رُفِعَتْ ﴿18﴾ وَاِلَى الْجِبَالِ كَيْفَ نُصِبَتْ ﴿19﴾ وَاِلَى الْاَرْضِ كَيْفَ سُطِحَتْ ﴿20﴾ فَذَكِّرْ اِنَّمَآ اَنْتَ مُذَكِّرٌ ﴿21﴾ لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ ﴿22﴾ اِلَّا مَنْ تَوَلّٰى وَكَفَرَ ﴿23﴾ فَيُعَذِّبُهُ اللّٰهُ الْعَذَابَ الْاَكْبَرَ ﴿24﴾ اِنَّ اِلَيْنَآ اِيَابَهُمْ ﴿25﴾ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا حِسَابَهُمْ ﴿26﴾

ع 1 / 26 / 13

آیاتہا: 30 (89) سُوْرَةُ الْفَجْرِ مَكِّيَّةٌ (10) رکوعہا: 1

سورۂ فجر مکی ہے، اس میں 30 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالْفَجْرِ ﴿1﴾ وَلَيَالٍ عَشْرٍ ﴿2﴾ وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ﴿3﴾ وَالَّيْلِ اِذَا يَسْرِ ﴿4﴾ هَلْ فِيْ ذٰلِكَ قَسَمٌ لِّذِيْ حِجْرٍ ﴿5﴾

طرح اونچا کیا گیا ہے؟ ﴿18﴾ [1] اور پہاڑوں کی طرف کہ کس طرح گاڑ دیے گئے ہیں؟ ﴿19﴾ [2] اور زمین کی طرف کہ کس طرح بچھائی گئی ہے؟ ﴿20﴾ [3] پس آپ نصیحت کر دیا کریں (کیونکہ) آپ صرف نصیحت کرنے والے ہیں ﴿21﴾ [4] آپ اُن پر کوئی داروغہ نہیں ہیں ﴿22﴾ [5] ہاں! جو شخص روگردانی کرے اور کفر کرے ﴿23﴾ اُسے اللہ بہت عذاب دے گا ﴿24﴾ [6] بے شک ہماری طرف ان کا لوٹنا ہے ﴿25﴾ پھر بے شک ہمارے ذمے ہے ان سے حساب لینا ﴿26﴾ [7]

قسم ہے فجر کی! ﴿1﴾ [8] اور دس راتوں کی! ﴿2﴾ [9] اور جفت اور طاق کی! ﴿3﴾ [10] اور رات کی جب وہ چلنے لگے ﴿4﴾ [11] یقیناً ان میں عقل مند کے لیے بھاری قسم ہے ﴿5﴾ [12]

---

کا دودھ تمھارے پینے کے اور اس کی اون گرمی حاصل کرنے کے کام آتی ہے۔

(1) یعنی آسمان کتنی بلندی پر ہے، پانچ سو سال کی مسافت پر، پھر بھی بغیر ستون کے وہ کھڑا ہے۔ اس میں کوئی شگاف اور کجی بھی نہیں ہے، نیز ہم نے اسے ستاروں سے مزین کیا ہوا ہے۔

(2) یعنی کس طرح انھیں زمین پر میخوں کی طرح گاڑ دیا گیا ہے تاکہ زمین حرکت نہ کرے، نیز ان میں جو معدنیات اور دیگر منافع ہیں، وہ اس کے علاوہ ہیں۔

(3) یعنی کس طرح اسے ہموار کر کے انسان کے رہنے کے قابل بنایا ہے، وہ اس پر چلتا پھرتا، کاروبار کرتا اور فلک بوس عمارتیں تعمیر کرتا ہے۔

(4) یعنی آپ کا کام صرف تذکیر اور تبلیغ و دعوت ہے، اس کے علاوہ یا اس سے بڑھ کر نہیں۔

(5) کہ انھیں ایمان لانے پر مجبور کریں۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ ہجرت سے قبل کا حکم ہے جو آیت سیف سے منسوخ ہو گیا کیونکہ اس کے بعد نبی ﷺ نے فرمایا: «أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُولُوا لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَإِذَا قَالُوهَا عَصَمُوا مِنِّي دِمَائَهُمْ وَأَمْوَالَهُمْ إِلَّا بِحَقِّهَا وَحِسَابُهُمْ عَلَى اللّٰهِ» (صحيح البخاري، حديث: 25، وصحيح مسلم، حديث: 21) ”مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں سے قتال کروں یہاں تک کہ وہ لا الہ الا اللہ کا اقرار کر لیں۔ جب وہ یہ اقرار کر لیں گے تو انھوں نے مجھ سے اپنے خونوں اور مالوں کو بچا لیا۔ سوائے حق اسلام کے، (جو اگر ہمارے علم میں نہ آیا تو) ان کا حساب اللہ کے ذمے ہے۔“

(6) یعنی جہنم کا دائمی عذاب۔

(7) مشہور ہے کہ اس کے جواب میں «اَللّٰهُمَّ حَاسِبْنَا حِسَابًا يَّسِيرًا» پڑھا جائے۔ لیکن نبی ﷺ سے یہ ثابت نہیں ہے۔

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ ۙ⑥ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ ۙ⑦ الَّتِيْ لَمْ يُخْلَقْ مِثْلُهَا فِي الْبِلَادِ ۙ⑧ وَثَمُوْدَ الَّذِيْنَ جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ ۙ⑨ وَفِرْعَوْنَ ذِي الْاَوْتَادِ ۙ⑩ الَّذِيْنَ طَغَوْا فِي الْبِلَادِ ۙ⑪ فَاَكْثَرُوْا فِيْهَا

کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ آپ کے رب نے عادیوں کے ساتھ کیا کیا؟⑥ ستونوں والے اِرم کے ساتھ⑦ جس کی مانند (کوئی قوم) ملکوں میں پیدا نہیں کی گئی⑧ اور ثمودیوں کے ساتھ جنھوں نے وادی میں بڑے بڑے پتھر تراشے تھے⑨ اور فرعون کے ساتھ جو میخوں والا تھا⑩ ان سب نے شہروں میں سر اٹھا رکھا تھا⑪ اور بہت فساد

---

اس سے مراد مطلق فجر ہے، کسی خاص دن کی فجر نہیں۔

اس سے مراد اکثر مفسرین کے نزدیک ذوالحجہ کی ابتدائی دس راتیں ہیں۔ جن کی فضیلت احادیث سے ثابت ہے۔ نبی ﷺ نے ''اللہ تعالیٰ کے ہاں عشرۂ ذوالحجہ میں کیے گئے عمل صالح سے دیگر دنوں کے عمل صالح زیادہ محبوب نہیں حتیٰ کہ دیگر دنوں کا جہاد فی سبیل اللہ بھی، سوائے اس جہاد کے جس میں انسان مال جان دونوں لے جائے اور ان میں سے کوئی چیز واپس نہ لائے، یعنی شہید ہو جائے۔'' (صحيح البخاري، حديث:969)

اس سے مراد جفت اور طاق عدد ہیں یا وہ معدودات جو جفت اور طاق ہوتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ دراصل مخلوق کی قسم ہے، اس لیے کہ مخلوق جفت (جوڑا) یا طاق (فرد) ہے۔ اس کے علاوہ نہیں۔ (أيسر التفاسير)

یعنی جب آئے اور جب جائے کیونکہ سَیْر (چلنا) آتے، جاتے دونوں صورتوں میں ہوتا ہے۔

﴿ذٰلِكَ﴾ سے مذکورہ مقسم بہ اشیاء کی طرف اشارہ ہے، یعنی کیا ان کی قسم اہل عقل و دانش کے واسطے کافی نہیں ہے۔ ﴿حِجْرٍ﴾ کے معنی ہوتے ہیں: روکنا، منع کرنا۔ انسانی عقل بھی انسان کو غلط کاموں سے روکتی ہے، اس لیے عقل کو بھی حجر کہا جاتا ہے، جس طرح اسی مفہوم کے اعتبار سے اسے نُهْيَة بھی کہتے ہیں۔ جواب قسم یا مقسم علیہ لَتُبْعَثُنَّ ہے کیونکہ مکی سورتوں میں عقیدے کی اصلاح پر زیادہ زور دیا گیا ہے۔ بعض کے نزدیک جواب قسم آگے آنے والے الفاظ ﴿اِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ﴾ ہیں۔ اس کے بعد بہ طریق استشہاد اللہ تعالیٰ بعض ان قوموں کا ذکر فرما رہا ہے جو تکذیب و عناد کی بنا پر ہلاک کی گئی تھیں۔ مقصد اہل مکہ کو تنبیہ ہے کہ اگر تم ہمارے رسول کی تکذیب سے باز نہ آئے تو تمھارا بھی اسی طرح مؤاخذہ ہو سکتا ہے، جیسے گزشتہ قوموں کا اللہ نے کیا۔

ان کی طرف حضرت ہود علیہ السلام نبی بنا کر بھیجے گئے تھے انھوں نے تکذیب کی، بالآخر اللہ تعالیٰ نے سخت ہوا کا عذاب ان پر نازل کیا جو متواتر سات راتیں اور آٹھ دن چلتی رہی۔ (الحآقة 69:7-10) اور انھیں تہس نہس کر کے رکھ دیا۔

﴿اِرَمَ﴾ عاد سے عطف بیان یا بدل ہے۔ یہ قوم عاد کے دادا کا نام ہے۔ ان کا سلسلہ نسب ہے، عاد بن عوص بن ارم بن سام بن نوح۔ (فتح القدير) اس وضاحت کا مقصد یہ ہے کہ یہ عاد اولیٰ ہے۔ ﴿ذَاتِ الْعِمَادِ﴾ (ستونوں والے) سے اشارہ ہے ان کی قوت و طاقت اور دراز قامتی کی طرف۔ علاوہ ازیں وہ فن تعمیر میں بھی بڑی مہارت رکھتے تھے اور نہایت مضبوط بنیادوں پر عظیم الشان عمارتیں تعمیر کرتے تھے۔ ﴿ذَاتِ الْعِمَادِ﴾ میں دونوں ہی مفہوم شامل ہو سکتے ہیں۔

یعنی ان جیسی دراز قامت اور قوت و طاقت والی قوم کوئی اور پیدا نہیں ہوئی۔ یہ قوم کہا کرتی تھی: ﴿مَنْ اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً﴾ (حٰمٓ السجدة 15:41) ''ہم سے زیادہ کون طاقت ور ہے؟''

الْفَسَادَ ⑫ فَصَبَّ عَلَيْهِمْ رَبُّكَ سَوْطَ عَذَابٍ ⑬ إِنَّ رَبَّكَ لَبِالْمِرْصَادِ ⑭ فَأَمَّا الْإِنْسَانُ إِذَا مَا ابْتَلٰىهُ رَبُّهٗ فَأَكْرَمَهٗ وَنَعَّمَهٗ ۙ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ أَكْرَمَنِ ⑮ وَأَمَّآ إِذَا مَا ابْتَلٰىهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهٗ ۙ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ أَهَانَنِ ⑯ كَلَّا بَلْ لَّا تُكْرِمُوْنَ الْيَتِيْمَ ⑰ وَلَا تَحٰٓضُّوْنَ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ⑱ وَتَأْكُلُوْنَ التُّرَاثَ أَكْلًا لَّمًّا ⑲ وَّتُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ⑳ كَلَّآ إِذَا دُكَّتِ الْأَرْضُ دَكًّا دَكًّا ㉑ وَّجَآءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ

مچا رکھا⑫ آخر تیرے رب نے ان سب پر عذاب کا کوڑا برسایا⑬ [1] یقیناً تیرا رب گھات میں ہے⑭ [2] انسان (کا یہ حال ہے کہ) جب اسے اس کا رب آزماتا ہے اور عزت ونعمت دیتا ہے تو وہ کہنے لگتا ہے کہ میرے رب نے مجھے عزت دار بنایا⑮ [3] اور جب وہ اس کو آزماتا ہے اس کی روزی تنگ کر دیتا ہے تو وہ کہنے لگتا ہے کہ میرے رب نے میری اہانت کی (اور ذلیل کیا)⑯ [4] ایسا ہرگز نہیں [5] بلکہ (بات یہ ہے) کہ تم (ہی) لوگ یتیموں کی عزت نہیں کرتے⑰ [6] اور مسکینوں کو کھلانے کی ایک دوسرے کو ترغیب نہیں دیتے⑱ اور (مُردوں کی) میراث سمیٹ سمیٹ کر کھاتے ہو⑲ [7] اور مال کو جی بھر کر عزیز رکھتے ہو⑳ [8] یقیناً جس [9] وقت زمین کوٹ کوٹ کر برابر کر دی جائے گی㉑ اور تیرا رب (خود) آجائے گا اور فرشتے

---

یہ حضرت صالح کی قوم تھی، اللہ نے اسے پتھر تراشنے کی خاص صلاحیت وقوت عطا کی تھی حتیٰ کہ یہ لوگ پہاڑوں کو تراش کر ان میں اپنی رہائش گاہیں تعمیر کر لیتے تھے جیسا کہ قرآن نے کہا ہے: ﴿ وَتَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا فٰرِهِيْنَ ﴾ (الشعراء 149:26) ”اور تم پہاڑوں کو تراش کر پر تکلف مکان بناتے ہو۔“

اس کا مطلب یہ ہے کہ بڑے لشکروں والا تھا جس کے پاس خیموں کی کثرت تھی جنھیں میخیں گاڑ کر کھڑا کیا جاتا تھا۔ یا اس سے اس کے ظلم وستم کی طرف اشارہ ہے کہ میخوں کے ذریعے سے وہ لوگوں کو سزائیں دیتا تھا۔ (فتح القدير)

[1] یعنی ان پر آسمان سے اپنا عذاب نازل فرما کر ان کو تباہ وبرباد یا انھیں عبرت ناک انجام سے دوچار کر دیا۔

[2] یعنی تمام مخلوقات کے اعمال دیکھ رہا ہے اور اس کے مطابق وہ دنیا اور آخرت میں جزا دیتا ہے۔

[3] یعنی جب اللہ کسی کو رزق ودولت کی فراوانی عطا فرماتا ہے تو وہ اپنی بابت اس غلط فہمی کا شکار ہو جاتا ہے کہ اللہ اس پر بہت مہربان ہے، حالانکہ یہ فراوانی امتحان اور آزمائش کے طور پر ہوتی ہے۔

[4] یعنی وہ تنگی میں مبتلا کر کے آزماتا ہے تو اللہ کے بارے میں بدگمانی کا اظہار کرتا ہے۔

[5] یعنی بات اس طرح نہیں ہے جیسے لوگ سمجھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ مال اپنے محبوب بندوں کو بھی دیتا ہے اور ناپسندیدہ افراد کو بھی، تنگی میں بھی وہ اپنوں اور بیگانوں دونوں کو مبتلا کرتا ہے۔ اصل مدار دونوں حالتوں میں اللہ کی اطاعت پر ہے۔ جب اللہ مال دے تو اللہ کا شکر کرے، تنگی آئے تو صبر کرے۔

[6] یعنی ان کے ساتھ وہ حسن سلوک نہیں کرتے، نبی ﷺ کا فرمان ہے: ”وہ گھر سب سے بہتر ہے جس میں یتیم کے ساتھ اچھا برتاؤ کیا جائے اور وہ گھر بدترین ہے جس میں اس کے ساتھ بدسلوکی کی جائے، پھر اپنی انگلی کے ساتھ اشارہ کر کے فرمایا: میں اور یتیم کی کفالت کرنے والا جنت میں اس طرح ساتھ ساتھ ہوں گے، جیسے یہ دو انگلیاں ساتھ ملی ہوئی ہیں۔“ (الأدب المفرد، حديث: 137، ضعيف، البتہ دوسرا حصہ صحیح ہے، دیکھیے: سنن أبي داود، حديث: 5150)

صَفًّا صَفًّا ﴿22﴾ وَجِايْٓءَ يَوْمَئِذٍ بِجَهَنَّمَ ۙ يَوْمَئِذٍ يَّتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ وَاَنّٰى لَهُ الذِّكْرٰى ﴿23﴾ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ قَدَّمْتُ لِحَيَاتِيْ ﴿24﴾ فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهٗٓ اَحَدٌ ﴿25﴾ وَّلَا يُوْثِقُ وَثَاقَهٗٓ اَحَدٌ ﴿26﴾ يٰٓاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ﴿27﴾ ارْجِعِيْٓ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ﴿28﴾ فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ ﴿29﴾ وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ﴿30﴾

| اٰيَاتُهَا: 20 (90) سُوْرَةُ الْبَلَدِ مَكِّيَّةٌ (35) رُكُوْعُهَا: 1 | سورۂ بلد مکی ہے، اس میں 20 آیات ہیں۔ |
|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

صفیں باندھ کر (آ جائیں گے) ﴿22﴾ [1] اور جس دن جہنم بھی لائی جائے گی، [2] اُس دن انسان کی سمجھ میں آئے گا مگر آج اُس کے سمجھنے کا فائدہ کہاں؟ ﴿23﴾ [3] وہ کہے گا کاش کہ میں نے اپنی اس زندگی کے لیے کچھ پیشگی سامان کیا ہوتا ﴿24﴾ [4] پس آج اللہ کے عذابوں جیسا عذاب کسی کا نہ ہوگا ﴿25﴾ نہ اُس کی قید و بند جیسی کسی کی قید و بند ہوگی ﴿26﴾ [5] اے اطمینان والی روح ﴿27﴾ تو اپنے رب کی طرف لوٹ [6] چل اس طرح کہ تُو اس سے راضی وہ تجھ سے خوش ﴿28﴾ پس میرے خاص بندوں میں داخل ہو جا ﴿29﴾ اور میری جنت میں چلی جا ﴿30﴾

⑦ یعنی جس طریقے سے بھی حاصل ہو، حلال طریقے سے یا حرام طریقے سے ﴿لَّمًّا﴾ بمعنی جَمْعًا یعنی سارا کا سارا۔

⑧ ﴿جَمًّا﴾ بمعنی کَثِیْرًا ''بہت''۔

⑨ یعنی تمھارا عمل ایسا نہیں ہونا چاہیے جو مذکور ہوا کیونکہ ایک وقت آنے والا ہے جب......

① کہا جاتا ہے کہ جب فرشتے قیامت والے دن آسمان سے نیچے اتریں گے تو ہر آسمان کے فرشتوں کی الگ صف ہوگی، اس طرح سات صفیں ہوں گی جو زمین کو گھیر لیں گی۔

② ستر ہزار لگاموں کے ساتھ جہنم جکڑی ہوئی ہوگی اور ہر لگام کے ساتھ ستر ہزار فرشتے ہوں گے جو اسے کھینچ رہے ہوں گے۔ (صحیح مسلم، حدیث: 2842، و جامع الترمذي، حدیث: 2573) اسے عرش کے بائیں جانب کھڑا کر دیا جائے گا، پس اسے دیکھ کر تمام مقرب فرشتے اور انبیاء گھٹنوں کے بل گر پڑیں گے اور یَارَبِّ نَفْسِي نَفْسِي پکاریں گے۔ (فتح القدیر)

③ یعنی یہ ہولناک منظر دیکھ کر انسان کی آنکھیں کھلیں گی اور اپنے کفر پر نادم ہوگا لیکن اس روز ندامت اور نصیحت کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔

④ یہ افسوس اور حسرت کا اظہار اسی ندامت کا حصہ ہے جو اس روز فائدہ مند نہیں ہوگی۔

⑤ اس لیے کہ اس روز تمام اختیارات صرف ایک اللہ کے پاس ہوں گے، دوسرے کسی کو اس کے سامنے دم مارنے کا حوصلہ نہیں ہوگا حتیٰ کہ اس کی اجازت کے بغیر کوئی کسی کی سفارش تک نہیں کر سکے گا۔ ایسے حالات میں کافروں کو جو عذاب ہوگا اور جس طرح وہ اللہ کی قید و بند میں جکڑے ہوں گے، اس کا یہاں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا، چہ جائیکہ اس کا کچھ اندازہ ممکن ہو۔ یہ تو مجرموں اور ظالموں کا حال ہوگا لیکن اہل ایمان و طاعت کا حال اس سے بالکل مختلف ہوگا، جیسا کہ اگلی آیات میں ہے۔

⑥ یعنی اس کے اجر و ثواب اور ان نعمتوں کی طرف جو اس نے اپنے بندوں کے لیے جنت میں تیار کی ہیں۔ بعض کہتے ہیں: قیامت والے دن کہا جائے گا، بعض کہتے ہیں کہ موت کے وقت بھی فرشتے خوشخبری دیتے ہیں، اسی طرح قیامت والے دن بھی اسے یہ کہا جائے گا جو یہاں مذکور ہے۔ حافظ ابن کثیر نے ابن عساکر کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ایک آدمی کو یہ دعا پڑھنے کا

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ① وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ② وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ③ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ④ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ⑤ يَقُوْلُ اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ⑥ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗٓ اَحَدٌ ⑦ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ ⑧ وَلِسَانًا وَّشَفَتَيْنِ ⑨ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ⑩ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ⑪

میں اس شہر کی قسم کھاتا ہوں ①[1] تیرے لیے اس شہر میں لڑائی حلال ہونے والی ہے ②[2] اور (قسم ہے) انسانی باپ اور اولاد کی ③[3] یقیناً ہم نے انسان کو (بڑی) مشقت میں پیدا کیا ہے ④[4] کیا یہ گمان کرتا ہے کہ یہ کسی کے بس میں ہی نہیں؟ ⑤[5] کہتا پھرتا ہے کہ میں نے تو بہت کچھ مال خرچ کر ڈالا ⑥[6] کیا (یوں) سمجھتا ہے کہ کسی نے اسے دیکھا (ہی) نہیں؟ ⑦[7] کیا ہم نے اس کی دو آنکھیں نہیں بنائیں ⑧[8] اور زبان اور ہونٹ (نہیں بنائے) ⑨[9] ہم نے دکھا دیے اس کو دونوں راستے ⑩[10] سو اس سے نہ ہو سکا کہ گھاٹی میں داخل ہوتا ⑪[11]

---

حکم دیا: «اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ نَفْسًا بِكَ مُطْمَئِنَّةً، تُؤْمِنُ بِلِقَائِكَ وَتَرْضٰى بِقَضَائِكَ وَتَقْنَعُ بِعَطَائِكَ» (ابن کثیر، ضعیف) ''اے اللہ! میں تجھ سے ایسے نفس کا سوال کرتا ہوں جو تیرے ساتھ مطمئن ہو، تیری ملاقات پر یقین رکھے، تیرے فیصلوں پر راضی رہے اور تیرے دیے ہوئے پر قناعت کرے۔''

① اس سے مراد مکہ مکرمہ ہے جس میں اس وقت، جب اس سورت کا نزول ہوا، نبیٔ کریم ﷺ کا قیام تھا، آپ ﷺ کا مولد بھی یہی شہر تھا، یعنی اللہ نے آپ کے مولد و مسکن کی قسم کھائی جس سے اس کی عظمت کی مزید وضاحت ہوتی ہے۔

② یہ اشارہ ہے اس وقت کی طرف جب مکہ فتح ہوا، اس وقت اللہ نے نبی ﷺ کے لیے اس بلد حرام میں قتال کو حلال فرما دیا تھا جبکہ اس میں لڑائی کی اجازت نہیں ہے، چنانچہ حدیث میں ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''اس شہر کو اللہ نے اس وقت سے حرمت والا بنایا ہے، جب سے اس نے آسمان و زمین پیدا کیے، پس یہ اللہ کی ٹھہرائی ہوئی حرمت سے قیامت تک حرام ہے، نہ اس کا درخت کاٹا جائے نہ اس کے کانٹے اکھیڑے جائیں، میرے لیے اسے صرف دن کی ایک ساعت کے لیے حلال کیا گیا تھا اور آج اس کی حرمت پھر اسی طرح لوٹ آئی ہے، جیسے کل تھی...... اگر کوئی یہاں قتال کے لیے دلیل میں میری لڑائی کو پیش کرے تو اس سے کہو کہ اللہ کے رسول کو تو اس کی اجازت اللہ نے دی تھی جبکہ تمھیں یہ اجازت اس نے نہیں دی۔'' (صحیح البخاري، حدیث: 104، وصحیح مسلم، حدیث: 1354) اس اعتبار سے معنی ہوں گے: وَأَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ فِي الْمُسْتَقْبَلِ ''اے پیغمبر! تیرے لیے مستقبل میں اس شہر میں لڑائی حلال ہوگی۔'' بعض نے ﴿حِلٌّ﴾ کے معنی کیے ہیں کہ تو اس شہر میں رہنے والا ہے۔ امام شوکانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ معنی اس وقت صحیح ہوں گے جب لغت عرب سے یہ ثابت ہو کہ حِلٌّ، حَلَّ (اترنا، قیام کرنا) کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے، یہ جملہ معترضہ تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ لغت عرب میں یہ لفظ مُقِیمٌ کے معنی میں استعمال ہوتا ہے، (دیکھیے: المعجم الوسیط)

③ بعض نے اس سے مراد حضرت آدم علیہ السلام اور ان کی اولاد لی ہے اور بعض کے نزدیک یہ عام ہے، ہر باپ اور اس کی اولاد اس میں شامل ہے۔

④ یعنی اس کی زندگی محنت و مشقت اور شدائد سے معمور ہے۔ امام طبری نے اسی مفہوم کو اختیار کیا ہے، یہ جواب قسم ہے۔

⑤ یعنی کوئی اس کی گرفت کرنے پر قادر نہیں۔

⑥ ﴿لُّبَدًا﴾ کثیر، ڈھیر، یعنی دنیا کے معاملات اور فضولیات میں خوب پیسہ اڑاتا ہے، پھر فخر کے طور پر لوگوں کے سامنے بیان کرتا پھرتا ہے۔

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ⑫ فَكُّ رَقَبَةٍ ⑬ اَوْ اِطْعٰمٌ فِيْ يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ ⑭ يَّتِيْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ⑮ اَوْ مِسْكِيْنًا ذَا مَتْرَبَةٍ ⑯ ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ⑰ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ⑱ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ⑲ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ⑳ ع 1 20 15

اور تُو کیا سمجھا کہ گھاٹی ہے کیا؟ ⑫ کسی گردن (غلام لونڈی) کو آزاد کرنا ⑬ یا بھوک والے دن کھانا کھلانا ⑭ کسی رشتہ دار یتیم کو ⑮ یا خاکسار مسکین کو ⑯ [1] پھر اُن لوگوں میں سے ہوجاتا جو ایمان لاتے [2] اور ایک دوسرے کو صبر کی اور رحم کرنے کی وصیت کرتے ہیں ⑰ [3] یہی لوگ ہیں دائیں بازو والے (خوش بختی والے) ⑱ اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کے ساتھ کفر کیا وہ بائیں ہاتھ والے ہیں (کم بختی والے ہیں) ⑲ انھی پر آگ ہوگی جو چاروں طرف سے گھیری [4] ہوئی ہوگی ⑳

---

⑦ اس طرح اللہ کی نافرمانی میں مال خرچ کرتا ہے اور سمجھتا ہے کہ کوئی اسے دیکھنے والا نہیں ہے، حالانکہ اللہ سب کچھ دیکھ رہا ہے۔ جس پر وہ اسے جزا دے گا۔ آگے اللہ تعالیٰ اپنے بعض انعامات کا تذکرہ فرما رہا ہے تاکہ ایسے لوگ عبرت پکڑیں۔

⑧ جن سے یہ دیکھتا ہے۔

⑨ زبان سے وہ بولتا اور اپنے مافی الضمیر کا اظہار کرتا ہے۔ ہونٹوں سے وہ بولنے اور کھانے کے لیے مدد حاصل کرتا ہے۔ علاوہ ازیں وہ اس کے چہرے اور منہ کے لیے خوب صورتی کا بھی باعث ہیں۔

⑩ یعنی خیر کا بھی اور شر کا بھی، ایمان کا بھی اور کفر کا بھی اور سعادت کا بھی شقاوت کا بھی، جیسے فرمایا: ﴿اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا﴾ (الدھر 3:76) ''ہم نے اس کو راستہ بتلا دیا ہے، اب وہ شکر گزار بن جائے یا ناشکرا۔'' ﴿النَّجْدَيْنِ﴾ کے معنی ہیں: اونچی جگہ، اس لیے بعض نے یہ ترجمہ کیا ہے: ''ہم نے انسان کی (ماں کے) دو پستانوں کی طرف رہنمائی کر دی۔'' یعنی وہ عالم شیر خوارگی میں ان سے اپنی خوراک حاصل کرے۔ لیکن پہلا مفہوم زیادہ صحیح ہے۔

⑪ ﴿الْعَقَبَةَ﴾ گھاٹی کو کہتے ہیں، یعنی وہ راستہ جو پہاڑ میں ہو۔ یہ عام طور پر نہایت دشوار گزار ہوتا ہے۔ یہ جملہ یہاں استفہام بمعنی انکار کے مفہوم میں ہے، یعنی أَفَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ کیا وہ گھاٹی میں داخل نہیں ہوا۔ مطلب ہے کہ نہیں ہوا۔ یہ ایک مثال ہے اس محنت و مشقت کی وضاحت کے لیے جو نیکی کے کاموں کے لیے ایک انسان کو شیطان کے وسوسوں اور نفس کے شہوانی تقاضوں کے خلاف کرنی پڑتی ہے، جیسے گھاٹی پر چڑھنے کے لیے سخت جدوجہد کی ضرورت ہوتی ہے۔ (فتح القدیر)

① ﴿مَسْغَبَةٍ﴾ بمعنی مَجَاعَةٌ (بھوک) ﴿ذَا مَقْرَبَةٍ﴾ (مٹی والا) یعنی جو فقر و غربت کی وجہ سے مٹی (زمین) پر پڑا ہو۔ اس کا گھر بار بھی نہ ہو۔ مطلب یہ ہے کہ کسی گردن کو آزاد کر دینا، کسی بھوکے کو، رشتے دار یتیم کو یا مسکین کو کھانا کھلا دینا، یہ دشوار گزار گھاٹی میں داخل ہونا ہے جس کے ذریعے سے انسان جہنم سے بچ کر جنت میں جا پہنچے گا۔ یتیم کی کفالت ویسے ہی بڑے اجر کا کام ہے لیکن اگر وہ رشتے دار بھی ہو تو اس کی کفالت کا اجر بھی دگنا ہے۔ ایک صدقے کا، دوسرا صلہ رحمی کا۔ اسی طرح احادیث میں غلام آزاد کرنے کی بھی بڑی فضیلت آئی ہے۔ آج کل اس کی ایک صورت کسی مقروض کو قرض کے بوجھ سے نجات دلا دینا ہو سکتی ہے، یہ بھی ایک گونہ ﴿فَكُّ رَقَبَةٍ﴾ ہے۔

② اس سے معلوم ہوا کہ مذکورہ اعمال خیر اسی وقت نافع اور اخروی سعادت کا باعث ہوں گے جب ان کا کرنے والا صاحب ایمان ہوگا۔

③ اہل ایمان کی صفت ہے کہ وہ ایک دوسرے کو صبر کی اور رحم کی تلقین کرتے ہیں۔

| سورۂ شمس مکی ہے، اس میں 15 آیات ہیں۔ | اٰیاتُھَا 15 (91) سُوْرَۃُ الشَّمْسِ مَکِّیَّۃٌ (26) رُکُوْعُھَا 1 |
| --- | --- |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالشَّمْسِ وَضُحٰىهَا ① وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰىهَا ② وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰىهَا ③ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰىهَا ④ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰىهَا ⑤ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰىهَا ⑥ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰىهَا ⑦ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا ⑧ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا ⑨ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا ⑩ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ ⑪ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰىهَا ⑫

قسم ہے سورج کی اور اُس کی دھوپ کی! ①[1] اور چاند کی جب اُس کے پیچھے آئے! ②[2] اور دن کی جب سورج کو نمایاں کرے! ③[3] اور رات کی جب اُسے ڈھانپ لے! ④[4] اور آسمان کی اور اس کے بنانے کی ⑤[5] اور زمین کی اور اسے ہموار کرنے کی ⑥[6] اور نفس کی اور اسے درست کرنے کی ⑦[7] پھر اس کو برائی (سے بچنے) اور پرہیز گاری کرنے کی سمجھ دی ⑧[8] جس نے اسے پاک کیا وہ کامیاب ہوا ⑨[9] اور جس نے اسے خاک میں ملا دیا وہ ناکام ہوا ⑩[10] (قومِ) ثمود نے اپنی سرکشی کے باعث جھٹلایا ⑪[11] جب اُن میں اُن کا بڑا بدبخت اُٹھ کھڑا ہوا ⑫[12]

④ ﴿مُّؤْصَدَةٌ﴾ کے معنی ہیں مُغْلَقَةٌ (بند)، یعنی ان کو آگ میں ڈال کر چاروں طرف سے بند کر دیا جائے گا تاکہ ایک تو آگ کی پوری شدت وحرارت ان کو پہنچے۔ دوسرے، وہ بھاگ کر کہیں نہ جاسکیں۔

① یا اس کی روشنی کی یا مطلب ضُحٰی سے دن ہے، یعنی سورج کی اور دن کی قسم!

② یعنی جب سورج غروب ہونے کے بعد وہ طلوع ہو جیسا کہ پہلے نصف مہینے میں ایسا ہوتا ہے۔

③ یا تاریکی کو دور کرے، ظلمت کا پہلے ذکر تو نہیں ہے لیکن سیاق اس پر دلالت کرتا ہے۔ (فتح القدیر)

④ یعنی سورج کو ڈھانپ لے اور ہر سمت اندھیرا چھا جائے۔

⑤ یا اس ذات کی جس نے اسے بنایا۔ پہلے معنی کی رو سے ﴿مَا﴾ مصدریہ ہے اور دوسرے معنی کے لحاظ سے بمعنی مَنْ۔

⑥ یا جس نے اسے ہموار کیا۔

⑦ یا جس نے اسے درست کیا۔ درست کرنے کا مطلب ہے: اسے متناسب الاعضاء بنایا، بے ڈھبا اور بے ڈھنگا نہیں بنایا۔

⑧ الہام کا مطلب یا تو یہ ہے کہ انھیں اچھی طرح سمجھا دیا اور انھیں انبیاء علیہم السلام اور آسمانی کتابوں کے ذریعے سے خیر و شر کی پہچان کروادی۔ یا مطلب ہے کہ ان کی عقل اور فطرت میں خیر اور شر، نیکی اور بدی کا شعور ودیعت کر دیا تاکہ وہ نیکی کو اپنائیں اور بدی سے اجتناب کریں۔

⑨ شرک سے، معصیت سے اور اخلاقی آلائشوں سے پاک کیا، وہ اخروی فوز وفلاح سے ہمکنار ہوگا۔

⑩ یعنی جس نے اسے گمراہ کرلیا، وہ خسارے میں رہا۔ دَسٌّ، تَدسِیسٌ سے ہے جس کے معنی ہیں: کسی چیز کو چھپا دینا۔ ﴿دَسّٰىهَا﴾ کے معنی ہوں گے جس نے اپنے نفس کو چھپا دیا اور اسے بے کار چھوڑ دیا اور اسے اللہ کی اطاعت اور عمل صالح میں نہیں لگایا۔

⑪ طُغْيَانٌ وہ سرکشی جو حد سے تجاوز کر جائے اسی طغیان نے انھیں تکذیب پر آمادہ کیا۔

⑫ جس کا نام مفسرین قدار بن سالف بتلاتے ہیں۔ اس نے ایسا کام کیا کہ یہ رئیس الاشقیاء بن گیا سب سے بڑا شقی (بدبخت)۔

فَقَالَ لَهُمۡ رَسُوۡلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقۡيٰهَا ﴿13﴾ فَكَذَّبُوۡهُ فَعَقَرُوۡهَا ۙ۬ فَدَمۡدَمَ عَلَيۡهِمۡ رَبُّهُمۡ بِذَنۡۢبِهِمۡ فَسَوّٰٮهَا ﴿14﴾ وَلَا يَخَافُ عُقۡبٰهَا ﴿15﴾

ع 1 15/16

آیاتھا: 21 (92) سُوۡرَةُ الَّيۡلِ مَكِّيَّةٌ (9) رکوعھا: 1

سورۂ لیل مکی ہے، اس میں 21 آیات ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالَّيۡلِ اِذَا يَغۡشٰى ۙ﴿1﴾ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ۙ﴿2﴾ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالۡاُنۡثٰٓى ۙ﴿3﴾ اِنَّ سَعۡيَكُمۡ لَشَتّٰى ؕ﴿4﴾

اُنھیں اللہ کے رسول نے فرما دیا تھا کہ اللہ کی اونٹنی اور اُس کے پینے کی باری کی (حفاظت کرو) ﴿13﴾ [1] اُن لوگوں نے اپنے پیغمبر کو جھوٹا سمجھ کر اُس اونٹنی کی کوچیں کاٹ دیں، [2] پس اُن کے رب نے اُن کے گناہوں کے باعث اُن پر ہلاکت ڈالی [3] اور پھر ہلاکت کو عام کر دیا اور اُس بستی کو برابر کر دیا ﴿14﴾ [4] وہ نہیں ڈرتا اس کے تباہ کن انجام سے ﴿15﴾ [5]

قسم ہے رات کی جب چھا جائے! ﴿1﴾ [6] اور قسم ہے دن کی جب روشن ہو! ﴿2﴾ [7] اور قسم ہے اُس ذات کی جس نے نر و مادہ کو پیدا کیا! ﴿3﴾ [8] یقیناً تمھاری کوشش مختلف قسم کی ہے ﴿4﴾ [9]

---

① یعنی اس اونٹنی کو کوئی نقصان نہ پہنچائے، اسی طرح اس کے لیے پانی پینے کا جو دن ہو، اس میں بھی گڑ بڑ نہ کی جائے۔ اونٹنی اور قوم ثمود دونوں کے لیے پانی کا ایک ایک دن مقرر کر دیا گیا تھا۔ اس کی حفاظت کی تاکید کی گئی۔ لیکن ان ظالموں نے پروا نہیں کی۔

② یہ کام ایک ہی شخص قدار نے کیا تھا۔ لیکن چونکہ اس شرارت میں قوم بھی اس کے ساتھ شریک تھی، اس لیے اس میں سب کو برابر کا مجرم قرار دیا گیا۔ اور تکذیب اور اونٹنی کی کوچیں کاٹنے کی نسبت پوری قوم کی طرف کی گئی۔ اس سے یہ اصول معلوم ہوا کہ ایک برائی کا ارتکاب کرنے والے اگر ایک یا چند افراد ہوں لیکن پوری قوم اس برائی پر نکیر کرنے کی بجائے اسے پسند کرتی ہو اور ان کی پشت پر کھڑی ہو تو اللہ کے ہاں پوری قوم اس برائی کی مرتکب قرار پائے گی اور اس جرم یا برائی میں برابر کی شریک سمجھی جائے گی۔

③ ﴿فَدَمۡدَمَ عَلَيۡهِمۡ﴾ ان کو ہلاک کر دیا اور ان پر سخت عذاب نازل کیا۔

④ عام کر دیا، یعنی اس عذاب میں سب کو برابر کر دیا، کسی کو نہیں چھوڑا، چھوٹا بڑا، سب کو نیست و نابود کر دیا گیا۔ یا زمین کو ان پر برابر کر دیا، یعنی سب کو تہ خاک کر دیا۔

⑤ یعنی اللہ تعالیٰ کو یہ ڈر نہیں ہے کہ اس نے انھیں سزا دی ہے کہ کوئی بڑی طاقت اس کا اس سے بدلہ لے گی۔ وہ انجام سے بے خوف ہے کیونکہ کوئی ایسی طاقت نہیں ہے جو اس سے بڑھ کر یا اس کے برابر ہی ہو جو اس سے انتقام لینے کی قدرت رکھتی ہو۔

⑥ یعنی افق پر چھا جائے جس سے دن کی روشنی ختم اور اندھیرا ہو جائے۔

⑦ یعنی رات کا اندھیرا ختم اور دن کا اجالا پھیل جائے۔

⑧ یہ اللہ نے اپنی قسم کھائی کیونکہ مرد و عورت دونوں کا خالق اللہ ہی ہے۔ ﴿مَا﴾ موصولہ ہے، بمعنی اَلَّذِي۔

⑨ یعنی کوئی اچھے عمل کرتا ہے جس کا صلہ جنت ہے اور کوئی برے عمل کرتا ہے جس کا بدلہ جہنم ہے۔ یہ جواب قسم ہے۔ ﴿لَشَتّٰى﴾ شَتِيتٌ کی جمع ہے، جیسے مَرِيضٌ کی جمع مَرْضٰى۔

فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَاتَّقٰى ۙ﴿5﴾ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ۙ﴿6﴾ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى ؕ﴿7﴾ وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى ۙ﴿8﴾ وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى ۙ﴿9﴾ فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى ؕ﴿10﴾ وَمَا يُغْنِىْ عَنْهُ مَالُهٗۤ اِذَا تَرَدّٰى ؕ﴿11﴾ اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ۖ﴿12﴾ وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰى ﴿13﴾ فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى ۚ﴿14﴾ لَا يَصْلٰىهَاۤ اِلَّا الْاَشْقَى ۙ﴿15﴾

جس نے دیا (اللہ کی راہ میں) اور ڈرا (اپنے رب سے)⑤ [1] اور نیک بات کی تصدیق کرتا رہے گا⑥ [2] تو ہم بھی اُس کو آسان راستے کی سہولت دیں گے⑦ [3] لیکن جس نے بخیلی کی اور بے پروائی برتی⑧ [4] اور نیک بات کی تکذیب کی⑨ [5] تو ہم بھی اُس کی تنگی و مشکل کے سامان میسر کر دیں گے⑩ [6] اُس کا مال اُسے (اوندھا) گرنے کے وقت۔ کچھ کام نہ آئے گا⑪ [7] بے شک راہ دکھا دینا ہمارے ذمے ہے⑫ [8] اور ہمارے ہی ہاتھ آخرت اور دنیا ہے⑬ [9] میں نے تو تمھیں شعلے مارتی ہوئی آگ سے ڈرا دیا ہے⑭ جس میں صرف وہی بدبخت داخل ہوگا⑮

① یعنی خیر کے کاموں میں خرچ کرے گا اور محارم سے بچے گا۔

② یا اچھے صلے کی تصدیق کرے گا، یعنی اس بات پر یقین رکھے گا کہ انفاق اور تقویٰ کا اللہ کی طرف سے عمدہ صلہ ملے گا۔

③ یُسْرٰی کا مطلب نیکی اور اَلْخَصْلَةُ الْحُسْنٰی ہے، یعنی ہم اس کو نیکی و اطاعت کی توفیق دیتے اور ان کو اس کے لیے آسان کر دیتے ہیں۔ مفسرین کہتے ہیں کہ یہ آیت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے جنھوں نے چھ غلام آزاد کیے جنھیں اہل مکہ مسلمان ہونے کی وجہ سے سخت اذیت دیتے تھے۔ (فتح القدیر)

④ یعنی اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرے گا اور اللہ کے حکم سے بے پروائی کرے گا۔

⑤ یا آخرت کی جزا اور حساب کتاب کا انکار کرے گا۔

⑥ عُسْرٰی (تنگی) سے مراد کفر و معصیت اور طریق شر ہے، یعنی ہم اس کے لیے نافرمانی کا راستہ آسان کر دیں گے جس سے اس کے لیے خیر و سعادت کے راستے مشکل ہو جائیں گے۔ قرآن مجید میں یہ مضمون کئی جگہ بیان کیا گیا ہے کہ جو خیر و رشد کا راستہ اپناتا ہے، اس کے صلے میں اللہ اسے خیر کی توفیق سے نوازتا ہے اور جو شر و معصیت کو اختیار کرتا ہے، اللہ اس کو اس کے حال پر چھوڑ دیتا ہے اور یہ اس تقدیر کے مطابق ہی ہوتا ہے جو اللہ نے اپنے علم سے لکھ رکھی ہے۔ (ابن کثیر) یہ مضمون حدیث میں بھی بیان کیا گیا ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ''تم عمل کرو، ہر شخص جس کام کے لیے پیدا کیا گیا ہے، وہ اس کے لیے آسان کر دیا جاتا ہے۔ جو اہل سعادت سے ہوتا ہے، اسے اہل سعادت والے عمل کی توفیق دے دی جاتی ہے اور جو اہل شقاوت سے ہوتا ہے، اس کے لیے اہل شقاوت والے عمل آسان کر دیے جاتے ہیں۔'' (صحیح البخاري، حدیث: 4949)

⑦ یعنی جب جہنم میں گرے گا تو یہ مال، جسے وہ خرچ نہیں کرتا تھا، کچھ کام نہ آئے گا۔

⑧ یعنی حلال اور حرام، خیر اور شر، ہدایت اور ضلالت کو واضح اور بیان کرنا ہمارے ذمے ہے (جو کہ ہم نے کر دیا ہے۔)

⑨ یعنی دونوں کے مالک ہم ہی ہیں، ان میں جس طرح چاہیں تصرف کریں، اس لیے ان دونوں کے یا ان میں سے کسی ایک کے طالب ہم سے ہی مانگیں کیونکہ ہر طالب کو ہم ہی اپنی مشیت کے مطابق دیتے ہیں۔

الَّذِیْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی ﴿16﴾ وَسَیُجَنَّبُهَا الْاَتْقَی ﴿17﴾ الَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰی ﴿18﴾ وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓی ﴿19﴾ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰی ﴿20﴾ وَلَسَوْفَ یَرْضٰی ﴿21﴾

ع 1 21 17

ایاتها: 11 (93) سُوْرَةُ الضُّحٰی مَكِّیَّةٌ (11) ركوعها: 1

سورۂ ضحیٰ مکی ہے، اس میں 11 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

جس نے جھٹلایا اور (اُس کی پیروی سے) منہ پھیر لیا ⑯[1] اور اُس سے ایسا شخص دُور رکھا جائے گا جو بڑا پرہیز گار ہوگا ⑰[2] جو پاکی حاصل کرنے کے لیے اپنا مال دیتا ہے ⑱[3] کسی کا اُس پر کوئی احسان نہیں کہ جس کا بدلہ دیا جارہا ہو ⑲[4] بلکہ صرف اپنے پروردگار بلند و بالا کی رضا چاہنے کے لیے ⑳[5] یقیناً وہ (اللہ بھی) عنقریب رضامند ہو جائے گا ㉑[6]

① اس آیت سے مُرجئہ فرقے نے (جو ایک باطل فرقہ گزرا ہے) استدلال کیا ہے کہ جہنم میں صرف کافر ہی جائیں گے۔ کوئی مسلمان چاہے کتنا ہی گنہگار ہو، وہ جہنم میں نہیں جائے گا۔ لیکن یہ عقیدہ ان نصوص صریحہ کے خلاف ہے جن سے معلوم ہوتا ہے کہ بہت سے مسلمان بھی جن کو اللہ تعالیٰ کچھ سزا دینا چاہے گا، کچھ عرصے کے لیے جہنم میں جائیں گے، پھر وہ نبی ﷺ ملائکہ اور دیگر صالحین کی شفاعت سے نکال لیے جائیں گے، یہاں حصر کے انداز میں جو کہا گیا ہے، اس کا مطلب ہے کہ جو لوگ پکے کافر اور نہایت بدبخت ہیں، جہنم دراصل ان ہی کے لیے بنائی گئی ہے جس میں وہ لازمی اور حتمی طور پر اور ہمیشہ کے لیے داخل ہوں گے۔ اگر کچھ نافرمان قسم کے مسلمان جہنم میں جائیں گے تو وہ لازمی اور حتمی طور پر اور ہمیشہ کے لیے نہیں جائیں گے بلکہ بطور سزا ان کا یہ دخول عارضی ہوگا۔ (فتح القدیر)

② یعنی جہنم سے دور رہے گا اور جنت میں داخل ہوگا۔

③ یعنی جو اپنا مال اللہ کے حکم کے مطابق خرچ کرتا ہے تاکہ اس کا نفس بھی اور اس کا مال بھی پاک ہو جائے۔

④ یعنی بدلہ اتارنے کے لیے خرچ نہ کرتا ہو۔

⑤ بلکہ اخلاص سے اللہ کی رضا اور جنت میں اس کے دیدار کے لیے خرچ کرتا ہے۔

⑥ یا وہ راضی ہو جائے گا، یعنی جو شخص ان صفات کا حامل ہے، اللہ تعالیٰ اسے جنت کی نعمتیں اور عزت و شرف عطا فرمائے گا جس سے وہ راضی ہو جائے گا۔ اکثر مفسرین نے کہا ہے بلکہ بعض نے اجماع تک نقل کیا ہے کہ یہ آیات حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی شان میں نازل ہوئی ہیں۔ اور وہی اس سے مراد ہیں۔ (دیکھیے مباحث في علوم القرآن و دراسات في علوم القرآن الكريم، ص:551) تاہم بعض علماء ﴿ الْاَتْقَی ﴾ کو عموم پر محمول کر کے قاعدہ: اَلْعِبْرَةُ بِعُمُومِ اللَّفْظِ لَا بِخُصُوصِ السَّبَبِ "لفظ کے عموم کا اعتبار ہوتا ہے سبب نزول کے خصوص کا نہیں۔" کے تحت کہتے ہیں کہ جو بھی ان صفات عالیہ سے متصف ہوگا، وہ بھی بارگاہ الٰہی میں ان کا مصداق قرار پائے گا۔

ایک مرتبہ نبی ﷺ بیمار ہو گئے دو تین راتیں آپ نے قیام نہیں فرمایا، ایک عورت آپ کے پاس آئی اور کہنے لگی: اے محمد! معلوم ہوتا ہے کہ تیرے شیطان نے تجھے چھوڑ دیا ہے، دو تین راتوں سے میں دیکھ رہی ہوں کہ وہ تیرے قریب نہیں آیا، جس پر اللہ نے یہ سورت نازل فرمائی۔ (صحیح البخاري، حدیث:4950) یہ عورت ابولہب کی بیوی ام جمیل تھی۔ (فتح الباري:907/8)

وَالضُّحٰی ① وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰی ② مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی ③ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی ④ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی ⑤ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰی ⑥ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰی ⑦ وَوَجَدَكَ عَآىِٕلًا فَاَغْنٰی ⑧ فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ⑨ وَاَمَّا السَّآىِٕلَ فَلَا تَنْهَرْ ⑩ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ⑪ ع 1/11 18

قسم ہے چاشت کے وقت کی! ①[1] اور قسم ہے رات کی جب چھا جائے!②[2] نہ تو تیرے رب نے تجھے چھوڑا ہے اور نہ وہ بیزار ہوگیا ہے ③[3] یقیناً تیرے لیے بعد کا دور پہلے دور سے بہتر ہوگا ④[4] تجھے تیرا رب بہت جلد (انعام) دے گا اور تو راضی ہو جائے گا ⑤[5] کیا اُس نے تجھے یتیم پا کر جگہ نہیں دی؟ ⑥[6] اور تجھے راہ بھولا پا کر ہدایت نہیں دی؟⑦[7] اور تجھے نادار پا کر تونگر نہیں بنا دیا؟⑧[8] پس یتیم پر تو بھی سختی نہ کیا کر⑨[9] اور نہ سوال کرنے والے کو ڈانٹ ڈپٹ ⑩[10] اور اپنے رب کی نعمتوں کو بیان کرتا رہ ⑪[11]

---

① چاشت ﴿اَلضُّحٰی﴾ اس وقت کو کہتے ہیں، جب سورج بلند ہوتا ہے۔ یہاں مراد پورا دن ہے۔

② ﴿سَجٰی﴾ کے معنی ہیں: سَكَنَ جب ساکن ہو جائے، یعنی جب اندھیرا مکمل چھا جائے کیونکہ اس وقت ہر چیز ساکن ہو جاتی ہے۔

③ جیسا کہ کافر سمجھ رہے ہیں۔

④ یا آخرت دنیا سے بہتر ہے۔ دونوں مفہوم معانی کے اعتبار سے صحیح ہیں۔

⑤ اس سے دنیا کی فتوحات اور آخرت کا اجر وثواب مراد ہے۔ اس میں وہ حق شفاعت بھی داخل ہے جو آپ کو اپنی امت کے گناہ گاروں کے لیے ملے گا۔

⑥ یعنی باپ کے سہارے سے بھی تو محروم تھا، ہم نے تیری دست گیری اور چارہ سازی کی۔

⑦ یعنی تجھے دین شریعت اور ایمان کا پتا نہیں تھا، ہم نے تجھے راہ یاب کیا، نبوت سے نوازا اور کتاب نازل کی، ورنہ اس سے قبل تو ہدایت کے لیے سرگرداں تھا، جیسے دوسرے مقام پر اللہ نے فرمایا: ﴿مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا﴾ (الشورٰی 52:42) ''پہلے تو نہیں جانتا تھا کہ کتاب کیا اور ایمان کیا ہے۔ لیکن ہم نے اسے نور بنایا، اس کے ذریعے سے ہم اپنے بندوں میں سے جسے چاہتے ہیں ہدایت دیتے ہیں۔''

⑧ تونگر کا مطلب ہے، اپنے سوا تجھ کو ہر ایک سے بے نیاز کر دیا، پس تو فقر میں صابر اور غنا (تونگری) میں شاکر رہا، جیسے خود نبی ﷺ کا بھی فرمان ہے کہ ''تونگری، ساز وسامان کی کثرت کا نام نہیں ہے، اصل تونگری دل کی تونگری ہے۔'' (صحیح مسلم، حدیث: 1051)

⑨ بلکہ اس کے ساتھ نرمی واحسان کا معاملہ کر۔

⑩ یعنی اس سے سختی اور تکبر نہ کر، نہ درشت اور تلخ لہجہ اختیار کر بلکہ جواب بھی دینا ہو تو پیار اور محبت سے دے۔

⑪ یعنی اللہ نے تجھ پر جو احسانات کیے ہیں، مثلاً: ہدایت اور رسالت ونبوت سے نوازا، یتیمی کے باوجود تیری کفالت وسرپرستی کا انتظام کیا، تجھے قناعت وتونگری عطا کی وغیرہ۔ انھیں جذبات تشکر وممنونیت کے ساتھ بیان کرتا رہ۔ اس سے معلوم ہوا کہ اللہ کے انعامات کا تذکرہ اور ان کا اظہار اللہ کو پسند ہے لیکن تکبر اور فخر کے طور پر نہیں بلکہ اللہ کے فضل وکرم اور اس کے احسان سے زیر بار ہوتے ہوئے اور اس کی قدرت وطاقت سے ڈرتے ہوئے کہ کہیں وہ ہمیں ان نعمتوں سے محروم نہ کر دے۔

اٰيَاتُهَا 8 (94) سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ (12) رُكُوْعُهَا 1

سورۂ الم نشرح مکی ہے، اس میں 8 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ① وَ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ② الَّذِيْۤ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ③ وَ رَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ④ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ⑤ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ⑥ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ⑦ وَ اِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ⑧

کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں کھول دیا ①[1] اور ہم نے تجھ پر سے تیرا بوجھ اتار دیا ②[2] جس نے تیری پیٹھ توڑ دی تھی ③ اور ہم نے تیرا ذکر بلند کر دیا ④[3] پس یقیناً مشکل کے ساتھ آسانی ہے ⑤ بے شک مشکل کے ساتھ آسانی ہے ⑥[4] پس جب تو فارغ ہو تو عبادت میں محنت کر ⑦[5] اور اپنے پروردگار ہی کی طرف دل لگا ⑧[6]

---

① گزشتہ سورت میں تین انعامات کا ذکر تھا، اس سورت میں مزید تین احسانات جتلائے جا رہے ہیں۔ سینہ کھول دینا، ان میں پہلا ہے۔ اس کا مطلب ہے سینے کا منور اور فراخ ہو جانا تاکہ حق واضح بھی ہو جائے اور دل میں سما بھی جائے۔ اسی مفہوم میں قرآن کریم کی یہ آیت ہے: ﴿فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ﴾ (الأنعام 6:125) ”جس کو اللہ ہدایت سے نوازنے کا ارادہ کرے، اس کا سینہ اسلام کے لیے کھول دیتا ہے۔“ یعنی وہ اسلام کو دین حق کے طور پر پہچان بھی لیتا ہے اور اسے قبول بھی کر لیتا ہے۔ اس شرح صدر میں وہ شق صدر بھی آ جاتا ہے جو معتبر روایات کی رو سے دو مرتبہ نبی ﷺ کا کیا گیا۔ ایک مرتبہ بچپن میں، جبکہ آپ عمر کے چوتھے سال میں تھے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام آئے اور انھوں نے آپ کا دل چیرا اور اس سے وہ حصۂ شیطانی نکال دیا جو ہر انسان کے اندر ہے، پھر اسے آب زم زم سے دھو کر بند کر دیا۔ (صحیح مسلم، حدیث: 261(162)) دوسری مرتبہ معراج کے موقع پر۔ اس موقع پر آپ کا سینہ مبارک چاک کر کے دل نکالا گیا، اسے آب زمزم سے دھو کر اپنی جگہ رکھ دیا گیا اور اسے ایمان وحکمت سے بھر دیا گیا۔ (صحيح البخاري، حديث: 349، وصحيح مسلم، حديث: 164) ان کے علاوہ بعض روایات میں دو مرتبہ اور شق صدر کا ذکر آیا ہے، ایک اس وقت جب نبی ﷺ دس سال کے تھے اور ایک غار حرا میں وحی کے آغاز پر۔ (فتح الباري: 597/1) لیکن بعض علماء ان آخری دو واقعوں کی اسنادی حیثیت پر مطمئن نہیں ہیں (سیرت النبی ﷺ: 297/3، سید سلیمان ندوی)

② ﴿وِزْرَكَ﴾ آپ کا بوجھ۔ اس سے مراد سابقہ تمام خلاف اَوْلٰی امور ہیں جن کو ذنوب سے تعبیر کیا جاتا ہے، یعنی یہ وہی مفہوم ہے جو ﴿لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ﴾ (الفتح 48:2) ”تاکہ جو کچھ تیرے گناہ آگے ہوئے اور جو پیچھے، سب کو اللہ تعالیٰ معاف فرمائے۔“ کا ہے۔ بعض کہتے ہیں، یہ کارِ نبوت وتبلیغ کا بوجھ تھا جسے اللہ نے ہلکا کر دیا، یعنی اس راہ کی مشکلات برداشت کرنے کا حوصلہ اور تبلیغ ودعوت میں آسانیاں پیدا فرما دیں۔

③ یعنی جہاں اللہ کا نام آتا ہے وہیں آپ کا نام بھی آتا ہے، مثلاً: اذان، نماز اور دیگر بہت سے مقامات پر، گزشتہ کتابوں میں آپ ﷺ کا تذکرہ اور صفات کی تفصیل ہے، فرشتوں میں آپ کا ذکر خیر ہے، آپ ﷺ کی اطاعت کو اللہ نے اپنی اطاعت قرار دیا اور اپنی اطاعت کے ساتھ ساتھ آپ ﷺ کی اطاعت کا بھی حکم دیا وغیرہ۔

④ یہ آپ کے لیے اور صحابہ کے لیے خوشخبری ہے کہ تم اسلام کی راہ میں جو تکلیفیں برداشت کر رہے ہو تو گھبرانے کی ضرورت نہیں

اٰیَاتُهَا: 8 (95) سُوْرَةُ التِّیْنِ مَکِّیَّةٌ (28) رُکُوْعُهَا: 1

سورۂ تین مکی ہے، اس میں 8 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ① وَطُوْرِ سِیْنِیْنَ ② وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ ③ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْۤ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ④ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ⑤ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ⑥ فَمَا یُکَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّیْنِ ⑦ اَلَیْسَ اللّٰهُ بِاَحْکَمِ الْحٰکِمِیْنَ ⑧

ع 1 8 20

قسم ہے انجیر کی اور زیتون کی!① اور طورِ سینین کی!② [1] اور اس امن والے شہر کی!③ [2] یقیناً ہم نے انسان کو بہترین صورت میں پیدا کیا④ [3] پھر اُسے نیچوں سے نیچا کر دیا⑤ [4] لیکن جو لوگ ایمان لائے اور (پھر) نیک عمل کیے تو اُن کے لیے ایسا اجر ہے جو کبھی ختم نہ ہوگا⑥ [5] پس تجھے اب روزِ جزا کے جھٹلانے پر کون سی چیز آمادہ کرتی ہے⑦ [6] کیا اللہ (سب) حاکموں کا حاکم نہیں ہے⑧ [7]

---

ہے۔ اس کے بعد ہی اللہ تمھیں فراغت و آسانی سے نوازے گا، چنانچہ ایسا ہی ہوا جسے ساری دنیا جانتی ہے۔

5 یعنی نماز سے یا تبلیغ سے یا جہاد سے تو دعا میں محنت کر یا اتنی عبادت کر کہ تو تھک جائے۔

6 یعنی اسی سے جنت کی امید رکھ، اسی سے اپنی حاجتیں طلب کر اور تمام معاملات میں اسی پر اعتماد اور بھروسا رکھ۔

1 یہ وہی کوہِ طور ہے جہاں اللہ تعالیٰ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہم کلام ہوا تھا۔

2 اس سے مراد مکہ مکرمہ ہے جس میں قتال کی اجازت نہیں ہے۔ علاوہ ازیں جو اس میں داخل ہو جائے، اسے بھی امن حاصل ہو جاتا ہے۔ بعض مفسرین کہتے ہیں کہ یہ دراصل تین مقامات کی قسم ہے جن میں سے ہر ایک جگہ میں جلیل القدر، صاحب شریعت پیغمبر مبعوث ہوا۔ انجیر اور زیتون سے مراد وہ علاقہ ہے جہاں اس کی پیداوار ہے اور وہ ہے بیت المقدس، جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیغمبر بن کر آئے۔ طورِ سَیْنَاء یا سِیْنِیْن پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو نبوت عطا کی گئی اور شہر مکہ میں سید الرسل حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی بعثت ہوئی۔ (ابن کثیر)

3 یہ جوابِ قسم ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہر مخلوق کو اس طرح پیدا کیا ہے کہ اس کا منہ نیچے کو جھکا ہوا ہے صرف انسان کو دراز قامت، سیدھا بنایا ہے جو اپنے ہاتھوں سے کھاتا پیتا ہے، پھر اس کے اعضاء کو نہایت تناسب کے ساتھ بنایا، ان میں جانوروں کی طرح بے ڈھنگا پن نہیں ہے۔ ہر اہم عضو دو دو بنائے اور ان میں نہایت مناسب فاصلہ رکھا، پھر اس میں عقل و تدبر، فہم و حکمت اور سمع و بصر کی قوتیں ودیعت کیں۔ بعض علماء نے اس حدیث کو بھی اسی معنی پر محمول کیا ہے جس میں ہے کہ «خَلَقَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ آدَمَ عَلٰی صُورَتِهِ» (صحیح البخاري، حدیث: 6227، و صحیح مسلم، حدیث: 2841) ''اللہ عزوجل نے آدم کو اس کی صورت پر پیدا فرمایا۔'' انسان کی پیدائش میں ان تمام چیزوں کا اہتمام ہی احسن تقویم ہے جس کا ذکر اللہ نے تین قسموں کے بعد فرمایا۔ (فتح الباري: 226/5)

4 یہ اشارہ ہے انسان کے ارذل عمر (بہت زیادہ بڑھاپے کی عمر) کی طرف۔ جس میں جوانی اور قوت کے بعد بڑھاپا اور ضعف آ جاتا ہے اور انسان کی عقل اور ذہن بچے کی طرح ہو جاتا ہے۔ بعض نے اس سے کردار کا وہ سفلہ پن مراد لیا ہے جس میں مبتلا ہو کر انسان انتہائی پست اور سانپ بچھو سے بھی زیادہ گیا گزرا ہو جاتا ہے اور بعض نے اس سے ذلت و رسوائی کا وہ عذاب مراد لیا ہے جو جہنم میں کافروں کے لیے ہے۔ گویا انسان اللہ اور رسول کی اطاعت سے انحراف کر کے اپنے آپ کو احسن تقویم کے بلند رتبہ و اعزاز سے گرا کر

اٰیَاتُہَا 19 (96) سُوْرَۃُ الْعَلَقِ مَکِّیَّۃٌ (1) رُکُوْعُہَا 1

سورۂ علق مکی ہے، اس میں 19 آیات ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بہت مہربان نہایت رحم والا ہے۔

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ① خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ② اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ③ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ④ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ⑤ كَلَّاۤ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَیَطْغٰۤی ⑥ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰی ⑦ اِنَّ اِلٰی

پڑھ اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا①[1] جس نے انسان کو خون کے لوتھڑے سے پیدا کیا②[2] تو پڑھتا رہ تیرا رب بڑے کرم والا ہے③[3] جس نے قلم کے ذریعے (علم) سکھایا④[4] جس نے انسان کو وہ سکھایا جسے وہ نہیں جانتا تھا⑤ سچ مچ انسان تو آپے سے باہر ہو جاتا ہے⑥ اس لیے کہ وہ اپنے آپ کو بے پروا سمجھتا ہے⑦ یقیناً لوٹنا

---

جہنم کے اسفل سافلین میں ڈال لیتا ہے۔

[5] آیت ماقبل کے پہلے مفہوم کے اعتبار سے یہ جملہ مبینہ ہے، مومنوں کی کیفیت بیان کر رہا ہے اور دوسرے تیسرے مفہوم کے اعتبار سے ماقبل کی تاکید ہے کہ اس انجام سے اس نے مومنوں کا استثنا کر دیا۔ (فتح القدیر)

[6] یہ انسان سے خطاب ہے، زجر و توبیخ کے لیے کہ اللہ نے تجھے بہترین صورت میں پیدا کیا اور وہ تجھے اس کے برعکس قعر مذلت میں بھی گرانے کی قدرت رکھتا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ اس کے لیے دوبارہ پیدا کرنا کوئی مشکل نہیں۔ اس کے بعد بھی تو قیامت اور جزا کا انکار کرتا ہے!

[7] جو کسی پر ظلم نہیں کرتا اور اس کے عدل ہی کا یہ تقاضا ہے کہ وہ قیامت برپا کرے اور ان کی دادرسی کرے جن پر دنیا میں ظلم ہوا۔ پہلے گزر چکا ہے کہ ایک ضعیف حدیث میں اس کا یہ جواب دینا منقول ہے: «بَلٰی وَأَنَا عَلٰی ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِینَ» (جامع الترمذي، حدیث: 3347)

[1] یہ سب سے پہلی وحی ہے جو نبی ﷺ پر اس وقت آئی جب آپ غار حرا میں مصروف عبادت تھے۔ فرشتے نے آ کر کہا: پڑھ، آپ نے فرمایا: "میں تو پڑھا ہوا ہی نہیں ہوں۔" فرشتے نے آپ کو پکڑ کر زور سے بھینچا اور کہا: پڑھ، آپ نے پھر وہی جواب دیا۔ اس طرح تین مرتبہ اس نے آپ کو بھینچا۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے صحیح البخاري، حدیث: 3، و صحیح مسلم، حدیث: 160)۔ ﴿اِقْرَاْ﴾ جو تیری طرف وحی کی جاتی ہے وہ پڑھ۔ ﴿خَلَقَ﴾ جس نے تمام مخلوق کو پیدا کیا۔

[2] مخلوقات میں سے بطور خاص انسان کی پیدائش کا ذکر فرمایا جس سے اس کا شرف واضح ہے۔

[3] یہ بطور تاکید فرمایا اور اس میں بڑے بلیغ انداز سے اس اعتذار کا بھی ازالہ فرما دیا جو آپ ﷺ نے پیش کیا کہ میں تو قاری ہی نہیں۔ اللہ نے فرمایا: اللہ بہت کرم والا ہے پڑھ، یعنی انسانوں کی کوتاہیوں سے درگزر کرنا اس کا وصف خاص ہے۔

[4] قَلَمٌ کے معنی ہیں: قطع کرنا، تراشنا، قلم بھی پہلے زمانے میں تراش کر ہی بنائے جاتے تھے، اس لیے آلۂ کتابت کو قلم سے تعبیر کیا۔ کچھ علم تو انسان کے ذہن میں ہوتا ہے، کچھ کا اظہار زبان کے ذریعے سے ہوتا ہے اور کچھ انسان قلم سے کاغذ پر لکھ لیتا ہے۔ ذہن و حافظہ میں جو ہوتا ہے، وہ انسان کے ساتھ ہی چلا جاتا ہے۔ زبان سے جس کا اظہار کرتا ہے، وہ بھی محفوظ نہیں رہتا، البتہ قلم سے لکھا ہوا،

